یہ سخن راہ نصیحت سے مین لایا بر رو — آہ بھر کر یہ کہا سچ ہے جو کہتا ہے تو
پر نہ عشرت سے مین عادی ہون نہ کچھ عیش سے تو — ہے یہ مرکوز مجھے پیر و جوان سب تجکو
عرصۂ سیر تماشے ہین بہ بستان گل و صبح

## مخمس سیزدہم

نشو و نماے باغ جہان سے رمیدہ ہون — شید و غم زمانہ سے مین دور آفریدہ ہون
فکر غم خزان سے بہت آرمیدہ ہون — نے بلبل چمن نہ گل نو دمیدہ ہون
مین موسم بہار مین شاخ بریدہ ہون

یارب فری کٹے ہے عجب طرح صبح و شام — حسرت ہی مین گذرتی ہے ہر دم سے تئین مدام
مطلب نہ مجکو غم سے نہ کچھ خرمی سے کام — گریان بشکل شیشہ و خندان بطرز جام
اس میکدے کے بیچ عبث آفریدہ ہون

کیون مجھسے سید باغ عبث اے میان ہے تئین — لاکھون طرح کی حسرتین اس دل کے بیچ ہین
اظہار اُن کا مجھسے ہو کیا معنے اسکے ہین — تو آپ سے زبان زد عالم ہے ور نہ مین
اک حرف آرزو سو لب نا رسیدہ ہون

سنتا نہین ہے درد رعیت کا بادشاہ — قاضی تو حسن دوست بنا نکواے اُس نے داد
اور کوتوال شہر کی رشوت پہ ہے نگاہ — کوئی جو پوچھتا ہو یہ کس پر ہے داد و داد
جون گل ہزار جا سے گریبان دریدہ ہون

ہو سکتے ہین جفا کے تئین کب ردکھین حریف — مت پوچھ اپنے جور کا میرے تئین حریف
کب ہو سکے ہے اسکا بجز آستین حریف — تیغ نگاہ چشم کا تیرے نہین حریف
ظالم مین قطرۂ مژۂ خون چکیدہ ہون

جتنے ہین اس زمانے کے محبوب دلربا — اُنسے تو مین کسی سے ہین صورت آشنا
اب ہون غرض مین طرفہ مصیبت مین مبتلا — کس سے کرون مین دعوی دل جا کے اے خدا
دل دادۂ زلف رخ دلبر ندیدہ ہون

آیا نہ رحم تجکو مرے حال پر کبھو — لو پونچھا نہ تو نے آ کے مری چشم سے لہو

غیر خاکستر و اخگر کے نہیں واں گل و صبح

ہو رہے سیر چمن تجھ سے جو کوئی اے ظالم
پیتے ہیں خون جگر وہ عوض مے ظالم
ہیئت اپنی نہ رہی تجھسے کوئی شے ظالم
جلوۂ باغ ترے عہد میں یوں ہے ظالم
یک کفن میں ہے گویا گنج شہیداں گل و صبح

باغباں ابر کے مانند روویں ڈھاڑیں مار
آہ و نالے میں ہیں مرغان چمن لیل و نہار
پوچھتے پھرتے ہیں باغوں میں یہ ہر روز سیار
فوج خط کس کے نے مارا ہے شب خون یہ بہار
زخمی مرہم کافور ہیں باراں گل و صبح

چاک صد بار مرے جیب قبا تک پہونچا
تن مرا کلیوں میں ہر سنگ جفا تک پہونچا
قید زنجیر سے آخر میں یہاں تک پہونچا
کام اپنا نہ جنوں سے جو قبا تک پہونچا
یار ہنستے ہیں مرا دیکھ گریباں گل و صبح

حسن دیکھا ہے اک ایسا کہ نہ دید و نہ شنید
ہے گل و صبح کا جس جلوہ شب تار پدید
گرچہ یہ بات ہے تمہید خلائق سے بعید
دیکھے مابین دو زلف اسکے رخ سرخ و سفید
جن نے دیکھے ہوں یار و شبستان گل و صبح

کچھ بہار آگے خزاں سے بھی ہوئی رسوا تر
دیکھتا کوئی نہیں سوے چمن بھر کے نظر
موجب اسکا بھی کچھ ہوویگا اسے باور کر
جب سے دستار سفید اسکے سجی چہرے پر
جلوہ نظروں میں نہیں دیتے ہیں خنداں گل و صبح

آج شادی ہے اگر دہر میں کل ماتم ہے
خوشی راحت سے عبث رنج سے بیجا غم ہے
بر ان نکتے ہے جو تحقیق سے کچھ محرم ہے
باغ دنیا میں سدا شادی و غم توام ہے
روۓ شبنم پہ چمن ہو ویں جو خنداں گل و صبح

ہرزہ گردی ہی فقط ہو نہ اگر شیشہ و جام
کرنی گلگشت چمن بے مے و ساقی کس کام
ہو میسر جو یہ ساماں تو ہے پھر عیش تمام
میں نے سودا سے کہا ہو نیکو ناحق بدنام
دیکھنے باغ میں کیوں جاے ہے ناداں گل و صبح

میں کہوں تجھسے سنے گوش سے دل کے تو اگر
عیش دنیا نہیں موقوف دوانے اس پر
کہ چمن ہو دیں پر از گل تہ داماں سحر
ہو جہاں بادۂ گلنار و بلوریں ساغر
اپنے نزدیک تو ہے جلوہ کناں گل و صبح

نالے کی گر چمن مین تو رخصت دیا کرے

ہر چند کرتے آئے ہین معشوق خود سری — کرتے چلے گئے ہین وہ عشاق سے بری
پر تو نے اپنے عہد مین ہم ساتھ ایسی کی — عالم کے بیچ پھر نہ رہے رسم عاشقی
اگر ہم لب کوئی ترے شکوے سے وا کرے

آ دیکھ میرے گریۂ بے اختیار کو — لخت جگر نے داغ کیا لالہ زار کو
اتنا اثر ہے اب بھی مری چشم زار کو — تعلیم گریہ دون اگر ابر بہار کو
جز لخت دل صدف مین نہ گوہر بندھا کرے

گلشن مین کیا بہار ہے کہتا ہے باغبان — صد برگ جیسے پھولے ہے ویسے ہی ارغوان
فرصت چمن کی سیر کی لیکن ہمین کہان — فکر معاش و عشق بتان یاد رفتگان
اس زندگی مین اب کوئی کیا کیا کیا کرے

ہو جسکو اس جہان مین راحت بھی بیش و کم — سمجھا کرے وہ یار کو ہر آن مغتنم
اُسکی جدائی کا ہے ہر اک شخص پر الم — تنہا نہ روز ہجر سے سودا پہ ہی ستم
پروانہ سان وصال مین ہر شب جلا کرے

## مخمس پانزدہم

نہ کہہ عاشقون مین محبت کہان ہے — سدا ایک سی اُنکی الفت کہان ہے
تجھے ویسے لوگون سے صحبت کہان ہے — ترے پاس عاشق کی عزت کہان ہے
تجھے بے مروت مروت کہان ہے

مجھے آرزو ہے زمانے مین اپنی — کہون تیرے آگے کہانی مین اپنی
سناؤن تجھے جانفشانی مین اپنی — دلے کیا کہون ناتوانی مین اپنی
مجھے بات کہنے کی طاقت کہان ہے

کہے ہے تجھے کھینچکر تیغ ہر دن — نہین رہتے میرا گلا تم کیے بن
سمجھنا نہین اسقدر نیک باطن — مین شکوہ کرون جور ظالم سے لیکن
مجھے آہ و نالہ سے فرصت کہان ہے

دیویگا کیا جواب خدا کے تو رو برو　کرتا ہے جا کے گل کی تسلی چمن مین تو
خون جگر سے مین بھی تو دامن کشیدہ ہون

بسمل صفت نہین مجھے آرام ایک پل　ہی مرگ میرے دم سے نہایت ہی متصل
ملنا اگر ہے مجھسے تو ظالم شتاب مل　غافل ہے کیون ترا مری فرقت سے گوش دل
اے بے خبر مین نالۂ حلق بریدہ ہون

پوچھا نہ یون کبھو کہ ترا رنگ کیون ہے زرد　کہتا نہ تو کبھو یہ مجھے بھرکے آہ سرد
تو کون ہے کہ ملتا ہے چہرے سے اپنے گرد　مین کیا کہون کہ کون ہون سودا بقول درد
جو کچھ کہ ہون سو ہون غرض آفت رسیدہ ہون

## مخمس چہاردہم

کوئی اگر کسیکو اذیت دیا کرے　فکر اسکی ہر طرح وہ مکافات کیا کرے
تیرا ستم رسیدہ یہ رو رو کہا کرے　بدلا ترے ستم کا کوئی تجھسے کیا کرے
اپنا ہی تو فریفتہ ہووے خدا کرے

عالم مین دوستی کے ہوا ہو جو کچھ قصور　شمشیر تجھ کمر مین ہی او رسم ترے حضور
جرم وفا پہ کرتے ہو گر سر کو تن سی دور　قاتل ہماری نعش کو تشہیر ہے ضرور
آئندہ تا کوئی نہ کسی سے وفا کرے

عاشق سے دور ہی جو کہے یہ خدا سے ڈر　کرنے سے خون بیگنہان کے تو در گذر
تجھپر یہ قتل ہے جو مرا نعش کا مجبر　اتنا لکھائیو مرے لوح مزار پر
یان تک نہ دی حیات کو کوئی خفا کرے

کچ بحث سے تو ہو نہین سکتا مین دو بدو　انصاف کی علیحدہ ہوتی ہے گفتگو
پوچھو ہمین ایک بات جو حق سمنہ گذرے تو　گر ہو شراب و خلوت و معشوق خوبرو
زاہد تجھے قسم ہے جو تو ہو تو کیا کرے

لگتا نہین ہی صحن چمن لالہ گون مجھے　آیا نظر پٹکتے نہ گلشن مین خون مجھے
اے باغبان سنے ہی ترے سر کی سون مجھے　بلبل کو خون گل مین لٹایا کر دن مجھے

ہر چند مسلّم ہے اب جی کے تئین کھونا
لیکن مجھے آتا ہے پھر پھر کے یہی رونا
کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

اس جینے سے بہتر ہے اب ثبت پہ دل بھریے
جل بجھیے کہین جا کر یا ڈوب کہین مریے
کس طور کٹین راتین کس طرح سے دن بھریے
کچھ بن نہین آتی ہے حیران ہون کیا کریے
کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

گلشن مین زمانے کے یون عمر کٹی ساری
ہر ایک طرف پھرنا کرتے ہوئے میخواری
آزادگی میری تو تھی سرو اوپر بھاری
انصاف کرو یارو مین اور گرفتاری
کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

جو مجھپہ گذرتی ہے مقدور نہین سہنا
خون جگر آنکھون سے داماں تلک بہنا
جو بات کوئی پوچھے منھ دیکھ کے تک رہنا
دنیا نہ جواب اسکو کہنا تو یہی کہنا
کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

مصرع کو یقین تیرے سودا نے سنا تھا کل
روتا ہے وہ یون تب سے برسے ہے گویا بادل
ہے رعد نمط نالان بجلی کی طرح بے کل
پڑھتا ہے یہی پھر پھر ہاتھون کے تئین مل مل
کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

## مخمس ہفتدہم

ساقی پہونچ کہ وقت تغافل رہا نہین
اُمڈے ہے یہ بہار جسے انتہا نہین
اک قطرہ ابر تر سے زمین پر گرا نہین
کیفیت ہوا سے کہ وہ مے ہوا نہین
گویا چمن مین جز دم عیسی صبا نہین

کہتا ہے نیک و بد سے بصد شور یون سحاب
عاصی ہے وہ کہ اب نہ پیے جو کوئی شراب
اسوقت مین کہان ہے تو اے خانمان خراب
ٹک مُند گئی ہے چشم فلک ہو کے نیمخواب
کیا جانیے کہ پل مین یہ موسم ہے یا نہین

فرصت کو دم کی بوجھ غنیمت اے بیخبر
کیا جانیے کہ فصل کہان اور ہم کدھر
ساقی شتاب آتش تر لے کے جام بھر
ٹک دیکھ ہے چمن کی ہوا اس ادا کسقدر

گرے شمع کے میری تربت پہ آنسو | کیا طوف آکر پتنگون نے ہر سو
مجھے حشر مین منھ دکھاوے گا پھر تو | مری گور پر لوگ رکھتے ہین گل کو

تری دلربائی کی غیرت کہان ہے

کی اس شوخ نے جب سے سیر گلستان | تغنی بلبلون سے نہ فریاد و افغان
بجا ہے یہ سودا نہو کیون وہ نادان | جو اُسکی کمر مینے دیکھی ہے تابان

رگ گل مین ویسی نزاکت کہان ہے

## مخمس شانزدہم

اس شوخ سے اس دل کے لگجانے کو کیا کہیے | ناحق کی اذیت سے دکھ پانے کو کیا کہیے
احوال مرا یان تک پہونچانے کو کیا کہیے | یون مفت مین اس جی کے بھنسوانے کو کیا کہیے

کیا کام کیا دل نے دیوانے کو کیا کہیے

اس دل سے مین کہتا تھا وہ تجکو لبھاتا ہے | کیون اس لب شیرین کی باتون پہ تو جاتا ہے
گو زہر ہوا میٹھا لیکن کوئی کھاتا ہے | یون دیدۂ دانستہ کوئی جیو گنواتا ہے

کیا کام کیا دل نے دیوانے کو کیا کہیے

نے زر جو اسے دیجے نہ زور کی ہی طاقت | نہ عجز سے کچھ حاصل کام آوے نہ کچھ منت
کس طرح سے کاٹون مین کٹتی نہین یہ زحمت | کیا فکر کرون اُسکا لاحول ولا قوت

کیا کام کیا دل نے دیوانے کو کیا کہیے

آنکھ اسکی طرف اپنی جب بل نہ کرتی تھی | نشترون سے مرے دل کے مین کو نہ بھرتی تھی
قینچی کیطرح ہرگز یہ برزے نہ کترتی تھی | جب لگ نہ تھین یہ باتین کیا خوب گذرتی تھی

کیا کام کیا دل نے دیوانے کو کیا کہیے

مت پوچھ مرے دل کا سرپہ سے گرے ٹلنا | منھ کر کے سیہ گھر سے ہر صبح نکل چلنا
جب رات کہ ہوتی ہی پھر شمع نمط گلنا | ہر روز کا وہ مرنا ہر رات کا یہ جلنا

کیا کام کیا دل نے دیوانیکو کیا کہیے

تقدیر کے لکھے کو امکان نہین دھونا | تقصیر نہین دل کی قسمت کا برا ہونا

حیران ہوں کیا کریگا ترا وعدہ و پیام
گر زندگی عزیز ہے میری تو صبح و شام
اس جھٹ پٹے کے بیچ مرا کام ہے تمام
موقوف گر یہی ہے مرا حاصل کلام
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

ممکن نہیں کہ دور ہو مجھسے ترا حجاب
یہ بھی مجھے قبول ہے لیکن کہاں ہے خواب
جلوے سے تیرے خواب میں گر ہوں میں کامیاب
کھویا ہے تیری شرم نے مجھ دل سے صبر و تاب
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

ہر دن مرے پیام کا دیتے ہو یہ جواب
واللہ میں نہ مانوں یہ باتیں ہیں بیحساب
ہرگز نہیں ہے تاب تجھے غیر اضطراب
کچھ بھی تجھے شعور ہے عاشق کو اور تاب
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

حاصل نہیں کچھ اور مجھے تجھسے اس بغیر
بس کر چکا بہت میں اب اس مرحلہ کی سیر
دن کے تئیں سلام ہے یا رات شب بخیر
ملنا اگر ہے مجھسے تو مل لو وگرنہ خیر
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

تمکو تو دست ناز سے اپنے کہاں فراغ
میں عندلیب بیدل و رسوائے باغ باغ
کب ہو سکے ہے مجھسے ملاقات کا سراغ
یہ زمزمہ ہو کب تلک اب مجھسے کو دماغ
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

سنتے ہو کچھ نہ کیجو تم ان باتوں پر خیال
گر حس نہووے مجھ میں تو میں باز بان حال
ہنستا ہوں میں وگرنہ کہاں یاں تلک مجال
یہ ہی سدا کہوں کہ میسر ہو کب وصال
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

ہو خاک جس زمین پہ سودا کی سال و ماہ
تو آکے اُس طرف نہ کرے تا کہ یک نگاہ
پیدا ہو اُس زمین سے زبان جاے برگ کاہ
تا حشر اس زبان سے نکلے یہی کہ آہ
طاقت نہیں رہی ہے مجھے انتظار کی

## مخمّس بستم

وہ مہر وہ وفا وہ عنایات ہو گئی
وہ مہربانی اور وہ مدارات ہو گئی

پوشاک بوئے گل کی کم از صد قبا نہین

## مخمس ہیژدہم

ہوا ہے اب کی سودا زو کیفیت سے دیوانا
لبون پہ مہر خاموشی زبان او پر صد افسانا
مزا رکھتا ہے اس عالم مین اکدم اُس سے ملجانا
جو کوئی بات پوچھے ہو تو اشک آنکھون مین بھر لانا
کبھو گھبرا کے رو دینا کبھو ہنس دیکے رہجانا

## مخمس نوزدہم

تجھ بن ہوا ستم ہے چمن مین بہار کی
آواز سالتی ہے جگر مین ہزار کی
لگتی ہے آنکھ مین رگ گل نوک خار کی
ساقی خبر شتاب لے میرے خمار کی
طاقت نہین رہی ہے مجھے انتظار کی

مژگان برنگ دیدۂ تصویر روز و شب
حیران ہون زندگانی کا میری ہے کیا سبب
آپس مین آشنا نہین کیسا ہے یہ تعجب
ظالم ہو یہیچ شتاب کہ اس سے زیادہ اب
طاقت نہین رہی ہے مجھے انتظار کی

گر عاشقون کے گھر تجھے آتا ہے ننگ و عار
ابرو ہلال عید کے مانند مجھکو یار
اپنی ہی پشت بام پہ آکر کے ایکبار
ٹک دور سے دکھا دے کہ جون طفل روزہ دار
طاقت نہین رہی ہی مجھے انتظار کی

ظالم شتاب چل کہ تغافل ہی مجھپہ جبر
کافر ہون مین جو تجکو سمجھا لون یہود و گبر
اُنڈا ہے کس بہار سے مژگان مرے کا ابر
ایوب تو نہین ہون کہان تک کرون مین صبر
طاقت نہین رہی ہے مجھے انتظار کی

گذری ہی بات وعدے سی اب وقت ہی ندان
اُکتا کے تن سی پہنچی ہے میری لبونپہ جان
کوئی گھڑی ہی اور ہون دنیا مین میہمان
جائے تشہد اُسکو ہے یہ ذکر آن آن
طاقت نہین رہی ہے مجھے انتظار کی

کیا جانیے کہ تجھ سے ہی کیا بات ہو گئی،

## مخمس بست و یکم

ہم کو دکھا جب اپنے تم اطوار رہ گئے
ملنے سے خوبروؤں کے سب اکبار رہ گئے
عاشق کرکے عشق سے انکار رہ گئے
ہونے سے دوستوں میں ہم پیار رہ گئے
یاروں کی پوچھنے سے خبر یار رہ گئے

یاں تک تجا ہے میاں محبوب شوخ و شنگ
تنہا نہ منہ جہان میں کتا لگا ہوا ہے تنگ
خوبوں کے خاندان کو ڈبو دیویں جس کا ڈھنگ
شب دیکھ کر معاملہ تجھ سے مرا پتنگ
پھرنے سے گرد شمع شب تار رہ گئے

فرہاد و قیس کے ہے مجھے عہد سے خبر
مجھ خوش نصیب کا ہے قدم سبز اسقدر
کیا کیا تھے جور و جفا و محبت کے یکدگر
تیری گلی میں غش کرکے مرے حال پر نظر
جانے سے مرغ بھی سوے گلزار رہ گئے

عاشق کے سر پہ جور تو ہوتا ہے بیش و کم
تو نے تو عشق ہی کو اٹھا کر دیا عدم
لیکن ادھر تو دیکھ جفا کار یہ ستم
معشوق کو بھی جب سے سنا کہتے ہیں صنم
بت پوجنے سے بت کے پرستار رہ گئے

شہرت سے تیری مرغ چمن چھوڑ کر چلے
رہنے کا اسکے سایۂ دیوار کے تلے
پروانہ بولے شمع سے کیوں اب کوئی جلے
آنے کا قصد انکے مصمم ہی تھا ولے
ان خوبیوں سے ہوکے خبردار رہ گئے

اک خلق کو غرور نے تیرے کیا ہلاک
کہتے ہیں تجھ گلی میں باواز دردناک
کتنے ہی تجھ سے کرکے گریبان کو اپنے چاک
آئینہ ساں نہ کیونکہ ملیں اپنے منہ پہ خاک
رو دینے سے ہمیں یہ طرحدار رہ گئے

کرنے لگا ہے سبزۂ خط پری سے ساز
پڑھ پڑھ ہر ایک روئے پہ یہ بیت جانگداز
ہے سرو قد بھی نسبت سابق سے کچھ دراز
اس گل میں اب تلک تو وہی ہے غرور و ناز
ہر چند دن بہار کے دو چار رہ گئے

صحبت وہ رفتہ رفتہ یہ ہیہات ہو گئی
جھڑکی تو بد تو ن سے مساوات ہو گئی
گالی کچھوندی تھی سو اب بات ہو گئی

کہنا یہ آن آن مرے گھر سے تو نکل
دشنام دینی شرط محل خواہ بے محل
حرمت مین سب طرح سے غرض آچکا خلل
باقی ہے مار کھانی اب آگے سو آجکل
سُن لوگے تم اسے بھی کہ اوقات ہو گئی

رسوائے خلق خوار جہان اب مین ہو چکا
بے شرم و بے حیا مجھے آفاق نے کہا
ہرگز نہین ہے پند و نصیحت سے فائدا
اب تو مین چھوڑ نیکا نہین اُسکو ناصحا
ہرنی جو کچھ تھی قبلۂ حاجات ہو گئی

رکھنا بچشم خلق مجھے خوار تا کجا
رہنا ہمیشہ درپئے آزار تا کجا
نت اُٹھ کے جور و ظلم جفا کار تا کجا
بس اب ستم سے در گذر اے یار تا کجا
اعمال دل مرے کی مکافات ہو گئی

وعدہ بھی تھا یہی کہ مین آؤنگا دن ڈھلے
لیکن نہ بعد شام کے بیش از دیے جلے
اے آفتاب رہ کے ٹک آنا زمین تلے
پیغامبر نے دیر لگائی تو ہے چلے
دھڑکے ہے دل کہ یہ نہ کہے رات ہو گئی

مسجد مین واعظو نکے تئین لگ گئے ہین پر
زاہد نے ٹھونکا شیخ کو پگڑی اُتار کر
قاضی نے محکمہ مین مچایا ہے شور و شر
مستی سے اُس نگاہ کے لے محتسب خبر
دنیا تمام بزم خرابات ہو گئی

شکوہ جو ہرزگی کا ترے اے میان کرون
پیدا بجا سے ہر بن مو صد زبان کرون
فریاد وضع سے ترے جا کر کہان کرون
ملنا ترا ہر ایک سے مین کیا بیان کرون
عالم سے مجکو ترک ملاقات ہو گئی

ملنے کی تو ہر ایک سے جھوٹی قسم نہ کھا
کل ہی جو میرے ساتھ وہ بازار تک گیا
ہر ایک نے سنا کے مجھے شعر یہ پڑھا
یارو وہ شرم سے جو نہ بولا تو کیا ہوا
نظرون مین سو طرح کی حکایات ہو گئی

فریاد کر کے جس سے کرون داد مین طلب
اس پردے مین طلب وہ کرے تجکو ہی غضب
حاضر ہو دوسرا ابھی تو معلوم ہوئے تب
سودا کسو کو وہ تو ستاوے نہ بے سبب

پیارے غضب خدا کا پڑے اُنکے جھوٹھ پر — اتنا تو سچ ہے کہکے لتھین بہت و بیخبر
عیّارگی سے اپنے وہ ہوشیار رہ گئے

کہتے تھے ہم زمانے کو کیا جانتے ہو تم — دنیا کا نیک و بد کہان پہچانتے ہو تم
صندل کو اپنے ماتھے سے کیون سانتے ہو تم — لیکن ہماری بات کوئی مانتے ہو تم
اپنا سا ہم تو لتنا ہی سر مار رہ گئے

ملنے کو تیرے غیر سے ہم سن کے رہ گئے — دیکھا جو اپنے آنکھون تو سر دھنکے رہ گئے
آتش کے بیچ رشک سے جل بھنکے رہ گئے — دیوانے ہوکے تنکون تلک چنکے رہ گئے
کیا کیا ستم نہ سہکے ہم اے یار رہ گئے

ہے راستی تو یہ کہ وہ ہین لائق جفا — بے غیرتی کو اپنی سمجھتے ہیں جو وفا
تیری گلی سے جب چلے ہم تجھسے ہو خفا — تھا کون سا قدم کہ نہ تھا روسوے قفا
اس مین چھبا کہین جو تنک خار رہ گئے

ہر چند دورۂ فلکی بھی ہے خونفشان — پر چشم سا جو کھینچے تری اُسکو سو کہان
گردش سے تجھ نگہ کے ہیں خونفشانیان — دیکھ انکو رکھ زنخ کے تلے دست کہکشان
حیران ہو آسمان جفا کار رہ گئے

خاطر سے جنکے مجھ پہ شب و روز ہے ستم — مہر اُن کی سہ رُخان کو ہے افزود مبدم
تم خوش رہو اب اور کوئی دیکھ لین گے ہم — آفت نہ تم سے ہووے نچگی کیا ہمکو پھر بہم
گردش سے کب یہ چرخ ستمگار رہ گئے

یان موجب عمل نہ مکافات چاہیئے — یان قتل ذی حیات کو اک بات چاہیئے
یان اک غریب ذبح کو دن رات چاہیئے — یان ان حرامیون کی مدارات چاہیئے
یارون سے دور جنکی سبب یار رہ گئے

نت اُٹھکے دکھ یہ کس سے کٹے کسطرحسے یار — سمجھا کے دل کو جائینگے جس تس طرحسے یار
وون جا دینگے سنجاتے تھے ہم جسطرحسے یار — جا دینگے اب کی یانسے سو ہم اسطرحسے یار
سُن لوگے تم کہ ہو کہین مردار رہ گئے

لے خوش رہ اپنے یارونسے اب ہم تو رم چلے — دے سینہ پر فراق سے داغ الم چلے
رکھ دل پہ دست صبر باندوہ و غم چلے — پیارے ہزار حیف ترے گھر سے ہم چلے

غیروں کے تم نشے سے محبت کے چھک گئے
نزدیک ہے کہ چھوڑ تمھیں وہ سرک گئے
ہم سے اُنھوں کی لاف زنی پر بہک گئے
سب دیکھ فوج خط کے سپاہی سٹک گئے
الفت سے جو کوئی تھے گرفتار رہ گئے

مجھ سا بھلا کوئی ہے ترا اور غمگسار
پوچھوں ہوں تجسے میں بہی رو رو کے بار بار
عارض کے گرد دیکھ کے یہ خط مشکبار
کہہ باغبان قسم ہے تجھے کیا چلی بہار
داماں گل پکڑ کے جو یہ خار رہ گئے

دورے کو آسمان کے جو ہم کرتے ہیں نگاہ
دوہی چلن زمانہ کے دو ہی سمجھوں کی راہ
گردش وہی ستاروں کی دوہی ہیں مہر و ماہ
کیا کل بگڑ گئی نہیں معلوم ہم کو آہ
ملنے سے تم ہمارے جو کیا ر رہ گئے

دل دے کے تجکو یار میں حاضر ہوں جان تلک
پہونچی ہے کار دآ کے مرے استخوان تلک
خواہش ہو سیم و زر کی جواب سو کہاں تلک
غارت کیا جنوں نے مرے مجکو یاں تلک
لی جیب کی خبر تو کئی تار رہ گئے

جانب میں اپنی کرتے ہیں جتنا کہ ہم خیال
ہاں اسکی تو نہ کہئے کہ ہم بعد ماہ و سال
پاتے کسو ہی طرح نہیں موجب ملال
تیرے جو منھ لگے تو کیا عرض دل کا حال
دیکھا نہ پیش رفت تو من مار رہ گئے

چاہا جو ایک وقت تمھیں دیکھنے کو جی
چپکے سنی جو غیر سے تم بات چیت کی
آئے تمھاری بزم میں اپنے لہو کو پی
رہنے کو گھر میں شب کو جگہ تمنے دی تو دی
رخصت ہو ورنہ جا بس دیوار رہ گئے

ملنے کی اپنی شکل تو ہے یہ جو کچھ کہی
سو آرزو تھی دل میں تو یہ بھی رہی رہی
اس پر بھی خوش نہیں ہو اگر خوب یوں سہی
پر غم ہے یہ تمھیں نہوئی ہم سے آگہی
ہر چند کر کے تم سے ہم اظہار رہ گئے

خوبی ہے کیا رقیب میں جو تجکو بھا گیا
تو کوڑیوں کے مول اُسے ہاتھ آ گیا
دلال کون سلتجھے اُس سے ملا گیا
قیمت یہ ایک دل کے تو ظالم بکا گیا
یوسف کے ہاتھ ملتے خریدار رہ گئے

شب جنھیں کی تھی بادہ خوری تم نے بیٹھکر
کہتے پھریں ہیں تمکو وہ کیا کیا جدھر تدھر

عشق آیا نہ ترا جگ مین بھی کچھ کام مرے — خاص کچھ مجکو ہین نام لین کچھ عام مرے
پھرتے ہین کتنے لقب صبح سے تا شام مرے — نام ہین خستۂ و آوارہ و بدنام مرے
ایک عالم نے غرض مجکو کہا کیا کیا کچھ

واہ وا تجھسے میان مجکو توقع تھی یہی — کہ تو اس مرتبہ مجھ ساتھ کرے سنگدلی
کونسی بات ہے جو تیرے لیے مین نہ سنی — طرفہ صحبت ہے کہ سنتا نہین تو ایک مری
واسطے تیرے سنا مینے سنا کیا کیا کچھ

کل مین بیٹھا تھا پئے کلبۂ احزان مین دق — جی مین آیا کہ لکھون خط کہ ہے رسم سابق
آخرالامر مین کاغذ لے بطور عاشق — قبلہ و کعبہ خداوند و ملاذ و مشفق
مضطرب ہو کے لسے مینے لکھا کیا کیا کچھ

میرے نامے کی سنی تمنے عزیزو تحریر — کرو انصاف تم اب جتنے ہو برنا و پیر
ایک لفظ اسمین ہے بیجا تو ہے میری تقصیر — پر کہون کیا رقم شوق کی اپنے تاثیر
ہر سر حرف پہ وہ کہنے لگا کیا کیا کچھ

جو بت ہوش ربا دیکھا ہے تجھ مین مینے — مظہر نور خدا دیکھا ہے تجھ مین مینے
دیکھا جو کچھ سو ملا دیکھا ہے تجھ مین مینے — کیا کہون تجھ سے کہ کیا دیکھا ہی تجھ مین مینے
غمزہ و عشوہ و انداز و ادا کیا کیا کچھ

جیسے ہم آئے تھے ویسے ہی چلے دنیا سے — لائق اس جا مین کسی چیز کے گویا نہ تھے
دور افلاک نے یان نشو و نما دی نہ کسے — ایک محروم چلے میر ہمین دنیا سے
ورنہ عالم کو زمانہ نے دیا کیا کیا کچھ

## مخمّس بست و سوم

مے کشو بجھو ہو کیون مجھ دل افگار کے ساتھ — کچھ مجھے کام نہین بادۂ گلنار کے ساتھ
جو رکھون ذوق ملاقات مین خمار کے ساتھ — جی مین چہلین تمہین مے سو تو گئین یار کے ساتھ
سر پٹکنا ہی پڑا اب در و دیوار کے ساتھ

کیا کیا وعدے کیے تھے تمنے کہو ہمسے دان — کہ شگفتہ ہے چمن جلوہ گر اور آب روان

جا نکلے جو کوئی تھے سزاوار رہ گئے

سودا کی تم نہ مانیو یہ لن ترانیان　　اس گفتگو کے کرنے سے گھستی نہین زبان
جو کچھ کوئی کہے وہ سنا کیجے مہربان　　تجھ کو کہے عاقلون کی چھٹ اسکی جگہ کہان
ور سے اٹھا دیا پس دیوار رہ گئے

## مخمس بست و دوم

ایک تاریخ جو دیکھی تو پڑھا کیا کیا کچھ　　کیا کہون مین کہ مورخ نے لکھا کیا کیا کچھ
وہ تو وہ زیر فلک ہو نہ چکا کیا کیا کچھ　　ہمسے اب آگے زمانے مین ہوا کیا کیا کچھ
تو بھی ہم غافلون نے آکے کیا کیا کیا کچھ

کیا کہون تجھسے مین نقصان کی اپنے باتین　　پانی پہونچا نہ سکے جاکے نہون تک آنکھین
راہ بیچارون نے پائی نہ کہ وانسے نکلین　　دل جگر جان یہ قسمت ہوے سینہ مین،
گھر کو آتش دی محبت نے جلا کیا کیا کچھ

کیا کہون مین کہ ترے عشق مین کیا مجھپہ ہوا　　جیسے کہتا ہے کوئی ہو ترا صفا صفا
زندگی کے غرض اسباب سے اب کچھ نہ رہا　　دل گیا صبر گیا ہوش گیا جی بھی گیا
شغل مین غم کے ترے ہمسے گیا کیا کچھ

ناصحا تونے تو چاہا بہت اے بد گفتار　　نہ رہی عشق کی مجھ پاس متاع بازار
شکر صد شکر بدرگاہ خدا بلکہ ہزار　　حسرت وصل و غم ہجر و خیال رخ یار
مر گیا مین پہ مرے جی مین رہا کیا کیا کچھ

عشق بازو نہین مرا کیو نکہ ہو جانا شاق　　کوئی جگ مین نہ رہا تیرے رفیق عشاق
چھوڑا مین قافلہ سالار ہو یہ کہنہ رواق　　درد دل زخم جگر کلفت غم داغ فراق
آہ عالم سے مرے ساتھ گیا کیا کیا کچھ

اس ارادے سے دلا سیر نہ کر گلشن جہان　　کس سبب یانسے بگڑتا ہے بنے ہی کیون فلان
حال مین مست رہ اپنے تو سدا اے نادان　　تجکو کیا بنتے بگڑتے ہیں زمانے کے کیان
خاک کن کن کی ہوئی صرف بنا کیا کیا کچھ

بستم از خانۂ رندان کم اگر کس بر برد

معصیت ہی مین گذرتی ہے جو میری اوقات — لیکن اس سے نہین تقوے پہ کسیکی اوقات
یاروانصاف کرو کچھ بھی ہے معقول یہ بات — ورد اپنے کے عوض شیخ نے کل ساری رات
سبحہ در دست گرفت و گنہ من بشمرد

اس عداوت کا مین بلدو نہین پاتا ہون بھید — کرکے دیوار مین اپنی وہ سر شام سے چھید
صبح تک جھانکے تھا بیٹھا خرف ریش سفید — کرکے کینے سے فراغت مجھے دی آکے نوید
چشم ما را بتماشاے تو شب خواب نبرد

جی مین آتا ہے کہون جاکے مین اس احمق سے — ستر دیوار کی محراب ہی کیا کم شق سے
کون جانے پر اب ایسے خر مطلق سے — لیکن اتنا تو کہون گا کہ گذر مت حق سے
جرم ما روز قیامت بتو خواہند سپرد

واقعہ مین ہوا زاہد کو جو مکشوف یہ حال — گیا عابد کنے وہ پیٹ کو پکڑے فی الحال
کہا اک شخص نے شب ایسے کیے ہین اعمال — جو ہین اپنر گئی میری نگہ چشم خیال
دل پر خون مرا پنجۂ مژگان افشرد

کیا کہون انکی غرض کشف و کرامات کی بات — یہ بھی انسے نہ خصوصاً مری اوقات کی بات
پہونچنا عرش تلک انکو ہے اک بات کی بات — ملکی وہم مین ہے انکی یہ بس رات کی بات
کہ ازین ہر دو یکے را بسوے عرش نبرد

جلوہ گر رات جو ان دونون نے دیکھا مہتاب — کرکے یہ قصد کہ پی ہوگی فلانے نے شراب
مانگا قاضی سے جو اعلام دیا اسنے جواب — زاہد خشک ہوا غم کے انگارون پہ کباب
عابد پاک بجز خون جگر ہیچ نخورد

شیخ جا گاہی کرے جرم مری گننے کو — زاہد خشک کے ٹپکا کرے آنکھون سے لہو
عابد پاک بجز غم کے نہ کچھ کھاے کبھو — بہتر آنست ازین کار بگردانم رو
ورنہ زین غصۂ بیہودہ یکے خواہد مرد

سودا اس قوم سے کہ بھاگین اب اس پیشہ سے — زرگرین فرہاد صفت سر یہ مرے تیشہ سے
دل کو اپنے نہ رکھین دور اس اندیشہ سے — مین بھی ہر ایک کے واقف ہون رگ و ریشہ سے
خاطر ہیچ من یار نبا یہ آزرد

سو تو ان چیز دن مین اک چیز نہ دیکھی مین یہان　　یار و کہتے تھے جو تم لالۂ و گل ہین سو کہان
سر پٹکنے تو نہ آیا تھا مین کہسار کے ساتھ

ہمکو تو قید قفس کی نہ تھی کچھ تم سے امید　　کہ ہمین دام مین لا کر دو ین ظلم شدید
فصل گل حیف ہے جاتی ہی چمن سے بن دید　　ہاے صیاد یہ انصاف سے تیرے تھا بعید
اسقدر ظلم و ستم اپنے گرفتار کے ساتھ

عندلیبون کے لگین زمزمہ عالم کو بھلے　　قمری کو سرو چمن لیتے ہین سایہ کے تلے
اور شبنم کے تئین گل بھی لگاتے ہین گلے　　اک ہمین خار تھے آنکھون مین سبھون کے سو چلے
بلبلو خوش رہو تم اب گل و گلزار کے ساتھ

یار و چاہو تو مجھے قیدی جاوید کرو　　رو برو میرے مرا لا کے وہ خورشید کرو
دام تزویر مین مت میرے تئین صید کرو　　مین دیوانا ہون سدا کا مجھے مت قید کرو
جی نکل جاویگا زنجیر کی جھنکار کے ساتھ

شوخ نے پردے سے جسوقت کہ مکھڑا کھولا　　پہلے میزان محبت مین سبھون کو تولا
آخر عاشق کو لے اس رنگ مین اپنے گھولا　　جب ملا یار سے تب آپ انا الحق بولا
ورنہ منصور کو کیا کام تھا اس دار کیساتھ

سن لے آخر کہ یہ ہے عشق نپٹ دام بلا　　اسکے پھندے مین جو کوئی دل کی محبت سے پھنسا
یا تو سودائی ہوا یا تو ہوا وہ رسوا　　عشق غم کے درد کا اب بوجھ اٹھاے سودا
کیا ہے نسبت خر عیسی کو ترے بار کے ساتھ

## مخمس بست و چہارم

عیب گو کی جو ہوئی اندنون مجھسے درخورد　　دل مین ہیچ از آن حال غم و غصہ نخورد
سن لے اک بات مری گو کہ مین تیرا ہون خرد　　ہر کہ عیب دگران پیش تو آورد و شمرد
بیگمان عیب تو پیش دگران خواہد برد

کیا ہوا مجھ سا اگر ایک ہے جگ مین معیوب　　نہ مین طالب ہون کسی کا نہ کسی کا مطلب
یا مجھے بد کوئی سمجھا کرے یا جانے خوب　　کرونگا وہی جو کچھ طبع کو ہوگا مرغوب

نخل بے بار پڑے سوکھی پڑی ہین روشین
مسکراتا تھا جہان غنچۂ و گل ہنستا تھا
جس جگہ جلوہ نما رہتے تھے سرو و شمشاد
دیکھتا کیا ہون مگر سوکھی سی اک شاخ اوپر
بدم سرو و بصد حسرت و صد سوز جگر

خاک اڑتی ہے ہر اک طرف پڑے ہین خس و خار
اشک شبنم کے بھی قطرہ کا نہین وان آثار
مشت پر قمری کے اُس جا نظر آئے اک بار
عندلیب ایک ہے بے بال و پر و دل افگار
دیکھکر سوے چمن کہتی ہے با نالۂ زار

حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد
روے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد



## مخمس بست و پنجم

کرے جو ظلم و ستم کرنے دو ہوا سو ہوا    جفا و ظلم ستی مت ڈرو ہوا سو ہوا
یہ میرے غم کی نہ شہرت کرو ہوا سو ہوا    جو گذری مجھ پہ مت اُس سے کہو ہوا سو ہوا
بلا کشان محبت پہ جو ہوا سو ہوا

اگرچہ روز ازل سے تھی میری یہ تقدیر    کہ دام عشق میں اپنے کرے مجھے تو اسیر
کرے جو ذبح تو مجھکو پچھاڑ جوں نخچیر    مبادا ہو کوئی ظالم ترا گریبان گیر
مرے لہو کو تو دامن سے دھو ہوا سو ہوا

وہ کون دن تھا کہ ہم بھی ہوے تھے یار ترے    کسی طرح سے ترا دل بھی اس جفا سے پھرے
اگر کہے تو یہ آ کر ترے قدم پہ گرے    خدا کے واسطے آ درگذر گنہ سے مرے
نہ ہوگا پھر کبھو اے تند خو ہوا سو ہوا

کیے ہیں جن نے دوانے کئی ملک یارو    دکھاکے چہرے کی اپنے ٹک اک جھلک یارو
ہوا ہے میرا بھی قاتل وہ یک بیک یارو    پہونچ چکا ہے سر زخم دل تلک یارو
کوئی سیو کوئی مرہم کرو ہوا سو ہوا

دیا ہے آپ سے تمنے جو دل کو اپنے کبھو    تو چاہیے کہ رہو ہاتھ اُس سیتی تم دھو
عبث ہے یہ کہ جو باتیں کرو ہو تم رو رو    یہ کون حال ہے احوال دل پہ اے آنکھو
نہ پھوٹ پھوٹ کے اتنا بہو ہوا سو ہوا

دلوں کے قتل کے تئیں الامان ہے سودا    جنوں کی فوج کا یارو نشان ہے سودا
کیا جب اُن نے قلندر رندان ہے سودا    دیا اُسے دل و دین اب یہ جان ہے سودا
پھر آگے دیکھیے جو کچھ کہ ہو ہوا سو ہوا

## تضمین

باغ دلّی میں جو اک روز ہوا میرا گذار    نہ وہ گل ہی نظر آیا نہ وہ گلشن نہ بہار

مخفی مین رکھا داغ کو اور لالہ نے
چھاتی کو کہ و مہ کے تئین دکھلایا

اُس چشم و مژہ سے دل دیا تھا اٹکا
اب لا سر زلف سے رکھا ہے لٹکا
یہ خانہ خراب عشق جس نے یارو
پھونچا کے فلک پہ پھر زمین سے پٹکا

تیشہ سے جو کوہکن نے سر کو پٹکا
شیرین کا یہ سنکے جان تن سے جھٹکا
دے درد کی داد کیا ہمارے کوئی
ناخن کا جگر پہ کب مٹنے ہے کھٹکا

اُس آتشی خو سے دل یہ کیونکر اٹکا
جس مین کہ رہا نہ زندگی کا کھٹکا
طاقت نہین نالہ کی اب اُسکو تیرا
کچھ ذکر ہوا تو کوئلا سا چٹکا

مین دیر و حرم ڈھونڈھ کے یارو ہارا
دونون مین نہ پایا اُسے جز اندھیارا
دل داغ سے روشن ہوا جسدم جون شمع
اپنا تن و جان اپنے قدم پر وارا

ہے زیر فلک جتنی کہ یہ موجودات
ہر ایک کی اک طرح کٹے ہے اوقات
اے شیخ کیا خوب یہ ہمنے تحقیق،
سیخی و کرامت ہے بن آئے کی بات

باریک و طویل اتنا ہوا کسکے پوت
جز باپ کے تیرے کہ وہ ہے بڑکا بھوت
یون قابلہ نے تجکو نکالا دان سے
جون بھان متی ناک سے نکلے ہی سوت

ہر چند بچانے کی کرو چوٹ سے اوٹ
لگ جاتی ہے چوٹ پر مقرر ہی چوٹ
عاشق تو کبھی آپ ہوا ہے مائل
جاوے کیونکر بھلا نصیبون کی کھوٹ

سودا کو مین پایا مے وحدت مین مست
اُس سے نہ کسی شیشۂ دل کو ہے شکست
ناقوس و اذان سنکے یہ بولے آزاد
اے برہمن و شیخ صدا را عشق ہست

ایوان عدالت مین تمھارے اے شاہ
کیا ظلم کو ہے دخل عیاذاً باللہ
شیشے کا جو وان طاق سے پڑے ہے بایون
پتھر سے نکلتی ہے صدا بسم اللہ

مومن نہین زنار سے میرے آگاہ
اس رشتے کو ہے سبحۂ اسلام مین راہ
اس بت کا برہمن ہون کہ ہم صوفی و شیخ
کہتے ہین جسے دیکھ کے اللہ اللہ

مجکو ہر چند نہین شیعہ دشمنی سے کام
پر یہ سمجھا ہون کہ اس دور مین تھے بارہ امام
ان سوا ہو جو کوئی ہے وہ امام تسبیح
اس تلک جاے سے موقوف ہو اللہ کا نام

تا دیدنی از بسکہ ہے روے عالم
ہے کفر ملاقات جو کیجے باہم
کرتا ہون کہین جانیکا جسوقت کہ عزم
در در آن کے سودا مرے پکڑے ہے قدم

ہر سو تری تحقیق مین تھے ہم سرگرم
تھا گاہ یقین کعبے پہ گہ دیر پہ بھرم
پایا غرض آپ ہی مین سنجھے پر اونکو
سجدہ جو کیجیے تو نہیں رہتی شرم

تجھ پاس گدا کب آکے ایسا بولا
جسکو نہ جواہر مین تولیں کر تولا
یان تک تو ترے ہاتھ نے بخشے یاقوت
جب طشت نے وقت فصد دامن کھولا

گر یار کے سامنے مین رو دیا تو کیا
مژگان مین جو لخت دل پرو دیا تو کیا
یہ دانۂ اشک سبز ہونا معلوم
اس شور زمین مین تخم بو یا تو کیا

اے شیخ حرم تک تجھے جانا آنا
یہ طوف بھلا ہے کا ہے تانا بانا
پہنچائیگا وان کیا اوسے حیران ہون مین
جسکو حرم دل مین نہ تین پہچانا

جب سے چمن حسن مین تو در آیا
عصمت نے تری خلق مین شہرہ پایا

جی مین ہے نہ اٹھیے تا بہ صبح محشر
اس رات کو سوئیے کچھ ایسا کھا کر

کل آکے جنھون نے بے وفا سے پاکر
مین ترک کیا تھا عشق قسمین کھا کر
سن آج کی بات کیا کہین گے مجکو
کس منھ سے دکھاؤنگا منھ انکو جا کر

اے صورت انسان دحقیقت مین خر
وے سفلہ تو تیرے طلب پوچ ولچر
زر سے ہے کہ و مہ کے خریطے کی قدر
ہے پوچ خریطہ جو نکل جاوے زر

اے داب قوانین جہان کے دستور
ہم چشم کی حرمت نہ تجھے سب کی منظور
الطاف وکرم کا ہے جہان مین جو کام
ایزد نے کیا اسپہ تجھی کو مامور

دنیا ہمین کہتی ہے کہ دل مجھسے موڑ
تجھ فاحشہ پر تو نہ یہ جی جامہ توڑ
داڑھی کی سیاہی پہ سفیدی دوڑی
اب رات نہین صبح ہوئی ہے بس چھوڑ

اے نفس دنی حرف کو میرے کر گوش
دنیا کی طلب مین جو ترا ہو ہمدوش
اس جیفہ پہ غرانہ اسے دیکھ کے سگ
تیرا ہی تو ہم جنس ہے وہ بھی خاموش

سودا دہن یار کے ہوتے رکھ ہوش
تعریف نہ کر غنچۂ گل کی خاموش
وہ بد دہن اتنا ہے دیوانے جسکا
ہنسنے مین دہن پھیل کے ہو جاے ہے گوش

ہر چند کیا ہے ہمنے جہان مین تحقیق
ہوتی نہین ہم سے ایک ودو کی تفریق
اے دل نہ شناوری مین ہو اسکے غرق
بحر توحید ہے نہایت ہی عمیق

سودا پئے دنیا تو بہر سو کب تک
آوارہ ازین کوچہ بآن کو کب تک
حاصل یہی اس سے نا کہ تا دنیا ہو
بالفرض ہوا یون بھی تو پھر تو کب تک

کیا زلف مین اُس شوخ کے تھی دبکی صبح
جب زلف کو مین ہاتھ لگایا اودھر
جون شام سے ہوتی ہے کسی شب کی صبح
ہمسایہ پکارا کہ ہوئی کب کی صُبح

گر مر سے بلندی مین ہوا تو وہ چند
جتنے کہ بلندون کی ہین نظرون مین پست
پستون کی طرف دیکھ کے مت ہو خرسند
پستون کی بھی نظرون مین ہین اُتنے ہی بلند

یارب ہو مدام تجکو حق کی تائید
ہر روز رہے تجکو سرور نوروز
اور ہوئے سدا دولت و اقبال مزید
آیا کرے تا گھر مین شرف کے خورشید

جس ذات کو آفاق مین کہتے ہین احد
گر ہندسہ دان ہے تو سمجھ لے تعداد
وہ اور امام ایک ہین نزد خرد
گنتے ہین احد کے بحساب ابجد

ہے فوج سے غمزہ کے نہایت بیداد
یہ حال رہے ہے دل کا جیسے دہقان
نت اُٹھ ہے مرا خرمن طاقت برباد
لٹتے ہوئے کھیت کی کرے ہے فریاد

اے دوست تجھے دل مین تو پاتا ہون حضور
تجھ کنہ کو لیکن نہ کبھو پہونچا فہم
آنکھون مین تری ذات کو دیکھون ہون نور
اے این ہمہ نزدیک تو کتنا ہے دور

افسوس کریمون مین نہین یہ دستور
جھکتا ہے اگر شاخ ثمردار کا ہاتھ
مفلس پہ کرم کرکے نہو وین مغرور
پھل دے کے وہین آپ کو کھینچے ہی دور

کتنون کا جہان مین زر و مال ہے شکر
یون شکر تو سب کرتے ہین لیکن سودا
کتنون کا ہی با دولت و اقبال ہے شکر
شاکر ہے وہی جسکو بہر حال ہے شکر

کیا جانے بسا ہے آج کسکے جا کر
آتی نہین نیند مجکو تنہا پا کر

| | |
|---|---|
| اتنا ہے بڑا ہمکو کیا خالق نے | خلقت کی نظر مین نہین آسکتے ہم |
| مظہر کا ہوا جو قاتل اک مرتد شوم<br>تاریخ وفات اُسکی کہی از روے درد | اور اُسکی ہوئی خبر شہادت کی عموم<br>سودا نے کہ ہاے جان جانان مظلوم |
| کیونکر کہون تجھسے یہ کہ مجھسے مل تو<br>جانے گا تب ہی تو اس محبت کی قدر | مین شیشہ ہوا جہان مین ظالم سل تو<br>تیرا دل مین ہون اور میرا دل تو |
| دکھ تفرقہ کا یارون کے کچھ مت پوچھو<br>دیکھین ہین لب زخم کہین سیتے وقت | جب شکل ملاقات کی باہم یون ہو<br>آپس مین جو ملتے ہین تو لوہو رو رو |
| آ تو کہے آخون بلاؤں مجھکو<br>موقوف کرو ناز کو سب کے بدلے | ہر عشوہ پہ اپنے نہ رجھاؤ مجھکو<br>بھرپیٹ ملیدا ہی کھلاؤ مجھکو |
| سودا شعرا مین ہے بڑائی تجھکو<br>عالم نے تجھے اس فن مین پیمبر سمجھا | تشریف سخن عرش سے آئی تجھکو<br>پوجا جہلا نے بخدائی تجھکو |
| خلعت یہ ہوئے تجکو جہان کے دلخواہ<br>قائم یہ نیابت رہے تجکو اسطرح | کیا قد پہ سجا ہے تیرے اللہ اللہ<br>جون نائب خورشید فلک پر ہی ماہ |
| سایا ترا اے نخل امید کہ دمبد<br>بڑھتا ہے نے نیزہ گرہ سے جسطرح | اس ملک کے دائم ہے ہر قریہ و دہ<br>دے طول تری عمر کو یون سالگرہ |
| ہرچند کہ مخلوق ہین حق مین کہ دمبد<br>ازبسکہ عزیز نقد جان ہے تیرا | پر تجکو کیا ہے حق نے ان سب سے بہ<br>دیتا ہے خدا اس لیے ہر سال گرہ |

اے خلق کے قبلۂ امید و آمال
تا پہنین خلعت بہاری اشجار
شاد آج ترے دوست ہین دشمن پامال
ہو خلعت نو تجکو مبارک ہر سال

ہے حرص و ہوا تن کی ترے ہر مو مین
داتا تو زبردست ہے منگتا کم زور
عالم نے قناعت کی مچائین دھومین
قانع جو نہوئین تو بھلا کیا چومین

دیکھین نہ تو روتی ہین یہ آنکھین دن رین
ناحق کا انھون نے یہ بسایا کیا پاپ
اور جلتی ہین ساتھ اور ونکے دیکھ اسکے سین
دیکھے نہ انھین چین نہ بن دیکھے چین

سودا کی ہے یہ عرض یقین اسکو جان
جان بخشی کو افغان کی زراہ منت
کیا تاب جو مقدم پہ ترے آوے یہان
آتش یہ ہوئی تیرے غضب کے قربان

اے بے تو مدام آب در دیدۂ من
ہر لحظہ مرا بطنز می گوید بخت
وے خون دل خراب در دیدۂ من
بیدار تو ئی و خواب در دیدۂ من

اے منبع فیض و ملجاے خاص و عوام
تو ام رہے دل سے تیرے شادی ہمدم
جاری رہے ہند مین ترا ہی احکام
تجھ کو بجہان ہو جشن نوروز مدام

شاہا تری طرف ہے نگاہ عالم
قائم رہے تا حشر ترا جاہ و جلال
از بس تری ذات ہے پناہ عالم
روشن جون آفتاب شاہ عالم

مولا کا اگر عبد ہو کیسا ہی ندیم
تہدید گنہ گرچہ ہے لازم لیکن
یون چاہیے افزون رکھے امید سے بیم
ہے عفو بہ از قصاص از بہر کریم

منہ پھیرے ہے گو دیکھ کے ہمکو عالم
قدر اس سے کچھ اپنی نہین ہوتی ہے کم

| | |
|---|---|
| آنکھین کہین بھوون سے کہ حصہ کیجے<br>آتی ہے مجھے شرم میان یہ دل ہے | ہر ایک پلک چاہے کہ آپ ہی لیجے<br>جو اسکی ہو قسمت سو اسے کر دیجے |
| آیا ہون تنگ دور رہتے رہتے<br>روتا ہون کہ سیل اشک جاری ہووے | لوگون سے تمہارا پیام کہتے کہتے<br>پہونچون مین گلی مین اسکی بہتے بہتے |
| افسوس کہون مین کس سے اپنی کھٹکی<br>اس آنکھ نے چین جی سے کھویا سودا | قالب سے پھرے ہے روح بھٹکی بھٹکی<br>یہ خانہ خراب جس سے اٹکی اٹکی |
| سرمایۂ عیش کامرانی تو ہے<br>گر تو ہی نہ آوے تو یہ جینا کس کام | آرام دل و مونس جانی تو ہے<br>میری تو مراد زندگانی تو ہے |
| ہرنون کو اے آہون شکاری میرے<br>دیکھے تو جیسے موت کے چنگل کے بیچ | ہر دشت مین پھرتے ہین قرار دل گھیرے<br>گرد اسکے کرین آن کے سو سو پھیرے |
| مرے خون ناحق کی دے کر گواہی<br>کہا مین کہ لازم ہے کیا قتل میرا | شہادت کو میری ہے بس بیگناہی<br>لگا کہنے ہنسکر کہ خواہی نخواہی |
| افسوس ہماری عمر روتے گذری<br>دیکھا نہ کبھی خواب مین اپنا یوسف | نت دل سے غبار غم ہی دھوتے گذری<br>ہر چند تمام عمر سوتے گذری |
| اس ریختے کو فارسی مین گو کیجے<br>مضمون کثافت سے برودت کے ساتھ | یا فارسی سے ریختہ اسکو کیجے<br>خرقہ تو نہین ہے جسے سنگ شو کیجے |
| گر ہجو پہ سودا کے اسے رغبت ہے | ہونے دو کہ گیدی کے تئین رجعت ہے |

ناطق تو نہ تھا جب تو سنے تھا تب کچھ
با نطق کی دولت سے تبھی ہے سب کچھ
خاموشی مین نے تھا ہی کچھ اور نے ہوگا
گفتار کے عالم مین ہے سودا سب کچھ

جہان کے بحر مین اے دل لباس اتنا چاہ
کہ جون حباب وہی پیرہن وہی ہو کلاہ
تو کس تلاش مین سر مارتا پھرے ہے کہ عمر
برنگ رشتۂ سوزن ہے ہر قدم کوتاہ

دکھ دل کا کوئی جو تجھسے کہہ رو دے
اوقات وہ صبر کے بھی ناحق کھووے
بیدرد ہے وہ درد مین ہو تجھسے جو فرق
باہم جو معاوضہ دکھون کا ہووے

چاہی تھی بتون کی آشنائی ہمنے
پر عقل کی مانی رہنمائی ہمنے
اس دل کے کنار سے ہمارے یارو
کچھ آگ لگی تھی سو بجھائی ہمنے

سودا بجہان اپنی زبانی تو ہے
آفاق مین خاقانی ثانی تو ہے
گو نطق کا ہر چند نہین تو خالق
پر نطق کا خلاق معانی تو ہے

خاوند وہ ایسا ہے کہ عالم کو دے
دارا کو نہ تنہا نہ فقط جم کو دے
پہونچا کے بہم دیکھ تو کیا کیا نعمت
کھاوے نہ اُسے آپ وہ اور ہم کو دے

جینا یہ ترا وہم کا اک ریشہ ہے
اور فکر معیشت کی ترا پیشہ ہے
مرتا نہ تو کیا جینے تو کیا کرتا
اے خانہ خراب اسپہ یہ اندیشہ ہے

آنکھون سے پڑا اشک مرے ڈھلتا ہے
سر کب سے ترے پانون تلے رلتا ہے
اے غنچہ دہن پیار سے ٹک ہنس کے بول
کیا دل ہے مرا تو کہ نہین کھلتا ہے

کوتاہ نہ عمر مے پرستی کیجئے
زلفون سے ترے دراز دستی کیجے
ساقی جو نہو شراب ہے آج وہ ابر
پانی پی پی کے فاقہ مستی کیجے

| | |
|---|---|
| لوگی سے مین دنیا کی کہا یون جا کر | سُن لے بے پرد |
| اب ایک کی ہو رہ نہ پھرا کر گھر گھر | تین صورت نزد |
| بولی کہ جو کوئی مرد ہے سو تو مجکو | رکھتا ہی نہین |
| باندھی ہے جنھون نے مرے رکھنے پہ کمر | سو ہین نامرد |

**خاتمة الطبع** - الحمد للہ والمنة کہ اس زمانہ میمنت اقتران مین کلیات سودا
جلد اول باہتمام کیسریداس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ باہ اکتوبر ۱۹۳۲ء بار پنجم
مطبع منشی نولکشور لکھنؤ مین چھپا



موزون نہ کرے شعر کو اپنے احمق
کرتا پھرے ہجو لوگون کی ندرت ہی

گر ہجو مری کہنے سے اس پر ہو نگاہ
تا یہ بھی سکے جاتے مجھے خلق اللہ
سو دہم تمھارا ہے مین اور آپ کی ہجو
لاحول ولا قوۃ الا باللہ

بیٹ اپنا ہر اک طرح سے ساجد پالے
کوا دہ چیل وہ گلہری کھالے
مینڈک چھوڑے نہ چھپکلی نے ساہا
اسکے پھرے ہین ڈھونڈھتے لڑکے بالے

# رباعیات مستزاد

دنیا کی طلب مین دین کھو کر بیٹھے
ہو کر گم راہ
کرنا ہی نہ تھا جو کام سو کر بیٹھے
اے عقل تباہ
ہے عارضی خانہ جسم خاکی سودا
بے شبہہ وشک
سو مالک ہی اسکے آپ ہو کر بیٹھے
سبحان اللہ

طاقت نہین رونے کی بہت ہجر سے تیرے
گو دل مین یہ غم ہے
کوئی دم کی رمق ہے اب تن مین جو میرے
سو چشم مین نم ہے
بھرے ہی نہین یان کبھو پھرتا ہے اے یار
اور جائے ہے سب جا
کیا مجھسے ترا جرم ہوا سانجھ سویرے
جو اتنا ستم ہے

ہر چند جہان مین کم ہین وا فرہم ہین
کر دیکھو نگاہ
منزل بھی ہمین ہین اور مسافر ہم ہین
ہر شام و پگاہ
کعبے مین شیخ بتکدہ مین ہندو
بیرنگ و برنگ
کس بوقلمون صنم کے کافر ہم ہین
اللہ اللہ

بہ نعم چمن سیرابی باغ سخن اکتفا کا وقار تازگی بخش گلشن گل و ریحان




# کلیات سودا




مطبع نامی گرامی منشی نولکشور لکھنؤ میں طبع ہو کر منصۂ شہود پر جلوہ گر ہوا

باہتمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ

نگاہ کیمیا تاثیر تیری
طلا معدن مین کر دیتی ہے فولاد

کیا مت حاصل اُن کو پل مین جو تھے
غرور و کبر مین ثانی شدّاد

سمجھتے تھے وہ قوم عاد سب کو
اور اپنی تیغ کو سب قوم برباد

ہر اک اپنے تئین مردانگی مین
گہے رستم سمجھتا گاہ پہلاد

ندان آئے جو میدان مین صفین باندھ
طلب کر روح دردیزہ سے امداد

مقابل ہوتے ہی افواج دین کے
اُنھون سے آگے بھاگے اُنکے ہمزاد

بہت سے دست دیا ملے اُنھون نے
نہ پہونچی روح دردیزہ بفریاد

غرض اس فتح و فیروزی سے جسدم
ہوا دل دوستون کا خرم و شاد

تو مین ہاتف سے پوچھا سال تاریخ
وہ بولا ہے یہ فتح تو خدا داد

## قطعۂ مبارکباد عید در مدح نواب وزیر الممالک شجاع الدولہ بہادر

یہ روز عید ہے آفاق مین ہے رسم قدیم
موالی چاہیے مولا کو نذر دین زر و سیم

بقدر رتبہ کے حاضر ہوئے ہین لیکر نذر
جو تیرے دامن دولت کے سایہ مین ہین مقیم

کوئی توسل سے آیا ہے اور کوئی یاقوت
سخن وہ نذر کیا مین کہ بہ ز دُرِّ یتیم

گر اس جناب معلی مین پاوے عزّ قبول
زہے سعادت طالع مرے زہے تکریم

اگرچہ کیا ہون مین اور کیا ہے میری نذر اسجا
یہ بات سمجھے ہے وہ شخص جو کوئی ہے فہیم

نشاط و خوشدلی و عیش تجھکو لے کہ نذر
ہلال عید نے قد خم کیا پے تسلیم

دعا کرے ہے یہ سودا کہ منشی تقدیر
کرے شمار قلمرو مین تیرے ہفت اقلیم

کرو رعید کی دے خلق تہنیت تجھکو
رہے ہمیشہ ریاست کا تیرے سر دیہیم

## قطعۂ مبارکباد تولد شدن پسر نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر

صبحدم آج دل خلائق کا
مین جو پایا پُر از نشاط تمام

پیر عقل اپنے سے کیا مین سوال
اسکے موجب سے کر تو مجھسے کلام



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تہنیت و تاریخ

## قطعۂ مبارکباد عید در مدح عالمگیر بادشاہ ثانی خلد اللہ ملکہ

نوید زیر فلک یون ہوئی ہے شہرۂ عام
ہلال عید سے گھر گیا ہے ماہ صیام

دہل بجا کے منادی کا دے انھون کو خبر
جہان کے بیچ یہ مشہور ہے جنھون کا نام

نشاط و جشن و طرب خرمی و امن و امان
خوشی و خوشدلی و عیش و عشرت و آرام

صبح عید یہ حاضر ہون تہنیت کے لیے
اُس آستان پہ کہ ہیگا وہ سجدہ گاہ انام

وہ بارگاہ ہے ایسے جناب کی جسکا
گنے ہے آپکو نہ پشت سے سپہر غلام

عزیز دولت و دین بادشاہ عالمگیر
ضعیف کفر سدا جس سے اور قوی اسلام

رہے وہ خسرو ہندوستان کہ ہین جس کے
بلند رتبہ سلاطین عصر سے خدام

جہان پناہ پس از عرض تہنیت سودا
یہ چاہتا ہے دعائیہ پر ہو ختم کلام

اس آستان فلک مرتبت پہ تا بہ ابد
رہے کنیز شب قدر روز عید غلام

## قطعۂ مُبارکباد وزارت نواب آصف الدولہ بہادر

تدبیر شہنشاہی و تقدیر آلہی
باہم یہ تجھے دیکھ کے پڑھکر فقط ارک

تدبیر لگی کہنے کہ ہے باب وزارت
تقدیر اُٹھی بول کہ بسیار مُبارک

## قطعہ مبارکباد فتح تعریف نواب شجاع الدولہ بہادر

آلہی ذات سے تیری جہان مین
رہے تا حشر ملک ہند آباد

ہوا ہو صاحب سیف و قلم اور
کوئی تجھسا نہین یہ دہر کو یاد

نہ اجرا ہوئے قسمت کے لکھے تک
قلم سے تیرے تا اُس پر نہ ہو صاد

بیکدم سیل آب تیغ سے آج
بہا دی تو نے کفرستان کی بنیاد

نہ مال و زر کی خاطر تو نے یہ ملک
لیا ہے ملک بہر دفع الحاد

وگرنہ تیری بخشش کا بیان مین
کردن کیا ہے اُدھر از حد تعداد

دوچار مجھسے ہوا جشن عید راہ کے بیچ
کیا مصافحہ اُس سے مین ہوکے شادان شاد

پھر اسکے بعد مین پوچھا کدھر ہے تیرا عزم
رکھے ہمیشہ حق آباد تجھ سے فیض آباد

دیا جواب کہ مین اُس جناب عالی کو
چلا ہون دینے کو اب عید کی مبارکباد

کہ جسکے حشمت و جاہ و جلال کو ہرگز
کبھو نہ پہونچتے دارا سے لے کے تا بقباد

وزیر اعظم ہند و شجاع دین جس سے
ہدم کرے قلم و سیف کفر کی بنیاد

کرے فقیر کو پل مین امیر عالم مین
زبان خامہ کا جس کے تصرف ارشاد

برنگ گل ہے چمن مین جہان کے دامن خلق
اُسی کے دست سخا کے تلے ہمیشہ کشاد

برائے تہنیت اب کہئے تو بھی کچھ سودا
چل اُس جناب مین گر ہے سخن کی استعداد

چنانچہ سُنکے یہ مژدہ ہوا ہون یان حاضر
یہ چند شعر کر اپنی مین طبع سے ایجاد

نشاط عید و شب قدر شادی نوروز
رہے ہمیشہ تجھے سالہائے لاتعداد

سدا کرے تری محفل مین ساغر عیش
جہان میکدہ جب تک خدا رکھے آباد

مساعدت سے زمانہ کے تیرے سایہ تلے
عروج و دولت ہر دوست دن بدن ہو زیاد

رہے بنحتی ایام اس طرح سے عدد
کہ پیچ و تاب مین جیسے ہو جوہر فولاد

کہ در عید کی دے تجکو تہنیت عالم
بحق احمد مختار و آلہ الامجاد

## قطعۂ سالگرہ

رہے فلک پہ درخشندگی مین تا میزان
ہر ایک سالگرہ مین تو موتیون سے تلے

گھٹائے ہے جواب اقبال و بخت مین تیرے
الٰہی تا بدم حشر یہ گرہ نہ کھلے

عروج ہو ترے اعدا کا یون تنزل مین
کہ جیسے مہر کی تابش سے کوہ برف گھلے

## قطعۂ مبارکباد سالگرۂ نواب شجاع الدولہ بہادر

بے شمار ترے عمر سال عالم کے
عروس دہر کی چاہے ہے بال بال گرہ

زمین پہ دہم مین تعداد ایک سے افزود
فلک پہ زیادہ ترا نجم سے ہو خیال گرہ

پڑا کرے یہ گرہ رشتہ مین بباغ جہان
ثمر سے تا ہو درختون مین ڈال ڈال گرہ

کہا اُن نے کہ آصف الدولہ — رکھے ہے اشتہار جس کا نام
صاحب السیف والقلم ایسا — نہین از ہند تا بروم و شام
حق نے اُسکو عطا کیا ایسا — ایک فرزند آج نیک انجام
جسکے طالع مین خوبی دوجہان — لوح محفوظ پر ہوئی ارقام
موجب خرمی ہے یہ تو نے — پائے جا در دل خواص و عام
سنتے ہی اس نوید کے میرے — دل کو پہونچا مے طرب کا جام
کہی تاریخ مین تولد کی یُوں — اعتقاد اپنے لائق انعام
لیک بعد از حساب کے اسمین — پایا اک سال کی کمی کا مقام
لیا اندیشہ نے کہ کیونکر اسے — پڑھے جا کر حضور مین یہ غلام
تھا اسی فکر و سوچ مین کہ مجھے — ہوا حق کی طرف سے یہ الہام
تاج اقبال سر پہ ہے اُسکے — کہہ کہ ہے فخر مادر ایام کو
۱۱۹۲ھ

## قطعۂ مبارکباد نوروز

تری محفل مین شمع دولت افروز — ہوا یہ سال نو فرخندہ فیروز
تری طبع مبارک کو جہان مین — ہوا اس سال کی ہے فرحت آموز
فروغ فیض سے تیرے ہی روشن — بسان شمع جو تیرا ہے دلسوز
نگہ ترک فلک کی باز گشتی — ترے اعدا کو ہے تیر جگر دوز
تفضل سے جناب مرتضیٰ کے — تجھے ہر روز ہووے عید نوروز

## قطعۂ مبارکباد عید اضحیٰ

یارب کہ جبتک عید قربان ہووے — ہر دوست ترا خرم و شادان ہووے
جون دیدۂ مذبوح سدا چشم حسود — دیکھے وہ ترا جاہ تو حیران ہووے

## مبارکباد مدح نواب وزیر الممالک شجاع الدولہ بہادر

علی الصباح جو نکلا مین بندہ خانہ سے — ترے ہی آستان بوسی کو کر کے دلین یاد

## قطعۂ مبارکباد عید در مدح نواب وزیر الممالک نواب عماد الملک بہادر

فلک جناب دربارگاہ پر تیرے / ہمیشہ آن کے حاضر ہون انبساط عید
پھرا کرے تری محفل مین دور عشرت و عیش / صباح و شام پر از بادۂ نشاط عید
دلون سے اُنکے جو خدام ان جناب کے ہین / ہر ایک سال ہوا فزود اختلاط عید
رہے سرور کو یون ربط عمر سے تیری / کہ جون ز غرۂ شوّال ارتباط عید
الٰہی مسند دولت کی تیرے پا انداز / بچھے قیام قیامت تلک بساط عید

## قطعۂ مبارکباد غسل صحت نواب احمد خان غالب جنگ بہادر

جہان مین آب و ہوا کی موافقت تجکو / رکھے قیام قیامت تلک صحیح و درست
جو کچھ کہ جنس موالید سے ہے عالم مین / کسل سے تیری طبیعت کے تھا نہایت سست
ہر اب خوشی ہے یہ خلقت کو تیری صحت سے / کہ آج تک نہ ہوئی ہوگی ز روز نخست
برنگ گل کوئی پھولا نہین سماتا ہے / بسان غنچہ قبا ہے کسی کے تن پہ چست
غرض دعا یہ ہے سودا کی تو سلامت رہ / سلامت ہمہ آفاق در سلامت تست

## قطعۂ مبارکباد عید مدح نواب شجاع الدولہ بہادر

ہر ایک عید مہ و خور نے سیم و زر لیکر / تجھے ز راہ ادب دور سے دکھائی نذر
علو مرتبہ تیرے نے ہاتھ سے اپنے / کبھو نہ اُنکے کف دست سے اُٹھائی نذر
کوئی تو نقد لے آیا تھا اور کوئی جنس / جہانیون مین جسے جو میسر آئی نذر
اگرچہ لعل و گہر تک سبھون نے گذرانے / پر اس جناب کے شایان شان نپائی نذر
مگر حضور مین اس عید کو تری خاطر / شفا سلامتی کی تا بحشر لائی نذر

## قطعۂ مبارکباد عید اضحی در مدح نواب شجاع الدولہ بہادر

جہان مین شادی عید اضحی ہے آجکے دن / خوشی دلون مین ہے لبریز قاف سے تا قاف
طواف کعبہ کا ہے فرض اہل ایمان کو / مگر جسے نہ ہو مقدور تو اُسے ہے معاف

جہان مین ابر کرم کے ہو قطرونسے جو فیض
کرے ہے مہتر و کہتر کو یون نہال گرہ

تونگر آج کے دن ہر گدا کو کرتی ہے
کلید قفل در فیض کی مثال گرہ

عجب یہ ماہ و عجب روز آج ہی جسمین
بسان ناخن قدرت رکھے کمال گرہ

آلہی جب تئین دنیا ہو تو ہو دنیا مین
کشاد کار خلایق ہو تیری سال گرہ

## مبارکباد سالگرہ نواب احمد خان

فلک جناب درین بحر تا ز ابر کرم
شود بہ بطن صدف قطرہ دانہ دار گرہ

برائے سال شماری عمر تو ہر سال
دہد برشتۂ طول امل ہزار گرہ

## قطعۂ مبارکباد سالگرہ نواب احمد خان غالب جنگ بہادر

جو سال عمر ازل سے ترے مقرر ہین
کرون ہون عرض حضور آگے با زبان فصیح

گرہ یہ سال گرہ کی پڑینگی رشتہ مین
عدد کو اُسکے بیان تجھسے مین کرون ہون صریح

بنا دین سبحہ جو اُتنے ہی لیکے مروارید
کبھو تمام نہ ہووے وہ دورۂ تسبیح

## مبارکباد سالگرہ نواب احمد خان غالب جنگ بہادر

تمہاری سالگرہ کی عروس دہر سدا
یہ چاہتی ہے کرے اپنے بال بال گرہ

ہر ایک بال مین گنتی سے اختر فلک زیاد
یہی ہے آرزو اُسکی کہ کر دین خیال گرہ

یہ ہے وہ سالگرہ زیر آسمان جسکے
بسان ناخن قدرت رکھے کمال گرہ

ندا یہ دم بدم آتی ہے عرش سے تا فرش
کشاد کار خلایق ہے تیری سال گرہ

## قطعۂ مبارکباد سالگرہ نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر

خدا ہمیشہ رکھے ظل عاطفت کے تلے
بساوے مملکت ہند مین چہ شہر و چہ دہ

رکھے دہن مین ترے نام کی حلاوت سے
طرح نبات کے شیرین زبان ہر کہ و مہ

گرہ سے طول قد نیشکر کو ہو جب تک
بڑھاوے عمر کو تیرے ہر ایک سالگرہ

| | |
|---|---|
| الٰہی تا بجہان ہے حسن رضا خان کا | عروج دولت و اقبال دن بدن ہو زیاد |
| قیام دہر ہے جب تک اسی طرح اک خلق | کرور عید کی دیوے سبھی مبارک باد |

## قطعۂ مبارکباد عید اضحیٰ در مدح حسن رضا خان

| | |
|---|---|
| رہے جہان میں جب تک کہ رسم قربانی | ہمیشہ تا کہ بجالاوین حج و عمرہ عباد |
| ترا حریم سعادت ہو خلق کا مسجود | رہے یہ خانۂ دولت زمانہ مین آباد |
| زبان تہنیت خلق یون کہے تجکو | ہزار عید و یہ عید الضحیٰ مبارک باد |
| سوائے تہنیت اب یہ دعا ہے سودا کی | تری جناب مین تا سالہاے لا تعداد |
| الٰہی دوست جو ہووے حسن رضا خان کا | رہے وہ سایۂ دولت مین اُسکے خرم و شاد |
| بسان دیدۂ مذبوح ہو رہے حیران | جو دیکھے جاہ کو اُسکے کوئی بچشم عناد |

## قطعہ مبارکباد عید اضحیٰ در مدح حسن رضا خان

| | |
|---|---|
| جہان مین زیر فلک آج عید قربان ہے | ہر ایک خرم و مسرور و شاد و خندان ہے |
| یہ جتنے ہین کہ وہ اُنکا دہر مین محسن | زبان دوست قلم سے حسن رضا خان ہے |
| حضور اُس کے کرون بعد تہنیت یہ عرض | خوشی ہر ایک کی تیرے بہ عز فرمان ہے |
| غرض نثار کو تیرے تو کیا تھا سودا پاس | سخن ہی نذر وہ لایا کہ تو سخندان ہے |
| الٰہی روے زمین پر رہے تجھے عیدین | فلک پہ سبعۂ سیارہ تا درخشان ہے |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| چل قلم کہ حسن رضا خان سے | در دولت سرا جو تیرا ہے |
| ہے عجب طرح کی زیارت گاہ | جس سے تحصیل دین و دنیا ہے |
| یان علم نذر حضرت عباس | صدق دل سے ترا جو برپا ہے |
| اس سبب کل زمین اس گھر کی | بہ نظر سر بعرش اعلیٰ ہے |
| اے خوشا حال وہ کہ اس سے نذر | مخلصی آخرت کی سمجھا ہے |
| شادرہ آفتاب محشر کی | کیا تمازت سے تجکو پروا ہے |
| سال تاریخ اس علم کی ہے یہ | سر ترے سایہ اس علم کا ہے |

سو اس طرح سے مقرر کیا ہے مین کہ لباس
پہن کے وہ جو ہو آلودگی سے پاک اور صاف

کرون عدو کو ترے ذبح شکل قربانی
پھرون مین گرد ترے بس یہی ہے طواف

تری جناب مین یہ ہی دعا ہے سودا کی
فلک نہ مرضی کے تیرے کبھو پھرے بہ خلاف

## قطعہ در مدح نواب شجاع الدولہ بہادر

اے خوشا حال اُس کے جو زیر فلک
سجدہ کرتا ہے تیرے در کی طرف

یہ وہ در ہے گرد جس کے جون حرم
ہوتے ہین اقوام ساجد صف بصف

اپنے دل مین جو رکھے تیری ولا
دل نہین وہ پر ز گوہر ہے صدف

دوستی رکھین وہ کس کی تجھ سوا
ہین جو سگہائے در شاہ نجف

اُن مین گنتا ہے یہ سودا آپ کو
گر قبول افتد زہے عز و شرف

## قطعہ

برائے نذر جو مرزا حسن رضا خان سے
ہوئی علم کی محرم مین اس برس تجدید

بحسب امر مین تاریخ کہنے کو سودا
کیا تھا فکر تو مین سب حق سے مانگ کر تائید

تو مجکو روے بشارت سے یون ہوا معلوم
قبول ہے یہ علم در جناب شاہ شہید

## قطعہ

ترے جویا ہین اس چمن مین ہم
ڈھونڈے ہے گل کو عندلیب ای دوست

تو برا مان مت مضائقہ کیا
فکر ہر کس بقدر ہمت اوست

## قطعہ مبارکباد عید الضحیٰ در مدح حسن رضا خان

خوشی جہان مین ہے عید الضحیٰ کی آ چکے روز
طرب ہے سینون مین لبریز دل ہے شاد و شاد

سو ہر ایک نذر لے آیا ہے اس جناب کے بیچ
ملازمون مین کہ وہ ہے بقدر استعداد

چنانچہ نذر ہے سودا کی یہ دعائیہ
جو ہو قبول زہے اس کے بخت کی امداد

لباس نقرئی بر مین کسی کے — سراپا کوئی پہرے ہے زری کا
جواہر کی دکان سے یہ کہ مجلسہ — قرینہ ہے دکان جوہری کا
صف مجلس اگر دیکھو تو گویا — الوشن ہے تاجدار خاوری کا
سبے چلے ہے جام ساقی سے پیالے — بایں صورت شراب دلبری کا
جھکا دی ہے زمرد کی صراحی — قدح مین لعل کے بچہ پری کا
کرون تعریف کیا اہل طرب کی — صداے چنگ سحر سامری کا
لٹا وے پل مین رقاص فلک کو — کرشمہ اون کی چشم عبہری کا
بنائے پھول آرایش کے ایسے — کہ گویا کام ہے یہ زرگری کا
لگی وان اشرفی تختون کے اوپر — یہان مطلوب تھا گل جعفری کا
تو نکلا اس سے یان تک ہو گئی خلق — کہ ہے محتاج ہر اک بے زری کا
یہی کہتا ہے بیخود ہو کے ہردم — تماشائے ہو جنبہ پھلجھڑی کا
خوشی کا یہ زمین نے کر کے گلزار — دکھایا معجزہ پیغمبری کا
غرض اتنا رواج آفاق مین ہے — نشاط باطنی و ظاہری کا
کرے ہے سنگ مین یون شیشہ قلقل — کہ جیسے قہقہہ کبک دری کا
جب اس شادی کو اس شاعر نے دیکھا — یہان مین وہ جو ہے رشک انوری کا
کہی لے مہربان صاحب یہ تاریخ — ہوا ہے وصل ماہ و مشتری کا

## قطعہ تاریخ باغ بنا کردہ ٹکیٹ رای

ٹکیٹ رلے مہاراجہ ساخت بستانے — چنانچہ گلشن فردوسی ہم ببرے نرسد
چو اتمام گشت مرا بہر سال تاریخش — خوشی رسید کہ او را سرورے نرسد
سر عدوے بہارش بریدم و گفتم — بگلشن تو الٰہی گزندے نرسد

## قطعہ تعریف چاہ

چشمہ از حکم آصف الدولہ — آنکہ در ہند اشرف الوزرا است
بچنین حسن و لطف شد تعمیر — کہ خضر گفت ہیچ چشمہ کجاست

## قطعہ عامل شادی

اہل تنجیم جہان تک ہین اب آفاق کے بیچ
امن و آمان سے گذرے بجہان عالم کو
ہے یقین ہمکو مے عیش سے ہوکر سرخوش
بندگی مین وہ یہ اب آپکی کرتے ہین عرض
پایا اس بیاہ کی ہم دیکھ کے سال تاریخ

آکر اس بیاہ آپس مین یہ کرتے ہین بین
دلون کو چاہیے آرام ہو جانکو چین
شادکامی مین سدا خلق رہے دل در زین
دینی ہمکو یہ نوید اسکی ہوئی فرض العین
مہر اور ماہ سے یہ ایک قران السعدین

## قطعہ

مست سب ہین مے طرب سے آج
خوشدلی ایک سی مین پاتا ہون
رقص اور راگ و رنگ شام و سحر
فرق بخشش کا وان نہین ہرگز
زن و مرد آج سب ہوے زرین
تہنیت اب حسن رضا خان کو
یہ شب عیش کدخدائی کی
وہ عروس اپنے سے جو ہم آغوش
بول اٹھا ہاتف از سر شادی

ہے نشہ خرمی کا ہر سر مین
ہم غریب و غریب پرور مین
مجلس مہتر او ر کہتر مین
در و مرجان و لعل و گوہر مین
سر سے تا پا ہون زیور و زر مین
کیون نہ ہووے تمام کشور مین
جس کے فرزند کے ہوا اختر مین
ہو کے بیٹھا بخوشدلی گھر مین
ہے یہ مہ آفتاب کے بر مین

## قطعہ مبارکباد کدخدائی مہربان خان

صبا اس دوست کو جا تہنیت دے
یہ کیو پڑھ کر بہجت نامہ تحریر
ہوا اس جشن کا سن شاد یا نہ
طرب لبریز رہتا ہے شب و روز
نہین اس عیش سے عالم مین ہرگز

جو عاشق ہے محبت پروری کا
کرے ہے خامہ یون صنعتگری کا
خوشی جان وار خشکی اور تری کا
منقش خانہ چرخ چنبری کا
کسی عشرت کو دعوے ہمسری کا

## قطعۂ تعریف مسجد

مسجد نو براے صوم و صلواۃ　　ساخت چون مولوی فضل عظیم
گفت سودا بحسب ایمایش　　سال تاریخ او بذہن سلیم
سربت دو رازین خجستہ سراے　　انّ ہذا مقام ابراہیم



| | |
|---|---|
| کار فرماش راجہ جھاؤ لال | چہ بخوبی وردنقش آراست |
| بشنو اے تشنہ حرف من زہوس | زیست منظور تا ابد چو تراست |
| بہر دوستی ہمین گویم | آب این رابنوش آب بقاست |

## قطعہ تعریف چاہ

| | |
|---|---|
| شد بحکم آصف الدولہ بنا | چشمۂ کز چشم عاشق خوشتر ست |
| دہ چہ گویم از صفائے آب او | کاندران ہر قطرہ گویا گوہر ست |
| سال تاریخش چو جستم از خرد | از روے صفش بگفتا کوثر ست |

## قطعۂ مبارکباد تولد شدن فرزند آصف الدولہ بہادر

| | |
|---|---|
| مبارک باد این فرزند دلبند | ترا ملے درة التاج شرافت |
| شدم در فکر تاریخ تولد | براے آن گل باغ نجابت |
| کہ ہاتف گفت ناگہ از سر ہوش | گرامی گوہر درج سیادت |

## قطعۂ وصف مسجد بنا کردۂ آصف الدولہ بہادر

| | |
|---|---|
| مسجد نو بنا بفیض آباد | گشت در عہد اشرف الوزرا |
| یعنی نواب آصف الدولہ | اشجع الملک وصفدر اعدا |
| ہر کہ مسجد ہر آنکہ طاقش دید | گفت سبحان ربی الاعلےٰ |
| نام اللہ از ستونہا یش | مینماید بدیدۂ بینا |
| ہست برسوے ثبوت بیت اللہ | گشت موزون زبسکہ او بصفا |
| شدہ مقبول زیر محرابش | دست برداشت ہر کہ بہر دعا |
| ساخت اور الصدق قائم خان | کرد حاصل سعادت دوسرا |
| از سن ہجریش چو پرسیدند | گفت فی الفور این سخن سودا |

سال تاریخ او زردی نیاز
یافتم فخر مسجد اقصا

چھوٹ جائے تو پھیر ہاتھ نہ آئے　　پکڑو ہی پکڑو باؤ سے اُڑ جائے

## پہیلی

ایک پُرکھ دو نار کھاوین　　بن جی کی جی تن کو بھاوین
پانی مین جب ڈوبے ایک　　تبھی دوسری ملکے بیک
کہے پُرکھ سون بیک پُکار　　پھر ادھر سے تو ڈوبے نار

## پہیلی

دو اسمون کی ہے اک چیز　　سمجھے جسے ہو فہم و تمیز
ایک چرند اور ایک پرند　　حرمت حلت مین پابند
صورت سیرت مین بھی ایک　　کھاوین اُن کو بد اور نیک
نام مین باہم یہ سنجوگ　　فرق سے لیوین کبھو نہ لوگ
خلقت مین تو وہ ہے نبات　　اسم بما نا حیوانات
پتون مین اُس کے نہین خلل　　سمجھے تو پاوے تو پھل

## پہیلی شمع

پرُکھ نار کو دیکھو نت　　بن گناہ سر کاٹے نت

## پہیلی

نس ڈھنگ رہت پھرتا ہین ڈولت　　موسون پیہ سووے نہین بولت

## پہیلی

پیچھو پیچھو سب کے دھاوے　　جت ادھیا رو اُت نہین آوے

## پہیلی

باہر رہے بھیتر نہین آوے　　بھاری اُن سے کون اُٹھاوے

## پہیلی پستان

| | |
|---|---|
| دیکھے ہسم دو ٹوپی دئے | مرد استری اُن سے جیے |
| پنہین نہ پانی لگے نہ بھوگ | جانت ہین سب جگ کے لوگ |

## پہیلی

| | |
|---|---|
| چھپی رہے پردے مین نار | سہے سبھی کی گالی مار کر |
| ماس کھائے جب لاگے بھوک | مکھ پوچھین تو ہو کو تھوک |
| ایک پہیلی کے اچھر تین | تین مین چار او گن پر بین |
| آدھا اچھر بن من موہ ڈالے | مبدھا اچھر بن جنون کو پلے |
| انت اچھر بن دیوے دکھ | سب اچھر سے سرون سکھ |
| مُنہ پر کیا ہے کر تو دھیان | الٹ دیے سے سُنے جو کان |

## پہیلی پرچھائین یعنی سایہ

| | |
|---|---|
| عجب طرح کی ہے اک نار | اُس کا کیا مین کرون بچار |
| وہ دن ڈوبے پی کے سنگ | لاگ رہے تن داکے انگ |
| دیا برے تو وہ شرمائے | ڈھگ سے سرک وہ دور ہو جائے |

## پہیلی بڑاپان

| | |
|---|---|
| دھری لپیٹی اگون رہین | بھائی رہے ہم اُن سے کہین |

## پہیلی پسو

| | |
|---|---|
| تحفہ دیکھا ہے آج ایک تو رنگ | قد مین چھوٹا تمام رنگ سے رنگ |
| تب سے کچھ باہ را ہے جانون مین | بدلے سر سر کے را نون مین |
| ہوئی کھائے جو دے ہے تک ہوٹی | چھوڑ لینے کو وہ کرے جھوٹی |

## پہیلی

کون نار جو دن اور رات — رہتی ہے وہ سب کے سات
خالی اُس سے کوئی ناہتہ — جو ہے دیکھو اس جگ مانہہ

## پہیلی

نر بتیس ہین ایک ہے ناری — جگ مین دیکھو سب کی پیاری
من مین کرین سوچ بچار — پرکھ مرین اور جیوین نار

## پہیلی

پاؤن چلے نہین پاؤن کہاوین — دو مین بوجھو تین بتاوین

## پہیلی بھٹا

رات کو جوگی نہین کن پھٹا — گدڑی اوڑھے سر پر جٹا
انگ انگ موتی سے چھاؤ — چار مہینا جگت کو بھاؤ

## پہیلی

تین پاؤن اور پاؤن نہ ایک — بیٹھی رہے چلے نہین نیک
جو چاہے سو نے اُٹھائے — ہے وہ داری دیو بتائے

## پہیلی

ایک نار جگ موہت چلے — تیس پرکھ سون نت وہ ملے
جو تم بوجھ کر دن اسیں — تاؤن بتاون تابناتیں

## پہیلی

ایک بنجھی سو مانہ ہمرا — پیالے مین اسکے جو کا دھرا

| | |
|---|---|
| کھاتی نہین اور وہ تلاوے | یہ اچرج سب جگ کو بھاوے |

## پہیلی

| | |
|---|---|
| ہین سب کن کنبن مین رہے | تا کو سب جگ بس ہے کہے |

## پہیلی خنخانہ

| | |
|---|---|
| اُس مضمون سے ہو ماہر<br>آوے جب بیاکھ اور چیت | جس کو باندھے نہ شاعر<br>موزون ہونت اُس کی بیت |

## پہیلی

| | |
|---|---|
| اور اُس نار کا جس نے ذکر<br>کرتا نہین ہے کام قیاس | کیا تو بولا بعد از فکر<br>ہووے گی کچھ باد بتاس |

## پہیلی شمشیر

| | |
|---|---|
| سر پر نتھنی مکھ پر بار<br>جیتے خصم کرے وہ دو | اُس نار کا ہے یہی بچار<br>جب وہ ناری پیاری ہو |

## پہیلی سپر

| | |
|---|---|
| ایک نار بھو نرا سی کالی<br>ناک نہین وہ سونگھے پھول | کان نہین وہ پہنے بالی<br>جتنا عرض اتنا ہے طول |

## پہیلی جاروب

| | |
|---|---|
| نیزہ بازون کا ایک ہے لشکر<br>رو کرین جس طرف براے مصاف | ایک ٹیکے سے سب وہ باندھین کمر<br>گھر کے گھر کر دین ایک پل مین صاف |



## پہیلی سپر

سیام برن اک دیکھی نار
پاؤں دو اور آنکھیں چار
اچھے کرتب ایسے کرے
جو پی کے بدلے آپ ہی مرے

## پہیلی نرگس

تریا ایک سبھا کے بیچ
زرد پا سونا واکے سیس
مینا جیسے واکے پاؤں
چیری جیسے واکا ناؤں

## پہیلی بورانی

آدھی بو بوساری رانی
جو بوجھے سو بڑا گیانی

## پہیلی مسّی

نر ناری یاں کوئی کوئی بنا لگائے رہتی ہیں
لوہے کی وہ نار بنائی تانبے کر وہ کہتی ہیں

## پہیلی ارگجا

آدھا ارنا سارا ہاتھی
جن دیکھا اُن لایا چھاتی

## پہیلی شمع

سرِ طرا مقیش کا اور گوری من گات
گھڑی گھڑی رووے ہنسے ذرا کہنہ پوچھے بات

## پہیلی گلگیر

گال پھولائے لینا تا کے
جب مُنھ کھولے سر کو کاٹے

## پہیلی شمع

چڑھ چوکی پر بیٹھے رانی
سر پر آگ بدن پر پانی

جب چوگے پردے منھ ڈال
سامنے سو ہو اُس کا کال

## پہیلی

ایک ناری کے انچھر چار
کیا ہے وہ بتلا اسے یار
ہر انچھر بن وہ فورن ہو
بدلے ہے ایک اور برن
تریا ہے یا جادوگرہ
ہردم ہو ناری سے نر
پہلے انچھر بن ہو یار
دوسرے انچھر بن ہو مار
تیسرے انچھر بن ہو بیر
چوتھے انچھر بن ہو طیر

## پہیلی

ایک نار دیکھی او جل سے
سرکا کر کا کر پر کل سے
جاتے جگ مین وہ پاتی کو
جو برسات لگاوے جی کو

## پہیلی انبہ

ایک ترور کا پھل ہے نر
پہلے ناری پیچھے نر ہو
وا پھل کے یہ دیکھو حال
باہر کھال اور بھیتر بال

## پہیلی خط

ایک نار سب ناری مین پیاری
آدھی گوری آدھی کاری
دیکھو وا کا اُلٹا طور
گونگی آپ بکاوے اور

## پہیلی باز

بعضی بات کہی نہ جائے
ناری ہو کر نر کہلائے

## پہیلی شمشیر

ایک جو دو کرے نوشہ کرے پیار
دو کرے تو پت رکھے تو کلوتی نار

## پہیلی خوبکلان

اتنک سی ین دیکھی نار — چھُٹت ہے وا کو سب سنسار
بھلی بڑی ہے واکا ناؤن — بوجھو پہیلی یا چھانڈو گاؤن

## پہیلی باز

نار ایک سو پور کھ کھاوے — نت اُٹھ بھور مینا کھاوے
واکی آنکھین تیس دکھاؤن — پھیرین اُس کا ناؤن بتاؤن

## پہیلی پالکی

ایک نار وہ چھیل چھبیلی لوگونسے وہ اڑتی ہے — اوپر اپنے مرد چڑھاوے مردونپہ وہ چڑھتی ہے

## پہیلی دشنام

آدھا لہنگا آدھی ساری — سمدھن کو لاگی ات پیاری

## پہیلی جونک

ایک نار کی بان دیوانی — لوہو بھکے بہتے جب پانی

## پہیلی ماہی

ات چنچل او جل بھی ہاڑ ماس اور چام — نر ناری سب ایک سی کرین چام کے دام

## پہیلی بیضہ

ایک پہیلا سدا نویلا جو بوجھے سو زندہ ہے — زندے مین سے مردہ نکلے مردے مین سے زندہ ہے

## پہیلی اچار

دو انچھر بن چار ہے ایک انچھر بن چار — تین انچھر کا ہوت ہے من مین کرو بچار

| | |
|---|---|
| بار بار سر کاٹین وا کا | ہے کوئی پنتھ بتاوے یا کا |

## پہیلی حمام

| | |
|---|---|
| مندر ایک سکھی کا بنا<br>اس مندر کی ریت دیوانی | یا مین پون نہ آوے گھنا<br>آگ بجھاوے اور اوڑھے پانی |

## پہیلی چارپائی

| | |
|---|---|
| سونے کی وہ نار کہاوے | بنا کسوٹی بان دکھاوے |

## پہیلی انار آتشبازی

| | |
|---|---|
| رات سمین اک میوہ آیا<br>آگ دے وہ ہووے روکھ | پھول پات ان سب کو بھایا<br>پانی دیے وہ جاوے سوکھ |

## پہیلی گھڑیال

| | |
|---|---|
| ایک راجا کے گھر مین رانی<br>لاجون مارے ڈوبی جائے | تلے کی ہیسندی پیوے پانی<br>ناحق چوٹ پردیسی کھائے |

## پہیلی تکیہ

| | |
|---|---|
| ایک پرکھ مین ایسا دیکھا<br>شاہ و گدا مین واکا ناؤن | سیس کمر سے واکا لیکھا<br>بوجھو پہیلی یا چھانڈو گاؤن |

## پہیلی روپیہ

| | |
|---|---|
| گیارہ سال کا ایک کہاوے<br>تول تال سے کیا پورا<br>جو کوئی ہم کو لائے دکھاوے | جا کو لاکا ادھا بھاوے<br>اس بن جگ کا کام ادھورا<br>وہ لے آخر پرکھ کہاوے |

## پہیلی قلم

سب تن ہاڑ ہیٹ مین نین
چلت چال جگت ابیدی

بن پگ چلے سیس لو کہین
کبھی اُلٹی کبھی سیدھی

## پہیلی پلنگ

سونے کا اک شہر بنایا
بنا کان کا سب کو بھایا

## پہیلی آئینہ

ایک پرکھ مندر مین بیٹھا انگ بھبوت لگائے
آگے آوے تس کو کھاوے مُنہ مین سینگ جائے

## پہیلی گھڑیال

تریا ایک پانی مین ترے
جب وہ تریا غوطہ کھائے

نر دن وہ پانی مین بھرے
اُس کا یار تب مارا جائے

## پہیلی نگین

تریا اچرج موہ سناوے
جب وہ تریا اُلٹی ہووے

کالا مُنہ کر جگ دکھلاوے
تب سیدھا دیکھے سب کوئے

## پہیلی پاپڑ

کھن سنن کو پانؤن پرا وہ چلو نہین جائے
دیھ بنی سب ماس کی جو پاوے سو کھائے

## پہیلی نقارہ

نر ناری ایک تھوڑی دھلنین
ایک نہائے ایک تاپن ہارا

جیون جیون بو لین تیون تیون منھین
نا مٹی نا اینٹ نہ گارا

## پہیلی پنیر

آدا اچھر بن پیرا پان　　انت اچھر بن جات نہان
مدا اچھر بن اُودنے جوگ　　سیت سلونا ستر ا بھوگ

## پہیلی ستار و طنبور

ایک پرکھ اور اسکے باتھ　　پانچ سینگ واکے سر ماتھ
سینگ پاؤن سے باندھے رہے　　بن مکھ بچن پیٹ سے کہے

## پہیلی بافیدن بوریا

بیٹھا مارے پڑی مراوے ساری دیہی تھر کی ہی　　گھڑی گھڑی کے مارے سے وہ دود وانگل سرکے ہی

## پہیلی ناچخ برچھی

بن تھل جر ڈوبی رہے واکے پات نہ والہ　　بن پھولے پھل ہے لگے سو کون کچھ کے والہ

## پہیلی ہست پھول

جاکے پات نہ کونپل پھل سدی دیوجلائے　　یہ تر ورو ہ پھول ہے بھوا جرج دیکھو آئے

## پہیلی لالہ

رکت برن اور بھوئین مین ٹھا نون　　ناہین ناہین واکو نانون

## پہیلی شبنم

نہین کھات کہدا نہین ڈوبے ہاتھی گھٹے نہائین　　سارے برچھ پھنگ تک ڈوبے چڑیان پیاسی جائین

## پہیلی پوست بارہ

سب تن داک کی ہوک کی نکہ سکھ بسرے ڈھنگ　　نیاری ہو نیاری رہے جیو گیو پی کے سنگ

## پہیلی مقراض

دو کالے جب انگ ملاویں
آنکھ انگریا کرتے جاگیں
چھاتی جوڑیں ایک کہاویں
سنمکھ ہو کر کاٹن لاگیں

## پہیلی شبو

ایک سمین اک ناری آوے
نور کی صورت رین کی بووے
واکا آنا سب کو بھاوے
جو بوجھے سو برلا ہووے

## پہیلی شمع

تریا جلتر ہے کہاں تو وہ نہ جانے کوئے
با دکھنیرے مار کے آپ ہی ستی ہووے

## پہیلی بندوق

کارا منہ اور کاری گات
نت اٹھ مار جو رسے کھائے
بن بھوجھن وہ کرے نہ بات
بول بول سب سبھا رجھائے

## پہیلی بندوق

ایک نار دو ائین کھائے
اس نار کا یہی سبھاؤ
بیٹ مین واکے ہاتھی جائے
جن دیکھا تن چھاتی لاؤ

## پہیلی دھوتی

ایک نار دیکھی اردھنگی
جو دھوبن کرتی ہے کام
راکھے ہے وہ ٹانگین ننگی
سو ہے واتریا کا نام

## پہیلی آئینہ

ایک نار پیا کو بھانی
تن واکو سگرا جون پانی

## پہیلی طاق

| | |
|---|---|
| دابن موکو بھون نہ بھاوے | جفت نہین پے طاق کہاوے |

## پہیلی کاغذ

| | |
|---|---|
| وہ نا کشتی نا وہ لڑھا | سدا رہے خشکی مین پڑھا |
| جیتا لا دو پیٹھ پر سے | کبھون پانوٗن پانی مین نہ دے |

## پہیلی سنگھاڑا

| | |
|---|---|
| ماس بیت رنگ سانورو سینگ بیل وہ ماتھ | ہار دنا ہر سب کہین اچپت ہے جل ماتھ |

## پہیلی طبلہ مردنگ

| | |
|---|---|
| مارے سے وہ جی اُٹھے بن مارے مرجائے | بن پانوٗن جگ جگ پھرے ہاتھون ہاتھ بکائے |

## پہیلی شان عسل

| | |
|---|---|
| لکھ ناری اک مالک جانا صورت جیسی چندا | امرت دودھ پیوا کروا کون کیا یرکھ بندا |
| بنت موم دل ہے وہ مانگ داکو پانوٗن | جو بوجھے سو امرت پیوے بوجھ بتاوے ناوٗن |

## پہیلی خرگوش

| | |
|---|---|
| خر آگے اور پاچھے کان | جو بوجھے سو چتر سجان |

## پہیلی پان

| | |
|---|---|
| بھائے کہین اور دا کو کھا دین | اتنے پر پھر منہ دکھلا دین |

## پہیلی حقہ

| | |
|---|---|
| گاگر تیرے جل بھری سر پر لاگی آگ | باجن لاگی بانسری سو کمسن لاگے ناگ |

## پہیلی عرق

دھوپ لگے سوکھے نہیں اور چھاؤں لگے کمھلائے
مین تجھ پوچھوں اے سکھی لون لگے مرجائے

## پہیلی چوپڑ

چار دسا کی سولہ رانی
مرنا جینا وا کے ہاتھ
تین پُرکھ کے ہاتھ بکانی
کبھی نہ سوئی پی کے ساتھ

## پہیلی قندیل

سہرا باندھا پانوئن پہ اور سنگ ہوئے اُسکے ساتھی
پیٹ مین وا کے آگ لگادی گلے مین اُسکے ڈالی پھانسی

## پہیلی بندوق

اک حواری ہے ہتیاری پر پر طوطا پالے
اُلٹا ہاتھی اپنے بھیتر ڈالے اور نکالے

## پہیلی بھنور کلی

نان وہ بنکھ نہ جیوے نان وہ ماس نہ رنگ
کنھ بدھ بید ہو کہت ہین کلی کے سنگ

## پہیلی شمشیر

مانجھدھار اک ندی بہے جا کے وار نہ پار
وار دیکھ جیا جات ہے کہین اترے پار

## پہیلی سپر

بروا کھون سے ہے نہین نان وہ وار پھول
یہ اچرج دیکھو سکھی ایک پات اور پھول

## ایضاً

ایک تیہ کے اونچے چار
بن اُن کے وہ رہے اُگھار

| | |
|---|---|
| اب رکھے پر یانی ناتھ | پیو راسکے ہے ہردی ماتھ |

## پہیلی عینک

| | |
|---|---|
| اک تیہ جاسوں آنکھ ملادے<br>ہے کوئی ایسا یان کون بوجھے | دیکھن ہارا ناک چڑھاوے<br>جو بوجھے جن تھوڑا سوجھے |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| ایک نار دیکھن کو آوے | جو دیکھے سو آنکھ لگادے |

## پہیلی قبلہ نما

| | |
|---|---|
| سُندر مُندر بیٹھ کے بجے نہ آپن ٹھور | آٹھوں درسا پھرت رہے سرت پیا کی اور |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| ایک نار ست بہے تھر تھر اسب دیہ | واہی کے سنکھ رہے جاسوں لاگو نیہ |

## پہیلی غربال

| | |
|---|---|
| ایک نار تر یا لیے ہو ہو | ملے سجلے نہ چلنے کہیے |

## پہیلی دودھ دہی

| | |
|---|---|
| ایک نر کا اک نر بن آوے<br>واکے ہوت متھن نر ناری | سبھی کہا یہ جسم جسم آوے<br>نر پیار دا اور نار کو پیاری |

## پہیلی بادکش

| | |
|---|---|
| ایک پرکھ وہ سب کو بھاوے<br>مین کہدیا واکا ناؤن | بنا سین کوئی ہاتھ نہ لاوے<br>بوجھ پہیلی یا چھانڈدگا نؤن |

## پہیلی دوات قلم

ایک پرکھ اک تیہ سون کالا کالا منھ کر داسون بھاگا
بھاگ چلا کوئی لکھے نہ اور دوئی ناری اک نرکی جور

## پہیلی لوح طفلان

ایک نار دیکھی سکیان نت اُٹھ پرت کرے اشنان
اور گات چندن سولاوے سور دیوتا پوجن آوے
بوجھو من مین سوچ بچار کٹ پہلی سی سُندر نار

## پہیلی پاتی یعنی خط

ایک نارات پاتری کچھ گوری کچھ سیام بن پگ ہاتھن سون چلی آوت ہے یہ کام
آوت ہے یہ کام دیس دیس کو دھاوے جہان جاوے اُت ہی رہے جی اور بیٹھاوے

## ایضاً

گپت بھید پرگھٹ کرے جانے سب سنسار بوجھو بدیا بید سے پتری اک نار

## پہیلی مہر چھاپ

ناری ایک دھنی کے ہاتھ کبھو نہ چھانڑے واکو ساتھ
کارو منھ کر نا لون اُجارے تب واکے جگ منھ پتیا رے

| | |
|---|---|
| نت سے ہے کرے پرکھ کو ساتھ | راکھے سدا پیٹ مین ہاتھ |

## پہیلی تیر وکمان

| | |
|---|---|
| ناری کیت بینگ دو دھرے<br>انمیں دو جب دیہتہ ملاسے | اور بربھسکر لگا یا کرے<br>ناری رہے پرکھ اُڑجائے |

## پہیلی کمان

| | |
|---|---|
| دو بھجا کیت سیس اور یہ واکے کان | رین ونان اُترے چڑھے سرتا کروگیان |

## پہیلی کبادہ

| | |
|---|---|
| گھاؤ گھاؤ جب انگ لگاوے | تب وہ ناری پرکھ کہاوے |

## پہیلی بندوق

| | |
|---|---|
| جو پیوے سو ہے پڑی چلت رہی بن پانوئن | پران ہران وہ ہوئے ہے سوچ بچار ونانوئن |

## پہیلی

| | |
|---|---|
| ایک نار کے ساج کھنیرے<br>جو کی ناتھ اور سینکے پورے | او کھدر راکھے گن بہتیرے<br>ایک آنکھ سو چھپ چھپ گھورے |

## پہیلی بانسری

| | |
|---|---|
| پتلی سیدھی ہے نپٹ پھونکت لُٹکے پکار | تان بان مارے سدا لی بنسی یہ بچار |

## پہیلی چاکو

| | |
|---|---|
| بہت کام کا ہے اک نر<br>کیڑا ہو کر گھر مین بیٹھے | آدھے دھڑ مین اُس کا گھر<br>کام کرے نہین ٹھالا بیٹھے |

این زمان چارہ نداریم وچہ تدبیر کنیم
کردۂ خود بکہ گوئیم وچہ تقریر کنیم

کیا کرے دل بھی بُرا ہے یہ محبت کا فسون
اس غم و درد و بلا بیچ کہان تک مین مرون
اب نہین تاب زبان کو جو مین خاموش کرون
کب تلک دل سے مین اس کاوش بیجا کو رون
آتش غم سے طرح شمع کے رو رو کے جلون
کیونکہ احوال دل اُس شوخ سے جا کر یہ کہون

شرح این آتش جانسوز نگفتن تا کے
سوختم سوختم این راز نہفتن تا کے

ہائے تجھ زلف کے سودے مین پریشان ہے دل
داغ ہجران سے ترے رشک چراغان ہے دل
اسقدر اپنے کیے سے یہ پشیمان ہے دل
تیرے دیدار کا جون آینہ حیران ہے دل
گاہ پروانہ گہے شمع شبستان ہے دل
کیا کہون تجھ سے بہت بے سر و سامان ہے دل

حال دل خستہ شوقت چہ شنیدن دارد
بیخود ست آن قدر آئینہ کہ دیدن دارد

سچ کہو کس سے تمھاری نئی لاگی ہے لگن
ہو گئی اور تنک ہی مین کچھ اب پھیر نین
دل مرا ٹوٹ گیا تجھسے اب اے عہد شکن
کیا ہوا کس کو تم گال کا لیا ہاتھ مین من
کیا ہوئے تم نے جو ہم ساتھ کیے تھے وہ بچن
حیف صد حیف کہ قدر اسکی نہ تین جانی سجن

دل کہ ملو مارو فا بود مین محزون لما ئو
پارہ کردند ندانستہ بتان مضمون را

اسقدر چشم مروت کو اُٹھا مت اک بار
خوبرویون مین تجھے کن نے بنایا سجدار
بلکہ پھرتا تھا تو ہر ایک کے گھر سو سو بار
کچھ تو آ دل مین سمجھ اپنے کر انصاف اے یار
ورنہ خوبان مین نہ کرتا تھا کوئی تجکو شمار
اپنی مجلس مین نہ دیتا تھا کوئی تجکو بار

این زمان جائے تو در دیدہ مردم شدہ است
روئے زیبائے تو از دیدۂ من گم شدہ است

پہلے ہی دلکو مرے تم نے لیا کس عنوان
مین نے معلوم کیا ہے غرض اس بات کلجان
لیجیے یہ بھی دل اپنے مین نہ رکھیے ارمان
اب جو مرتے ہو مجھے دیکھکے تم بھوئیں تان
دلکو لیکر کے لیا چاہتے ہو میری جان
لیکن ہوتا نہین کچھ تم سے لیا مین نے جان




یا الٰہی کہون اب کس سے مین اپنا احوال — زلف خوبان کی مرے دلکو ہوئی ہے جنجال
یارب اس ہیچ سے میرے دل شیدا کو نکال — کاش اب موت ہو یا دور ہو یہ سر سے وبال
تجھ سوا غیر سے مین کیونکہ کہون دلکا حال — تیری ہی ذات سے میرا یہی ہردم ہے سوال

ساز آباد خدایا دل ویرانے را
یاد مہ مہر بتان ہیچ مسلمانے را

کیون رہے دل مین نہ ہر آن تجھے کہتا تھا — بیوفاؤن سے نہ مل مان تجھے کہتا تھا
درد فرقت نہین آسان تجھے کہتا تھا — اسقدر مت ہو تو نادان تجھے کہتا تھا
دیکھ تو ہوگا پشیمان تجھے کہتا تھا — کیون تو لیتا ہے مری جان تجھے کہتا تھا

انچہ کردی تو دلا با خود و با جان من
کس نہ کردست چنین کار گہے با دشمن

مجکو اس شوخ سے تنہا نہ پڑا تھا پالا — مفت مین مجکو بھی لیجا کے بلا میں ڈالا
ملکے آنکھون سے دوانے تو مرا گھر گھالا — کیون لے دل کہہ تو بھلا مینے ترا کیا ڈھالا
کیون ہوا ہے تو مری جان کا لینے والا — ہائے رے ہائے مین دشمن کو بغل مین پالا

عاشقی ہم چو منت نیست خدا میداند
پاک بازم ہمہ کس طور مرا میداند

تم سے امید یہی تھی کہ یہ بیداد کرو
جرم کیا ہم سے ہوا پہلے تو ارشاد کرو
خاکساری مری ناحق تو نہ برباد کرو
دل ہمارے کو گھٹا غیر کا دل شاد کرو
تب ہمین بندگی اپنی سے تم آزاد کرو
کچھ تو اُس اگلی بھی اُلفت کو میاں یاد کرو

یاد باد آنکہ سر کوے توام منزل بود
بر زبان بود ترا آنچہ مرا در دل بود

کیون لیے بیہر تجھے یاد نہین اگلی چاہ
کہ تو اب کونسا اثبات کیا مجھ پہ گناہ
بلکہ کہتا ہے رقیبون سے نہ دو اسکو راہ
ایک دن میری جدائی کا تجھے تھا سو واہ
ہرگز احوال مرے پر نہین کرتا تو نگاہ
اسقدر مجھ سے تو بیزار ہے سبحان اللہ

یاد آن شب کہ بہ بزمت رہ بیگانہ بود
گرد شمع رُخ تو جُز من پروانہ بود

باندھ صافا لٹ پٹی دستار سکھایا ہم نے
رکھ کے جمدھر کو تجھے بانکا بنایا ہم نے
شوخی و ناز کے طرز دن کو جتایا ہم نے
تنگ جامے کو ترے بر مین کھپایا ہم نے
اکڑ چلنے کو تجھے سب سے بتایا ہم نے
ہاتھ اپنے سے غرض تجکو گنوایا ہم نے

این نہ گویم کہ من از دست تو گشتم دلریش
کردۂ خویش مثل ہست کہ می آید پیش

اب تو کہتے ہین حریفان دغا باز تمام
ہوگا معلوم نکالوگے جو خط انکے کلام
پھر تو رسوا کرینگے ملکے تمھین خاص و عام
کہ میاں میٹھی محبت کے تمہے ہم ہین غلام
سب چلے جاینگے آخر یہ تمھین کر بدنام
دیکھ اب بھی سمجھ لے یار نہ کر ایسا کام

زان مبندیش کہ از کردہ پشیمان باشی
جمع با جمع نہ باشی تو پریشان باشی

کاش کے تجھ سے مرے مہر کے رشتے ٹوٹین
غیر سے ملکے کبھو ہم کو نہ پوچھو جھوٹین
کب تلک زہر کے گھونٹونکو بھلا ہم گھونٹین
تب تو اے یار جلے دل کے پھپھولے پھوٹین
ہم ترستے ہی رہین غیر مزے یون لوٹین
اور یہی ڈالو بلا سے کہ بلا سے چھوٹین

تو نہ آئی کہ غم عاشق زارت باشد
گر شود خاک بران خاک گذارت باشد

واہ وا ایسی ہی دیکھی ہین وفا تجھسے یار
غیر کیواسطے جو مجھ پہ ہوا تجھ سے یار
مین عبث غیر کا شکوہ یہ کیا تجھ سے یار
کوئی یہ طرز و ادا سیکھ لے آ تجھسے یار
مین تو ناچار ہون سمجھیگا خدا تجھسے یار
دیکھ لینا تھا جو کچھ دیکھ لیا تجھ سے یار

گر بظاہر بکسی خلق نکو خواہی کرد
شوخ با ما چہ نکو کردی کہ بد خواہی کرد

شیشۂ دلکو مرے سنگ ستم سے پھوڑا
تم جو کچھ ساتھ گیا میرے نہین وہ تھوڑا
خوبرویون کا جہان بیچ نہین کچھ تھوڑا
دل نے میرے بھی منہ اب تیری طرف سے موڑا
مجکو بھاتا نہین ہر دم کا ترا انکھوڑا
شعر وحشی کا دل اپنے پہ یہ مین لکھ چھوڑا

میدہم جائے دگر دل بدل آرائے دگر
چشم خود فرش کنم زیر کف پائے دگر

صحبت بد مین تمھین آٹھ پہر رغبت ہے
دیکھکر طرز تمھارے یہ مجھے حسرت ہے
واہ وا اچھا ہے اور کو یون ہین زحمت ہے
غیر کے ساتھ شب و روز تمھین خلوت ہے
گر ہو تم آدمی زادے تو یہ کیا غیرت ہے
ایسی برداشت کی اب کس کو میان طاقت ہے

گر چنین ست کہ دائم بملامت باشید
ما بخیریم و شما نیز سلامت باشید

چشم بد دور میان خوب نکالے ہین ڈھنگ
بیٹھکر خندون مین سیکھے ہو بجانا منھ چنگ
چھوڑ دو یہ طور میان تم نہ کرو مجکو بہ تنگ
جا بجا جو طرون مین قدح بھر کے لگے پینے بنگ
اسقدر آپ سے اب تم نے اٹھا لیا ہے ننگ
عبث اب جا کے کسو ساتھ کرون گا مین جنگ

من اگر کشتہ شوم باعث بدنامی تست
موجب شہرۂ بیباکی و خود کامی تست

اسقدر یار برے کام اپر مت تن دے
مت لگا کر تو رقیبون سے کہ وہ مین خندے
کیا برے ہینگے سبھے مغت کے ہم سے بندے
مان میرا ابھی کہا بات مری سن ہی دے
کر کے بدنام تجھے جائینگے یہ سب فن دے
ایک جو مین بھی کسو کے نہ ہوئے شرمندے

نگہے جانب سودا گہ و گاہے کافی است
بلکہ از لطف بادو نیم نگاہے کافی است



انیقدر زندگی خویش مراد شوار ست
گر تو ناحق بکشی حق تو بر من یار ست

کیاکوئی تجھسا ارے یار نہ تھا دنیا مین
کیا کوئی اور طرحدار نہ تھا دنیا مین
کیاکسو کو کسو سے پیار نہ تھا دنیا مین
کیاکہین اور گرفتار نہ تھا دنیا مین
عشق سے کسکو سروکار نہ تھا دنیا مین
یہ ستم اور پہ زنہار نہ تھا دنیا مین

ہیچکس ہمچو من ازدست کسے زار نشد
خوار و رسوائے سر کوچہ و بازار نشد

دل مرا سرمہ نمط سنگ ستم سے ہے چور
تو بھی آنکھون مین ترے یار نہین ہون منظور
اے میان دیکھ نہ بھادیگا خدا کو یہ غرور
کیا کرون ہائے زمین سخت فلک ہیگا دور
ہاتھ تیرے سے کدھر جاؤن پڑا ہون مجبور
دیکھ بیتاب مجھے حسن پہ مت ہو مغرور

آنکہ رخسار ترا رنگ گل و نسرین داد
صبر و آرام تواند بمن مسکین داد

مت گنوا دل کو مرے پھیر نہ تو پاویگا
یہ دل اس بار گیا ہاتھ نہ پھر آوے گا
کف افسوس کو ملتا ہی تو رہجاوے گا
کیا کہون تجھسے ارے دیکھ تو پچھتاوے گا
آخر اس دلکو کوئی اور ہی بہرجاویگا
کیا بھلا جانا ہے میرا تجھے اب بھاویگا

میروم از در تو باز تو رو نہ کنم
گر درت قبلہ شود سجدہ بآن سو نہ کنم

تجھ سوا غیر تغافل کو نہین دیکھتے ہم
غیر تجھ زلف کے سنبل کو نہین دیکھتے ہم
دل نالان بنا بلبل کو نہین دیکھتے ہم
غیر تجھ زلف کے سنبل کو نہین دیکھتے ہم
چھٹ ترے مکھ کو کبھی گل کو نہین دیکھتے ہم
غرض اب جزو کو اور کل کو نہین دیکھتے ہم

آنکہ بے سوئے تو منظور نظر داشتہ ایم
آستین ست کہ بر دیدہ تر داشتہ ایم

اسقدر کس لیے بیزار ہے مجھ زار سے تو
مت چھپا مکھ کو سجن اپنے خریدار سے تو
چشم پوشی تو نہ کر عاشق بیمار سے تو
مجکو محروم نہ رکھ لذت دیدار سے تو
سن لے یہ بات میان اپنے گرفتار سے تو
دیکھ ادھر بھی کبھو ایک نظر پیار سے تو

گو کہ ہون اب نالہ گرہ در گلو | مین بھی تھی سر سبز جہانمین کبھو
تازہ و تر جگ مین رہی سال و ماہ | زاغ و زغن کی ہوئی آرام گاہ
جب تئین دنیا سے تھی امید و بیم | سمجھی تھی کچھ فرق سموم و نسیم
جون ہی زمانے نے کیا بارور | دون ہی دکھایا دم تیغ و تبر
بانس کا پھلنا ہے جہان کی مراد | شادی سے پائی کوئی کیونکر ہو شاد
شاد برآنکہ کہ درین دیر تنگ | شادی و غم ہر دو ندارد درنگ
زیادہ غرض کچھ نہین کہنا روا | بس ہے یہی آہ میری یہ صدا
سحر ہے یا لکڑی کی تقریر ہے | جسمین کہ عبرت کی یہ تاثیر ہے
دل ہے مرا برق نمط بیقرار | دیدہ ہین جون ابر سدا اشکبار
غم کی سیاہی کی گھٹا رات ہے | آج بھی یان موسم برسات ہے
چپ رہ لے سودا نہ ہو بر خود غلط | بس ہے ترے حق مین یہ نکتہ فقط
لکڑی کی نسبت سے تو مقدور ہے | آدمی ہونا تو بہت دور ہے

## مثنوی موسم گرما

کیون ہوا اسقدر ہے عالم سوز | آتشی رنگ پر ہوا نوروز
ابکی رت سے یہ ہووے ہے معلوم | چمن آرا ہو شب برات کی دھوم
گرم ہے یہ بہار کا موسم | شاخ گل پھلجھڑی سے نہین ہے کم
یہ پٹاخا چٹکتی وقت گلاب | کف نرگس پہ چھٹتی ہے مہتاب
دستۂ گل کا کیا کہون مین رنگ | اسمین ہت پھول کے سے ہینگے ڈھنگ
غنچے کھلتے ہین یون ہو آتشبار | گویا پھٹتا ہے داغنے مین انار
جلوے دین جون چنبیلی کے بوٹے | اسطرح جائی جوئی کب چھوٹے
نہین گیندا دن کے یہ چمن مین درخت | دی ہے آتش ستارونکو یک لخت
کرو صد برگ و جعفری پہ نظر | چھٹ رہی ہین ہوائیان منہ پر
یہی بولے ہے پانی پھر پھر کر | ہے چکابو کا حومن گھن چکر
کیا مین فوارون کا کہون عالم | جون بھنپا چھٹے ہے لے لے دم

# مثنوی تعریف چھڑی

ہوتی ہے دنیا مین جو کچھ تحفہ چیز — سب سے ہے سودا کو یہ لاٹھی عزیز
کوچ و مقام اسکا ہی سب اپنے ہاتھ — جب کہین چلیے تو ہے بے عذر ساتھ
ہاتھ مین رکھتے ہین اسے ہوشمند — ڈرتے ہین سب اس سے درند و گزند
کھینچ نہ سکیے جہان شمشیر و تیغ — اسکو لگا بیٹھیے وان بے دریغ
اتنا کم آزار اور ایسا شفیق — اور بھی کوئی ہے کسی کا رفیق
کس مین یہ توفیق ہے کیجو خیال — ہاتھ پکڑ گرتے کو لیوے سنبھال
چوب نہین دلبر خوشخو ہے یہ — یار ہے یہ قوت بازو ہے یہ
مرتبہ اسکا ہے نہایت بلند — کوچۂ تحقیق ہے ہر بند بند
اسکے گھرانے کو جو کیجیے خیال — چھوٹے بڑے جتنے ہین سب ذی کمال
کوئی تو ہے خامۂ معجز طراز — کوئی شکر ہے نے نغمہ ساز
تیر نمط ہے کوئی صاحب ہنر — کوئی ہے پنجا کوئی ہے نیشکر
خرد جو ہون ہمسر تیر و قلم — نام بزرگان یہ بزرگی علم
اوسکے بڑون کی ہے بڑائی قدیم — دال ہین اعجاز عصائے کلیم
ملنے مین انسان کے ہین دو ہی اثر — یا تو ہو کچھ فائدہ یا ہو ضرر
اوسکے فوائد مین تو نقصان نہین — اور مضرت کا سوا امکان نہین
اہل نظر کی یہ ہدایت پناہ — جادۂ تاریک مین ہے شمع راہ
بیہودہ کج بحثی سے وارستہ ہے — راستی اپنی پہ کمربستہ ہے
گو کہ سخنگو نہین یہ راست باز — لیک یہ یہ سمجھاوے نشیب و فراز
جو کوئی رکھتا ہے ٹک اک گوش ہوش — اسکو وہ ہرگز نہ کہے گا خموش
قدر خموشان وہی سمجھا ہے یار — تیغ زبان سے جو ہوا دلفگار
ہمسے زبانداذون سے بہتر ہے یہ — بے سخن اللہ سخنور ہے یہ
پاس حقیقت اسے ملحوظ ہے — ہرزہ سخن کہنے سے محفوظ ہے
جو کوئی سمجھے ہے رموز و نکات — اوس سے سدا کہتی ہے لاٹھی یہ بات

اندنون چرخ پر نہین ہے مہر — گود مین کانگڑی رکھے ہے سپہر
کہرہ پڑنے کو کہتے ہین سب یار — ٹھنڈ سے ہے جہان کے دلین غبار
لیک دیکھا جو غور کر کے مین آپ — نکلے ہے منھ سے آسمان کے بھاپ
دے ہین پوشش زمین کو یا تو نسے جھاڑ — پابدامن ہین جسقدر ہین پہاڑ
پانی پر جس جگہ کہ کائی ہے — سبز وہ شال کی رضائی ہے
بسکہ یخ بستہ بحر بیچ ہے آب — برف کی ہے رکابی ہر گرداب
عکس پانی مین یون ہے نقش پذیر — رہتی ہے زیر شیشہ جون تصویر
نہین ہے نہر باغ مین اسدم — بچۂ بط بھی یخ ہو کہ سے کم
تیغ سے کاٹتا ہے اب وہ چند — آب مین اسقدر ہوئی ہے گزند
جیسے جاڑے سے پڑگیا پالا — سرد ہے داغ عشق جون لالا
اکڑے جاتے ہین دیکھ سنبل کو — گھڑی ہو جائے گل کی غنچہ مین بو
دیکھ گل پر صبا نہیب برد — بھرتی پھرتی ہے ہر طرف دم سرد
پات جھڑ شاخین ہوگئین لنڈمنڈ — رہ گئے اینٹھ ڈنڈ کے ڈنڈ
گر پڑے برگ تاک جھڑ کے تمام — بلبلین مر رہین اکڑ کے تمام
صرصر صبح جان کھوتی ہے — تیر سی دل کے پار ہوتی ہے
باد سے برگ کھڑکے ہین اس بابت — کہئیے تو باجتے ہین دانت سے دانت
جسطرف اب نگاہ جاوے ہے — جو ہی جون بید تھرتھراوے ہے
کانپتے ہین درخت و کوہ و جبال — موسم وے ہے پارہ یا بھونچال
آگ بھی ٹھنڈ سے ٹھٹھرتی ہے — گودون نئے بیچ پھپتی پھرتی ہے
بے حرارت ہین سردی کے مارے — طرح یاقوت کے اب انگارے
ہے یہ آفت چراغ تک دے رپے — لوگ گویا کہربائے شمع سے ہے
جاڑا لگنے کا یخ تلک ہے حرف — لپٹی رہتی ہے نمد دن ہی مین برف
دین مین بر باد ٹھنڈ سے یکدست — جو کوئی ہے سو آفتاب پرست
کفر کی مے سے مست ہے جو ہے — غرض آتش پرست ہے جو ہے
گر کسی مہر وش کو دیکھے ہے — شیخ بھی اپنی آنکھین سیکے ہے

رنگ یاقوت کا زبانی ہے | آب آتش کی زندگانی ہے
پانی کیسا ہی پیٹ مین ہو اب | شکل آئینہ خشک رہتے ہین لب
پھوڑ کر حلق کو زبان سے خار | نکلے گدی سے طرح گل کے پار
ہوش جن بادہ خوار و نہین کچھ ہے | کہتے ہین وہ نہین ہے شیشہ مے
بسکہ گرمی کی آن مانی ہے | شرم سے آگ پانی پانی ہے
آگ سے دن کی جل گئی ہے رات | لی ہے اب سیاہی نے کے دوات
رات سووے زمین پہ جو انسان | کر دہین یون لے جون توے پر نان
پسو جب کاٹے تب وہ مارے ہات | سر و سینہ کو پیٹے ساری رات
گرمی پڑتی ہے یا خدا کا قہر | کیا کہون تجھ سے مین کہ شہر بشہر
بادشاہون کی بادشاہی ہے | آگیا بیتال کی دوہائی ہے
بھیک مانگے ہے شہر مین جو فقیر | دم بدم اسکی ہے یہی تقریر
کوئی بندہ خدا کا ایسا آئے | مجھ سے بیکس کی اب لگی کو بجھائے
ٹھیک ہووے ہے جس گھڑی دوپہر | لگے ہے ڈھیر ڈھیر جلنے دہر
چیلین کیا انڈے چھوڑ بھاگین ہین | پر فرشتون کے جلنے لاگین ہین
مہر ماتھے پہ اپنے پنجہ دھر | کرے ذرات پر جہان کے نظر
غرض ایسی ہی دھوپ پڑتی ہے سخت | جن و انسان وحوش و طیر و درخت
ہاتھ اٹھا کر کہین ہین مثل چنار | وقنا ربنا عذاب النار
ہووے گرمی سے جب یہ حال جہان | کہہ تو کوئی زندگی کرے سو کہان
سر دخس خانہ پوچھنا ہے خبط | آگ اور پھوس مین ہے کچھ بھی ربط
غیرتہ خانہ جائے امن نہین | اب کچھ آرام ہے تو زیر زمین

## مثنوی یازدہم در ہجو موسم سرما

سردی ابکی برس ہے اتنی شدید | صبح نکلے ہے کانپتا خورشید
چرخ کی اطلسی قبا پہ ہمیش | نہین یہ کہکشان ہے دانے کیش
جتنا عالم تھا کاشمیر ہوا | ملک کیسے کہ زمہریر ہوا

آگے جاتا نہیں ہے اب بولا
ہو گئی ہے زبان بھی اولا



دن کی گنتی ہے دھوپ مین اوقات / کالے کمل مین رات کاٹے ہے رات
رعد سردی کے ہاتھ گرم خروش / ابر دوش ہوا پہ بالا پوش
برف نہین پڑتی ہو فلک نداف / بھرے ہے واسطے زمین کے لحاف
شب جو رخشندگی پہ برق آوے / ابر مین یون ٹھٹھرکے رہجاوے
کیا کرون اوسکی یار مین تقریر / جون کسوٹی پہ سونے کی ہو لکیر
ہے گرفتار حال سے جو شخص / نہین مل سکتے گرم ہو دو شخص
گر کسی شخص کو مرض سے اب / تو وہ جاڑے ہی سے کرے ہے تب
فرط سرما سے دیکھیے جس کو / دست زیر بغل ہے مثل سبو
کرے ہے اندنون جو کوئی بیاہ / ساس سسرے کے آگے رو ہے سیاہ
پڑا اسکڑے ہے نہ کنار نہ بوس / زانو آغوش مین ہین جائے عروس
منعمون کے گھرون مین آج اور کل / ہین پڑے پردے دبکے ہے منقل
بھرتے ہین سمور اور قاقم / ٹھنڈ سے کھینچے ہین ہم سو دم
تسپہ جاڑے سے ہے یہ انکا حال / ناک سے چھوٹتا نہین رومال
جھیکنا جاڑے کا جو جھینکین ہین / اک سخن ہے تو لاکھ چھینکین ہین
کوئی اب جا سے ہل نہین سکتا / گھر سے باہر نکل نہین سکتا
پھر جو کوئی ندان نکلے ہے / ٹھنڈ کے مارے جان نکلے ہے
سپٹے رہتے ہین روئی مین مجبور / جس طرح ناشپاتی و انگور
اہل حرفہ کو دیکھیے جو نگاہ / کاروبار انکا ہوگیا ہے تباہ
ہیٹ کر سر کہے ہے بھٹیارا / ہائے اب کیا کرون مین بیچارہ
سقا بولے ہے بھر کے آنکھونمین اشک / یارو پانی بنا لو چیر کے مشک
آہ قناد بھر کے یون بولے / بنی تھی قند ہو گئے اولے
دیکھو حلوائی کو جو بیٹھے کہین / برفی چھپٹ کچھ دکان مین اوسکے نہین
لگے ہے مرنے اب جو بیچارہ / یہی کہتا ہے ٹھنڈ نے مارا
غرض ایسی ہی کچھ پڑے ہے ٹھنڈ / مٹ گیا زمہریر کا بھی گھمنڈ
سودا آخر ہے سردی کا مذکور / شعر بھی گر خنک ہون رکھ معذور

جنبش پاے گرد سے جن کے
حرص رکھتی ہے مجھکو خاک بسر

اور جسوقت بادشاہ و گدا
اس جہان سے کرینگے عزم سفر

نہ تو لے تاج و تخت جاوے گا
کلاہ و بوریا نہ مین لے کر

پس مین کس واسطے کرون تعظیم
مجھ مین کیا ہے کمال فضل و ہنر

توہی اب دیکھ اپنے کر انصاف
مین ہون احمق کہ تو ہے گیدی خر

غرض اتنا گدا کی باتون نے تو
کیا اس بادشہ کے دل مین اثر

پھینک کر سر سے تاج شاہی کو
گر پڑا اوٹھ کے اسکے قدمون پر

آخر الامر ان نے اے سودا
مال اور ملک سے اوٹھا کے نظر

چھوڑ کر بادشاہت دنیا
باندھی عقبےٰ کی سلطنت پہ کمر

## قطعہ

سحر تصنیف سودا سے مغنی
یہ پڑھتا تھا بیک آہنگ پر درد

سنے تھا جو اسے سو وجد مین تھا
در و دیوار سے لیکر زن و مرد

بسان گل کسو نے جیب کی چاک
کرے تھا جون صبا سر پر کوئی گرد

عجب گلشن ہے یہ لیکن کسو سے
خبر اسکی رکھے ہے سازنے پرد

گئے یان سے وہ محبوبان رعنا
گل نو رستہ آگے جن کے تھا گرد

لگا مت دلکو بلبل اس چمن سے
نظر جو آج سبز آوے سو کل زرد

لگی ہے اسکے دیوارون مین جو خشت
حقیقت کی ہے وہ ہر ایک کی فرد

لب جو پر سے جسکی کھلتی ہے آنکھ
حباب اوٹھ جائے ہے بھر کر دم سرد

تماشے سے غرض اس بیوفا کے
جنھون نے موند لین آنکھین وہ ہین مرد

## قطعہ

کہا کلام یہ سودا سے ایک عاقل نے
کسو سے ربط کوئی زیر آسمان نہ کرے

کیا جو تجربہ ان دوستون کو بد پایا
بدی کا جن پہ کسیطرح دل گمان نہ کرے

چکھا انھون کی جو لے یار دوستی کا شہد
وہ تلخ کام کبھو زہر دشمنان نہ کرے

## قطعۂ کہ در سوال بادشاہ و جواب دُرویش گوشہ نشین بے پروا کہ ترک دُنیا کردہ بود

یون سُنا ہے کہ ایک خسروِ عصر
ایک درویش کے گیا تھا گھر

دیکھا درویش کو جو خسرو نے
آیا اس حال مین وہ اُسکو نظر

روکیے آخرت کو بیٹھا تھا
پشت دُنیا سے دون کو وہ دیکر

دست مطلب کو کھینچ عالم سے
پادراز اپنے بوریا اوپر

بادشہ نے کیا جب اُس کو سلام
سرسری سا ہوا وہ دست بسر

اور بعد از تامل بسیار
کی اشارت کہ جا کے بیٹھ اُدھر

دیکھکر یہ سلوک سلطان نے
ہو کے چین ابرو اور غصہ کر

کہا درویش سے کہ اے احمق
کچھ بھی تجکو شعور سے ہے خبر

مجھ سے خسرو کے تیئن نہ کی تعظیم
باج دیتا ہے جس کو اسکندر

کون دنیا مین آج ہے مجھ سا
مالک تخت و صاحب افسر

کون ایسا جہان مین ہے کہ وہ
زور و زر ساتھ مجھ سے ہو سر بر

مجکو سجتا ہے جامۂ نخوت
نہ کہ تجھسے کو ہووے زیب آور

کہ تو کس چیز پر تجھے ہے دماغ
کلہ و بوریا پہ اپنے مگر

جب سُنا یہ گدا نے خسرو سے
کہا اے بادشاہ زور آور

یہ تو روشن ہے آفتاب کیطرح
پر دبون مین نہ تجھسے ذرہ بھر

نہ مرے پاس مُلک ہے نے مال
چھین لینے کا جسکے ہووے ڈر

نہ ترا زور میرے خاطر مین
نہ مین لاؤن نظر مین تیرا زر

حق تعالےٰ نے تے دیکے استغنا
کھدیا ہے طمع کسو سے نہ کر

زور اور زر تو سُن لیا اپنا
حشمت و جاہ سے تو پوچھے اگر

چند حیوان پھرین ہین تیرے گرد
شتر و گاؤ و اسپ و فیل و خچر

کتنے انسان بنام اُسکے ساتھ
فی الحقیقت وہ ان سے حیوان تر

دولت آنست کہ بے خون دل آید بکنار
ورنہ با سعی عمل باغ جنان این ہمہ نیست

رات آیا وہ صنم سنکے مجھے زاہد نزار
کون ہے کہنے لگا دولت گیتی اے یار
شور خلخال مین پہچان کے بولا اک بار
مین کہا خیر نہ اس بات کو مانو زنہار

دولت آنست کہ بیخون دل آید بکنار
ورنہ با سعی عمل باغ جنان این ہمہ نیست



بغیر بخل و حسد چاہیے کوئی مذکور — اُنھونکا مہر مروت کے درمیان نہ کرے
ہین اُن سے سلکے نہ ان اختیار عزت کی — دو چار اُنھون سے خدا مجکو دو جہان نہ کرے
تجھے بھی راہ نصیحت کے مین یہ کہتا ہون — کہ تو بھی ربط کبھو با منافقان نہ کرے
وہ آدمی ہے بہت دُور آدمیت سے — جو گوش دل بسوے حرف عاقلان نہ کرے
وہ آشنا ہین جہان مین کہ امتحان کے بعد — زبان نہین کہ وہ لعن ان پہ ہر زمان نہ کرے
یہ سُنکے اُس سے کہا مُسکرا کے سودا نے — شکایت اپنی کسو کی کوئی بیان نہ کرے
بھلے بُرے کے تجھے امتحان سے ہی کیا کام — یہ شکر کر کہ کوئی تجکو امتحان نہ کرے

## قطعہ بطور پند

ایک عاقل نے یہ سودا سے کہا از سر پند — دلمین پاتا ہون ترے اُلفت سگہا بو فور
نجس العین فقیہون نے انھین لکھا ہے — اُنسے جو ہوئے مسلمان ہے دوری بضرور
صحبت اُن سے تو نہ رکھ اتنی وگرنہ اے یار — حشر کے دن بھی تو ہوویگا انھین سے محشور
سُنکے بولا کہ تو اے دوست یہ سچ کہتا ہے — پر جواب اسکا مجھے دون ہون مین ہوکر مجبور
مس سے انکی نجس ہوے بدن مین جو عضو — دھونے سے پانی کے وہ پاک ہو اے اہل شعور
ایسے کہ کیا ہے نجاست وہ کہ میرا ترا — پاک کرنے پہ کسیطرح نہووے مقدور
میرے نزدیک ہے یون یہ جو ہین اپنے ہم جنس — حق نجاست سے رکھے انکے سگ نفس کو دور
غیر خوناب جگر یار ملوث اس کا — پانی سے چاہیئے ہو پاک سو یہ کیا مذکور
اور جو اس سے کسی جی کو اذیت پہونچے — عاقبت پالنے والے کی تب آوے بظہور
سو تو یہ سگ جدا تجسے ہوا نے ہوگا — اس نصیحت سے مگر دل شکنی تھی منظور
کاٹنے ہی کا تا ترے سگ نے مجھے زور اے یار — سگ مرا بھی جو تجھے کاٹے مجھے رکھ معذور

## مسدس

صبحدم کو جو چمن بیچ سودا کا گذار — کہا اک بلبل نالان سے کہ اے عاشق زار
دیکھنا گل کا تنگ آٹھ سپہر کاوش خار — کہہ تو کیا لطف میسر ہو جو یون فصل بہار

عطا میرے تئین کر یا الٰہی ۔ جنون کی مملکت کی بادشاہی
کر ملک عقل کو مین دے کے برباد ۔ کرون جا کوہ اور صحرا کو آباد
رہے روشن مری یون شمع ہستی ۔ کرون ہر آن جون پروانہ مستی
مجھے کر عشق کے خنجر سے دمساز ۔ تڑپنے کی حلاوت سے نہ رکھ باز
زبان سے وہ سخن کر دے سرانجام ۔ رہے محشر تلک جس سے مرا نام
بسان شمع یہ دل آب کر دے ۔ گداز تن سے لذت یاب کر دے
چمن مین عشق کے یارب ہمیشہ ۔ یہی میرا رہے تا زیست پیشہ
کرے یون بلبل نالہ دل زار ۔ کہ جون طوطی ہو خون آلودہ منقار
مجھے آتش کی دے یہ طاقت و تاب ۔ کہ ہو جاوے سمندر رشک سے آب
تمنا ہے یہ ہر اک چشم رو دے ۔ کہ سنگ آبشار اب سینہ ہووے
روان رکھ تو مرے خامہ کو دن رات ۔ لکھون تا حمد مین بعد از مناجات
تری حمد اے چمن آرا کہان ہو ۔ اگر جون سرو سرتا پا زبان ہو
ثنا سننے کو تیری گل ہوا گوش ۔ دہن مین سو زبان غنچہ کی خاموش
جہان اس باغ مین آب روان ہے ۔ تو موج اوسکی تری رطب اللسان ہے
ثمر جب سے دیا مین شاخ کے ہات ۔ زبان ہے شکر کی خاطر ہر اک بات
چمن کو دیکھ مرغان خوش آہنگ ۔ کرین ہین وصف تیرا سب بہر رنگ
بھنور تک دیکھ تجھ صنعت گری کو ۔ نظر کر نسترن اور جعفری کو
سدا پھر پھر کے ہر اک پھول کے گرد ۔ کیا کرتا ہے تیرے نام کا ورد
ترے بار کرم سے شاخ ہے خم ۔ بھرے ہے بلبل بستان ترا دم
چراغ شام کو ہر شب تری لو ۔ نسیم صبح کو تیری تگ و دو
نہ تنہا خلق کی نسرین و سنبل ۔ بنائی خلقت انسان بہ از گل
بتان کا حسن ہے تیرا ثنا گو ۔ خط پشت لب ان کا اور ابرو
رباعی مدح کی تیری ہے لے پاک ۔ سمجھتا ہے اسے عارف کا ادراک
عطا کی جب سے مشت خاک کو جان ۔ فراوان ہے دم آب و لب نان
رکھے ہے کام مین جبتک زبان تر ۔ نمک گاہے چکھاوے گاہ شکر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مثنوی قصۂ درعشق پسر شیشہ گر بزرگر پسر بطور ساقی نامہ و دیگر حکایت

## شیخ و دعاء پادشاہ

مرا دل نام پر اوس کے ہے شیدا ۔ کیا ہے جن نے حسن و عشق پیدا
وہی ہے آب و رنگ اپنے چمن کا ۔ وہی معنی ہے طوطی کے سخن کا
چمن مین ذکر سے اوسکے ہے تفریح ۔ گلون کو دانۂ شبنم ہے تسبیح
یہ جلوہ حسن کا ہے گل مین اوس سے ۔ اثر ہے نالۂ بلبل مین اوس سے
دلونکا عاشقون کے محرم راز ۔ اداؤ ناز کا خوبان کے دمساز
کہین نور چراغ خانہ ہے وہ ۔ کہین سوز دل پروانہ ہے وہ
کسو کے دل مین پاتا ہون اوسے درد ۔ کسی سینے مین تاثیر دم سرد
اوسی کا جلوہ حسن زلف مہ رو ۔ اوسی کی نافۂ آہو مین ہے بو
کسی جا گہ مین عیسیٰ کا ہو وہ دم ۔ کسی جا ہو سموم آ کر برازسم
چراغ دیر کعبے سے نہین دور ۔ یہ دونون روشن از یک عالم نور
ہر یک جادہ باندازہ دگر ہے ۔ گہر مین آب پتھر مین شرر ہے
نظر بھر دیکھ گر ہے تجکو فہمید ۔ ہر اک ذرہ مین جھمکے ہے وہ خورشید
غرض وہ کیا ہے جو اوس سے جدا ہو ۔ نہین وہ شے جو اوسکے ماسوا ہو
ثنا ہو کس زبان سے اوسکی ہیہات ۔ قلم کو پھیرے سوے مناجات

## در توحید جناب باری

خدایا دے تو اپنے عشق کا درد ۔ عنایت کر دل گرم و دم سرد
محبت کا دے اپنے داغ دل پر ۔ بغیر از شمع ہے تاریک یہ گھر
خم دل مین شراب درد بھر دے ۔ پیالۂ چشم کی لبریز کر دے
تو عشق مین کر اپنے اسقدر غرق ۔ نہ مجھسے کفر و دین مین ہوسکے فرق

| | |
|---|---|
| جہان بخشش پہ ہو اوس شاہ کا حکم | رکھے گو وہ گنہ وان کاہ کا حکم |
| وہ بیٹھے جب صف محشر کے آ صدر | وفور اپنی سے آمرزش ہو بیقدر |
| زبان پر اوسکے جب بخشش سے ہو قال | پھرے جنت گنہگارون کے دنبال |
| کہون کیا خلقت انسان مین کیا ہے | شرف آدم کا فخر انبیا ہے |
| کرے جو ہمسری اوس سے کسے تاب | کہ بنیون سے ہین بہتر اوسکے اصحاب |
| کوئی صدق وعدالت حلم مین طاق | کوئی علم وسخا مین شہرہ آفاق |
| غرض طاقت کسے وصف و ثنا کی | سوا اوسکے رسول مجتبیٰ کی |
| نہ ہوگا نہ ہوا ہے مصطفےٰ سا | وصی جس کا علیؓ مرتضےٰ سا |

## در مناقب حضرت امیر المومنین حیدر کرار

| | |
|---|---|
| علیؓ برحق امام رہنما ہے | علیؓ ہی جانشین مصطفےٰ ہے |
| علیؓ ہی شہسوار راہ دین ہے | علیؓ مہر نبوت کا نگین ہے |
| کرون کیا مرتبے کی اوسکے تقریر | کہ تابع جسکی مرضی کے ہے تقدیر |
| علیؓ ہے دین کے ارکانون کی قوت | علیؓ ہے زور بازوے نبوت |
| علیؓ کی ذات سے اللہ کا ہات | ید اللہ نام پانے سے ہے اثبات |
| علی برحق نمونہ بے نمون ہے | علیؓ کے آگے دو جگ سرنگون ہے |
| اطاعت سب پر اوس بندے کی آئی | کہ جس بندے مین جھلکے ہے خدائی |
| بہ نسبت امر اوس کا امر رب سے | رکھے جون یک سخن نکلے دو لب سے |
| پیمبر سے اوسی کو ہمسری ہے | دو عالم سے اوسی کو برتری ہے |
| زبس حق آگے انکا پایہ ہے ایک | جہان بیٹھین یہ دو دان سایہ ہو ایک |
| کشندہ عمر اور انتر کا ہے وہ | کنندہ قلعۂ خیبر کا ہے وہ |
| کیا اژدر کو اون نے چیر کر دو | کہین ہین حیدر کرار جس کو |
| جہان میدان ہو وان شاہ مردان | جہان بیشہ ہو وان وہ شیر یزدان |
| جوان ہمت جوان با نوجوان مرد | دل اشکستہ کا چسپیدۂ درد |
| دیا دنیا مین سب کچھ سب کو بھرپور | بعقبےٰ بخشوا دینا ہے منظور |

برائے پوشش تن بھی بہر حال / کبھو کمل اوڑھاتا ہے کبھو شال
ہمارے واسطے اے رب معبود / کرم ماں باپ سے تیرا ہے افزود
ترے احسان بیان کیا ہمسے ہو دین / رہے بیدار تو بندے جو سو دین
رکھے ہے گرم جب ہو موسم برد / پڑے گرمی تو دے ہے گوشۂ سرد
رکھے ہے تجھسے شیخ و برہمن راہ / تری کیا ذات ہے اللہ اللہ
سخن سننے کو تونے بخشے ہین گوش / سمجھنے کو دیا ہے فہم اور ہوش
زبان کی خلق منہ مین بہر گفتار / کرین تا درد دل آپس مین اظہار
بیان کیا کیجیے تیری عنایت / دیے ہین چشم اور نور بصارت
کہ تا معلوم ہو شام و سحرگاہ / چلین پستی بلندی دیکھکر راہ
زبان کو ذائقے سے دے ہی تسکین / کیا معلوم جس نے ترش و شیرین
غرض کیا کیا کرم ہم پر ہے تیرا / شفیع حشر پیغمبر ہے تیرا

## در نعت سید المرسلین صلعم

محمد باعث ایجاد افلاک / محمد علت غائی لولاک
محمد کنت کنزا کی گواہی / محمد عالم علم الٰہی
محمد ہے مشیر عالم غیب / محمد رازدار حق ہے لاریب
محمد عادل و کامل و عاقل / محمد ہے جو کچھ تھا اوسکے قابل
محمد جگ مین سالار رسل ہے / محمد ماہر ہر جزو و کل ہے
یہ بولے روز مولود اوسکے اطوار / نبوت کی ہے مسند کا سزاوار
وہ عالم کی بنا وہ رہبری کو / جلا دے منصب پیغمبری کو
نہ پیدا خاک سے ہوتا جو وہ پاک / نہ پھرتے آسمان گرد سر خاک
اوسکی ذات سے اثبات حق ہے / کہ اوسکی ذات عین ذات حق ہے
لیا جب نام پاک اپنا بہ تعظیم / یہ فرمایا انا احمد بلا میم
خدا کا اوسکو ہم سمجھین نہ ثانی / برائے میم ہے حدیث من رآنی
ہمین کیونکر نہ رحمت پر یقین ہو / کہ جب ایسا شفیع المذنبین ہو

خروش و جوش مرغان چمن کا
ہوا ہے بند کیا تیرے دہن کا

اوٹھا کر جلد رکھ کاندھے پہ طنبور
صدا اپنی سے دے تین انکو سیندور

ترا گانا وہ پی کر ساغر مل
کہ ہووے سرمۂ آواز بلبل

جو بولے محتسب منھ توڑ اُس کا
جو ملا کچھ کہے سر پھوڑ اُس کا

سخن اس وقت ان کا بے محل ہے
بہار اب جو کہے اُس پہ عمل ہے

کہے ہے دیکھکر ابر اس ہوا کو
جواب میکشان مین دون خدا کو

کریم اپنے کو مین کرلون گا راضی
دہن سے شیشہ کے لے ریش قاضی

سنے ہے ساقیا ٹک آن کر یان
مری آنکھون سے کر سیر گلستان

رکھے ہے دست فندق بند کا رنگ
چمن مین اندنون ہر شاخ اورنگ

یہ مستی کو گھٹا کی ٹک نظر کر
یہ آتی ہے پری دوش ہوا پر

زبس باد بہاری مین نشا ہے
پڑا کیا بیخبر تاک اینڈتا ہے

گل مخمل پہ بیداری ہے نایاب
جہان دیکھو تو ہے آلودۂ خواب

کھلے داؤدی کے غنچہ چمن مین
تو کف لائے ہین مستی سے دہن مین

اوٹھا سکتے نہین سر ہے یہ بیحس
جھکی ہی جائے ہے کچھ چشم نرگس

قبا گل پھاڑتی ہے ہوکے سرشار
رہی ہے لپٹی یان سوسن کی دستار

جھکا دیتا نہین بار ثمر شاخ
نشے سے جھوم جھوم آئے ہی ہر شاخ

ہوا سے شاخ گل یون جھومتی ہے
کہ آکر وہ لب جو چومتی ہے

پھری ہے لوٹتی مستی سے دن رات
چمن مین کیا ثمر کیا شاخ کیا پات

نسیم صبح تک اتنی ہے ماتی
خیابان مین پھرے ہے لڑکھڑاتی

غرض اہل چمن ہین اس قدر مست
کہ بہکے بولتے ہین مرغ یکدست

زبس کھینچے ہے باد تند جاروب
ہوا صحن چمن آئینہ اسلوب

پڑا ہے جس روش پر عکس گلزار
بچھی ہے اوس جگہ قالین خوش کار

صفا سے ہر طرف کے ہے یہ امداد
در و دیوار پر ہے کار بہزاد

نظر آتا ہے دونا اب پھل و پھول
مضاعف ہو گیا باغون کا محصول

معطر ہے زبس خاک گلستان
صبا سیار پر ہے عنبر افشان

علیؑ ہے مظہر فیض فتوت — علیؑ کان سخا بحر مروت
زسرتا پا کرم ہے ذات اوسکی — کٹی بخشش ہی مین اوقات اوسکی
غرض ہی ذات حق اوس سے یہ خورسند — عطا ایسے کیے اوس کو دو فرزند
دو محرم کنہ وحدت کے وہ لاریب — وہ ہین دو راز دار پردۂ غیب
دو حافظ عرش علیین کے ہین وہ — دو حامی مصطفیٰ کے دین کے ہین وہ
دو شمع کلبۂ عرفان وحدت — دو نور خانۂ چشم حقیقت
دو پروانہ چراغ امر حق کے — دو بلبل ہین وہ باغ امر حق کے
دو عاشق ہین وہ مرضی خدا کے — دو والہ ہین وہ تسلیم و رضا کے
دو دم تیغ جلال حق کے ہین وہ — دو آئینہ جمال حق کے ہین وہ
دو والا گوہر تاج امامت — دو روشن اختر برج سعادت
غرض سر دفتر اثنا عشر کے — یہ دو معصوم ٹکڑے ہین جگر کے
سوا ان دو کے نسل اونکی سے بس — امامت کے سر پر آرا ہین وہ بس
وہ بارہ ہین ستون عرش اعظم — رہا ہے سب کچھ اونکی ذات سے قائم

## در فصل موسم بہار

پہونچ ساقی کہ اب دل کو نہین صبر — تری دوری سے مجھے اسوقت ہے جبر
لگی ہے کرنے آ کر سوے گلشن — چراغ گل نسیم صبح روشن
گھڑ آیا ہے ابر از غرب تا شرق — مجھے بے کشتی تو ہرگز نہ کر غرق
تغافل کو نہ اب فرماٹو کام — لپک لیکر بغل مین شیشہ و جام
نہ اسکو دیکھنا آنکھون سے ہے بیر — تحائف سے زمانے کے ہے یہ سیر
تماشہ ہے عجب گلشن مین موجود — چراغان صبح سے تا شام بے دود
رکھے ہے سبز زیر نیلگون کاخ — بگرد لالۂ فرمان کی شاخ
ستم ہے گر نہ ہو اب شیشہ و جام — عجب ہی لطف سے پھولی ہے یہ شام
جھکا دے منہ مین ساقی شیشۂ مے — مغنی پھونک دے بہر خدا اسنے
کہ آ پہنچا ہے وقت بادہ نوشی — نہین مطرب یہ ہنگام خموشی

تجھے اپنی ملاحت کی قسم ہے ۔ مرے دلکے جراحت کی قسم ہے
تجھے جھوٹی قسم اپنے کی سوگند ۔ مجھے مرنے دمبدم اپنے کی سوگند
تجھے ہے اپنی بدمستی کی سوگند ۔ تجھے اپنی زبردستی کی سوگند
تجھے شیشہ ڈھلکنے کی قسم ہے ۔ تجھے ساغر چھلکنے کی قسم ہے
تجھے ہر بار کی رنجش کی سوگند ۔ مرے ہردم کی آمیزش کی سوگند
قسم ہے نالۂ نے کی تجھے یار ۔ قسم ہے نشۂ مے کی تجھے یار
قسم ہے تجکو میری چشم تر کی ۔ قسم ہے میری آہ بے اثر کی
قسم ہے میری فریاد و فغان کی ۔ قسم ہے عندلیب بوستان کی
تجھے سوگند بسمل کے طپش کی ۔ تجھے سوگند اس دلکے خلش کی
مری الحاح و زاری کی قسم ہے ۔ مری بے اختیاری کی قسم ہے
تجھے ان ساری قسمون کی قسم ہے ۔ پہونچ جلدی کہ فرصت کوئی دم ہے
تغافل کو نہ اب فرمایئے کام ۔ مرا ان آتش تر خشک ہے کام
مجھے دیوے اگر تو بادۂ ناب ۔ کرین مجلس مین تیرا شکر احباب
کرون اس تشنگی مین اوسکو جب نوش ۔ کہے پر ہو سب کا دامن گوش
مجھے گویا کرے ہے نشہ کا اوج ۔ کلید قفل لب یان مے کی ہے موج
اگر دو چار دے تو ساغر مل ۔ قصص تجھسے کہون رنگین تر از گل
کہ جن قصون کا یہ ہے اک نمونا ۔ ہنسے جتنا تو سنکر رووے دونا

## قصۂ درویش کہ ارادۂ زیارت کعبہ کردہ بود

حکایت ہے کہ اک عابد با آفاق ۔ عبادت کرنے مین تھے حق کے وہ طاق
خدا کی یاد مین رہتے تھے دن رات ۔ نماز و روزہ مین گذرے تھی اوقات
بجز تسبیح رہتے تھے وہ بے کل ۔ مصلے پر سے اوٹھتے تھے نہ اک پل
مریدون کی ہوئین پر نور عینین ۔ کیا جب اونکی سرمہ خاک نعلین
بلاشک اوسکا جنت مین ہو ماوا ۔ اوٹھا دے جو اونھون کا آفتابا
غرض کیا کہیے اون کی ذات عالی ۔ نہ رہتی تھی کراماتون سے خالی

تری زلفون کی سنبل مین مہک ہے — سراپا سرو مین قد کی لچک ہے
طمع بہ یار گر تیری نظر ہے — تو آمٹھی مین ہر غنچہ کے زر ہے
نچھاور کو ترے مجھ دل کو مقبول — چمن مین اشرفی سو نیکے ہین پھول
نہ ہوا سو قت تو مجھ پاس سے ٹہر — ہوا کیا دیکھ ٹک آکر سر نہر
برودت یان تلک ہے کر تو باور — کہ اوڑھی سنگ نے تختہ پہ چادر
اری ظاہر یہ ہے الضاف سے دُر — رکھے تو اس ہوا مین مجکو معذور
پیالہ کرزہ آب آتش آمیز — بسان دیدۂ عشاق لبریز
نہ آنا یان ترا میری قضا ہے — مرا جینا اگر تیری رضا ہے
تو آجلدی کہ اب مجکو نہین تاب — قدح کر دے لبالب لیکے وہ آب
کہ جس کے آگے آب زندگانی — بھرے آخضر کے چشمے سے پانی
جو سیر باغ دل تیرا نہ چاہے — چلین صحرا کو ہم تو گاہ گاہے
بزیر آستان شایان گلگشت — ہوا ہے کیا چمن کیا کوہ کیا دشت
ہوئی ہے سبز صحرا مین بہر سو — شجر کے شاخ سے تا شاخ آہو
جہان دیکھو تو وان گلہائے خودرو — نظر جس جا پڑے سبزہ ہے اور جو
یہ جلوہ آب کا سبزے پہ گو ہے — نظر آتا ہے آتش در نظر مے
غنیمت جان لے ظالم تو یہ دم — کہ عرصہ اس ہوا کا ہے نپٹ کم
نہین رکھتا چراغ عیش بنیاد — نظر آتا ہے زیر دامن باد
خوشی کا جھلکے ہی جس بادہ مین رنگ — سدا مینا ہے اس کا مورد سنگ
سخن میرے کو گوش اپنے مین دے راہ — ابھی اس صفحہ کی خوبی پہ ناگاہ
جو کرتا ہے تلون دھر کا گل — کہان ساغر کدھر شیشہ کجا گل
خدا جانے زمانے کا ہو گیا طور — ہوا ہے آن مین کچھ اور سے اور
نہ پھر بلبل ہے نہ گل ہے نہ یہ باغ — لبون پر ہے فغان اور دل پہ ہے داغ
ر دامت رکہ تو میری تشنہ کامی — قسم تجکو یہ مولانائے جامی
قسم ہے تجکو اپنے زلف درو کی — قسم ہے تجکو گل کے رنگ و بو کی
تجھے اپنے دہان تنگ کی سون — تجھے غنچے کی آب و رنگ کی سون

غرض دو چار کین تین منزلین طے
کہ شیطان نے کیے قزاق در پے

رہی جب پانچوین منزل کئی کوس
وہ پہونچے کرتے حضرت کا قدمبوس

نصیبون کا مین آگے کیا کہون پھیر
مریدون کے سمیت اوسکو لیا گھیر

کیا غارت اونھین ایسا ہی اکبار
نہ چھوڑا ایک کی تسبیح کا تار

تھی اونکی بات تو وہ کچھ عظیم الشان
رہے یا ایک پیراہن کو حیران

کرون کیا آگے اب غارت کی تصریح
نہ تھی جزدانہ ہاے اشک تسبیح

پیادہ کس طرح یہ کاٹتے راہ
عصا گر رہ گیا پاس انکے سو آہ

نظر کر بعد غارت راہ کا رنج
لگے کرنے دل اپنے مین شش و پنج

نہ زاد راہ پاس انکے نہ مرکب
اب ان سے عزم کعبے کا بندھے کب

توکل پر چلین کعبے یہ کیا ذکر
انھین اسباب کی اپنے پڑی فکر

کبھو عمامہ کے جانے کا مذکور
کبھو تھا فکر پیراہن سے دل چور

سلیمانی کی گہ یاد آتی تسبیح
ہوئی جاتی تھی جسکے غم سے تشریح

کبھو کہتے مصلا تھا چکن کا
کہ جس پہ تھا چکن کار دکن کا

کبھو کہتے کہ یارو کیا عصا تھا
بڑے حضرت کے میرے ہاتھ کا تھا

کہا کیا پٹکا تھا میری کمر کا
سفر در پیش آیا یہ کدھر کا

عقیق سرخ کا جو ناسدان تھا
اگر بکتا تو قیمت مین گران تھا

کبھو کہتے تھے ہو مغموم از حد
نہ جانین کونسی تھی ساعت بد

کہ میرے پاس جو کچھ تھا سو کھویا
اور اپنے ساتھ یارون کو ڈبویا

لٹے جب اس طرح اسباب سارا
تو ہوا ایسے سفر کا کیونکہ یارا

مریدون کی نہ تھی یہ سنکے زنہار
جز آمنا و صدقنا کی گفتار

کیا اس غم نے انکو بسکہ دلریش
کہا سودا سے اے یار وفا کیش

تری اس امر مین اب کیا ہے تدبیر
ہمین آئی نظر کچھ اور تقدیر

ارادہ تھا کہ وان جا کر رہین ہم
بجا ہے گر خدا تو کیا کرین ہم

جواب انکو دیا سودا نے سنکر
جو فرماتے ہو تم ہووے گا بہتر

پر اب اس حال سے گھر کیونکہ جاؤن
بھلا وان جاکے منہ کسکو دکھاؤن

جہان وہ گاڑ دیتے اپنی مسواک ۔ سے لگتے تھے ناشپاتی سیب اور تاک
ہوئے عازم وہ کعبہ کے سفر کے ۔ کہ ہون تا معتکف خالق کے در کے
ملے اک روز سودا سے وہ ناگاہ ۔ کہا مجکو ہے قصدِ کعبۃ اللہ
مسلمان ہو جو ہے اوسکو یہ لازم ۔ کہ تا مقدور اودھر کا ہووے عازم
نجات اپنی اگر تجکو نظر ہے ۔ تو آمرزش کا موجب یہ سفر ہے
یہ بہتر ہے کہ چل ہمراہ میرے ۔ جرائم عفو وان سب ہونگے تیرے
کہانتک اے دیوانے زیر افلاک ۔ رہیگا میکدے کی در کی تو خاک
کریگا بادہ خواری بادف و نے ۔ رکھیگا مغبچون سے ربط تا کے
موذن کی صدا سننے سے رکھ ذوق ۔ کہ ہے وہ لحن داودی کے مافوق
رکھیگا تو سخن میرا جو منظور ۔ پیے گا جام شربت از کف حور
اگر یہ بات میری تین نہ مانے ۔ کریگا یاد کہتا تھا فلانے
غرض اسکی کہان تک کیجیے شرح ۔ کیا ہی ہمسفر سودا کو ہر طرح
نہین یہ بات خالی از کرامات ۔ لیا ایسے کو ہمرہ کرکے دو بات
پھر اوسکے بعد سامان سفر کر ۔ کیا دونون نے ملکر قصد اودھر
یہ فرمایا کہ مرکب پہ کرو زین ۔ کہ ہے وقت سفر کیجے رہ دین
جو اسباب سفر ہے کرکے طیار ۔ اوسے ڈالو بہ پشت بار بردار
کہا سودا سے ہم تم مین ہی یاری ۔ کرین مرکب بہ پیش و بس سواری
وہ بدلا یون سواری کا مری فکر ۔ نہ کیجے آپ حضرت اسکا کیا ذکر
چلا گو پاؤن مین بہر زیارت ۔ حرم کو سر سے چلنا ہے سعادت
بہت فرمارہے اس کو بتکرار ۔ نہ مانا اون نے جب تک ہوگئے ناچار
سوار اپنے ہوئے مرکب پہ یہ جب ۔ مرید اونکے ہوئے گرد آنکے سب
اوٹھا ہر اک کے عہدے کو تھے ساتھ ۔ عصا کوئی کوئی لے مورچھل ہاتھ
کوئی لے پیکدان اور کوئی رومال ۔ کوئی حضرت کے آگے کوئی دنبال
مصلا کوئی سر پر رکھ کے اوسدم ۔ چلا صلواۃ پڑھتا شاد و خرم
بوضع خویش اوس مجمع کے اندر ۔ برہنہ پا و سر سودا قلندر

غرض حسن و وجاہت مین تھا مشہور | دل اوس پر خلق کا جون شیشہ تھا چور
پدر سے سیکھتا تھا شیشہ سازی | نہ تھا کچھ کام اوسے باعشقبازی
قضا کا کیا کہون آگے مین نیرنگ | کہ مارا اوس پہ ناگہ عشق نے چنگ
ہوا مائل وہ اک زرگر پسر پر | دیا آئینۂ دل اک نظر پر
بہار اوس کی خزان کرنے لگی زرد | نسیم آسا لگا بھرنے دم سرد
کبھو آنکھون مین اپنے اشک بھر لائے | کبھو ہنسکر وہ آپی آپ رہجائے
جو پوچھو کیون سے ہے یہ رنگ کاہی | گئے معقول بولے گاہ واہی
رہے وہ صبح سے تا شام بیتاب | کہ جیسے چودھوین شب کا ہو مہتاب
کہا کرتے تھے ہمدم اوس کو رو رو | خدا کے واسطے تو ایک دم سو
سوے کس کروٹ آ جی پر بنی تھی | کہ ہر مو تن پہ برچھی کی انی تھی
نگہ کرتا تھا حیرت سے بہر سو | حباب آنکھین تھین گویا برلب جو
نہ فکر روزی و نہ خواہش قوت | ہوا زرگر پسر کو دیکھ مبہوت
ہوئی یہ دیکھ مادر تو دیوانی | پدر کو تلخ اپنی زندگانی
پدر تھا لیکن اس حالت سے غافل | کرے بیٹھا ہے یہ ظالم کہین دل
ہوا تحقیق کرنے کے وہ درپے | کہ سمجھے اوس کو یہ احوال کیا ہے
لگا وہ پوچھنے اوس سے بہ تکرار | نہ تھا جز خامشی اوسکو سروکار
بلا کر اوس نے ہر اک ہمنشین کو | رکھ اون کے پانون پر اپنی جبین کو
لگا کہنے کہ تم ہو اسکے دلخواہ | کریگا تم کو راز اپنے سے آگاہ
خدا کے واسطے ٹک کیجیو غور | کرو تفتیش حال اوس کا کسی طور
اونھون نے دیکھے جب اوسکے یہ حالات | کہی ہر ایک نے اک طرح کی بات
کوئی بولا کہ سایہ ہے پری کا | عمل ہے اس پہ یا جادوگری کا
کوئی بولا کہ یہ وہم غلط ہے | پری کی آپ ہی تو یہ نمط ہے
بنایا حق نے اوس کو حور پیکر | ہوا سکا چاہیے سایہ پری پر
بھرا ہے اسکی آنکھون مین وہ جادو | دوعالم ہو فریفتہ [illegible] دیکھ جس کو
لگا اونمین سے کہنے ایک ذی فہم | کہ گذرے ہے مرے دلمین تو یون وہم

چلوگے گھر کو تم اپنے کس اسلوب ہے اس سے قصد ادھر کا کہین خوب
کہا حضرت نے سنکر تم ہو گمراہ نہین ملتے مسائل سے کچھ آگاہ
حرم کا فرض ہے مقدور پر طوف گیا یان مال آگے جان کا خوف
مریدان بس تھے گھر چلنے کے مائل کہا سودا سے باہم ہوکے یکدل
سخن حضرت ہمارے کا ہے معقول یہین سے حج اونھون کا ہوگا مقبول
کہا سودا نے سنکر تم ہو مختار سخن میرا نہ خاطر پر کرو بار
غرض جب بات پھرنے ہی پہ ٹھہری نماز ظہر پڑھ وقت سپہری
ہوئے تھے صبح جس منزل سے راہی پھر آئے شام وان ہو کر تباہی
گئی کچھ شب تو فرمایا کہ احباب میسر تو نہ ہووے گا خور و خواب
کہا سودا سے قصہ ناگہانی کہے جو وہ سنین اوس کی زبانی
کہا سودا نے حضرت کو تو ہی خبط مجھے قصہ کہانی سے ہے کیا ربط
کہون اک شہر کی مین واردات اب جو گوش ہوش سے اپنے سنین سب

## حکایت پسر شیشہ گر کہ در حلب بود از سبب قضا و قدر او بر پسر زرگر عاشق و فریفتہ گردید

الا اے ساقی میخانۂ عشق چھلکا دے گر مجھے پیمانۂ عشق
مے الفت کا پیارے شیشہ لیکر لبالب ساغر زرین کو تو بھر
مجھے اوس مے کے تو دو چار دے جام سخن کو عشق کے مین دون سرانجام
حلب مین تھا پسر اک شیشہ گر کا نہایت لاڈلا مادر پدر کا
پدر کا وہ دل و جان و جگر تھا پدر عاشق وہ معشوق پدر تھا
بنایا حق نے سب سے دور اوسکو پری پہونچے نہ ہرگز حور اوس کو
چمن کی سیر کو جاتا جو گھر سے تو مان کہتی تھی یون اوسکے پدر سے
سبب ہوگا یہ رد چشم بد کا تصدق سرو کو دو اوس کے قد کا
پیالی بیچ وان نرگس کے جا کر کچھ آنکھون سے بھی تم دیکھو چھوا کر

کسی در پر کرے تھا کھا کے ٹھوکر / کسی دیوار سے جا لاگتا سر
گرے تھا جا بجا با جان ناشاد / فغان کرنے مین اور اوٹھنے مین فریاد
کٹے تھی اوسکو ہر کوچے مین یون رات / کھڑکتا پاؤں سے پھرتا ہو جون پات
بیان کیا کیجیے اوس رات کا طول / فلک گویا سحر کرنا گیا بھول
کٹی جب اس طرح سے وہ شب تار / ہوئی عالم مین صبح اوس دم نمودار
پدر بالین تلک اوس کے جو آیا / تو بستر خالی اوس کا اوس نے پایا
لگا کرنے تجسس اوس کی ہر سو / کسی جا گر نپایا گھر مین اوسکو
تب اوس کا نام لے لے کر پکارا / محلہ گرد سے سب ڈھونڈھ مارا
پھرا گھر گھر مین وہ حیران و خاموش / گرا بستر پہ اوسکے ہوکے بیہوش
ہوئی اوس حال سے مادر جو آگاہ / کہا بھر کر دل ناشاد سے آہ

## از جوش عشق آوارہ شدن از خانہ پسر شیشہ گر در شب سوئے صحرا و آگاہ شدن پدر و مادر و تجسس کردن آنہا

گھر آ جان دل محزون مادر / نہ کر قتل پدر اور خون مادر
جہان ہے وان سے تو جلدی پہونچ اب / پدر تیرا پڑا ہے جان برلب
کسی نے تجکو جانے مین نہ ٹوکا / نکلتے چاند بدلی سے نہ روکا
غرض جون رعد مان اوسکی تھی نالان / در افشان چشم سے ہے جون ابر نیسان
جو ہمسایہ تھے اوسکے ہمدم و یار / ہوئے اس ماجرے سے سب خبردار
کہا ڈیوڑھی پہ یون ہر ایک نے آ / کہ مادر جزع سے اب فائدہ کیا
خدا کیواسطے تک دلکو دے صبر / جدائی اوسکی ہے پر بھی تو ہے جبر
کریگا جستجو ہم مین سے ہر یک / لے آوینگے اوسے ہر طرح تجھ تک
اسی ہی گفتگو مین تھے وہ باہم / کہ آکر ہوش مین با چشم پرنم
پدر اوسکا لگا کہنے کہ یارو / مجھے بھی ساتھ تم پھر ہنڈالو
کہا اون سب نے بہتر اس سے کیا ہے / ہمارا بھی یہی کچھ مدعا ہے

یہ لڑکا تھا تو شمع بزم افروز | کیا پیدا دل پروانہ کا سوز
بقدر فہم ہر کس یک گمان تھا | سخن پر اک طرح کا درمیان تھا
اوسے تو چڑھ رہی تھی عشق کی تپ | پڑا دیکھے تھا وہ گیا روز کیا شب
نگہ پڑتی جب اوسکے پیرہن پر | نظر آوے تھا خاکستر وہ تن پر
نہ کرتی تھی اوسے تدبیر کچھ سود | بدن پر موسے یون آتش پہ جون دود
پر آخر سایہ اوسپر سب نے ٹھانا | کوئی ملا کوئی لایا سیانا
کسو نے اوسپہ جب کچھ پڑھکے پھونکا | اوٹھا اوس آگ سے دونا بھبھوکا

## بسبب جوش عشق بیقرار شدن لسپر شیشہ گر بجانب صحرا رفتن از خانمان آوارہ شدن و آگاہ شدن پدر و تجسس کردن

پہونچ ساقی تو لیکر بادۂ درد | کہ ہو راز دل عشاق بے پرد
مجھے اوس مے سے کر جون شب سیہ مست | سخن آوارگی سے بولون یکدست
نہ کرتی تھی اوسے تفتیش کچھ سود | ہوئی یان تک یہ حالت اوسپہ فزود
کہ یک شب پھاڑ کر اپنا گریبان | برنگ گل وہ گل رو تا بدامان
چلا اسطرح گھر سے بے سر و پا | کہ جاتا ہون کدھر جا کر کردن کیا
ولے وہ شب تھی ایسی تیرہ و تار | کہ ہو روز سیہ کو جس سے زنہار
عجب شب تھی بزیر چرخ وہ شب | بھری ہو جون دوات اندر مرکب
چراغ و شمع کا یون نور نایاب | سیاہی مین ہوا جیسے قطرہ آب
ثوابت یون فلک پر تھے سراسر | عرق کے قطرہ جون زنگی کے منھ پر
ہوئی تاریک یان تک چشم انجم | کرہ کی سبعۂ سیارہ نے گم
اور ایسے وقت وہ مجنون دلریش | ہوا راہی نہ دیکھا کچھ پس و پیش
تن تنہا وہ اور کوئی نہ تھا ساتھ | کہ ڈگتے پاؤن کو تھامے پکڑ ہاتھ
چراغ داغ دل جز روشنی اور | نہ تھی لیتی بلندی جس سے ہو غور
نہ تھا وہ یوسف ثانی کچھ آگاہ | کہ میرے سامنے خندق ہے یا چاہ

دھنسا پہلے وہ اس ویرانہ اندر
نظر آیا عجب صحرا لق و دق
عجب وہ موضع خوف و خطرناک
بیابان تھا وہ ایسا وحشت انگیز
نہ جاوے جند کی اس سمت آواز
کسی رہ گمدگی سے تھا نہ وان پات
نظر آئین وہ حالاتِ عجائب
کبھو آتش سے جون دہکے ہے جنگل
کہین نظر دین تھے وان روز تب کم
سگے وان سوز تھا اور گاہ وان ساز
ہوا کا نام اوس جا تھا نہ زنہار
نظر آتا کبھو اون کو جو وہ دشت
بیابان کیا کہے یہ انسان تھے یا جن
پڑے پھرتے تھے وان بیتے ہوئے
کہ ناگہ اک نسیم آئی اودھر سے
گئی یوسف کی جیب یعقوب تک بو
نظر آیا اوسے بدن اسکا دلبند
دل اوسکا وان نہ تھا خوف و خطر مین
سبب تھا گرم یہ آنکھون نے خون ناب
جمی تھی چہرے اوسکے پر زبس گرد
وہ آنکھین جس پہ جی دیتا تھا عالم
پڑے تلوون مین خار دشت سے چھید
جب اس صورت سے پایا وان بیہوش
جو اوسکے اور وان تھے ہمدم و یار
یہ تیرا حال کیا ہے اے فلانی

کمر ہمت پہ اون سب کی بندھا کر
کہ دیکھے سے جگر ہو شیر کا شق
دیا اون کو دکھائی زیر افلاک
کہ وحشت جسکی تھی عالم کی خونریز
کرے بوم اوس طرف منھ کر نہ پرواز
ہزارون طرح کی اوس جا بلیات
نہ دیکھا ہو کسی نے وہ غرائب
کبھو اس طرح جون برسے ہے بادل
کہین تھے یک جگہ خورشید و انجم
سگے رونے کی گہ ہنسنے کی آواز
کہیں تھی اوس جگہ اژدر کی پھنکار
تو جھکتے دیکھ مخدوم جہان گشت
کہ ایسی جا نہ سمجھے رات اور دن
کرین دریافت یہ تا وہ کدھر ہے
جہان بیٹھا تھا وہ آوارہ گھر سے
پدر نے ڈھونڈھ کر پایا پسر کو
کہ اوسمین وحشت اوس صحرا سے وہ چند
وہ صحرا بلکہ تھا اوس سے حذر مین
کہ تھا گر نہ اوسکے اک آتش کا گرداب
کرے پاک اوسکو ایسا کون تھا مرد
نہ تھین کچھ زخمِ دیوار سے کم
قدم تک موے سر تھے صورتِ بید
پدر تو دیکھتے ہی کر گیا غش
لگے کہنے وہ یون با چشم خونبار
نہ تو نے قدر حسن اپنے کی جانی

غرض ساتھ اوسکے سب بھرتے دم سرد
چلے روتے وہ جو تھے صاحب درد

لگے کوچون مین کرنے گشت ہر سو
پھرے ہے جسطرح آب چکا بو

نہ تھا غیر از تلاش اونکی اونھین کام
نہ دن کو چین ہے نہ شب کو آرام

تھکا بوجب ہوئی زائد ز مقدور
تھکے ڈھونڈھ اوسکو سب نزدیک اور دور

لگی جانے ہوئی جب صورت یاس
منجم کے وہ اور رمال کے پاس

انھون نے چند مدت یون بسر کی
سکونت چھوڑ دی دن رات گھر کی

کٹے رمال کے یان دنکو اوقات
منجم کے پڑے رہتے تھے گھر رات

اونھون کو ایک دن رحم ان پہ آیا
عمل سے اپنے ان کو یون بتایا

نہ ہو تم زندگی سے اوسکے مایوس
طرف مشرق کے یان سے ہے وہ سو کوس

پر ایسے وہ بیابان مین کہین ہے
گذر انسان کا جس جا نہین ہے

مگر جاوے کوئی ایسا ہی جانباز
جو اپنی زندگانی سے ہو ناساز

کہا سنکر پدر نے سو وہ ہم ہین
کہ روز و شب میان درد و غم ہین

خدا پر کر نظر جاوینگے ہم وان
اور اوسکو جسطرح لاوینگے ہم یان

نہین ہے ہمکو حفظ اوسکے سے انکار
ہوئی گلزار ابراہیم پر نار

جبھون کے ساتھ ہو حفظ الٰہی
بچین سو طرح کی کھا کر تباہی

غرض وان سے اوٹھے یہ شاد و خرم
کیا عزم سفر دل پر مصمم

گھر آکر اپنے یارون کو بلایا
منجم کا سخن اونکو سنایا

وہ بولے ہم بھی ہین چلنے کو حاضر
جہان ہو وہ چلین گے اوسکے خاطر

یہ کہکر سب نے مارا ہاتھ بر ہاتھ
کرے ہے یہ قول ہم ہین آپکے ساتھ

پھر اوسکے بعد باہم ہوکے یکدل
چلے طے کرتے یہ منزل بمنزل

غرض پہونچے یہ جون تون بعد یک ماہ
نواحی بیچ اوس صحرا کے ناگاہ

پڑے نزدیک جسدم ان سے وہ ٹھانون
جگہ کس کا کہ پھر آگے دھرے پانون

لگے کرنے سب آپس مین پس و پیش
جہان تک تھے وہ کیا بیگانہ کیا خویش

پھر آخر یہ کیون نہ ہو زہرہ پدر کا
کہ لخت ایسی جگہ جس کے جگر کا

اسی پر گردش افلاک ہووے
تو وہ جی اوسکے پیچھے کیون نہ کھووے

## ظاہر شدن عشق او بر ہمگنان و بیرون رفتن از خانہ بطرف زرگر پسر

پلا ساقی شراب آتش آمیز ‌ ‌ مجھے جلدی پیالا لا کر کے لبریز
مجھی کو اوسکے ہے پینے کا یارا ‌ ‌ کبھی ہووے جو آتش پر دوبارا
جب آیا تنگ وہ گھبرا کے اک روز ‌ ‌ چلا پھر گھر سے بھرتا آہ جان سوز
چلے ساتھ اوسکے سب روتے ہوئے زار ‌ ‌ کہ جون شبنم سے ٹپکین گرد گل خار
اور اوسکے والدین اُن سب مین غمناک ‌ ‌ برہنہ پا سرون پر ڈالتے خاک
ہوا جسوقت یہ احوال طاری ‌ ‌ در و دیوار سے تھی آہ و زاری
ہر اک اس واردات اوپر نظر کر ‌ ‌ کف افسوس ململ آہ بھر کر
کہے تھا یہ سخن با چشم پُرنم ‌ ‌ اس آہو نے کیا بستی سے پھر رم
کوئی تھا دیکھ اس صورت کو گریان ‌ ‌ کوئی انگشت حسرت زیر دندان
غرض اسدن تو ملکر مرد اور زن ‌ ‌ لے آئے گھر اُسے با حیلۂ و فن
پر آخر آخر اوس کا یہ ہوا حال ‌ ‌ کہ جس کوچے مین وہ اطفال و بنال
سحر سے شام تک عجپتا تھا یہ رنگ ‌ ‌ تن نازک تھا اوسکا مورد سنگ
سراپا سے وہ جب ہوتا تھا مجروح ‌ ‌ اوسے ہوتی تھی اوسدم فرحت روح
گذر اوس کا کبھو جنگل کبھو شہر ‌ ‌ دل اوس کے آ گئی جسطرح کی لہر
یہ شب بستی مین گر رہنے کا تھا ٹھاٹ ‌ ‌ کسی کے در کسی بقال کے ہاٹ
اگر جنگل مین رہتا تا کسی رات ‌ ‌ درختون مین کہین کٹ جاتی اوقات
نہ بیم گرگ اوسے نے خطرۂ شیر ‌ ‌ ہوا تھا زندگانی سے زبس سیر
جو دیکھی والدین اوسکے نے یہ شکل ‌ ‌ حرام اون پر ہوا کیا شرب کیا اکل
تھکے جب سو طرح کی کر کے تدبیر ‌ ‌ کیا ناچار اوس وحشی کو زنجیر
پڑی زنجیر تو اوس کے قدم مین ‌ ‌ ہوا اک خلق کا دل قید غم مین
پر اوسکو تھا نہ کچھ زنجیر سے غم ‌ ‌ بیاد دوست اپنے شاد و خورم

نظر بھر دیکھ تو حال پدر کو
خدا کیواسطے چل یہان سے گھر کو

ارے ظالم تری ماں کا ہے یہ حال
رہے ہے سہے خون مین تر آنکھوں سے رومال

کبھو پوچھے ہے مجھ سے کہو تم ہو
وہ میرا مہ ہوا ہے کس طرف گم

کبھو رومال لے تر عہ بھنکا دے
کہ میرا لال گھر مین کب تک آوے

جوانی پر نہین اپنی اگر غرور
تو پیری پر نظر کر اوس کے ہر طور

قد اوسکا بار غم سے نے یہ کیا خم
کہ ساق پا سے ہے اوسکا عصا کم

ہوئی تحلیل کچھ غم مین وہ یہ دوست
نہ اوسمین استخوان نے گوشت نے پوست

بجز موے سفید اوسمین نہین کچھ
نہین جون آگ کی بڑھیا نہین کچھ

کسی کے منھ کی پھونک اوس تک اگر آئے
کہین سے وہ کہین اوڑتی چلی جائے

خدا کیواسطے اس عمر مین یار
نہ رکھ اوسکو غم اپنے مین گرفتار

غنیمت زندگی اوسکی تو اب جان
کہ وہ تیری کوئی دم کی ہی مہمان

ہمارے حق صحبت کو کبھی مت بھول
محبت مین نہین یہ بات معقول

اوسے سمجھا رہے تھے ملکے سب یار
کہ اسمین باپ اوسکا ہو کے ہشیار

لگا کہنے کہ سن لے اے مری جان
مین تیرے ردم ردم اوپر سے قربان

کہیگا تو جو کچھ وہ ہی کرونگا
رضا مین تیری جیونگا مرونگا

براب پھر خدا چل گھر کو یہان سے
مجھے بیزار مت کر میری جان سے

یہ کہکر اوسکے قدمون پر گرا جب
ہوا راضی وہ گھر کے چلنے کو تب

غرض منت سماجت کر کے ہر ایک
بصورت لے آئے اوسکو گھر تک

اوٹھین تھا فضل حق از بسکہ ملحوظ
کہ ہے یہ بچے بلیاتون سے محفوظ

پسر نے ماں کو جب صورت دکھائی
لبون سے ماں کے تن مین جان آئی

وے جس روز سے وہ گھر مین آیا
کسو نے خوش اوسے اکدم نہ پایا

بغاجوئی مین تھے سب اوسکے ہر چند
رکھا کرتے تھے پر اوس کو نظر بند

جو کچھ پوچھے تھا کوئی گاہ بے گاہ
جواب اوسکو وہ دیوے تھا با کراہ

زبان تو آشنا تھی گفتگو سے
نہ کہہ سکتا تھا پر دل کی کسو سے

جو ہین چونکا غرض وہ دیکھکر خواب
چلا گھر سے نکل ہو سخت بیتاب

بہے تھے ہر مژہ سے اشک کے خیل
چلا سر مارتا ہر سمت جون سیل

اوسے وان جذب کامل کھینچ لایا
چلا خس کہربا کے ساتھ آیا

جہان تھا وہ محبت کا گرفتار
کھڑکتی تھی بپا زنجیر ہر بار

سُنی زنجیر کی جب اون نے آواز
کھلا ہے دل پہ اوسکے پردۂ راز

ہوا سنتے ہی شوق اوس کو دو بالا
قدم پر اوسکے سر جاتے ہی ڈالا

لگا کہنے کہ میری جان عاشق
مین سر تا پا ترے قربان عاشق

جو تو عاشق ہے مین معشوق تیرا
تو مین عاشق ہون تو معشوق میرا

اب اوٹھکر یان سے تو چل گھر کو میرے
کرون شانہ مین بالون پیچ تیرے

سلاسل تیرے پاؤن سے نکالون
مین تیرے موے سر دھو دھو کے پالون

سپش سر سے ترے مین چن کرون دور
تری خدمت مجھے نوراً علے نور

ترے بندے کو مین مل مل کے دھوؤن
تری کلفت کو سر تا پا ہی کھوؤن

تجھے تن زیب اور خاصہ پنھاؤن
تجھے فرش اپنی آنکھین کر بٹھاؤن

بجالاؤن ترا سب طرح فرمان
ترے جاؤن سدا قربان قربان

یہ باتین دوست کی جس دم پڑین گوش
تو بولا ہوش مین آکر وہ مدہوش

ترا گھر اس سوا ہے کون سا گھر
ترے گھر سے ہون مین کس آن باہر

جہان بیٹھا ہون مین سو گھر ہے تیرا
یہ ہر حلقہ قدم مین در ہے تیرا

مجھے یہ جو مری زنجیر پا ہے
ہتھوڑی کی تری اسمین صدا ہے

نہین مجھ حنجرے مین سانس میری
یقین ہے مجکو وہ پھکنی ہے تیری

کھٹالی دل مرا اور داغ آتش
محبت وہ طلا جس مین نہین غش

مرے سر تا قدم تو مو بمو ہے
مین آپ ہی کو سمجھتا ہون کہ تو ہے

یہ باتین کرکے مت کر تنگ مجکو
دوئی کا مت لگا اب ننگ مجکو

محبت کا جہان سرسبز ہو نخل
من و تو کے ثمر کو وان ہے کیا دخل

دیا حق نے جو کام اون کا سرانجام
اور آپس کے سخن پہونچے باتمام

ملے باہم گلے بعد اوس کے رو کر
بہے دو بحر آتش ایک ہو کر

تصور مین تھا اوسکے اسقدر غرق / نگر شکل اوسکی سے کرتی نہ تھی فرق
جو آجاتا کبھو آئینہ درپیش / کرے تھا سجدہ بر عکس رخ خویش
چھپانے سے محبت کب نہان ہو / کہ پنبہ مین شرر مخفی کہان ہو
حجاب آخر اوٹھا راز نہان سے / ہوئے سرزد یہ شعر اوسکی زبان سے
دلا مین تجھ سے کہتا تھا کہ زنہار / محبت سے بری آتش خبردار
نہ مانی بات تو کیجو نہ وہ کام / کہ اُس آتش سے جلتے ہین ہو بدنام
گریز اب اس سے غفلت کو بکو ہے / اسی آتش کے اندر آبرو ہے
نہ سمجھا تو شراب عشق ہے زہر / ڈری موج اوسکی سے کالے کی ہی لہر
چراغ عشق مین تو دے کے روغن / نہ کیجو عاشقون مین نام روشن
کہے ہے پنبہ روغن سے کہین دور / نہ پکڑے خون عاشق بن کبھو نور
جہان مین عشق اگر شان عسل ہے / مزا لینے مین اوسکے یہ خلل ہے
جو کیسا ہی کوئی ہو صاحب ہوش / نہ بچے گزش سے جیتا تو بے نوش
ہوا ہے تو اگر پروانہ عشق / تو جا بازی مین رہ مردانہ عشق
تلے تیغ جفا کے سر علم رکھ / بسان شمع یان ثابت قدم رکھ
یہ باتین سنکے سب حیران تھے ذی ہوش / رہا کیونکر یہ راز آتش مین خس پوش
سخن یہ جو کوئی خاطر مین لایا / اوسے عاشق کسی کا اون نے پایا
ہوا تفتیش کا ہر ایک مائل / کہ دے بیٹھا ہے یہ ظالم کسے دل

## ملاقات کردن زرگر پسر از پسر شیشہ گر بجذب محبت و کشش عشق عاشق و معشوق

الا اے ساقی فرخندہ فرجام / طرب کی مے سے کر لبریز وہ جام
کہ جسکو پی کے ہون مین مست و سرشار / کرون پھر وصل سے دونون کی گفتار
ملاقات اسطرح دونون یک دگر مین / کہ آئینہ ہو جون سونے کے گھر مین
تجھے بھی ہو کہین الفت تو آ دیکھ / یہ تخم عشق کی نشو و نما دیکھ

جہان پر مہ سے روشن تر حسب ہین — برنگ آفتاب اپنے نسب ہین
ترقی ہو اسے دل خواہ عالم — کہا وے تا ابد یہ شاہ عالم
مدام اوس کو الٰہی کامران رکھ — سدا زیر نگین اوسکے جہان رکھ
وزیر اعظم اوس کا تا قیامت — رہے آفاق مین یارب سلامت
کرم کے بحر کا یکتا ہے وہ دُر — جہانگین آصف الدولہ بہادر
رہے وہ مسند آرائے وزارت — کہ ہے وہ رونق جلائے وزارت
فزوں اوسکا سدا جاہ و حشم رکھ — اوسی کو صاحب سیف و قلم رکھ
جہان مین اب جو ہے خوان نعم کا — ہو اوس کے ریزہ چین خوان کرم کا
اوسی کے سایے مین ہو خلق مسرور — زمانے کے رہے آفات سے دور
کمیت خامہ کی سودا عنان لے — سخن کو زیادہ اس سے طول مت دے
خزف ریزے کو اپنے مت گہر جان — سخن کا رتبہ اپنے آپ پہچان
کہین مین گو کہ سب اس فن کے ماہر — گہر تیرے وہ خوش ہونیکے خاطر
سخن تیرے پہ ہر اک ہی جو مصروف — قبولیت پہ سے یہ بات موقوف
خصوصاً خان عالم خان بہادر — سخن جنکا ہے گوش فہم مین دُر
زراہ دوستی بولے وہ سنکر — نہین یہ مثنوی ہے گنج گوہر
خیال اس مثنوی کا تجکو کب تھا — محرک ہونے کا اون کے سبب تھا
رہین وہ شاد یارب صبح اور شام — کہ آغاز اوس کا پہونچا تا بہ انجام

## مثنوی بطور خط

خان صاحب مشفق والا نشان — مظہر لطف و انیس و مہربان
بعد اظہار تمنا سے دلی — در جواب نامہ لکھتا ہون جلی
ہاتھ مین ہے خامۂ گوہر فشان — تا کرون دُرریزی معنی بیان
معنی رنگین اگر لبریز ہو — صفحۂ قرطاس سب گلریز ہو
کیون نہ ہو شیرین کلامی کا اثر — بند بند اس کا ہے مثل نیشکر
سرنگون رہتا ہے کیا شام دیگاہ — جبہہ فرسا ہے سدا یہ روسیاہ

غرض دونون کی سُن سنکر وہ گفتار
کھڑے اوس جاے پر روتے تھے حضار

پڑے کانون جب یہ حرف دلکش
کیا بہتون نے سُنکر یہ سخن غش

کیا کتنون نے چاک اپنا گریبان
ہوئے اکثر بروے خاک غلطان

ہوئی جسطرح کی اوس وقت تاثیر
نہین کی جاتی اوس عالم کی تقریر

کسی سے مین نے یہ قصہ سُنا تھا
پر اب اظہار سے یہ مدعا تھا

طلب مین وہ جوان اک شیشہ گر کا
ہوا عاشق جو اک زرگر پسر کا

رہا ازبسکہ عشق اوسکے مین محکم
ہوے اک روح وہ دو قالب باہم

جو کوئی آپ کو اس طرح کھووے
خدا کا وہ خدا تب اوسکا ہووے

ہوا زرگر پسر جون اوس مین موجود
محبت یون ہو تو ہو عبد معبود

محبت حق کی جس مین یون در آئی
کرے ہے بندگی مین وہ خدائی

جو حق کے عشق مین ثابت قدم ہو
مکان دیر بھی اوس کو حرم ہو

جو آگے اوس کے ہو دیوار یا در
نہ سمجھے حق سے خالی ہے یہ اب گھر

خدا اک عشق کو ایسے کے مانے
جو اوس کو ہر جگہ حاضر نہ جانے

سُنی حضرت نے یارو یہ کہانی
اگر سمجھین ز راہ نکتہ دانی

تو لون مین دوڑ کر اونکے قدم چوم
دگر نہ یان ارادت اپنی معلوم

بھلا ٹک منصفی سے ہو کے در پئے
کہو یارو یہ سچ ہے یا غلط ہے

لگی ہو گر بُری تم کو یہ تقریر
بحل تو کیجیے سودا کی تقصیر

## در بیان دعائیہ مدح شاہ عالم بادشاہ ظل اللہ و نواب وزیر الممالک آصف الدولہ بہادر

پہونچ اے ساقی میخانۂ ہوش
لبالب دے مجھے پیمانۂ ہوش

کہ تا سرخوش مین اوس بادہ سے ہوکر
کرون کچھ تازگی سے اب سخن سر

سمجھ اے خامہ یان جاے ادب ہے
کہ یہ مدح شہ عالی نسب ہے

زبان آب گہر سے پہلے دھو کر
بروے صفحہ تب کیجو سخن سر

گر پہونچ سکتے نہ جلدی ڈاک مین
یک قلم نرگس نمط وہ تاک مین

بھیجتا با آرزوہاے تمام
اپنی آنکھون سے تمھین اے نیکنام

کیا لکھون بس حال مہجوری بھلا
جب قلم کا سینہ شق ہونے لگا

اضطراب دل کی یہ مین نے لکھا
موج دریا کاغذ ابری بنا

چاہیے اپنی خبر لکھا کرو
بے قراری دور ہو تسکین ہو

تا ابد رہوے یہان بھی اور وہان
حرف رسم خط کتابت درمیان

رد کے کہتی ہے قلم اب مجکو تھام
ختم کرتا ہے یہ لکھکر والسلام

## مثنوی چہارم بطور خط

پہلے پہونچے مری طرف سے سلام
کہ یہی ہے طریقۂ اسلام

پھر جو ہے اشتیاق ملنے کا
وہ قلم کی زبان سے کب ہو ادا

یہ سخن جانیو یقین کرکے
شوق جس مرتبہ لکھا تم نے

جو گنا اوس سے ہے ہمین واللہ
راست کہتا ہون مین خدا ہے گواہ

رسم دنیا مین ہے یہ مدت سے
کہ جہان واسطے ہے الفت کے

دلکو دل کی خبر پہونچتی ہے
چھپ سکے کیونکہ دوستی سی شے

بیت ہر ایک تازہ مضمون تھی
نئی طرحون سے خوب موزون تھی

ہوئی دلکو مطالعے سے خوشی
آفرین کی ہر ایک جا گہہ تھی

خط نہ لکھنے کا جو لکھا تھا گلا
جب پڑھا وہ تو محض تھا بیجا

ہم نے سو طرح مہربان کیا
شبہ ملنے کا کیون گمان کیا

دیکھیے اسمین کس کی تھی تقصیر
جس کی ثابت ہو کیجیے تحریر

نہین اب خوب زیادہ طول کلام
یہین تک خط کو مین کرون ہون تمام

لکھی رندانہ اک دو بٹی بات
ہے بکھیڑا خرابی اوقات

لیکن اب دل کی بیقراری ہے
وصل کے دن کی انتظاری ہے

اب قدم رنجہ کیجیے جلدی
کہ نہین تاب صبر کی باقی

دل جو مشتاق ہووے ملنے کا
خط کتابت سے اوس کو فائدہ کیا

گرچہ ہے مہر خموشی بر دہان
یک قلم ہے کام مین اوسکے زبان

غور سے دیکھو نظر آتا ہے صاف
جون در مقصود ہے سینہ شگاف

رفتہ رفتہ پا سے لیکر تا بفرق
مشق الفت مین سدا رہتا ہے غرق

سب یہی کہتے ہین اسکے اہل فن
ہے بجا شیر نیستان سخن

گرچہ سینہ صاف یان رکھتی ہے لوح
لیکن اس کے سامنے ہے سادہ لوح

کیا کہون تعریف اوس کی سر بسر
آستین سے جھاڑے ہے لعل و گہر

سر بسر تحریر خط ہے دل یہ اب
مو بمو کیجے رقم احوال سب

آپ کا پڑھکر خط بہجت نمط
کچھ ہوئی تسکین نہ اس دلکو فقط

شکل نرگس ہے یہ چشم انتظار
رنگئی وا دیکھکر بے اختیار

ہے خیال اس دل مین یا تنک آپکا
ابتدا کو ہو نہ جس کا انتہا

کیا لکھون بیتابی درد فراق
دیکھنے کا ہے تمھارے اشتیاق

تاب دوری کی نہین ہے دلکو اب
یون جلون ہون دن کو جیسے آفتاب

آپ سے صاحب نہین کچھ دور ہین
گردش افلاک سے مجبور ہین

شمع سان سر رشتہ الفت تمام
سب یہ روشن ہے کہ ہی تم سے مدام

کچھ نہ پوچھو ماہی بے آب ہون
تشنۂ دیدار ہون بیخواب ہون

تم بن اب با چشم نظارہ کنان
روز و شب حیران ہون آئینہ سان

یاد مین شب کو بپا ہو صبح کی
چشم اختر سے لگی ہے ٹکٹکی

چشم طوفان خیز ہے کیا اپنی آہ
تار مژگان ہے رگ ابر سیاہ

دل گرفتہ غنچۂ تصویر ہون
واشد سر پنجۂ تقدیر ہون

مختصر کرکے کرون مین کیا رقم
قصۂ فرقت نہین ہوتا ہے کم

آپ نے لکھا تھا ہم نے چند خط
تمکو بھیجے یان نہین ہوتے غلط

خط اگر آتا تو لکھتے ہین جواب
اے کرم فرمائے من وہ ہین شتاب

صورت مہر لفافہ چشم یان
انتظار خط مین تھی وا مہربان

یہ نہ تھا معلوم کچھ کیجے یقین
ڈاک بیٹھی ہے ادھر کو یا نہین

خط کے آنے پر نہ کرتا انتظار
نامہائے شوق لکھتا لاکھ بار

نکلے انسانات سے تا وحش و طیر — دیکھنی قالب سے مطلب اوس کی سیر
یون کلام مولوی دے ہے خبر — یعنے ہین جس دل مین دیکھا بیٹھکر
کچھ نظر آیا نہ غیر از اوس کی ذات — اس قدر پایا محیط کائنات
معنی ہم اس شعر کے سمجھے ہین یون — اور کی فہمید مین کچھ اور ہون

## حکایت

سلف کے زمانے کا تاریخ دان — یہ لکھتا ہے احوال وارفتگان
کہ ملک عجم کا تھا اک بادشاہ — خداوند دیہیم و تخت و کلاہ
قضا کار وہ والی نامدار — ہوا درد قولنج سے بیقرار
طلب کی اطبا کی تجویز سے — طبیعت کی تسکین ہر چیز سے
یہ اوسکو نہ ہوتا تھا کچھ سود مند — ہر اک لحظہ تھا درد اوسکا دوچند
دوا سے نہ دیکھی جو شہ نے فلاح — کی ارکان دولت سے اپنے صلاح
کہ دست دعا کیجیے گر طلب — بہ نسبت دوا کے مناسب ہے اب
گئے ملکے سب اک قلندر کے پاس — کیا واقعہ اوس سے سب التماس
کہا دست دعوت کرون مین دراز — اگر بادشاہت کرے وہ نیاز
سُنا شاہ نے جب گدا کا سوال — یہ کچھ کر کے دل بیچ اپنے خیال
کہ جب جان ہی ہاتھ سے جائیگی — تو کس کام پھر سلطنت آئے گی
غرض لکھ کے اقرار اک فرد پر — دیا بھیج اوس مرد کامل کے گھر
رکھا اوسکو اور کرکے اون نے وضو — دعا انکے حق مین کی ہو قبلہ رو
نہ گذرا تھا اس بات کو ایک دم — جو زائل ہوا نفخ درد شکم
جو مسدود تھی ریح رہ دونکے بیچ — ہوئی دفع کھلتے ہی سد دونکے بیچ
بہرحال تب شہ نے پائی شفا — کہا کر یہ وعدے کو اپنے وفا
کہا مرد درویش نے اے عزیز — اسے چاہیے شخص پر بے تمیز
کہ خواہش مین اوس سلطنت کے دجان — کہ وابستہ اک گونہ پر تھی ندان
یہ دنیا جہان جائے یک چند ہے — عبث دل ترا اس جگہ بند ہے

چاہیے یون کہ خط کے دیکھتے ہی / دو ہین تکلیف فرمایئے جلدی
حد سے افزون ہے اشتیاق مجھے / نہین اب طاقت فراق مجھے
یہی ہے دلین آرزو دن رات / کہ سدا ایک جا کٹے اوقات

## مثنوی پنجم دربیان معانی بیت مثنوی مولوی روم

حق تعالے نے بہر صاحب کمال / کی عطا منہ مین زبان بہر مقال
مدعا پر وہ مقال اس سے نہین / گفتگو دنیا کی جس مین ہو کہین
یا سخن ایسا کہ جس مین ہووے شر / پہونچے اپنی جنس کو جس سے ضرر
چاہیے نکلے زبان سے وہ سخن / آفرین جس پر کرے ہر مرد و زن
سنکے عالم جس سے ہووے مستفید / سر بسر ہو فائدہ اوس سے پدید
نطق کے ہے باغ کا پھل اور پھول / ذکر قال اللہ یا قال الرسول
یا کلام عارف باللہ ہے جو / سوے تحقیقات جس کی راہ ہے
پس مین اس صورت مین یارو یہ سوال / اون سے کرتا ہون جو ہین صاحب کمال
یاد ہے وہ شعر مولانا ے روم / جس کے معنی سو طرح اہل علوم
بیٹھکر آپس مین کرتے ہین بیان / پر نہین ہوتے بہم خاطر نشان
شعر وہ یہ ہے کرو تم گوش ادھر / دل کو ٹک لاؤ بفہم و ہوش ادھر
ہمچو سبزہ بارہا روئیدہ ام / ہفصد و ہفتاد قالب دیدہ ام
اسکے معنی سے تناسخ ہے پدید / گر یقین کیجے تو ہے کفر شدید
مولوی ایسا سخن کیونکر کہے / جس کو نسبت کیجیے الحاد سے
کلمہ کفر اوس سے کب ہووے ظہور / سمجھیے گر یون تو ہے نقص شعور
کوئی کہتا ہے کہ مستی کا کلام / مولوی پی کر مے عرفان سے جام
بول جاتا ہے وہ اکثر اس طرح / بن پیے اوس مے کے سمجھین کسطرح
کوئی کہتا ہے بھلا ٹک کیجے غور / معنی گذرے ہین مری خاطر مین اور
مدعا اگنے سے ہے نشو و نما / ہر جگہ کرنا خودی سے ہو فنا
ہے غرض قالب سے دل ہر ایک کا / خلقت خالق مین بد اور نیک کا

یہ پوچھ کرکے دل بیچ اپنے قیاس
گیا ایک درویش کامل کے پاس

رہا اونکی خدمت مین تا چند سال
کیا ایک دن وقت پاکر سوال

اگر کیمیا آپ کو یاد ہو
تو بندے کو بھی اپنے ارشاد ہو

کہا ہے یہی گر ترا مدعا
تو بہتر ہے دیتا ہون تجکون بتا

یہ اجزا ہین اسکے تو جا اور لے آ
یہ ترکیب سے ہے اس طرح سے بنا

غرض طور جب کرلیے سب بیان
کہا ہین اک شرط ہے درمیان

یہ نسخہ تو جو وقت لے کر بناے
کبھو دل مین بندر کا خطرہ نہ لاے

کہا اپنی یہ بات ممکن نہین
جو خطرہ ہو دل مین وہ جاوے کہین

تمھین اس کا دینا جو منظور تھا
تو اس حرف کا کون مذکور تھا

نہ سمجھا غرض اوسکے رمز نکات
کہ پردے مین تھی مرد عارف کی بات

کہ جب دلکو خطرے پہ قادر کیا
تو پھر ہیچ ہے خطرۂ کیمیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الٰہی شعلہ زن کر آتش دل
تب دل دے بقدر خواہش دل

وہ دل دے ہو جو نیش غم سے معمور
مشبک سر بسر جون شان زنبور

ہو شور انگیز چشم گریہ آلود
لب زخم جگر کو رکھ نمک سود

رہے یون کلفت تن بین دل پاک
کہ پنہان ہووے جون اختر تہ خاک

کرامت کر وہ عشق آتش انگیز
کہ تا ہر استخوان میرا ہو گلریز

مدام اک ناز پروردے جراحت
کرے خلوت مین دلگی استراحت

ہمیشہ جون رگ تاک بریدہ
ہو آنسو تا سر مژگان رسیدہ

زموج اشک دے خنجر گلو کو
نیابت جون سنان کے مو بمو کو

امیدونکے اوٹھا خاطر سے وسواس
انیس شخص دل کر شاہد یاس

کر ایسا مشتعل داغ جدائی
ہو روشن جس سے شمع آشنائی

کھلے دلپر بدنیسان باب توفیق
کہ بے پردہ عیان ہووے تحقیق

نہ ہون من بعد محو پوچ بافی
کرون اصل سخن سے موشگافی

| | |
|---|---|
| ہے درپیش اک عمدہ تجکو سفر | رکھ احوال ٹک وان کا مد نظر |
| کہ یان تو جو کچھ پیش آجائے گی | بہر حال دو دن مین کٹ جائیگی |
| اگر ہے گدا یان و گر بادشاہ | ہے دو دن کا زیر زمین خوابگاہ |
| مسلم ہوا جب کہ ہونا ہلاک | چہ بر تخت مردن چہ بر روئے خاک |

## حکایت

| | |
|---|---|
| سُنا ہے کہ اک مرد آزادہ طور | جز اپنے نہ رکھتا تھا اسباب اور |
| جہان تھا وہان فارغ البال تھا | ہر اک حال کے بیچ خوشحال تھا |
| کہا اوسکو اک شخص نے کیا بعید | اگر ہم بھی خدمت مین ہون مستفید |
| کوئی دن تو اس جا پہ کیجے معاش | معین ہو یکجا بہم بود و باش |
| کہا گرچہ یہ بات ہے بے وصول | ولے خوب خاطر سے تیرے قبول |
| لے آیا یہ اوسکو بہ طیب تمام | دیا خاص کر اپنے گھر مین مقام |
| یہ جب تک کہ اوس گھر مین کرتا انند | درخانہ رکھتا سدا قفل بند |
| مگر وان سے جاتا کہین بہر کار | کھلے چھوڑتا اوسجگہ کے کوار |
| کھلی جب کہ ہمسایگان پر یہ بات | سبب کو یہ سائل ہوئے اسکے سات |
| اس عقدے کو کیجے گا ہمپر بھی صاف | کہ وضع جہان سے ہے یہ برخلاف |
| کہا چیز کیا اس مین اشکال ہے | موافق تمھین سے تو یہ چال ہے |
| محافظ اسی گھر کے ہین سب عزیز | جہان ہے کچھ اجناس یا نقد چیز |
| غرض کو سنا ہے مرا اختراع | کسی کی ہے کچھ مین ہون اپنی متاع |
| غرض یہ کہ جو عارف اللہ ہین | وہ کیا ہے کہ اپنے سے آگاہ ہین |
| جو غافل تو کچھ سمجھے اپنے تئین | کوئی چیز یان تجھ سے بہتر نہین |
| جو رکھتا ہے کچھ اپنے دلمین ہوس | تو اس رمز سے اک اشارت ہے بس |

## حکایت

| | |
|---|---|
| سُنا جائے ہے ایک مہوس کا حال | کہ رکھتا تھا نت کیمیا کا خیال |

## دربیان مُناجات

خداوندا بپاسِ آلِ پیمبر / بحقِ باطنِ ہر چار سرور
مین ہون گر قابلِ نارِ جہنم / پہ تیرے فضل کا دریا ہے کیا کم
شفیعون پر تنک میرے نظر کر / اوس آتش کو تنک اس پانی سے تر کر
کہ جس جاگہ ترا فضل و عطا ہے / مین کیا اور کسقدر میری خطا ہے

## دربیان شروع حکایت

الالے چارہ ساز بادہ نوشان / زبان گویا کنِ خاکِ خموشان
ہے عرصہ دلپہ خاموشی سے اتنگ / رہے کبتک یہ آئینہ تہِ زنگ
مری اس خاک کی دہو دل سے کلفت / کہون مین داستان جذبِ اُلفت
شب اک ماتم سرائے خانۂ عشق / بیان کرتا تھا یون افسانۂ عشق
کہ تھا پنجاب مین اک مرد درویش / گرفتارِ بلائے حالتِ خویش
ہمیشہ دست دل سے پاے کوبان / سدا آشفتہ بجون زلف خوبان
حزین عشق مانندہ دم سرد / بسان جان عاشق سر بسر درد
گداز تن سے تھا از خویش رفتہ / ہو جون محو چکیدن موم تفتہ
بتجویز جنون دلدادۂ عشق / ولے عاشق نہ تھا آمادۂ عشق
برنگ شمع سر سے پاؤن تک نار / پہ تھی اک اشتعالک اوسکو درکار
مقام اوسکا تھا اک جاگہ سر راہ / بوضع تکیہ ہے جس سے تو آگاہ
مدام اوس جاکو رکھتا اسقدر پاک / کہ گوئی آب گوہر سے ہے یان خاک
اگر تنکا تو وان سے ڈھونڈھ لاوے / تن لاغر سوا اوس کے نہ پاوے
عجب ہے لطف سے شاداب و خرم / کہ ایسا قطعہ دیکھا ہے بہت کم
کئی اک صحن مین اوس کے خیابان / وہ گویا انتخاب باغ رضوان
شجر وان کا ہر اک اتنا عجوبی / نہ ہووے جسکی کیفیت کو طوبی
بہم اسطرح شاخین تھین نمودار / گلے مین باہین جون ڈالین ہین دو یار

## در حمد باری تعالیٰ

بنام آنکہ عشق آموز دل ہے — چراغ افروز شمع سوز دل ہے
عطا کی اون نے گل کو شکل زیبا — کیا بلبل کو اون نے ناشکیبا
جہان ہو اسکا عشق ہنگامہ پرداز — ہے ماتم کے تئین شادی پہ وان ناز
لگا کر موسے تا خار وخس وطور — ہین اوسکے شوق نظارہ مین معمور
ہر اک پردے مین پنہان ہے وہ خورشید — تو اس دھوکے مین ہے یہ عمرو یہ زید
جو دیکھے ہے تو اس عالم مین موجود — ہے اوسکی بود سے ان سب کی بہبود
نہ ہو اوس سے اگر ذرہ کو تائید — اسے کیا رو کہ چاہے وصل خورشید
دم ماہی ہے جس صورت سے پانی — اوسی سے ہے ہر اک کی زندگانی
جو دیکھے تو ہر اک دم کو با معان — تو کچھ سمجھے ہین یہ کیدھر کی فیضان
فضولی ہے اب آگے حرف وگفتار — کہ یک مشت نمون بس ہے زخروار
اگر دریافتی بردا لنشت بوس — دگر غافل شدی افسوس افسوس

## در نعت حضرت سید المرسلینؐ

الا اے ساقی فرخندہ فرجام — ادب کی مے سے تو آتش کا بھر جام
کہ یان نقد فضولی ناروا ہے — نہین یہ حمدؐ نعت مصطفا ہے
زہے سر دفتر ارباب ملت — مداوی بخش صد انواع علت
محمدؐ وہ کہ ہین جتنے پیمبر — ہین اوسکے مرتبے سے سب فروتر
نہ ہوتا وہ اگر زینت دہ خاک — تصدق خاک کے ہوتے نہ افلاک
جہان مین ہے یہ جتنا کچھ ہویدا — ہوا اوسکے لیے سب کچھ یہ پیدا
غرض جو کچھ کہ اس کا مرتبا ہے — خدا ہی عالم اوسکا یا خدا ہے
یہ منھ اوسکی ثنا لائق نہین ہے — ثنا گر دانکا جبرئیلؑ امین ہے
بس اب بہتر ہے اس جاگہ خموشی — کہ ہو عجز سخن کی عیب پوشی
سکوت برمحل ہے دل کی تفریح — سخن پر اوسکو سو درجہ ہے ترجیح

نگاہون مین رہا صد بحث و تکرار
نہ تھا ہرچند وان امکان گفتار

محبت نے کی دونون دل مین تاثیر
ہوا پرخانہ وہ تودے مین اک تیر

پر اس عرصہ مین کچھ دھیمی ہوئی دھوپ
مس خورشید کا سیمین ہوا روپ

طلب کی دل سے ہر اک نے اجازت
کہ چلیے اب نہین اتنی تمازت

الا لے ساقی خون جگر نوش
نہ کر یان تک حق صحبت فراموش

کوئی یہ بھی دل آزاری کا ڈھب ہی
کہ مین مرتا ہون تو رخصت طلب ہی

عجب رہ ہے یہ راہ آشنائی
نہ ہون گر جا بجا خار جدائی

ولے یہ بات اندیشے مین کب آئے
کہ عشق و وصل یک جا گہ گرہ کھائے

کہین دو دل نظر آئے نہ خرسند
کہ لیوین کام دل باہم وہ یک چند

چنانچہ لوح سنج بزم تاثیر
کرے ہے اسطرح یہ بات تقریر

کہ جب وہ قوم اور یہ ماہ رخسار
ہوئے چلنے کو اوس تکیے سے طیار

وداع یار نے یہ کی منادی
کہ یان آخر ہے غم انجام شادی

کسے جون زخم گردون نے ہنسایا
کہ ہنستے مین نہ خون اوسکو رلایا

غرض ایدھر تو جلتی تھی یہ دلریش
اودھر لوٹے تھا آتش پر وہ درویش

نہ اوس کو کچھ سخن کہنے کا یارا
نہ اس کو جز خموشی اور چارا

یون ہی باہم تھے یہ محو بلا ہائے
کہ ناگہ وان سے وہ ڈولا اوٹھایا

ہوئی وہ قوم جب تکیہ سے راہی
اجازت اون نے اس محزون سے چاہی

کہا اون نے نگاہون مین کہ مختار
بداقسمت مین کیون تھا تو ناچار

گئے وہ اوسطرف اور یان یہ غمناک
سکے تھا زیر لب با چشم نمناک

کہ اے گردون دون یہ کیا کیا تین
وہ دل سا نقد یون ارزان دیا مین

کوئی دیتا ہے اوس ظالم کو بھی دل
کہ جاوے چھوڑ صید نیم بسمل

وہ کیا دیکھی خطا مجھ سے کہ اک بار
کیا تین وقف جان صد نیش آزار

مین جس خطرے سے نت لرزے تھا از خویش
وہ ہی آفت مرے لایا تو در پیش

بھلا اے شعلۂ دور از فتوت
یہی ہوتی ہے عالم مین مروت

مین ہون وہ تشنہ کام دشت حسرت
نظر آیا جسے پانی بکثرت

غرض سایہ کے وان کے ہو سلاسل ۔ کشان تھی سو طرب سے دامن دل
مسافر جو کوئی اوس راہ آتا ۔ وہ دل سے یاد منزل بھول جاتا
سرائے دہر تھی گویا وہ جاگہ ۔ کہ جو آیا وہ بھولا منزل و رہ
وہ ایک احوال سے بیچارہ درویش ۔ مقیم اوس جا مین تھا با خاطر ریش
نہ اوس سے دلکو اک چیونٹی کے آزار ۔ نہ اوس پر نیک و بد سے خلق کے بار
بسر کرتا تھا جس صورت سے دنرات ۔ کہان پائی فرشتہ نے یہ اوقات
خوشا احوال یاران گذشتہ ۔ کہ جنکی زیست تھی رشک فرشتہ
اک ہم ہین خلقت انسان بے ننگ ۔ کسی سے ہم کوئی ہم سے یہان تنگ
ہے بدتر مرگ سے وہ زندگانی ۔ کہ جب تب دل یہ ہو بیم فلانی
بہشت آنجا کہ آزارے نباشد ۔ کسے را با کسے کارے نباشد
غرض جبتک وہ تھا اس خاکدان مین ۔ بخوبی شہرہ تھا سارے جہان مین
بد و نیک جہان سے چشم بستہ ۔ ہمیشہ بر در دلہا نشستہ
دلون کا پاس تھا آرام اوس کا ۔ تھی خدمت ہر کسی کی کام اوس کا
قضا نے اس مین یہ بازی اٹھائی ۔ کہ ناگہ اک برات اوس راہ آئی
زبس دیکھی جگہ مطبوع و جا سرد ۔ اوتر بیٹھے ہر اک سو عورت اور مرد
جہان پر قافلہ اوترا تھا سارا ۔ وہین اک سمت دولھن کو اوتارا
ہوئی گرمی سے ڈولی کی وہ جب تنگ ۔ کیا اون نے ہوا کھانے کا آہنگ
نکالین انگلیان پردے سے باہر ۔ رکھین اک ڈھب سے پشت دست اوپر
تعالی اللہ چہ فندق اوچہ انگشت ۔ کہ دین تھین خونبہائے خلق بکمشت
وہ کافر دیکھنے مین آنکھ کے مونج ۔ وہ شوخی مین کہے تھی برق سے گونج
کہون کیا بات منھ کی جسکے آگے ۔ کیے خورشید کو چکا چوندھ لاگے
جو دیکھے یک نظر وہ روئے زیبا ۔ نہ ہووے پھر کسی رو سے شکیبا
دو چار اوس سے ہوا یہ مرد درویش ۔ گیا بیچارہ اک جھپکی مین از خویش
نہ جانے تھی نگہ یا تیر یا بار ۔ کہ بے تحریک وہ دل سے ہوئی پار
کوئی یکدم جو تھی یکجا وہ خرسند ۔ ہوئے باہم ہزاران عہد و پیوند

یہ ادنے اک محبت کا اثر ہے　　کہ دلکو حال سے دل کی خبر ہے
پہ وہ پختہ اُسے جانے ہے لے خام　　پڑا ہو جسکو اس صورت سے کچھ کام
کہ یہ دو شخص گو ظاہر مین ہین دو　　پہ باطن مین نہین فرق سر مو
خیال و وہم اونکے بیچ اسطرح　　دو آئینہ مین اک صورت ہو جسطرح
جو کچھ اول مین دیکھی ہی تمثال　　بعینہ ہے وہی ثانی کا احوال
ہے یہ بھی بلکہ اک حرف گدائی　　جہان ہوتی ہے باہم آشنائی
نہین اتنی بھی وان آپس مین تفریق　　ہے میرے قول کی یہ بات تصدیق
سُنا ہے مین کہ تھا لیلی کا یہ قصد　　کہ بہر دفع وحشت لیجیے فصد
ہوا فصاد صاحب ارشاد　　پہ کیا فصاد اس فن کا اک اُستاد
ہر اک نشتر تھا اوسکا شوخ سر تیز　　کہ مژگان سے کسو کافر کا خونریز
سلیقے کا کہون اوسکے مین کیا حال　　کہ جیسے تھا وہ آنکھین موج کرپال
جہان ہوتا تھا گرم دستکاری　　رگ خارا سے خون کرتا تھا جاری
اوسے خلوت مین جب اون نے بلایا　　یہ لے آلات خدمت وان در آیا
ہوا گردون دون اوس سے ساعد　　لی اپنے ہاتھ مین اون نے وہ ساعد
کہ جس کے نازکی انداز محرم　　اگر ہوگا تو کچھ مجنون مین تا ہم
غرض جس شکل سے تھی خواہش دل　　کیا کام اون نے اوس ساعد سے حاصل
ہوا جاری رگ لیلی سے یان خون　　چھٹی ہے نیشتر وان فصد مجنون
ہزار افسوس اوس جا گہ نہ تھے ہم　　کہ اپنے ہاتھ سے کرتے لہو کم
یہ کیا معنی کہ اک حجام بے مغز　　لے اپنے ہاتھ مین وہ ساعد نغز
ایسے لے ساقی خمخانۂ ہوش　　مین بد حلویے کی منزل فراموش
بھرے وہ مے تا یہ سب خطرہ بھلاؤن　　سخن کو تہ کرون مطلب پہ آؤن
جو کوئی یان رکھے ہے طالع شوم　　جو رکھے بال ہما ہو جائے وہ بوم
اگر گوہر کمین سے ہاتھ مین لائے　　برنگ ژالہ پانی ہوکے بہ جائے
وگر پائے طلائی وشت افشار　　وہ ہو جون موم اوسکے ہاتھ مین خار
چنانچہ نقد کا اس زر کے صراف　　کہے ہے اسطرح احوال اسلاف

گیا نزدیک جب اوسکے پس از دیر
تو دیکھا اک سراب خشک اور سیر

غرض پھر خلق مین آمادہ رنجور
جو نظرون سے گیا ڈولا کچھ اک دور

کھڑے ہو کرکے اون نے ایکدم عزم
کہ آسمین بڑھ گیا آگے وہ کچھ اور

چڑھا اک پیڑ پر وہ شعلہ آسا
تف دل سے لہو کا اپنے پیاسا

جہان تک قوت ما نظر تھی
یہ تھا یان اور نگہ اوس کی اودھر تھی

نظر آنے سے مطلق رہ گیا جب
ہوا وہ روز اوس پر تیرہ جون شب

گرا اوپر سے نیچے وان یہ مجروح
گئی دنبال ڈولی کے چلی روح

اوٹھا ہر سو قیامت کا سا اک شور
کہے تو پھونکی اسرافیل نے صور

گریبان چاک کر دا اوسکے یک عالم
کرے تھا نوحہ و فریاد و ماتم

دل اوسکے غم مین لاکھون کلفت اندوز
ہزارون چشم و مژگان گریہ آلود

نہایت بعد جزع و فزع بسیار
صلاحا یہ لگے سب کہنے ہر اک یار

کہ یہ جا اوسکے جیتے ہی تھی مرغوب
یہین رکھیے اگر اسکو تو کیا خوب

غرض جس طور پر ہے رسم و آئین
کیا اوس مرد کا تجہیز و تکفین

## در بیان تاثیر عشق درویش بدل عروس و مذکور آن ہو

الا اے ساقی میخانۂ عشق
اودھر دے تک دو سہ پیمانۂ عشق

یہ کیا پیمانۂ لبریز غم یار
ہو جسمین سربسر فرقت کا تکرار

نہ جانے یہ محبت کیا بلا ہے
کہ جسکی آگ سے عالم جلا ہے

نہ تنہا عشق اوس سے شیون آہنگ
ہین خوبان بھی اسی اندوہ سے تنگ

جہان پاوے گا تو آشفتہ بلبل
پھٹا دیکھے گا جیب طاقت گل

ہوا پروانہ جلکر کس جگہ ڈھیر
وہان کھینچی ہو جندے شمع نے دیر

چنانچہ واقف راز نہانی
کرے ہے اسطرح گوہر فشانی

کہ یان درویش نے جو وقت دی جان
وہی ساعت وہی لحظہ وہی آن

وہ شوخ اسطرح وان آشفتہ تر تھی
گویا اس حال سے اوسکو خبر تھی

غرض یہ عشق جب کھولے ہی پردے
جو حائل کوہ ہو تو شیشہ کردے

ارے اے بادہ نوش گردش دہر — نہ دینا جام مجکو ہے یہ کیا قہر
ہون تشنہ لب نہایت مثل خامہ — دے وہ سے جس سے ہون سرگرم نامہ

## نامہ نوشتن و فرستادن قاصد بطرف مادر و پدر عروس

دبیر واقف تفصیل و اجمال — باین تقریب لکھتا ہے یہ احوال
کہ اے تاج سر قوم و قبائل — سراسر شفقت و اشفاق مائل
وہ گوہر جسکے رشتہ سے ہر اک یان — بجود بالیدہ تھا مانند مرجان
نہ جانے کیا ہوا اسکو تب و تاب — ہوا جاتا ہے کچھ آپ ہی آپ بے آب
وہ نادیدہ خزان گل برگ نوخیز — ہے جون شاخ کہن ہر دم ورق ریز
خدا جانے کہ اس کو کیا بلا ہے — بدا تقدیر کا کیونکر ہے کیا ہے
جہانتک چارہ دان تھے سب ہین ناچار — یہ کچھ سمجھا نہین جاتا یہ آزار
مگر بیٹھے کوئی بعد از تامل — کرے ہے اس طریقہ پر تعقل
کہ تھی یہ اقربا اپنے سے مالوف — ہے صحت اوسکی وان ہونے پہ موقوف
سو یہ گھر اور وہ گھر ایک سا ہے — یونہین گر مصلحت ٹھہرے بھلا ہے
کسی کو بھیجیے ایدھر روانہ — کہ لیجا اسکو یان سے سوئے خانہ
کیا یہ لکھ کے خط ملفوف جس دم — ہوئے اس مصلحت سے سب وہ محرم
لکھا تقدیر کا ہرگز نہ جانا — کرے گا کیا کوئی دم مین زمانا
دیا یہ خط کسو اک پیک کے ہات — کہ جانا یان سے وان تک جسکو کیا بات
زہے تقدیر ہے اوس کی سراسر — ہے کیا دانش جو ہووے اوسپہ دائر
ہمارا کس قدر تو یہ سر راے — کہ اوسکی کنہ ماہیت کو وہ پاے
کرین ہین حسب ظاہر ہم بھی تدبیر — یہ کیا جانے ہے کیا اسرار تقدیر
چنانچہ یون سنا ہے مین کہ جس دم — ہوا یہ پیک اوس منزل کا محرم
تھے اوس گھر کے جہانتک پیر و اطفال — ہوے اوس سے وہ سب پرسان احوال

کہ جب وہ نازنین گھر پہنچ آئی تو / دیا ہر ایک نے جی رونمائی
کیے سب نے پچھاور اس قدر دُر / کہ صحن خانہ گوہر سے ہوا پر
ہوئی جو چشم اس رد پہ نظر باز / کیا اوس چشم پہ نظارہ نے ناز
شعب سے وان ہر اک دلکا تھا یہ رنگ / کہ مثل غنچہ تھی تن پر قبا تنگ
زن و مرد و قبائل سے تھے جو کچھ وان / خوشی سے ہمدگر سے تھے تہنیت خوان
نہ اوس کو صبر نہ طاقت نہ آرام / ہمیشہ گریۂ و زاری سے تھا کام
ہر اکدم تازہ اوسکو اک خلش تھی / مقیم سینہ جائے دل تپش تھی
برنگ زلف گہ آشفتہ اطوار / گہے جون نرگس مخمور بیمار
جگہ غانے کے منھ اوپر وہ بیتاب / کرے تھی گریہ سے تزئین مہتاب
بجان سب گھر کے لوگ اوسکے تعب سے / ولے واقف نہ تھا کوئی سبب سے
بقدر فہم ہر یک کوچک و پیر / کرے تھا اوسکے بہ ہونے کی تدبیر
پر اوس کا حال تھا ہر دم تباہی / تپان تھی جس طرح خشکی مین ماہی
نسیم آسا اوڑاتی تھی کبھو خاک / کبھو جون گل کرے تھی پیرہن چاک
کبھو نوچے تھی سر کے بال غم سے / کبھو نالان تھی فرقت کے الم سے
کبھی کہتی تھی ظالم ہے یہ مظلوم / گیا ہے کن امیدون ساتھ محروم
دماغ اپنا جلاتے تھے زن و مرد / دلے افزود تھا ہر لحظہ وہ درد
غرض یہ دکھ ہے کچھ ایسی ہی بابت / جہان حیران ہے سو طب اور طبابت
نہ مُلّا پا سکے ہرگز یہ اسرار / عبث ضائع ہے یان تعویذ و طومار
عناصر سے ہو گر زیادہ کوئی چیز / طبیب اوسکی کرے تشخیص و تجویز
نشستہ ہووے جون دردتہ آب / اگر سودا تو کیجے فصد و جلاب
دگر صفرا کرے صحت کی غارت / ہو تبریدون سے اطفاے حرارت
مگر وہ جس کو اس کالے نے مارا / نہین جز مرگ اوسکا کوئی چارا
بہت کھینچی جب اوس دکھ نے درازی / نظر آئی یہ سب کو چارہ سازی
کو اس مجروح غم کو سوئے خانہ / بہر تقدیر کیجے اب روانہ
یہ لکھیے خط کہ تا لینے کوئی آئے / اسے جس حال سے ہو گھر کو لیجائے

تنک اوٹھ اور سرانجام سفر کر
مجھے کریک دو پیمانہ مین ٹک لال
نہ رخصت یہ کہ اوس مہ کی ہو یا سنے
ارے لے گردش افلاک بے مہر
وہ کس بنرے نے ایسا سر اوٹھایا
کوئی پاکیزہ گوہر یان نہ چھوڑا
ترے ہاتھون سے بلبل نالہ کش ہے
دی تو نے جان شیرین پل مین برباد
ہین یہ باتین تو یک مدت کی جو ہین
ہے کل کی بات وہ ماراتین در دیش
چنانچہ شعل افروز معانی
کہ جب شب پر ہوا خورشید فیروز
ہوئے اُس خواب نوشین سے یہ بیدار
کرین تھے گھر مین اس مہر کی تزئین
پنہا کر وہ قبا تن مین وہ بے باک
یہ سب کرتے تھے ساتھ اوسکے مدارا
نہ تھا اوسکو کسی کے ساتھ آرام
نہایت اک کنیز کہنہ عصر
جہان گرم سخن ہوتی تھی وہ زال
ضعیفی سے کرون اوسکی مین کیا بات
جھکا تھا بسکہ پیری سے وہ قامت
رکھے ہے ہات مین لینے جو چقماق
غرض تھی ڈول پر یہ کاردانی
ہوئے در پے فسون سازیکی یہ جب
نہ جانے کیا کی اوس کافر نے تدبیر

صبوحی سے لب ساغر کو تر کر
کہ لکھنا ہے مجھے رخصت کا احوال
یہ رخصت ہے ارے ظالم جہان نے
ملائے خاک مین کیا کیا تو مہ چہر
نہ جس کو خاک مین تو نے ملایا
جسے سنگ جفا سے تین نہ توڑا
تجھی سے گل سدا آشفتہ وش ہے
ترے سر پر ہے ثابت خون فرہاد
کیے ہین حال مین کیا کیا ستم تین
ہے آج اس نازنین کا فکر در پیش
کرے ہے اسطرح آتش فشانی
پڑا ہر چار جانب غلغل روز
کیا سب ساتھ کے لوگون کو تیار
ہے دنیا بیچ جیسی رسم و آئین
کرے تھی مثل گل دامن تلک چاک
پہ وحشت اوسکی ڈھونڈے تھی کنارا
وہی دیوانگی سے دمبدم کام
کہ دلکش نظم سے جسکی ہر اک شعر
تھی وان دلالہ محتالہ کیا مال
کہ جس نے کی تھی بڑھیا آکھ کی بات
تھی سر پر ٹھوکرون سے نت قیامت
کہین تھی اونچی اوس سے پانونکی ساق
تھی گویا مادر گیتی کی نانی
ہوئے اوس سے جدا جتنے تھے وان
کیا وہی سخن مین اوس کو تسخیر

پس از تبلیغ چندین حرف جان کوب
دیا اون نے اونھین آخر یہ مکتوب

لیا اور بعد پڑھ چکنے کے یکسر
ہوئے اس ماجرا سے سب وہ مضطر

کہ یان سے گر ابھی چلیے تو ہی خوب
کہ ہو معلوم وان کا کیا ہے اسلوب

پس از بس ہو گیا تھا موسم شام
ودھین وان رات بیتی کام وناکام

اگر بالفرض تھی وہ عید کی سلخ
شب ماتم سے بھی گذری نپٹ تلخ

عجب حالت رہی اون سب پہ طاری
نہ تھا کچھ کام جز اختر شماری

اونھون کا حال بد کرنے سے ادراک
گریبان صبح صادق نے کیا چاک

شفق نے طرح اوس گل پیرہن کی
رنگی لو ہو مین سب پوشش بدن کی

پڑی پھیکی جو ٹک شب کی سیاہی
ہوئے وان کو کچھ اونکے لوگ راہی

پس از قطع مسافت یہ عزیزان
ہوئے وارد جو وان افتان و خیزان

جہانتک اوس جگہ کے تھے اکابر
ہوئے خدمت مین اونکی آکے حاضر

کھلائین کمرین اور جھاڑے سر ورو
بٹھایا اونکو اور بیٹھے ہر اک سو

ہین جس صورت سے خدمت کے سرانجام
بجالائے وہ سب انواع اکرام

غرض بیٹھے یہ جب وان فارغ البال
ہوئے اوس خستہ سے مستفسر حال

کہ اب اونکے مرض کا ڈول کیا ہے
اوسی صورت سے ہی یا کچھ شفا ہے

دکھایا ہے جنھین اس کو مکرر
کرے ہین کیا وہ بیماری مقرر

سر حرف و حکایت بسکہ وا تھا
کہا ہر اک نے جو کچھ ماجرا تھا

بہم ملتے تھے سب افسوس سے ہات
یہ ناآگاہ اس سے ہے یہ کیا بات

غرض جبتک کہ یہ اجماع وان تھا
ہر اک اس ذکر سے رطب اللسان تھا

کر آخر صبح کا چلنا مقرر
ہوئے یہ مائل آرام یکسر

## دربیان رخصت شدن عروس بہ بخشش در عشق درویش

الا اے ساقی جام مے ناب
رہیگا کب تلک تو بے خور و خواب

کہ مین غمگین نپٹ پایا ہے اس کو
سو کچھ باتون مین پرچایا ہے اسکو

مرض کا اسکے مین سمجھا ہے اب ہیچ
اسے اک کلفت خاطر ہے اور ہیچ

مناسب ہے جو یان اوترے کوئی دم
فرو ہوتا دل محزون سے کچھ غم

غرض یہ بات تھی مقرون تفہیم
ہر اک نے اوسکی کی تصدیق و تسلیم

کیا حضار نے وان سے کنارا
اسے پردا کرا اوس جاگہ اوتارا

## در بیان رسیدن عروس بمکان درویش و بجاے درویش گور یافتن و ترقیدن قبر و درآمدن ان عروس

الا اے ساقی میخانۂ ناز
نہ رکھ مے کو لب ساغر سے تو باز

غنیمت ہے ارے ظالم کوئی دم
ہے عرصہ زندگانی کا نپٹ کم

کر شمع بزم ہستی آہ فریاد
سدا رہتی ہے زیر دامن باد

نہ کر یہ تنگ عرصہ مجھ اوپر تنگ
خدا جانے زمانہ کیا کرے رنگ

مجھے اپنی ملاحت کی قسم ہے
مرے دل کے جراحت کی قسم ہے

قسم ہے تجکو اپنے زلف و رو کی
قسم ہے تجکو گل کے رنگ و بو کی

قدح کو آتش تر لے کے بھر تو
طراوت دے گل داغ جگر کو

تنک بہکے جو اوس مے سے مرا کام
حدیث جذب الفت تا ہو انجام

خوشا تاثیر جذب عشق کامل
سراپا ہے اثر جس سے ہر اک دل

نہ لیجا کہربا اس طرح سے کاہ
کرے جو جذب جانان جان آگاہ

تصرف تا شریک آب و گل ہے
کشان آہن کو مقناطس دل ہے

کیا ہے دل نے آئینے کو حیران
دیا ذرہ کو دل نے شوق طیران

کرے عاشق کا یہ ظالم اگر کام
نہ دے معشوق کو بھی ہرگز آرام

فسون سازی یہ اپنی جب کھو آئے
جنازے پر نہین تو گور پر لائے

اسی صورت سے اس کافر کے ہین ڈھول
چنانچہ ہے اوسی راوی کا یہ قول

کہ جب وہ نازنین تکیہ مین آئی
جگہ درویش کی اک ڈھیر پائی

جب اس حالت سے آئی کچھ سر راہ — سواری مین وہ بیٹھی اور یہ ہمراہ
تھا گویا شاق اوس پہ پر تکلف وار — پہ کیا کیجے ہے لازم گنج کو مار
مگر وہ غم تھا کچھ اس کے لیے کم — کہ گردون نے دیا اس غم پہ یہ غم
غرض جب وان سے چل نکلی سواری — ہوئی دونی وہ اوس کی بیقراری
نہ تھا صبر و سکون اوس کو نہ آرام — پہ وہ باتو نہین کرتی تھی اسے رام
کبھو کہتی تھی خویش و قوم کا حال — کہ تجھ بن زندگی ہے اوس پہ اشکال
بہ نحوے قصۂ و دستان معقول — کبھو رکھتی تھی اوس وحشی کو مشغول
کہ اوسنے دل سے کیون ہی غم غلط ہو — پہ جو ہوتا نہ ہو وہ کس نمط ہو
ہین دلجوئی کے جس صورت سے انداز — سر زلف سخن کرتی تھی وہ باز
کہین اس مین علی وضع روایت — کی اوس تکیہ سے بھی اون نے حکایت
کہ اک جا آئے ہے آگے سر راہ — بنٹ دلچسپ اور مطبوع دل خواہ
جگہ اتنی تو کیا اک مختصر ہے — عجب کچھ لطف سے پر سبزہ تر ہے
زمرد تو نہ کہیے اوس کو زنہار — یہ خاتم سے ہے عالم کے نگین دار
گلو نین سبزہ یون لہرائے ہے وان — ہو جیسے مور مستی مین پرافشان
غرض وانکے خیابان کی ہر اطراف — ہے سینے ہے بھی مہرو یونکے کچھ صاف
چل اب بیٹھینگے اوس جا گہ کوئی دم — نہ رد ہوتا دل محزون سے کچھ غم
گلونکے ساتھ وان کرنا تو بازی — ہوتا بلبل کے دل کی چارہ سازی
پریشان گل پہ کیجو تار سنبل — بہم شرمندہ ہوتا سنبل و گل
نہین گل شاخ پہ البتہ مرغوب — جو پہونچے ہاتھ تک تیرے تو ہے خوب
سنے جو اون سے وہ حرف فسون دم — ہوئی دل مین نہایت شاد و خرم
پر اک نحوے تغافل سے وہ عیار — کرے تھی اس سے وان جانیکا اقرار
کہ تیری مصلحت گر ہے اسی طرح — نہین سر پیچنا مجکون کسی طرح
ہے اس سے اور کیا بہتر جو اکدم — خوشی سے گذرے یکجا گہ یہ باہم
اسی صورت سے تھا یہ ذکر و اذکار — کہ وہ تکیہ ہوا تا گہ نمودار
ہوئی اوس سے جدا یہ دایۂ پیر — دیا ہر اک کو ان نے غرض تدبیر

کہ یارب کسطرح اب گھر کو ہم جائین | بھلا جائین تو منہ کیا لیکے دکھلائین
جو پوچھینگے ہمین خویش و برادر | کہان چھوڑی وہ تم نے نازپرور
جواب اسکے سوا ہم کیا کہین گے | کہ شرمندہ سے ہوکر چپ رہین گے
اگر ہم جانتے ایسا سرانجام | نہ لیتے یان کے رہنے کا کبھو نام
برنگ گل گریبان چاک و مضطر | پڑے یونہین تھے اوس مرقد کے اوپر
کوئی کرتا تھا تن پر پیرہن چاک | کوئی ڈالے تھا تن پر متصل خاک
کوئی کہتا تھا کھودین اس جگہ کو | ہو شاید اوس تلک لیجائین رہ کو
تھے غنچے وانکے سب اس غم سے دلتنگ | نہ تھا پھولون کے منہ پر مطلقاً رنگ
ہوا جو سرد اس حالت سے آگاہ | بنا سرتا قدم وہ صورت آہ
سرو شاخ وہن اون جا کہ جو تھی پات | ملین تھین ہمدگر افسوس سے ہات
اک عالم انکے گرد اگرد ہوا جمع | ہو پروانون کی جون کثرت سر شمع
پھر آخر جسطرح ہے رسم و آئین | لگے کرنے اونھون کی لوگ تسکین
کہ کوئی کبھی ہزارون نالہ و آہ | نہین وان کے گئے کو پھر ادھر راہ
ہے یان دم مارنے کا کس کو یارا | نہین بندے کو غیر از صبر چارا
چلا آیا ہے اول سے یہی ڈول | یقینی ہے کسی عارف کا یہ قول
اگر صد سال باشی در یک روز | ببایدرفت زین کاخ دل افروز
نہ جان اشکال عالم دیرپا ہین | یہ سب بیلی خور دست قضا ہین
بگاڑین ہین ہزارون روے و کاکل | بنائے اس چمن کا سنبل و گل
یہ جتنا تختہ روے زمین ہے | ہر اک خطہ یہ یان اک نازنین ہے
جو آیا اوس گذر گہ مین سو گذرا | نہ وامق ہی رہا آخر نہ عذرا
نہین جز نام کچھ بھی ان سے اب یاد | کہان شیرین گئی کیدھر ہے فرہاد
یہ کل ہونا ہی اے فرصت غافل | کہ ہم مطلق معطل ہون تہ گل
یہی خورشید ہووے اور یہی ماہ | یہی وضع زمانہ اور یہی راہ
کچھ اشیاؤن سے یانکے کم نہ ہووین | یہ سب کچھ ہووین اور ہم نہ ہووین
پس اس صورت مین کیجے کس کا ماتم | ہے اپنا حال جائے گریہ و غم

وہ نیش غم جو تھا خاطر مین مرکوز ہوا جون نیش عقرب نار آموز
کیا صد آہ آتشناک نے جوش یہ غیرت اوسکو کہتی تھی کہ خاموش
چھپے دل سے ہزارون نالے تالب ولے دل جانتا تھا اوس کو یا لب
ہزارون گریہ کے اوٹھتے تھے طوفان نہ تھا اک رشحہ لیکن زیب مژگان
غم دلکا کرے تھی سو طرح ضبط یہ ضبط و عشق لے غافل ہی کچھ ربط
شرار غم نے کی آخر شرارت بدن مین یک بیک آئی حرارت
لگا کرماہ سے اور تابسا ہی نظر مین چھائی یکسر سیاہی
گری بیطاقتی سے وان یہ غمناک طرح پانی کے لرزی ہر طرف خاک
پکڑتے تھے اوسے ہر چند احباب یہ نکلی جاتی تھی ہاتھون سے جون آب
گلون پہ تھی اوسے یون اضطرابی انگارون پہ ہو جون سیخ کبابی
اسی صورت سے یہ غلطان تھی کچھ دور کہ جذب عشق نے ٹکڑے کی وہ گور
اوٹھا دودول اوس جاگہ کچھ ایسا نظر آتا جسے کہتے ہین کیسا
نہ جانے پھر کہ وان کا حال کیا تھا یہی وہ گور تھی یا اژدہا تھا
کیا جن نے تامل ایک دم مین لیا اوس نازنین در کو شکم مین
اسے اوس گور نے اس طرح کھایا نہ ماہی بیچ یون یونس سمایا
ہوئی جون آب پنہان یہ نہ خاک رہے باہر وہ سارے مثل خاشاک
الا اے ساقی درد و غم اوٹھا ہووے یہ ساری بزم ماتم
نہین یہ دور مے دور جہان ہے تنک فرصت کو یہان عرصہ کہان ہے
شتابی کر ٹک اے ظالم شتابی نہین گر جام لا ایدھر گلابی
جو کوئی آب و گل سے یان بنا ہی مآل اوسکا یہی آخر فنا ہے
ہر اک کو یان یہی ہی عقدہ در پیش ہو شاہ خانہ یا تکیہ کا درویش
چنانچہ لوح خوان بزم ماتم کرے ہے اسطرح سے نالش غم
کہ اس حالت کو گذری جب کچھ اک دیر لگا آنے نظر درویش کا ڈھیر
نہ دیکھا رخنہ اوس جاگہ مین نے درز مسلم جس طرح تھا وہ اوسی طرز
جو تھے اوس نازنین کے اقربا وان ہوئے اس ماجرے سے سب وہ حیران

ٹک دھواں سا اوٹھ رہا ہی آگ سے
اُڑ گئے ہین جیسے مُنہ کے بھاگ سے

سنے وہ شوخی سنے وہ لڑکا پن رہا
سنے وہ صورت ہے نہ وہ جوبن رہا

پڑ گئیں ہین منہ کے اوپر چھائیان
ناک پر بھی آ گئی ہین سیائیان

چہرہ مسون سے ہے سارا بدنما
رنگ منہ کا اُڑ گیا جیسے ہما

چاند پر بادل کہ جیسے چھا گیا
مورچہ جون مغربی کو کھا گیا

منہ پہ سبزی اور سیاہی جم گئی
جس طرح پانی پہ کائی جم گئی

ہو گیا اک مرتبہ ہی سبز رنگ
جیسے آئینے کو کھا جاتا ہے زنگ

تب کہا مین یار یہ کیا ہے بلا
کہنے لاگا ذکر اُس کا مت چلا

چپ ہی بہتر ہے کہ اس مذکور سے
سُنئے آوازِ دہل کو دور سے

بیاہ کے کرنے سے ہوتی ہے خوشی
مین نے دیکھا تو یہ ہے مردم کشی

جب تلک اک عالم تجرید تھا
ہمکو جو دن تھا سو روزِ عید تھا

کیا کرین اپنی مصیبت کا بیان
ہووے کم بختی کسو کی مہربان

کد خدائی کا ہے جب سے اتفاق
زندگانی ہو گئی ہے جی پہ شاق

ہو جیو مشاطہ کا خانہ خراب
ہاتھ سے جسکے ہے اپنا جی کباب

کیا کہون مین اوسکے رنگ اور ڈھنگ سے
لعل کو پھوڑا ہے جس نے سنگ سے

ایسا بدصورت ملا یا آدمی ہو
کہیے کیا اپنی ہے قسمت کی کمی

دوست و دشمن کا نہین کچھ اسمین دوس
آسمان سے پڑ گئی یہ مجھ پہ اوس

رنگ جون گل اُڑ گیا ہے سربسر
ہو گیا ہون غم سے کانٹا سو کھکر

درد دلکو کس سے ظاہر کیجیے
غنچہ سان اب اپنا لہو پیجیے

گو کہ ہے طاؤس با نقش و نگار
پاؤن اپنے دیکھ وہ ہے شرمسار

گرچہ تھا مین نازنین بدر کمال
ہو گیا ہون لیک اس غم سے ہلال

اپنی صورت کا تو اتنا غم نہین
پر یہ صورت ہے تو اکدم ہم نہین

جو کوئی آٹھون پہر غمناک ہو
شکل صورت اوسکی پھر کیا خاک ہو

آہ کیا جانے وہ کیسی تھی گھڑی
جس گھڑی مجھ پر مصیبت یہ پڑی

بیاہ کی تھی رات مجھ پر یون کٹھن
چاند کون لگتا ہے جیسے کہ گہن

غرض سمجھا کے اون کو چار و ناچار　　کہا ہر ایک نے ہے صبر در کار
نہ دیکھا جب اونھوں نے بھی کچھ حاصل　　غم خاطر سے غیر از کاہش دل
اٹھایا رخت غم وان سے بصد جبر　　کیا صرف گریبان رشتۂ صبر
گئے گھر کو بچندین محنت و غم　　ہے جس صورت سے رسم اہل ماتم
پس اے سودا خموشی پیشہ کر تو　　سخن کے طول سے اندیشہ کر تو
کہ اس حسن تکلم پر طوالت　　مبادا ہو کسی دل کو ملالت
سخن ہے گرچہ لے دل میوۂ لب　　یہ خاموشی کو کرتین شیوۂ لب
کہ اکثر بات مین سہو و خطا ہین　　نہ کہنے مین یہ سب مطلب ادا ہین
کسو جا گر یہ تین دیکھا ہو تو کہنا　　کہ ہووے معترض حرف نگفتا
وگر شاخ سخن طوبی کی ہی نخل　　ہی دایم ساتھ اوسکے تیشہ کو دخل
چنانچہ مین جو یہ قصہ کیا نظم　　کہ ہووے تا قیامت رونق بزم
کئی ہفتہ دماغ اپنا جلایا　　بہت ساخون دل بیہودہ کھایا
بہر صورت کہا کتے تو لیکن　　یہی اب سوچ خاطر مین ہی نسدن
کہ یارب پڑیو اک ایسے کے یہ ہاتھ　　کہ جو کھووے اسے اشفاق کے ساتھ
اگر دیکھے کہین سہو و خطا سے　　کرے پوشیدہ دامان عطا سے
بقدر وسع در اصلاح کوشد　　اگر اصلاح نتواند بپوشد
الا اے ساقی خلوت سرانجام　　کلاہ سرو مینا کر گل و جام
کہان تک لب پہ آوے یہ ترانہ　　ہو مشغول حدیث واہیانہ
اوٹھی سب بزم آیا وقت خفتن　　ہے اب گفتن سے اولی تر نگفتن

## مثنوی

ایک مشفق ہین ہمارے مہربان　　خوب صورت خوب سیرت نوجوان
ناگہان اک روز ہم سے مل گئے　　دیکھتے ہی شکل جون گل کھل گئے
جب ہوئے آپس مین ہم در دہ دو چار　　آہ نکلی دل سے اک بے اختیار
دیکھتا کیا ہون کہ عالم اور ہے　　گرد رخسارون کے خط کا دور ہے

ہر طرف سے اک مبارک باد تھی — پر ہمین دشنام سے وہ زیاد تھی
لوگ تو خوشوقت اور خرم ہوئے — یک گرفتار مصیبت ہم ہوئے
بارے اپنے گھر مین اب رہنے لگے — چرخ کے جور و جفا سہنے لگے
گذرے جب اسبات کو کتنے ہی روز — ایک دن بولا وہ ماہِ دل فروز
تم جو یون میرے مجازی ہو خدا — جس طرح سے امر ہو لاؤن بجا
جس سے اب فرمائیے اوس سے چھپون — کس کے آگے ہوئین اور کس سے چھپون
جب سنی یہ باتین مین نے ہنس دیا — عرض اپنا اون کی خدمت مین کیا
جان میرے ہو جیے سب کے حضور — لیک اس عاصی سے رہیے دور دور
اپنا منھ سارے قبیلے کو دکھاؤ — پر خدا کیواسطے مجھ سے چھپاؤ
سُنکے مجکو یہ دیا اوس نے جواب — عورتون کو چاہیے سب سے حجاب
روئے نامحرم سے بہتر چشم کور — پر نہ دکھلاوے خدا جز روئے گور
جی مین سمجھا مین یہ اوس کی زرگری — عصمت بی بی ستار بے چادری
تب سے یون بیٹھا ہے جی پہ اعتقاد — اوٹھ گیا ہے دل سے اپنے اعتماد
گر نشان دے کوئی مجکو حور سے — بھاگ جاؤن دیکھ اوسکو دور سے
جب سے ہوئین اس بلا مین مبتلا — رات اور دن ہے مری یہ ہی دعا
یہ تو جلدی سے کہین یارب مرے — ایسا ایسا ہو جو بیاہ اب پھر کرے
سن چکا جب اوس سے یہ مین ماجرا — ہو چکا قصہ سے اوس کے آشنا
تب کہا مین عقل سے یہ دور ہے — کو نسا اے یار یہ مذکور ہے
جب سے دنیا مین [illegible]نسانی سرشت — کوئی روے خوب ہے اور کوئی زشت
ماٹی کی مورت بناوے ہے کمھار — کوئی بدصورت کوئی ہے تاجدار
بس ہے کیا لازم کہ صورت خوب ہو — آدمی جو ہو سو اک محبوب ہو
جسکو جیسا کچھ بنا یا بن گیا — شکل انسان مین جو آیا بن گیا
دیکھ بدصورت کو مت ہنس کھلکھلا — ایسین ہوجاتا ہے صانع کا گلا
جس کو دیکھا ہمنے سو معیوب ہے — فارغ اس سے اک وہی محبوب ہے
گنج کوئی مار سے خالی نہین — دامنِ گل خار سے خالی نہین

ڈومنی جلوہ لگی دینے جوہین
آرسی مصحف لگا جب دیکھنے
ایسی ہی دکھلائی دی اک شکل زشت
جوہین پڑتی ہے مری اوسپر نگاہ
آنکھ سے آنسو چلے بے اختیار
ابر غم کا دل کے اوپر چھا گیا
دیکھتے ہی جی گیا اپنا دہل
جان برون رفتن زتن نزدیک شد
ہو گئی اوسوقت اک صحبت عجب
شکل سے اوسکے ہوئی جب آگہی
کوئی اوس صورت کا دیکھا نے سنا
جب مین دیکھی شمع صورت اوسکی شان
منہ قضا کا دیکھتے ہی رہ گیا
ہو گیا اوسوقت غمگین اور ملول
شمع بھی رونے لگی وان میرے ساتھ
چاندنی کالک سے ملتی تھی منہ کے تئین
ایک میری ہی نہ تھی وان چشم تر
قطرۂ شبنم کہ از گردون چکید
چشم انجم سے گرے پڑتے تھے اشک
اور ثریا عقد گوہر بار تھی
آستین رکھ منہ کے اوپر کہکشان
ایک تو اس غم سے دل شب تھا دونیم
صبح صادق نے کیا سینے کو شق
کیا کہون مین جیسی کچھ گذری تھی رات
آئے اک ماتم زدہ سے گھر کے بیچ

اور وہان ماتھا مرا ٹھنکا دوہین
آسمان اوپر لگا تب دیکھنے
پھر گئی آنکھون کے آگے سرنوشت
ہے گویا اک پارۂ ابر سیاہ
جیسے برسے ہے کوئی ابر بہار
آنکھون کے آگے اندھیرا آ گیا
روح قالب سے گئی دوہین نکل
عالمی در چشم من تاریک شد
ملگئے آپس مین گویا روز و شب
ہو گیا جون ماہِ نو قالب تہی
دیکھتے ہی مین نے سر اپنا دُھنا
رہگئی انگشت حیرت در دہان
جو پڑی سر پہ غرض سب سہ گیا
سینگ دے سر پر خدا تو ہے قبول
شعلہ بھی ملتا رہا اس غم سے ہاتھ
خاک اوپر لوٹتی تھی چاندنین
روتی تھی شبنم بھی میرے حال پر
ہمچو اشک از دیدۂ پر خون چکید
جون گہر افلاک سے جھڑتے تھے اشک
چشم پرخون اشک خون افشار تھی
روتی تھی با دیدہ ہاے خون فشان
تسبیہ آہِ سرد بھرتی تھی نسیم
خون دل پینے لگی اپنا شفق
صبح کو رخصت ہوئی وانسے برات
جب رکھا ہم نے قدم کو در کے بیچ

| | |
|---|---|
| کیجیے آگے بس اب قطع کلام | دوستون کا غم نہ ہووے گا تمام |
| یار اس کہنے کا تھا یہ مدعا | تا کہ اپنا دل کسو سے مت ملا |
| آدمی کو چاہیے وارستگی | صورت فانی سے کیا دل بستگی |
| زندگانی کا نہ ہو جب اعتبار | شکل و صورت کا تو ہی کب اعتبار |
| پائداری ہے اوسی کی ذات کو | بس ہے سودا نفی کر اثبات کو |

# تمت القصائد و المثنویات

بتوفیق ناظم امور عالم کہ مصرعۂ موزون قد شاہان و بیت پر مضمون ابروے شوخ نگہان را بخوے آراستہ کہ آہو گیران را مجالے نیست کہ بروے ناخن انگشت عیب بینی زنند و رباعی عناصر و خماسی حواس نبوی بر داختہ کہ خردہ بابانرا یارائے نہ کہ جز قبول حرف گیریش نمایند تا این زمان از مجموعۂ کلیات فخر شعراے زمان و فخر نظماے دوران میرزا رفیع السودا کہ شاہین بلند پرواز فکر متینش صید مضامین را تا بعالم بالا نمی گذارد و شنقار سخت گیر خیال والایش شکار معنی را از عرش اعلے می آرد خوش خیالی و خوش فہمی کہ دوران را باین دوران شبا روزی نظیرش در عالم کون بنظر نرسیدہ و بلند فکری و اعلے دریابی کہ باہمہ کہ چرخ چنبری را از کہن سالگی پشت بخم آمدہ تا این زمان عدیلش را مشاہدہ نکردہ خاقانے اگر زندہ بودے در پیش گاہ شاعریش کاسۂ درویشی بدست گرفتہ دریوزہ تلمذ استدعا نمودے و عرفی اگر بقالب حیات ماندے آوازہ معروف نظمش مجہول گردیدے قصائد و مثنویات باتمام رسیدند و از ینجا دیوان فارسی شروع گردیدہ واللہ الموفق بالاتمام و بیدہ المرام۔



چاند کو کیسا دیا حق نے شرف — لگ گیا ہے ساتھ اوسکے بھی کلف
صورت اور سیرت کا باہم اتفاق — ایسا ہوتا ہے بہت کم اتفاق
خوبرو اکثر ہین اپنے مہربان — لیک بدباطن ہین اور وہ بدگمان
آدمی کے بیچ سیرت چاہیے — پر اسے چشم بصیرت چاہیے
آشنا سیرت سے ہوئے میر جان — صورت ظاہر تو ہے یہ کوئی آن
گر اسی سے تو قیاس اے میرے یار — کوئی دن تھی آہ تجھ پر کیا بہار
اب ترا وہ رنگ و روغن ہے کہان — وہ تری صورت وہ جوبن ہے کہان
کیجیے صورت کا بس کیا اعتبار — کوئی دن ہے یہ بھی جون فصل بہار
خوبصورت یار بھی اپنے گئے — مونس و غمخوار بھی اپنے گئے
جیسے عبداللہ تابان ہوچکا — ساتھ اوسکے اک سلیمان ہوچکا
گرچہ تھا وہ ماہ کنعان وقت کا — ہوچکا وہ بھی سلیمان وقت کا
یوسف مصری سے مصری کم نہ تھا — تلخی دوران سے جس کو غم نہ تھا
نام تھا اک خوبصورت کا عزیز — جان سے زیادہ ہمین تھا وہ عزیز
اوٹھ گیا افسوس اپنے عصر سے — کم نہ تھا وہ بھی عزیز مصر سے
ہوچکا مالک بھی ملک حسن کا — تھا وہ بخشی الممالک حسن کا
میر قطبی قطب تارا ہوچکا — کیا کہون مین زور پیارا ہوچکا
سانورون مین اک گمانی زور تھا — ہند مین جس کے نمک کا شور تھا
حسن و خوبی مین غرض یہ طاق ہے — کیا کہون مین شہرۂ آفاق ہے
ایسی صورت کے ہزارون خوبرو — ہوچکے ہین یان اپنے روبرو
ایک ہو تو جس کی خاطر روئیے — آہ اب کس کس کی خاطر روئیے
ایسی کتنی مورتین یان مٹ گئین — کیسی کیسی صورتین یان مٹ گئین
ہم سے اب کوئی نہین ہمدم رہا — وہ زمانہ اب نہ وہ عالم رہا
کیسے کیسے لوگ یان سے اوٹھ گئے — خوبرو سارے جہان سے اوٹھ گئے
حسن و خوبی ساتھ اپنے لیگئے — لالہ سان اک داغ دل پر دیگئے
غم سے یارون کے ہے دل ایسا ہی داغ — حشر تک روشن رہیگا یہ چراغ

باد ل صد پارہ سودا میکند گلگشت باغ
میبرد دیوانہ ہر طرف چمن گلدستہ را

| | |
|---|---|
| من بساط عیش خود را بر نہ چینم تا کجا | خندہ زن بر شادی من اہل ماتم تا کجا |
| خون دل تا کہ خورد در سینہ اندوہ طرب | جان بفکر شادمانی طعمۂ غم تا کجا |
| راضیم گر چرخ زیر تیغ بنشاند مرا | از برای منزلے سامان بگردم تا کجا |
| جز نمک پاشی بخاطر رہ نمی یابد علاج | بر جراحتہای تیغ عشق مرہم تا کجا |
| ہمت فقرم نخواہد شاہی ناپایدار | زین کلہ بر خود حباب آسا ببالم تا کجا |
| اختلاط او بمن ناصح دو روزی بیش نیست | صحبت جنس پری با نوع آدم تا کجا |
| غافل از بدنامیم منشین کہ ناموس ترا | می برد رسوائیم واللہ اعلم تا کجا |
| ہیچ سگ چون من بعالم تابع امر تو نیست | گفتۂ ہر گہ بدو گاہے نگفتم تا کجا |
| در فراق رفتگان با غم نسازم تا بکے | در مقام فرقت چندین بگیرم تا کجا |
| از بیاض عمر بعضہائے رنگین رفتہ است | یک ورق گردانی تاندستہائیم تا کجا |

از تلاش و سعی سودا با کمش پیرانہ سر
حلقۂ در ہا زدن با قامت خم تا کجا

| | |
|---|---|
| خاشاک شمر دم ہمہ اسباب جہانرا | با خس نبود دوستی آتش نفسانرا |
| زخم دل کس بخیۂ و مرہم نہ پذیرد | باید کہ باندیشہ کشتے تیغ زبانرا |
| اہل نظر انند کہ چون شعلۂ فانوس | بینند بیک پردہ نہانرا و عیانرا |

شایان جرس قافلۂ ریگ روان نیست
کے نالہ گلوگیر شود مردہ دلانرا

| | |
|---|---|
| تنہا نہ موج خندہ زند بر بقای ما | چشمک حباب نیز بہ نشو و نمای ما |
| از کوچۂ فراغت دل کے توان گذشت | آزادگی ماشدہ زنجیر پای ما |
| بستیم در بروی دو عالم درای یار | جلوۂ فرشتہ نیست بخلوتسرای ما |
| آئینہ ایم و طعمۂ زنگار گشتہ ایم | تا زشت را ملول نسازد صفای ما |
| ہمہ پیش یار در حق پر دین زبان کشود | یک خوشہ چین حسن تو اینہم سوای ما |
| مارا بدل امید رہائی خیال محض | دام از نگاہ بست و قفس از وفای ما |

کہتا تھا ہر اک رد ردیہ بھر بھر کے دم سرد — تھا عقد کہ عقدہ تھا یہ پانی دیون کا

کٹتا تھا سر سینہ بجائے دبل و دف — ماتم کی بچھی شادی کے منڈوے کے تلے صف

تھا عود کے مجمر کے عوض سینہ پر تف — ہر ایک کا دل آہ مین تھا انگارا اگن کا

دولھن کی گل افشان کی لڑی موتیون کا ہار — دولہا کے لیے سہرا تھا لوہو کی ہر اک دھار

چھاتی پہ نظر آتا ہے جس تیر کا سوفار — دیتا تھا نشان خلق کو یان خوردہ دہن کا

شربت کی تو وان رسم کا کیا ذکر تھا اس آن — پانی کیلیے سالے قبیلے کی گئی جان

جو بھون کی جگہ خون جگر کھا گئے مہمان — شادی تھی کہ طوفان تھا اک رنج و محن کا

دولہا جو سلامی کے لیے ساہوری آیا — گھوڑا تو کہان تختۂ تابوت بنایا

اور اسکے لیے خلعت شادی جو رنگایا — ڈوبا لہو مین بیاہ کے دن رخت بدن کا

لیجاینگی دُلھن کے ہین کیا لاؤن زبان پر — آگے تو جدا تن سے ہو دولہا کا چلا سر

پیچھے تھی دُلھن ناقے پہ بے مقنع و چادر — تھی ہاتھ مہار اسکے جو تھا بھائی دُلھن کا

مان کہتی تھی دولھن کی یہ رو رو کے ہر اکدم — بیٹی کے رنڈاپے سے بھی ہے مجکو بڑا غم

اب لوگ کٹم کے یہی کہتے ہونگے باہم — اس دولہا کو پیرا ہوا نیک دُلھن کا

یہ بولتے ہونگے جو وہ ہین لوگ جوائی — کرتا ہے شب تخت کوئی گھر سے جدائی

دولہا نے تئین شکل نہ دولھن کی دکھائی — دیکھ آرسی مصحف جو کیا قصد عدن کا

کوئی تو کہیگا ہے عجب بھاگ کی دولھن — بیوہ یہ کہانے لگی ہوتے ہی سہاگن

بولی کوئی مین کیا کہون شادی کا یہ اوگن — گھر کھوج رسالت کی مٹا سرو و سمن کا

چھیدے ہے ہین کلیجے کو مرے خلق کی باتین — سن سن کے گذرتی ہین مجھے بیٹھی راتین

اور خلق سمجھتی نہین یہ دہر کی گھاتین — کیا شکر کرون انکی زبان اور دہن کا

بیٹی کا جلاپا جو ہے کیونکر وہ بتاؤن — بن سر کے داماد مین کس کسکو دکھاؤن

آنکھین کہو کسطرح مین سمدھن سے ملاؤن — اس شادی مین جب نور گیا اسکے نین کا

منہ دیکھنا بیٹی کا مری اسکو ہوا ننگ — اس بیاہ مین اب زندگی اپنی سے وہ ہے تنگ

شیشے سے فلک کے یہ شب عقد گرا سنگ — تن ٹکڑے کیا جن نے کہ نون اسکے رتن کا

کرتے تھے جہان مین غرض اب مادر و دختر — اسجا یہ نظر آئے تھا ہنگامۂ محشر

چھٹتا اسکے کہون کیا کہ مین ان باتونکو آکر — ہوتا تھا جگر آب زمین اور زمن کا

اور کیا کہوں میں بیاہ کی نوبت جو دھری
گھر کو بعوض روشنی کے آگ لگائی
چھائی ہے زن و مرد کی دن رات بپائی
لے سلی سے ہرگز نہ بجا تار رسن کا

کیونکہ یہ تماشے نہ کرے چرخ نظارے
ہر نالے سے لپٹے ہوئے آتے ہیں شرارے
آہیں تو ہوائی ہیں اب اور اشک ستارے
منہ دلکا انار نہ کی بھوار شک دہن کا

آرائش اب اس بیاہ کی کیا میں کروں اظہار
ہر زخمی کے واں گھاٹ تھی اک تختۂ گلزار
کس طرح تھی وہ چشم خلائق میں نمودار
ہر لوتھ پہ چادر تھی گو یا رشک چمن کا

سننے کو یہ کچھ دیکھ زن و مرد سے کوٹا
آرائش شادی کے بدل گھر کو یہ لوٹا
نعش کو ہجوم آ کے تماشائی کا کوٹا
چھوڑا کسی سمدن کے نہ پھر رخت بدن کا

رنگ کھیلنے کا شادی کے دیکھا یہ عجب طور
معلوم ہوا تب جو براتی میں کیے غور
جز خون کی چھینٹوں کے نہ تھا کپڑوں پہ کچھ اور
رنگ کھیلنے کی جا انھیں میدان تھا رن کا

کاٹا ہوا وہ سر تھا جو ساچق کا جتا دا
دولھن نے لیے آستیں دولھا کی پڑھا دا
گردن کا خط زخم تھا سہلے کا کلاوا
ساچق کا یہ دستور ہی کہ کس کے دلہن کا

جو خوان کہ دولھن کے لیے مہندی کا آیا
دولھا کا لہو ہاتھوں میں دولھن نے لگایا
تھا خسرو خسر پورہ کا خون اسمیں جما یا
یہ رنگ ہی شادی میں زنانے کے چلن کا

دولھن کو شب عقد جو میں ملکے سنوارا
جسکے لیے سب کچھ تھا گیا رن میں وہ مارا
بولا یہ رنڈا پا کہ خدا سے نہیں چارا
کیا فائدہ اب اسکے سنگار اور بنن کا

تجھ کو تو ابھارا اس نے کہ دیرے حوالے
لوتھ آئی ہی اسکی میں کہاں پیٹنے والے
اور خاک کہو اسکو سر پہ میں یہ ڈالے
اب وقت نہیں اور کسی حرف و سخن کا

کیا شہ کی سواری کی کوئی قصے کو باندھے
سہرے کے تئیں سہرے سے سکھائے کے باندھے
بن سر لیے آتے ہیں اسے چار کے کاندھے
اسطرح چڑھا بیاہنے شہزادہ زمن کا

گرد اسکے براتی سر صورت سے ملے خاک
فریاد و فغان انکی سے یہ گنبد افلاک
سب چاک گریباں کیے با دیدۂ نمناک
نے تنک تھا مرد کا یہ دیکھ نہ زن کا

کہتا تھا ہر اک دیکھ کے دولھا کی یہ سنگت
ماں باپ کی لڑکی کی گئی ہائے کدھر مت
اس گبرو کی شاید ہوئی ہی گور سے نسبت
چھوڑیگا سہاگ اسکا نشان اسکے نہ تن کا

دولھن کے جو گھر پہونچے تو سب جہیز ملکر
پیٹنے سر و صورت کو بہم ملکے زن و مرد

بولے حرم کہ مارے تم اپنے گناہگار
ہم سے نہین تمھارا گناہ و خطا کیا

کاٹے ہمارے وارثون کے تمنے اب گلے
اب پاس نے تم بتاؤ کدھر ہمکو لے چلے
لوٹے لٹائے راکھ پہ بیٹھے ہین گھر جلے
چھوڑو ہمین کہ اپنا تم اب مدعا کیا

گذرے ہین وارثون کے تو آج تین دن
کانٹے ہماری حلق مین پڑ گئے ہین پن پن
آنسو نہین ہمارے اکھنے ہین ایک چھن
جنگل کا جاپایا بھی پانی پیا کیا

پانی سے بھی نہ تمنے کیا آجتک سلوک
آتی ہے منہ پہ بولنے مین لوہو کی ہلوک
قطرہ تمھارے ہاتھ کا ہے ہمکو خون خوک
اس غم مین بسکہ سینہ ہمارا کٹا کیا

سمجھو جو یہ گناہ کہ جتنے ہین آج تک
مرنیکو تو مرینگے کبھو اسمین کیا ہے شک
جگ مین کوئی موا نہین بن آب اتلک
مر تو نہ گئے پر آب کو ہم ادھموا کیا

لوتھین ہم اپنی گاڑ لین فرصت تم اتنی دو
آل نبی پہ اتنی تو اب مہر تم کرو
جیدھر کو چاہو پھر ہمین اودھر کو لے چلو
جو کچھ کہ کر چلے ہو سو تم نے بھلا کیا

اس سے زیادہ ہمکو تم اب زار مت کرو
رسوائے شہر و کوچہ و بازار مت کرو
چڑھوا کے اشترون پہ نمودار مت کرو
کم ہے یہ جور تم نے جو ہم پر روا کیا

بہتر ہے گر کرو ہمین رخصت مدینے کو
ٹھنڈا کرو ٹک ایک تو زہرا کے سینے کو
دل سے بھلاؤ آل محمد کے کینے کو
مدت ہوئی کہ ہاتھ تمھارے جلا کیا

کہتا تھا عابدین یہی با منت تمام
مانین تھے یہ سخن کوئی وہ زادہ حرام
رخصت انھون کو تم کرو لیجاؤ مجکو شام
اپنا ہی اُن لعینون نے آخر کہا کیا

القصہ بختیونپہ وہ غارت کو کرکے بار
نقارہ دے رواں ہوئے کر دل سے نابکار
اہل حرم کو جبر سے اونٹونپہ کر سوار
چالیس دن مین آپ کو وان پہونچا کیا

لکھتا ہے آگے ناقل جانسوز یہ سخن
بولا یہ سن یزید وہ ملعون سگ دہن
پہونچے حرم جو شام مین با رنج و با محن
اس دغدغے سے فوج نے مجکو رہا کیا

ایسا انھون نے دلکو مرے شاد کر دیا
لا کر مجھے حسین سے غاصب کا سر دیا
اس خرمی کو میرے سراپا مین بھر دیا
جو کچھ کرون اب انکے کہین سب بجا کیا

جسدم سنا یزید سے شقیون نے یہ بیان
اسکے حضور سے گئے بس ہوکے شادمان
رکھ طشت زر کے بیچ سر شاہ دو جہان
اُس سر کو دیکھ دیر تلک وہ ہنسا کیا

سودا نہ لرزا پنے تو اعمال سے جون بید
جس روز تمازت یہ قیامت کا ہو خورشید
اس مرثیہ کے کہنے سے رکھ دل مین یہ امید
سایہ ہو ترے سر پہ شہید و نکے چمن کا

## مرثیہ

احوال روزگار مورخ لکھا کیا
تحریر جب سے واقعۂ کربلا کیا
کوئی پڑھا کیا اُسے کوئی سنا کیا
ملی کہین ہین پڑھکے ملاعین نے کیا کیا

راوی کہے ہے جنگ نے پایا جب انصرام
کاٹا تھا چڑھکے چھاتی پہ جن نے سر امام
آل نبی کے خون سے وضو کرکے اہل شام
پیچھے کھڑے ہوا سکے دوگانا ادا کیا

پڑھکر نماز جمعہ کی اور خطبۂ یزید
لوٹا سب اسباب سے کہنے دید و نے شنید
غارت کیو اسطے دھسے خیمے مین وہ پلید
گھر سیل نے بھی یون نہ کسی کا صفا کیا

یہ دخل کیا بچا ہو کسی پاس تار نہ زر
باہر کیا نکالکے سب کو برہنہ سر
چادر رہی حرم مین کسو کے نہ سر او پر
جتنے تھے اہل بیت انھین بے ردا کیا

پہلے یہ چلتے تھے لعینان کربلا
بولا انھو نمین ایک نہین کام یہ بھلا
خیمہ سمیت اہل حرم دیجیے جلا
شاید کہے یزید مری بے رضا کیا

آپس مین پھر یہ بولے کہ مت لوٹ پر مرو
نیزون پہ اپنے اپنے انھین جلد تم دھرو
لوتھون سے بو ترابیون کے سر جدا کرو
مال و منال تھا جو کچھ ہم ایک جا کیا

القصہ پہلے کاٹ کے سر انکے وہ لعین
پھر کاٹ سر انھونکے جو تھے اور مومنین
اُن لوتھو نمین جو تھے کوئی ذی رحم شاہ دین
نیزو نپہ لینے رکھکے انھین برملا کیا

بیسر ہین جو لوتھین دیا خاک و خون مین ڈال
پہونچا جو ایک شیر تو ڈر اُن سے وہ شغال
چاہا کہ انکو گھوڑ دلنسے کرو دین پائمال
لینے خیال خام کو دل سے جدا کیا

پھر ابن سعد پاس وہ آئے سیاہ رو
نیزو نپہ سر کئے ہین یہ ہم انکو دیکھ لو
بولے کہ کیجے وہ بھی جو کچھ اور کام ہو
کچھ دو ہین کہ کام یہ ہم نے بڑا کیا

سنکر یہ اوس لعین نے دیا انکو یہ جواب
اب گھیر لاؤ جاکے اسیرون کو تم شتاب
جا شام مین یزید سے تم ہوگے فیضیاب
مین قصد اس مکان سے اب کوچ کا کیا

لانیکو جب حرم کے گئے سب وہ نابکار
اونٹو نپہ مار مار کے کرنے لگے سوار

چاہے جو تو کہ کشتی مین مجکو کرے خفیف
اس امر مین سو کب مین یہ تیرا کہا کیا

مری جو آزمائے تو یہ مان میری بات
آپس مین ہم لڑین کرین نظارہ کائنات
اک تیغ آپنے بیٹے کو اک تیغ میرے ہات
دیکھین کہ کس کی تیغ نے کسکو دوتا کیا

کشتی لڑون مین اُس سے جو سمجھا ہو امید
قاتل ہو اُسکے باپ کا بھی مجھسا اک یزید
باپ اُسکا میرے باپ کے مانند ہو شہید
تب کشتی لڑکے سمجھون کہ مین نے بجا کیا

نانا بھی اُسکے باپ کا ہو ختم مرسلین
زہرا سی اُسکی دادی ہو سجو دِ اہل دین
دادا علی سا اُسکا ہو سالار مومنین
جسکو خدا نے حامی روز جزا کیا

اور باپ کے الم مین گرفتار مجھسا ہو
بیدست و پائی اپنی سے ناچار مجھسا ہو
غربت مین بے برادر و بے یار مجھسا ہو
اتنا سو کس کو دہر نے بے اقربا کیا

سٹے بٹیریون مین کس نے کی چالیس دن کی راہ
نیزے پہ سر کو باپ کے کرتا ہوا نگاہ
کھینچی مہار اونٹونکی تا شام از پگاہ
یون کن نے مجھ تک لیتے تئین پہونچا کیا

ایسا حضور تیرے جو کوئی ہو مجھ سوا
بیٹے سے تیرے کشتی کی نسبت مجھے سو کیا
تب کشتی اُسکے ساتھ تو میرے تئین لڑا
کیجے وہ کام تا کہے کوئی بھلا کیا

خاموش ہو رہا یہ سخن کہہ کے عابدین
دیوان سے اُٹھا وہ لعین ہو کے شرمگین
تاثیر حرف اُسکے سے روتے تھے حاضرین
عابد کے حق مین پھر نہین معلوم کیا کیا

سودا خموش ہو کہ یہی نظم دل فگار
محشر مین اسکی دیوے جزا تجکو کردگار
روئے بہت سا عاقل و مجذوب و ہوشیار
حق مرثیہ کے کہنے کا تو نے ادا کیا

## مرثیہ حضرت امام حسینؑ

فلک نے کربلا مین ابر حسیدن ظلم کا چھایا
سوا پیکان کے اک قطرہ نہ اس ظالم نے برسایا
کمان جور کو قوس قزح کی طرح چڑھوایا
کھون گیا تیر باران سے نبی کے گھر کو ڈبوایا

صدائے العطش فریاد سے موقوف تھی کیا کہم
کیا تھا لیے پہ پیے چلنے نے وان تیر فلکی عالم
زمین پر عنکبوت سرخ خونکی بوند تھی ہر دم
گھٹا مین دار کہ ملکون کی یہ گیری کو دکھلایا

نظر کر کو کلا کو کے تھی اوس ساون کی اندھیاری
وفور آب پر اتنی فلک ایسی جفا کاری
بھرے تھے جل تھل دریائے جہان دیکھو وہان جاری
جگر گوشے کو پیغمبر کے پیاسا ذبح کروایا

سن بعد انبساط کے کہنے لگا وہ یون
بیعت مری قبول کرین جون یہ چاہین تون
مین چاہتا نہ تھا یہ قتیل اس جفا سے ہون
پر اپنے جہل سے نہ مرا مدعا کیا

پھر بعد اسکے اہل حرم وان کیے طلب
عابد انھون مین ضعف کے مارے تھا جان بلب
آئے حضور با غل و زنجیر سب کے سب
آگے سب اُن اسیرون کے اسکو کھڑا کیا

پوچھا یہ اُس لعین نے ان سب کے پیشوا
بولے وہ عابدین ہے بیٹا حسین کا
یہ کون ہے بتاؤ تم اسکا ہے نام کیا
ان سب نے اسلیے ہم اسے پیشوا کیا

سن اسکو عابدین سے ہنسکر کیا خطاب
اکثر لڑائیون مین ہوا ہے وہ فتحیاب
دادا ترا کہ کہتے ہین سب جسکو بو تراب
تیرا پدر بھی تا دم آخر لڑا کیا

بھائی ترے بھی آنکے میدان مین لڑے
مرنے کو یکدگر کے نہ دیکھا کیے کھڑے
ہو کر رفیق باپ کے سب آگے ہو پڑے
تو نے تردد آنکے لڑائی مین کیا کیا

عابد نے یون جواب دیا سنکے وہ کلام
مرضی بغیر حق کے نہو ہم سے اور کام
مین بھی امام اور مرا باپ بھی امام
جو کچھ کیا ہے ہمنے سو حق کے رضا کیا

دنیا مین تم ہو ان کے طمع کی دلق کو
معلوم روز حشر یہ ہوویگا خلق کو
کاٹا ہے گو کہ باپ ہمارے کی حلق کو
کن نے عمل بھلا کیا کن نے برا کیا

سنکر لعین یہ کہنے لگا ہو کے زہر خند
تدبیر سے ہوئے ہین سدا ہم تو بہرہ مند
تقدیر اور رضا کے نہایت ہوا ہے بند
جس سے تمھارے باپ کے سر کو جدا کیا

عابد یہ سنکے بولے کہ سمجھے ہو جسکو سود
یان جسطرح سے چاہیے کر لیجیے نمود
آتی ہے اُس سے نار جہنم کی بوے دود
نقصان ہے وہ جن نے تمھین فائدا کیا

اتنا ہی اس کلام کے لکھتے ہین راویان
تو بھی تو اسکا پوتا ہے آخر اے نوجوان
بولا یزید تھا ترا دادا بھی پہلوان
کشتی سے تو بھی آپکو کچھ آشنا کیا

میرا بھی ایک بیٹا ہے تیرے ہی سن و سال
دونون مین دیکھین کسکو ہے اس فن اب کمال
تجھ سے وہ کشتی لڑنیکا رکھتا ہے اب خیال
تم مین سے کس نے کشتی کا فن خوب سا کیا

سجاد نے غضب سے کہا ہو کے چشم تر
کشتی ہے کام اُسکا جو ترا سا ہو پسر
کشتی کا لڑنا کار اراذل سے ہے حقیر
یہ کام کس امام نے کہہ تو بھلا کیا

یہ بات تین کہی ہے سمجھکے مجھے نحیف
نزدیک حق قوی ہے تو مجھسے بسے ضعیف

جو پہونچا مشک اب لیکر تو پاسے جاؤگے دونے
اسے بھرنے دیا تم نے تو سب کو قتل کروایا

یہ سنکر فوج شام اُس پر گھٹا سی چھا گئی آکر
کیا جون رعد یہ نعرہ طرح بجلی کے بل کھا کر
پر اُن نے بھی علم کر تیغ اُسکے سامنے جا کر
کہ بہتون کا جگر پھٹکر لہو آنکھو ںسے تر آیا

کہا اتمام حجت کے لیے عباس نے اُسدم
جو اس پانیکو تم دوگے تو کیا دریا سے ہوگا کم
سنو میرا سخن اے بدترین خلقت آدم
دو اب اپنے کو جس پانی سے تم نے سیر کروایا

حرم کے بیچ مستورات میری راہ تکتی ہین
نبی کی دختریں اک بوند کے خاطر بلکتی ہین
زبانین تشنگی سے اونکی تالو سے جھٹکتی ہین
اُنھین پانی نہ پیے کو آج یہ دن تیسرا آیا

کیا ہے بند فرزندو نپہ آب از جا سو تم نے
سخن میرا یقین ہی جان لو اس مشک کو تمنے
جگہ رکھی نہ پیغمبر کے دکھلانے کو رونے
جو خالی آب سے کی گور کو آتش سے بھروایا

اگر اس مشک کو مین جلد دون فرزند حیدر کو
عوض اس آب کے دون بلکہ آب حوض کوثر کو
قسم لو گر قصاص ظلم کا لون روز محشر کو
غرض سب طرح ان اشقیونکو اُس سرور نے سمجھایا

سنا نا جب تو بیٹھا فوج مین وہ اشجع عالم
جدھر کو رخ کیا کشتونکے پشتے وان ہوئے اُسدم
لگی تب صف بصف لشکر کی ہونے درہم و برہم
اُدھر خون کے بہے نالے جدھر اُسکا ٹرا سا یا

کہون کیا جسطرح چھایا تھا ابر آہن کا اُسپر
نہ جانے آہ واویلا کہ اسمین کن نے وان آکر
سنان پر تیغ برسے تھی پڑی اور تیغ پر خنجر
حوالے تیغ کی اُسکے کہ دست چپ لٹک آیا

جوانمردی سے دو ہین مشک دست دست پر یون کی
فلک ناخوش ہوا اتنا شجاعت دیکھ پیاسے کی
کہ بوند اہین سے پانیکی زمین اوپر نہ گرنے دی
کہ دست راست بھی اُسکا دو ہین شانے سے گروایا

جو تھا بھی مشک دانتون سے تو کی بوچھار تیرونکی
ستم کیشون نے کی پیکان اپنی پار تیرون کی
لگی چار و طرف سے ہونے مارا مار تیرونکی
کہ اُسکو مشک سے اک پل مین کر غربال دکھلایا

سبب زخمونکے حالت اُسپہ جب طاری ہوئی غش کی
صدا جو ہین یہ شاہ کربلا کے کان مین پہونچی
ندا کرتے ہوئے کی یا اخا ادرکنی ادرکنی
بسان ابر گریان آپکو اُس پاس پہونچایا

پر اس احوال کو راوی نے یون اخبار مین لکھا
بطعن نیزہ تن کا گوشت اُسکے لے گئے اعدا
پر جب تک پہونچے ہی پہونچے سرور سینہ زہرا
نشان جز استخوان اُسکا نہ شاہ دین نے کچھ پایا

خمش سودا کہ گریان ہوئے جاوینگے نالے
جہانکو دیکھتے آئے جہانکے دیکھنے والے
ہوئے ہین اولتی مژگان خلق اور چشم پرنالے
فلک نے لیکن ایسا مینہ نہ دیکھا ہے نہ دکھلایا

یہ موسم وہ ہے جسمین ہر کوئی چھپر چھواتا ہے
کوئی اسوقت چھوٹے سے بھی ظالم گھر چھوڑاتا ہے
بکھیر دستنکے جن جن گھونسلا اپنا بناتا ہے
پڑا ہے سرور دین وان جہان نہ سر ہے نہ سایا

مقام ہو نظر آتا ہے وہ دشت بلا سارا
پڑا ہے اسمین وہ بیجان وطن سے ہوکے آوارا
جو شب کو برق چمکے تو اجالا ورنہ اندھیارا
کہ جسکو فاطمہ نے بر مین پیغمبر کے پلوایا

فراہم اس جگہ حشرات اس موسم کے سارے ہین
اندھیری رات ہے چار ونطرف جھنگر جھنکارے ہین
تن نازک پہ اسکے ڈانس جا جا ڈنک مارے ہین
پڑا ہے اسطرح نہ بوجھ وان زہرا کا وہ جایا

زمین اس دشت کی جن نے سر فصل آکے جوتی
بنی کے کھیت کے کشتے کی صورت یون نظر آئی
کبھو اسکی زراعت مین سے اک پتی نہ مرجھائی
جو سر کویان پڑا دیکھا تو پاؤن وان پڑا پایا

پپیہا منھ مین لاکر وان کہین سے بوند پانی کی
سپے پانی تو وہ کوئی کہ جسکے تن مین ہو فقرے جی
اڑے ہے آکے ہر اک نعش پر کہتا ہوا پی پی
ترحم لیکن اسکے دلمین اس کے حال پہ آیا

روایت ہے کہ جب ان کافرون نے روک کر پانی
حرم پہ تشنگی کی دیکھکر عباس طغیانی
کیا تنگ اس جگہ عرصہ زراہ نا مسلمانی
مسلح ہوکے پانی کے لیے مشکیزہ منگوایا

طلب کی رخصت بھائی سے کر میدان کی تیاری
یہی آئی ہے دلمین لہرن عورات کی زاری
کیا عرض اب جسے چاہو لے سو ہو عملداری
دیا سر یا تو مین دریا پہ جا یا مشک بھر لایا

سنا عباس سے جب اسکو شاہ دین و دنیا نے
کہا جان برادر اپنے جیتے جی نہ دون جانے
کہ درد دل در کر و ردن اشک آنکھوں سے لگے آنے
لیکی خلق سر پانی کا آگے دسکے کٹوایا

غرض رخصت پہ یکدیگر مین یہ الحاح و زاری تھی
کبھو مانند برق آپسمین انکو بیقراری تھی
کبھو جون ابر باہم منھ پہ منھ رکھ اشکباری تھی
مرخص اسطرح سالار دین نے اسکو فرمایا

چلا عباس جب قرپوس زین پر مشک کو دھر کر
دکھا جن نے قدم تک آکے اپنا چھوڑ کر لشکر
تو لائے رد بمیدان کا فر اسکے قصد پہ اکثر
جہنم کو اسے دو مین اجل کے ہاتھ بھجوایا

جگہ سے اپنی کوئی خوف کے مارے نہ ہلتا تھا
کوئی دیکھ اسکے حربونکو وہ اپنے دل مین تلملاتا تھا
چلے تھا نیزہ اس جا سے جا نسے تیر چلتا تھا
لب دریا تلک اپنے تئین ہر طرح پہونچایا

جو تہین جا پہ جلو مین پانی بیش و کم بھر کر
چلا پیاسا ہی وان سے مشک کو سوئے عدم بھر کر
بیاد تشنگان وہ رکھدیا پھر سرد دم بھر کر
عنان کو پھیر کر مرکب کے دریا سے نکل آیا

یہ ماری بانگ تب لشکر پہ ابن سعد ملعون نے
کہ یہ تنہا چلا کر خانۂ زین سیکڑون سے نے

دیے ہار و عوض آب چاہتے ہین سر
غرض نہ مال سے بالفعل نے خزینے سے

نکال ہاتھ سے انگشتری کو پھر شہ دین
اسے دہن مین رکھا اپنے خدا پہ کر کے یقین
لگے یہ کہنے اُسے دے کے عابدین کے تئین
بجھیگی پیاس تری اسکے اب نگینے سے

لکھے ہے آگے یہ راوی کہ شاہ دین نے پیام
غرض تو مجھسے ہی تمکو نہین کسو سے کام
دیا بجانب سرگروہاے لشکر شام
رکھو نہ تشنہ لب اور ونکو میرے کینے سے

قصاص میری عداوت کا اور کچھ سمجھو
بخار دل جو ہین میدان مین دور کر لیجو
عوض اس آب کے کل تم مرا لہو پیجو
تأمل کا نہین کیا ہے پانی پینے سے

مخالفون نے دیا سنکے عابدین کو جواب
اور اپنے قبضے مین ہووے اگر جہان کا آب
سبب عطش کا جو کیا ہی تجہ پہ ہو تب و تاب
رکھین گے باز تجھے ایک قطرہ پینے سے

عبث کرے ہے تو پانی کیواسطے منت
اگر یو نہین نہ چلے شام کرنے کو بیعت
بغیر اسکے تو ہرگز بندھے نہ یہ صورت
کہ جسطرح سے تو آیا ہے یان مدینے سے

سخن یہ سنکے لعینون سے شاہ خلق پناہ
اجل کو اپنی جو کچھ خویش و قوم تھے ہمراہ
خموش ہو رہے کر آسمان کی سمت نگاہ
وہین سمجھ گئے اس بات کے قرینے سے

اب آگے کیا ہی کہون امین آہ و اویلا
برائے آب بدریا ئے خون ہمیت از شاہ
سوائے عابد بیمار جتنے تھے ہمراہ
ہر ایک کو ڈیرا بحر کے سفینے سے

خبر ہے یون وہ لعین بعد قتل آن سرور
زمین پہ ڈال گئے دھوپ مین تن بے سر
سوے شام چلے رکھکے سر کو نیزے پر
دیا کفن نہ اُسکے چار گز گزینے سے

علی نے سجدہ مین لوہو سراپے کا چاٹا
حسین تشنہ دہان کا گلے سے سر کاٹا
حسن کا ریزۂ الماس سے جگر پھاٹا
چڑھا ہے تیر سے پہ سر اس ستم کے زینے سے

جفا جو گذری ہے آگے سو اب کہون کس سے
پڑا وہ سوکھے ہے عریان دھوپ مین جسکے
خموشی خوب ہے اظہار کرنے سے اسکے
خوشی تھی فاطمہ کو پیرہن کے سینے سے

فلک نے کرتے تو کی سودا اگرچہ یہ بیداد
سمجھ نہ مہر کو بالائے چرخ بد بنیاد
پر اس گلے پہ چلا جب سے خنجر فولاد
پہ رگیا ہی ٹھٹک ہاتھ بار سینے سے

شہا تو دے مجھے توفیق گریہ و زاری
کیا کرون مین ترے تعزیے کی تیاری
اور اُسکے ساتھ کسی مملکت کی سرداری
ہمیشہ آگے محرم کے اک مہینے سے

# مرثیہ

کہا اساڑھ نے یوں جیٹھ کے مہینے سے
کیا ہے بادیہ پیما فلک نے کینے سے
طپش یہ پوچھ نبی کے سر و سینے سے
جسے نکالے اس دھوپ میں مدینے سے

جو چار پایہ ہے جنگل میں سب ہپاتا ہے
گھر اندروں کوئی چیونٹی سے بھی چھپاتا ہے
نکھیرو پانوں میں رکھوں کے منہ چھپاتا ہے
ہوا ہے کیا یہ عمل سر زد اس کمینے سے

مثال آگ کے تپتا ہے کوہ اور ہامون
سوار گھوڑے پہ یا چند کس دل محزون
زیادہ آنچ سے ہے گرم ان دونوں کی لون
چلا وہ جاتا ہے منہ پوچھتا پسینے سے

کجاوے اہل حرم کے لگے ہوئے دنبال
نڈھال شدت گرما سے انمیں وہ اطفال
مخدرات سراسیمہ اور پریشان حال
کہ دل جنھوں کے ہیں نازک تر آبگینے سے

غبار راہ سے چہرہ تمام گرد آلود
ہوا ہے سوچ میں دونوں جہاں نکا وہ مسجود
شعاع مہر سے سانولا کے ہو گیا ہے کبود
نراس جاوے ہے چھوٹے بڑے کے جینے سے

تمام روز ہے اس پر تمازت خورشید
جہاں ہو شام تو منزل کی پھر نہیں ہے قید
جو چاہے ہے چھاؤنمیں ٹھہرے تو دکھ ہے ناپید
سحر لگے وہیں ہو جاوے ہے بسینے سے

غرض میں کیا کہوں اس شکل سے شہ مظلوم
وہ رو رد وان گیا آخر جہاں رہا محروم
کرے تھا قطع منازل کٹانے کو حلقوم
تن اس غریب کا چالیس دن دفینے سے

اداے شکر کیا جب وہ کربلا پہونچا
میں اور وقت مرا یاں برابر آ پہونچا
کلام حق کا وہ لینے کو پیشوا پہونچا
کہے یہ جا کوئی ہر ساکن مدینے سے

ندان گذرے جب اس بادیہ میں دن دو چار
طبیب سے مرے پوچھو کہ ہے یہ کیا آزار
لگا ہر ایک سے یوں کہنے عابدین بیمار
کہ اس ہوا میں کیا منع پانی پینے سے

خدا کیواسطے گرمی پہ ٹک کرو تو قیاس
یہ بات سنکے شہ کربلا نے جا کر پاس
جیونگا کیونکہ تجھے گی اگر نہ میری پیاس
کہا اس اپنے جگر گوشہ نرینے سے

طبیب کا سخن اس امر بیچ واہی ہے
تڑپ تڑپ ہمیں مرنے میں بادشاہی ہے
ہماری پیاس میں کچھ حکمت الٰہی ہے
سواے مرضی حق پانی پیکے جینے سے

جو مجھو نمیں کہ سلے آب یاں دیے سے زر
تو پاس یہ دکھیان حرم کے ہے زیور

کہو کہ یہ عمل کرنا قسمت میں ہمارے تھا
نزدیک خدا جس سے کھینچیں گے پشیمانی

زینب نے کہا اس سے گر تو یہ سمجھتا ہے
خلخال چھپانے کے تو کس لیے دبتے ہے
بولا نہیں رہنی تم پاس تو اب یہ سنئے
بہتر ہے کہ دیں ہی یوں تمسے تو ہے یہ جانی

اسطرح کیا غارت گھر اپنے پیمبر کا
زیور کی جگہ ہرگز چھلا نہ رہا زر کا
چھوڑا نہ لعینوں نے کپڑا بھی بدن پر کا
لٹنے سے بچا وہ کچھ کہیے جسے عریانی

بکیا کے حرم سارے اور آگ دی خیمے کو
ایک ایک شتر اوپر بٹھلا کے انھیں دو دو
مقتل کی طرف لاکر کہنے لگے اب لو
نعشیں تمھیں اپنوں کی جاتی ہیں جو پہچانی

زینب نے کہا رو رو ان شقیوں سے یہ سنکر
تم سر تو ہمارو نکو رکھے ہی نہیں تن پر
دکھلاؤ ہمیں تن سے ہر ایک ملا کر سر
صورت ہمیں اپنوں کی جائیگی تبھی جانی

سنکر یہ لگے کہنے وہ حضرت زینب سے
کچھ پاس بچا ہو تو اجرت میں وہ ہمکو دے
سرکردوں کی بے مرضی تیرا جو کہا تب کیجے
کیوں کھینچتی ہے حال ناحق کی پشیمانی

تب کہنے لگی زینب اے قوم ستم پیشہ
سرکردوں کی مرضی کا آیا تمھیں اندیشہ
بے مرضی حق لیکر تیغ و تبر و تیشہ
وان جان نبی مارا جس جا کہ نہ تھا پانی

فرزند کیے ٹکڑے فرزند پیمبر کے
لوہو میں کیے غلطاں اعضا علی اکبر کے
مہر آئی نہ ذرہ بھر سن پر تمھیں اصغر کے
اسکا بھی نچھوڑا جی ہو کر عدوئے جانی

لٹ سہر کی قاسم کے نیزے سے لٹکتی ہے
سر اونٹ کے کوہان سے دلہن بھی پٹکتی ہے
اور نوچنے کی خاطر بال اپنے جھٹکتی ہے
آلودہ ہے لوہو سے اس بیوہ کی پیشانی

عابد جو بچا رہا ہے اس بیوہ کا وہ بھائی
طوق اسکے گلے تمنے من ایک کی پہنائی
اتری نہیں تپ اسکی جب تن سے اسے آئی
اس حال پہ اونٹوں کی سونپی اسے سربانی

عباس جو دریا سے بھر مشک نکل آیا
دانتوں سے لیے پکڑا جب ہاتھوں نکو کٹوایا
مینہ تیروں کا تب تم نے اس مشک پر برسایا
چھلنی کی طرح اس میں آخر نہ رہا پانی

کیوں طنز و تعرض سے باتیں یہ بناتے ہو
جلتوں کے تئیں ناحق کا ہے کو جلاتے ہو
آپس میں عزیزوں کو اس طرح ملاتے ہو
یاں لاکے مگر حالت یہ تھی ہمیں دکھلانی

یہ عین کرم ہے گر اسطرح سے ملواؤ
گر قتل ہمیں بھی یاں ساتھ انکے ہی کرواؤ
نیزوں پہ ہمارے بھی سر شام کو لے جاؤ
خوش ہوئینگے ہم تم سے یہ بات جو تم مانی

## مرثیہ دیگر

میں ایک نصاری سے یون از رہ نادانی — پوچھا کہ مسلمان ہے بولا یہ وہ نصرانی
عیسیٰ کے نواسے کو ہم عید کی قربانی — کرتے تو ہمیں پھبتا دعواے مسلمانی
فرزند اگر ہوتا اپنے بھی پیمبر کے — سر کے تئیں ہم اس کے رکھتے تلے خنجر کے
کہتے کہ مسلمان ہیں تب ہم بھی یہ منھ بھر کے — اداب تو ہیں وہ کافر جن کا کہیں ثانی
جسوقت کہی مجھسے یہ بات نصاری نے — ہر موسے لگا میرے سنتے ہی عرق آنے
سوچا میں جواب ایسا کیا دون کہ جسے مانے — یہ پوچھکے کیون ناحق کھینچی ہیں پشیمانی
میں بعد تامل کے یہ اس کے سخن کا رد — لایا کہ عمل ایسا جن سے کہ ہوا سرزد
نزدیک ہمارے تو کافر سے بھی ہیں وہ بد — کب راہ مسلمانی ان شقیونکی ہم مانی
سنکر یہ نصاری سے بولا متبسم ہو — یون دین میں تمھارے ہے تم جسپہ کہ قائم ہو
مومن ہی یزید اسکی لعنت کے مزاحم ہو — ہر چند کہ وہ عاصی اس امر کا ہے بانی
از روے کتب ہم یہ سنتے ہیں تمھارے یان — گھوڑے سے گرا جسدم فرزند شہ مردان
کی سعد کے بیٹے سے فریاد کی ہان یاران — ہووےگی یزید آسے تم سبکی ثنا خوانی
سر جلدی سے کاٹ اسکا نیزہ پہ اٹھا لو تم — فرصت نہ تڑپنے کی ذرہ بھر اسے دو تم
مت وقت نماز اپنا اس مجہلے میں کھو تم — آخر تمھیں تسکل اپنی ایزد کو ہے دکھلانی
سنکر یہ ندا آئے صف باندھ وہ بد آئین — شمر آگے ہوا سب کے لے ہاتھ میں تیغ کین
القصہ زمین اوپہ کر قتل امام دین — سب شکر کے سجدے میں گھسنے لگے پیشانی
کہنے لگے پھر باہم غارت بھی چلو کر لین — تھا سب کچھ اسی خاطر سیم لین اور زر لین
نیزونپہ اور اونٹونپہ آگے انھونکو دھر لین — سر کاٹ کے مردون کا فرزندونکو زندانی
یہ مشورہ کر ملعون پھر آئے جو خیمے پر ہو — تینون سمت سراپردونکو پھاڑا دھسے اندر
اسوقت ہوا برپا ہنگامۂ صد محشر — جسمانی سے لے لرزا تا عالم روحانی
چادر سے حرم میں جو چہرہ کو چھپاوے تھا — ہر ایک لعین اس سے چادر وہ چھناوے تھا
شمشیر برہنہ کر اور اس کو ڈراوے تھا — کی اپنے پیمبر کے گھر پہ ستم رانی
ہاتھ ایک لعین رو رو سر پیٹنے پہ مارے تھا — اور پاؤن سے زینب کے خلخال اتارے تھا

اگر سنے کو یزید او پہ جو لعن کے مائل ہین　　ہین نسل انھون کی وہ کیا ان کی مسلمانی

سنکر یہ نصارا کو جب شک نہ رہا مطلق　　بولا کہ تمھارا دین سب دینون مین ہے برحق
ایجاد سے تب نکلا کر کفر کا پردہ شق　　آیا کلمہ پڑھکر اسلام مین نصرانی

لکھا ہے جو سودا تین یہ مرثیہ اس کد سے　　محفوظ رکھے خالق تجکو نظر بد سے
پاوے گا صلا اسکا محشر مین محمدؐ سے　　روتے ہین صدا سنکر ایرانی و تورانی

## مرثیہ بجناب حضرت امام حسینؑ

کیا چرخ واژگون کا ستم اب کرون بیان　　تاریک کر دیا ہے محمدؐ کا خانمان
سونا ہے بے مکین مدینے کا ہر مکان　　پیٹے ہین سر کو آج ہی کہکے انس و جان
خورشید آسمان و زمین نور مشرقین　　پروردۂ کنار رسول خدا حسینؑ

کاری رین ڈراونی گھر مین ہوے نراس
جنگل مین جا سوے رہے کوؤ آس نہ پاس

جب رن مین آکے کھو رہ وہ سالار دین رہا　　یون ہیک غم نے آکے وہین گھر گھر کہا
آل نبی نے ہائے یہ کیسا ستم سہا　　اہل حرم پھرے ہے یہ کہتا بہا بہا
کشتی شکست خوردۂ طوفان کربلا　　در خاک و خون فتادہ بمیدان کربلا

دار دے یان نیر بن کہیو بٹا کو مار
بیری بھیجے یا نا ڈگے بیچ ٹیک کے دھار

جب تیر تیغ آچکے دشت بلا مین سب　　جز عابدین رہا نہ کوئی زینت نسب
ہیہات کیا بیان کرون اسوقت کا تعب　　جسوقت گرد خیمے کے پہونچے وہ بے ادب
آن دم فلک بر آتش غیرت سپند شد　　کز بیم خصم در حرم افغان بلند شد

بیری پہونچے اے کے تیری دہلی پاس
بیگ خبر لو یا نبی اب یت کی نہین آس

جسدم گرا وہ زین سے بصحراے کربلا　　جس لحظہ اسکے سر کو بدن سے جدا کیا
جس آن کسب شہید ہوئے اسکے اقربا　　جسوقت خیمہ گاہ مین بیٹھے وہ اشقیا
کاش آن زمان سرادق گردون نگون شدے　　این خرگہ بلند ستون بے ستون شدے

حیران ہون کہ محشر مین کس طور سے آؤ گے
افعال یہ پوچھین تو کیا بات بتاؤ گے
عقبے مین محمدؐ کو منہ کیونکہ دکھاؤ گے
لعنت کرینگے تمکو کیا انسی و کیا جانی

یہ حرف سن اکثر کے آنسو چلے تر آکر
کتنے ہی شقی انمین اس بات سے جھنجھلا کر
خاموش ہوئے بعضے دل اپنے مین بل کھا کر
خاطر مین لگے لانے یہ وسوسہ شیطانی

چاہا یہ لعینون نے وان گھوڑونکو گرا دین
عترت کے تئین اُنکی یہ ظلم بھی دکھلا دین
اُس نعش مطہر کو سمون سے کھندلوا دین
جس ظلم کو دنیا مین کہیے کہ ہے لاثانی

یہ ٹھان کے وہ ملعون گھوڑونپہ چڑھے جس دم
اک شیر ہوا پیدا ہیبت مین یہ از رستم
نزدیک یہ تھا ہووین اوراق فلک برہم
اُس نعش مطہر کی کرنے کو نگہبانی

ہین بعد کہ وان انکے جتنے تھے گئے مارے
اور آل محمدؐ کے تھے قتل جو بیچارے
دے غسل و جنازہ پڑھ سونپے بزمین سارے
بے دفن و کفن چھوڑے انکے تن نورانی

اُس کام سے ہو فارغ پھر لیگئے وہ ملعونان
گذری جو غریبون پر دن رات مصیبت وان
عترت کو محمدؐ کی کرتے ہوئے سرگردان
اُنکے تئین کیا کہیے قصہ ہے یہ طولانی

گر سمجھو کہ یہ قصہ کچھ ہم نے بنایا ہے
سنکر اسے اپنی تو خاطر مین یہ آیا ہے
تو دیکھ کتب اپنی وان کن نے لکھایا ہے
کچھ یہ بھی عمل ہوگا مشروط مسلمانی

قصہ یہ کہا مجھسے جس وقت نصارا نے
پھر آکے افاقے مین بولا مین جو تو مانے
یانتک مین رہا سنکر غش مجکو لگا آنے
دو دن اُنکا نشان وہ جو اسلام کے ہین بانی

خلعت جو محمدؐ کو دی حق نے نبوت کی
ایمان کئی لائے تب راہ صداقت کی
ہر قوم کو حضرت نے اسلام کی دعوت کی
بہتون نے کیا سنکر انکار مسلمانی

منکر جو تب انکو ہر طرح سے سمجھایا
تب اُنکے لیے حق نے سرور سے یہ فرمایا
پر انکی نہ خاطر مین سرور کا سخن آیا
مارو اُسے راہ دین جن نے کہ نہین مانی

جو امر الٰہی تھا پھر اُس کو بجا لائے
تب مصلحۃً ڈر کر اسلام مین تو آئے
کتنے ہی جہنم مین شمشیر سے پہونچائے
پر تھی وہ محمدؐ سے دل مین عدوے جانی

اولاد وہ اُنکی ہین جو آل محمدؐ پہ
لڑنے کے لیے لیکر تیغ و تبر و خنجر
آئے تھے یزید اپنا سردار مقرر کر
آخر وہ قصاص اپنا لے جگ سے ہوئے فانی

فرق اُمین نہین ذرہ جو کہ کہا ہی مین
یہ بات بھلا کسکی ہے سنتا نصارا مین

منتر پڑھی بہت کہی کبھو نہ کچھو سکھ
بھر تے آئی ہمیں ہمیں جنم جنم کو دکھ

اس دشت پُر بلا میں تہ تیغ آب دار　　لیکر ہوئے جوان سے تا طفل شیر خوار
پالان نہیں ہے جنکے اُن اونٹوں پہ ہم سوار　　عابد برہنہ پاؤنکی سے ہاتھ میں مہار
تا چرخ سفلہ بود خطائے چنین نہ کرد　　بر ہیچ آفریدہ جفائے چنین نہ کرد

دیکھیں نے سنسار کی ہموں دیکھ کہی
کن نے جگ میں آئے کے ایسی بہت سہی

گو کوفیاں ستم سے ہمارا ابھی جان لیں　　ظلم اُنکا اس جگہ تو کسی سے نہ ہم کہیں
جتنا دیا ہے دکھ ہمیں اس سے زیادہ دیں　　معلوم ہو رہیگا مزا حشر میں انہیں
آل نبی چو دست تظلم برآورند　　ارکان عرش را بتزلزل در آورند

جب دکھیاری عرش کو پاؤں پکڑ ہلائیں
تب میں تمکو ایسی کر تب جانیں جائیں

زینب غرضکہ کرتی تھی جو وقت یہ بیان　　سُن سُنکے اُن کی باتوں کو روتے تھے انس و جان
کرتے تھے ہر چہار طرف نالۂ و فغان　　پھر سر اُٹھا خطاب کیا سوئے آسمان
اے چرخ غافلی کہ چہ بیداد کردہ　　وز کین چہا درین ستم آباد کردہ

کھو یو تیں نے نیر بن بنی کے من کو چین
جالم تیرے ہاتھ سوں پیاسا گیو حسین

ہر چند ذات حق ہے مبرا الم سے اب　　کیا کام اس جناب کو شادی و غم سے اب
مطلب نہ ضحک سے نہ غرض چشم نم سے اب　　لیکن یہ ایک رمز ہے تم سن لو ہم سے اب
ہست از ملال گرچہ بری ذات ذوالجلال　　او در دل است و ہیچ دلے نیست بے ملال

سنکے یہ غم نیر ہو پربت جائیں بھسم
چپ ہی رہا ئیں سودا آگے کچھ مت کہ

## مرثیہ خمسہ بجناب حضرت امام حسینؑ و قاسم

کہا یہ دل کو میں راضی ہے کیوں تو چشم پرنم سے　　محبت تجکو شادی سے نہیں الفت ہے ماتم سے

پچ پچ جھون ادر سے پڑے دہ جالم ٹوٹ
بیودن کو ڈریائے کے لے گئے گھر کو لوٹ

یون لیچلے حرم کو سوے شام جبر کیش　　　اونٹون پہ بیبیان ہین دل افگار و سینہ ریش
نیزون کی نوک پہ تھے سر اقربا و خویش　　　سر شاہ دین کے دیکھ کہ ان سبکے پیش پیش
روح الامین نہادہ بزانو سر حجاب　　　تاریک شد ز دیدن او چشم آفتاب

کہین حرم سر پیٹ کر کھا کر اپنی لاج
ماٹی مین تو رل گیو دین دنی کے تاج

جس دم کہ قتل گہ مین حرم کا ہوا گذر　　　بھائی کے تن پہ جا پڑی زینب کی جو ان نظر
دیکھا کہ تن ہے خاک مین نوک سنان پہ سر　　　منھ کر طرف مدینے کے بولی یہ پیٹ کر
این کشتہ فتادہ بہامون حسین تست　　　این صید دست و پا زدہ در خون حسین تست

سیس کاٹ کے لے چلے تن مائی کے بیچ
کہت جیسنا دیکھ لے جگ کی اونچ اور نیچ

ایدھر پڑا حسین ادھر اصغر حسین　　　گرد اسکے ٹکڑے ٹکڑے علی اکبر حسین
پشت شتر پہ بیٹھی ہوئی خواہر حسین　　　کہتی ہین اس سے ہوتی اگر مادر حسین
اے مومنو شکستہ دلان حال ما ببین　　　مارا غریب و بیکس و بے آشنا ببین

بھائی بھتیجے سب رہین جوجھ کے آئے
کوؤ نہین جو آئے کے منھ مین پانی چوائے

مر جان سکے لیسر نے چھوڑا ہم سے اب وطن　　　کربل مین قتل دفن کیے سارے مرد و زن
نے پیرہن ہمین نہ انھو نکو دیا کفن　　　چھوڑین جو اس لعین سے تو پہونچین سوے مدن
با بضعۃ الرسول ز ابن زیاد داد　　　کو خاک اہلبیت رسالت بباد داد

جیت دیس کو پہونچو کٹھن ہے یا کی ہاتھ
ہتو سنگھالی مارئے بیری دینی ہاتھ

زہرا کا غم مجھے ہے اوسے تھا غم نبی　　　عابد کو غم حسین کا اس کو غم علے
پشتین سے ہمین تو مصیبت نصیب کی　　　روز ازل سے ہمکو مصیبت ہی دی گئی
برخوان غم چو عالمیان را صلا زدند　　　اول صلا بہ سلسلۂ انبیا زدند

فغاں کرنا مانا تھی اسرافیل کے دم سے

گل آتش کے تختہ پر ہوئے جائے شہیدونکے
دل خون تھے شیشے رنگ کے اُن برگزیدونکے
بجائے مشکیاں نیزو نیزہ سر تھے خون چکیدونکے
اب آگے کیا کہوں احوال اُن آفت رسیدونکے
جو ٹپکے خون دل سامعونکی چشم پرنم سے

کہوں کن کیا نقل منہدیکی جو منہدی لانے آتے تھے
سیاہ شام کی شمشیر خنجر تیر بھالے تھے
طبق منہدیکے اس صورت میں دنیا نے بنائے تھے
زمین پر پنجہ ہر اک جگہ لوہو کے تھالے تھے
زمیں ٹپکے تھا خون ہر ایک جا تنہائے بیدم سے

لگا ناشہ کی قسمت سے کب اس منہدی کا ملتا تھا
قبیلہ دیکھ دیکھ اسکو کھڑا سب ہاتھ ملتا تھا
نظر کر رنگ منہد لیکا جگر دولھن کا جلتا تھا
زسر تا پا تن اُسکا آتش غم سے پگھلتا تھا
مقابل تھی دلھن اس رات شمع بزم ماتم سے

سوا رہیں جو نوشہ کی اصول شادیانے تھے
فلک کو سینہ و زانو و سر غم میں بنانے تھے
صدا ہر نوحہ گر کے واں بدھاوا در شہانے تھے
یہ نوبت اور نوبتیونکو شور و غل مچانے تھے
کہ لرزے تھی زمیں ہر آں سینونکی دھمادم سے

دلونکی آہ آتشبار چھٹنا تھا اناروں کا
جو قطرہ اشک کا تھا گنج تھا سوکھ ستارونکا
ہوئے نالہ تھا ہر ایک اُن غربت کے مارونکا
بیاں کس منہ سے کیجے اور حال اُن بیقرارونکا
جو رم اُنکے تھے زیادہ تر بھوجلنی کے تھی دم سے

سواری چلنے کا اسلوب غوغا حشر کا سا تھا
سر و نمیں جھومتا نیزہ پہ سر دولھا کا جاتا تھا
غبار اور گرد اس رہ کا چھا در شہ کے سر کا تھا
نہ تھا کچھ بیاہ وہ آفاق میں اک فتنہ برپا تھا
کہ جسکی شادی بدتر تھی ہم سے غم سے ماتم سے

کوئی تن دیکھکے پوچھے تھا دولھا کا کہاں ہے سر
کوئی کہتا تھا اُسسے دیکھ وہ جاتا ہے نیزے پر
کوئی سر دیکھ کے بولے کہ تن اس کا ہے کیدھر
کوئی اُس سے کہے یاں ڈھونڈھو ہوگا خاک خوں اندر
کوئی سوچے جدا تنہ کا سرتن کیوں ہے باہم سے

کہوں کن کن زبانسے حال اُس شادیکی مجلس کا
مشابہ وہ بغیر از مسلخ قصاب ہوس کا
پڑا تھا ٹکڑے ٹکڑے وانیہ تن ہر ایک بیکس کا
زمیں پر ہر طرف جاری تھا خون خلق جس تس کا
یہ مجلس اور وہ مسلخ تھی البتہ ہم تم سے

یہ دل بولا کہ جا شادی نہ بک اے بیخبر ہم سے ۔ اُسے پامال کروایا فلک نے پوچھ عالم سے

قدم پھر نیک دے گر سال کے ماہ محرم سے

ہوئی تھی ایک شادی اب سے گنتے نو سو برس آگے ۔ اگر کیجے بیان اُسکا فلک نا دادرس آگے
نہو مریخ کو قتل و قمع کی پھر ہوس آگے ۔ عجب کیا ہے کہیں درد کہ وہ اے یار بس آگے

فلک بہ جائیگا پانی ہو اس مذکور بیہم سے

تھے اس شادی کے جو جو کارکن سو کیا بتاؤں میں ۔ غضب آفت بلا رنج و تعب ہوں تو دکھاؤں میں
وگرنہ منکروں کے پاس کاذب کیوں کہاؤں میں ۔ کہیگا پھر کوئی یہ بات کب خاطر میں لاؤں میں

اٹھے کب بیاہ ایسا خلقت انساں میں باہم سے

وہ شادی کیا کہوں اک نوجواں کی کدخدائی تھی ۔ نہ تھی وہ شادی یارو بلکہ اک آفت سمائی تھی
قضا مشاطہ ہو نسبت کا اسکو قرعہ لائی تھی ۔ مصیبت پھر بتحقیق نسب ساتھ اُسکے آئی تھی

لگے دکھ درد غم کہنے نسب میں پوچھ لے ہم سے

نسب نامہ ہے یہ اُسکا اُٹھے ہے جسکی یہ شادی ۔ حسن ہے باپ اور دادا علی اور فاطمہ دادی
وہ عبداللہ غم گردنیہ جس کے خط آزادی ۔ یہ نوشا چاہتا ہے گور کے گھر خانہ دامادی

کہ تا چھوٹے زمانے کے جفا و جور ہر دم سے

مصیبت نے سنا جب یہ تو از راہ وفاداری ۔ کہا غم سے دل عالم پہ کر مہندی کی تیاری
یہ بولی کام اس شادی کا آنکھوں سے کروں جاری ۔ لگن لوہو سے رکھ بھر کر بہ زیر چرخ زنگاری

وہ رونق کر نہووے ہو جو اب تک عہد آدم سے

غرض جس وقت منگنی کا نشاں اُس شہ کو آیا تھا ۔ اُسے شربت کی جا قسمت نے خون دل پلایا تھا
عوض مصری کے دولھن نے جگر کا لخت کھایا تھا ۔ اور اُسکے بیاہ ساچق کا یہ سامان کر دکھایا تھا

کرا یا کچھ نہ دیکھے گا کوئی پھر یہ دو عالم سے

غم دل آکے اُس مجلس میں پیچ تو رے جتاتا تھا ۔ جگر جو تھے کے واں خون جگر ہر ایک کھاتا تھا
سمجھ گے کسی کو آ کوئی شربت پلاتا تھا ۔ جو اشک آنکھوں سے بہکر تشنگاں کے منہ کو آتا تھا

سمجھتے تھے اُسے بہتر وہ آب چاہ زمزم سے

نہ تھی کچھ وضع وہ شادی کی تھا صدمہ زمانے کا ۔ کہ جب یہ طور ہو دولھن کے گھر ساچق کے جانیکا
حوالہ دست اور سینے کو تھا نوبت بجانے کا ۔ صدا شہنا سے آہ و نالہ تھا بجنا شہانے کا

# مرثیہ بجناب حضرت امام حسین علیہ السلام

جو مجھ سے کہتے ہین کہ مرثیے سوا کچھ اور
کہو نہین تو کہون کسلئے ماورا کچھ اور
وہ چاہتے ہین زبان سے مری سنا کچھ اور
الم سے آل محمدؐ کے ہی بھلا کچھ اور

حدیث آئی ہے جب نبی کی مجکو یاد
اس امر مین جو ہوا ہو نبی سے یون ارشاد
بغیر مرثیہ سمجھون ہون اسکو مین الحاد
مماثلت ہی بھلا اسکی کفر یا کچھ اور

بپا دعزای زمانہ ہوا ہے جب سے خلق
پر اس ستم کو تو دیکھو کہ کاٹا کس کا حلق
وہ دل نہین نہ ہوا ہو الم سے جسکو قلق
عزا ہی لاکھ طرح کی یہ یہ عزا کچھ اور

سمجھتے ہو کہ یہ ماتم ہے واسطے کس کے
کہانی نے جسے ہین سو الدین اسکے
علی و فاطمہ ہین مادر و پدر جس کے
مرے حسین کو مجھ سے نہ جاننا کچھ اور

یہ گفتگو ہے محمدؐ کی اس سخن پہ دال
گلا یہ کاٹ نبی کا کیا ہے خون سے لال
رسول کا ہے وہ قاتل جو ہے کشندۂ آل
ہین اس گلے سے گلا وہ نہ سمجھونگا کچھ اور

حدیث لحمک لحمی سے یون ہوا مفہوم
سر حسین جو لے کے چلے وہ مرتد شوم
دوئی جو چاہو نبی اور علی مین سو معلوم
سر نبی ہی تھا نیزے پہ وہ نہ تھا کچھ اور

جو اشقیا نے لٹایا میان خون اور خاک
کیا جو ظلم کے دشنے سے سینہ اسکا چاک
تن حسین نہ تھا تھا تن رسول پاک
نہ تھا وہ سینہ بجز صدر مصطفےٰ کچھ اور

کیا حسین کا جب کام ظالمون نے اخیر
بپنٹ قسادت قلبی سے کر انھونکو اسیر
غریب وہ جو بچے تھے ز طعمۂ شمشیر
کہون مین کیا کہ پھر ان پہ کیا ہی کیا کچھ اور

جو انکے پاس تھا سب لوٹکر کیا یہ سوال
کہا انھون نے تمھارا غلط ہے وہم و خیال
بتادو وہ بھی ہین گر کہانے مخفی مال
برہنگی کے سوا ہم کنے رہا کچھ اور

کسو طرح کا نہین سایہ جز خدا کی ذات
جو سوئین شب تو جگہ تکیے کے سرہانے ہات
ہماری کٹتی ہے روزانہ دھوپ مین اوقات
نہ فرش خاک یہان ماسوا بچھا کچھ اور

بٹھا کے اونٹون پہ جب لے چلے حرم کے تئین
لگی یہ کہنے ستم کیشون سے وہ پردہ نشین
جفا تو ہو چکی ہم پر گروہ دشمن دین
جفا و جور کے درجے سے ہے بقا کچھ اور

دیا جواب لعینون نے انکو یہ سنکر
بسر کسی کا ہوا ہم مین اور کسی کا پدر

جو شربت بزم میں پوچھو تو آب تیغ قاتل تھا
غنا آواز تھی مذبوح کی رقاص بسمل تھا
گلے میں ہار سب کے زخم شمشیر حمائل تھا
پر از خون جو دہن تھا پان کھانیکے مقابل تھا
یہ بزم و حشر کچھ باہم نظر آتے تھے توام سے

یہ بندھوار شادی کی بندھی دولہا دولہن کے گھر
قبیلہ کٹ گیا زنجیر میں دونوں کا سرتاسر
منڈھا یہ تھا کہ غم چھایا گیا آفاق کے دلپر
چڑھایا تیل دولہا کو لہو سرتا قدم ملکر
بندھا طرہ جو اسکے سر سو وہ نیزے کی برچھم سے

بوقت آرسی مصحف نہ تھا یکی یہاں بن ہو
کہ دولہا رونمائی جان دے اور دیکھ دولہن کو
سر نوشتہ تو نیزے پہ ہو خاک و خون میں تن ہو
پگھل جاوے یہ سنکر حال جو دل مثل آہن ہو
جفا و جور جیسا اسنے گذرا چرخ اظلم سے

ستم کی تیغ سے سب اقربا دولہا کا جب کوٹا
پھر اسکے بعد لشکر شام نے دولہن کا گھر لوٹا
جفا کیشوں نے آرائش نمط اسطرح سے لوٹا
کہ تن کے کپڑے دے کوئی نہ دست ظلم سے چھوٹا
گزی گھاٹ ہا تلک چھوڑا نہ اسنے تن پہ شبنم سے

جفا و جور کیا کیا ہے اس قوم ستمگر نے
کہ جب خیمے میں ہیٹھے طمع پر مال و زر کرکے
نہ چھوڑا ہاتھ میں چھلا دولہن دولہا کی ماں کرکے
ردا تک سب کے سر سے لیگئے وہ دھجیاں کرکے
جب ان غربت زدوں سے کچھ نہ پایا دام و درہم سے

غرض میں کیا کہوں دولہا کا سر ساتھ دولہن کو
گیا لیکے یہ سوئے شام رنگین چھوڑ کر رن کو
جلایا غم سے ناس شادی کے اک عالم کے تن من کو
تاسف حشر تک اسکا رہیگا مرد اور زن کو
او جھی شادی نبی کی آل میں قاسم کی جسدم سے

محبو اس گھر انمیں جو یہ شادی کی صورت ہو
محبت کیونکہ شادی سے مجھے ہو راست بولو تو
کرو غور اسکو تم کہتا ہوں جو یہ بات میں دردرد
سخن کا میرے اے نادان جواب انصاف سے تم دو
مجھے الفت زمانہ میں نہو کسطرح ماتم سے

جو دھویا چاہتا ہے نامۂ اعمال اے سودا
تو رو رو کر تھکو دامال پر رومال اے سودا
خوشی کو رات دن کر غم کہ تو پامال اے سودا
الم سے اپنے رکھ سینے کو مالامال اے سودا
بچاتا ہی اگر تو آپ کو نار جہنم سے

نوشہ کے ہمراہ براتی وہ جو پیچھے آ گئے ہین
گہ بیٹھین ہین سر اپنا گہ خاک اُڑانے لاگے ہین
جلوہ کی رات اور دنکے گھر مین ہنس ہنس دلھن سنوارین ہین
دولھا کے مکھ اوپر دیکھو سبھی لہو کی دھارین ہین

کسی نگر مین بیاہ کا یارو کہین یہ دیکھا ہے دستور
کاندھے سے نوشہ کے جیالے ہاتھ پڑین ہین کٹکر دور
اب تک دیکھا ہے یہ کسی نے بیاہ کی شادی کا معمول
صندل کی جا ہر سمدھن نے منھ سے اپنے ملی ہے اپنے دھول

بیاہ ایسا دیکھا ہے کسی نے جب سے ہے یہ دور قمر
ہرے ہرے بنگڑے توڑ دلھن نے پٹکا اپنا منھ اور سر
تڑپ تڑپ کر پڑا ہے جسکا سر کٹے اس دولھا کا تن
سمجھو ہو یہ کون ہے دولھا یعنی قاسم ابن حسنؑ

آگے کبھی ہوئے دیکھے ہین لوگو نکلے گھر بیاہ برات
کوئی دلھن چھٹ اس دلھن کے قضا نے لا کر لگن کی رات
شادی مین عروسونکو باہم میٹھا کھلاوین شیر و شکر
لوگ کٹم کے پیٹ سر اپنا اُنکے اوپر کرے نظر

لوگونکے گھر منڈھے کے نیچے بیٹھ سہانا گاتے ہین
کسی کے بھی دلھن کو گھر سے یون لیکے جاتے ہین
لے ہے یون دلھن کی مان اب کوٹے اپنے سینے کو
شربت مین دولھا کی مان کے کہان سے لاؤن پینے کو

کیا کہتی ہوگی وہ جسنے مجھ گھر بیاہا اپنا پوت
وان دہنیر آکے جو پوچھو ملا نہین یان کچا سوت
مان یون بولی دولھا کی اب لہو کے آنسوان بہتے ہین
سانجھ پڑی جنگل کے بنکھیرو چرچگ آ گھر رہتے ہین

روٹھ گیا ہے بنرا تیرا کہتے ہین سب بنی سے
اپنے اپنے لہو سے اُنکے سب کے سوہے باگے ہین
لوگ کہین یہ دولھا ہے یا پوتھ کسی کی آئی ہے

ناک سے تا ماتھے سے بینیا یان رو رو کے اتارین ہین
جون کفنی کر چاک گریبان خلعت یہ مین پہنائی ہے
پیاس کے مارے مرین براتی تالو تلیان ہون معمور
شربت کا مذکور سو کیا جب پانی پر یہ لڑائی ہے

یان جو بھل ہین سو جدھر کے پھول جو ہین دولھا کے پھول
ہارونکے بدلے اب ہر اک زنجیر پہن کر آئی ہے
تن دولھا کا خاک مین لوٹے سر جاتا ہو نیزے پر
نوشہ کے لہو سے مہندی بھر بھر ہاتھ لگائی ہے

لہو کی چھینٹون سے وہ جاگہ ہوئی ہے گویا رشک چمن
چادر سے جس نے بزرگی یہ پھولونکی سیج بچھائی ہے
اس شادی کی ہم نے یارب جو دیکھی سو الٹی بات
مائیون بدلے دولھا کے ماتم مین لا بٹھلائی ہے

اسکے آگے طبقونمین یان سر کٹے بھرے آئے ہین سر
کوئی کہتے بابا ہے میرا کوئی کہے یہ بھائی ہے
نوحہ گرونکو یان بلوا کر شہ کو تیل چڑھاتے ہین
پشت شتر بر ساس کے پیچھے محمل پر بٹھلائی ہے

یہ بھی ہے کوئی زیست ہماری حیف ہمارے جینے کو
آب خنجر نے دلھن کے بابا کی پیاس بجھائی ہے
جوڑے کی جا پہنے ہے کفنی گھوڑے کے بدلے تابوت
سر دولھا کا لتن پہ دھنگانا جو را نکھ دکھلائی ہے

بنا بنی آپسمین کیسی یہ دوری کے دکھ سہتی ہین
پھر تم نے منھ کیا نا ادھر جیسے میٹھا کھائی ہے
لیکن وہ یہ سمجھ چکی ہے یون جو روٹھے سو نہ منے

عوض میں اُسکے جفا کچھ نہیں ہے یہ تمر
جفا نہ کیجیو تم اسکو ہے جفا کچھ اور

جو بیٹا باپ کو آتا ہے باپ بیٹے کو یاد
زمیں پہ رہنے نہ دیں ہاشمی کی ہم بنیاد
تو ایک ایک کی خاطر کرے ہے یاں فریاد
عوض میں اُسکے نہیں ہمکو سوجھتا کچھ اور

اسیطرح تمھیں لیجائیں گے نزد یزید
تمھارے فائدہ رکھتی نہیں یہ گفت و شنید
تب اُسکے ہاتھ سے دیکھوگے تم جفائے شدید
یہ منہ کہ کہتے ہو تم یاں ہے مدعا کچھ اور

قصاص میں تمھیں اپنے نہ جیتا چھوڑینگے
تمھارے خون سے دامن کو سب نچوڑینگے
نہ منہ کو قتل سے زین العبا کے موڑینگے
نہیں تسلی دل اپنی اس سوا کچھ اور

نہ کی حرم کی انھوں نے یہ تشنگی پہ نظر
غذا کا ذکر تو کیا ہے بغیر خون جگر
کہ قطرہ آب سے ہو حلق خشک انکا تر
ملی نہ عابد بیمار کو دوا کچھ اور

نت انکے پیاس سے اسکا بدن گیا ہے سوکھ
لگے تھی جس گھڑی منزل میں اُس غریب کو بھوکھ
بغیر پانی کے ہو جائے خشک جیسے روکھ
غم پدر کے بن اُسکو نہ تھی غذا کچھ اور

ہر ایک لعنتی کیا کیا نہ اُس سے بکتا تھا
نہ نکلی اس سے وہ از بسکہ بول سکتا تھا
جو کچھ کہے تھا کوئی منہ وہ اُسکا تکتا تھا
بغیر پاؤں کی زنجیر کے صدا کچھ اور

نہ کوئی محرم حال اُسکا نے کوئی ہمراز
کہیں سے گوش تلک اُسکے پہونچی یہ آواز
سخن دلاسے کا اُس سے کرے نہ وہ دمساز
نہ اُن نے طعن و تعرض سوا سنا کچھ اور

سوال کرکے روا انکا غرض وہ دشمن دین
نہ لے گئے وہ نکال اُسے اپنے دل کا کین
کشاں کشاں گئے لیکر سوے یزید لعین
سوائے لعن کے دنیا سے بھیجنا کچھ اور

نہ کر بیاں آگے تو سودا یہ ذکر رہ خاموش
لہو ہر اک کے جگر کا یہ مارتا ہے جوش
فلک کی پشت سے گذرا ہے سامعوں کا خروش
کہ انکی چشم سے جز خون جگر بہا کچھ اور

## مرثیہ بجناب حضرت قاسم

نئی یہ شادی بیاہ کی کسکی تو نے فلک اُٹھائی ہے
سر چھاتی نقارے ہیں فریاد و فغان شہنائی ہے
کس دکھیاری کا ہے جایا کس دکھیا کی جائی ہے
سوز جگر ہے آتشبازی ہر ایک آہ ہوائی ہے

آرائش کے تختوں اوپر بیاہو بہنیں ہیں شمع و چراغ
عجب طرح کا وقت سواری نوشہ آکے پھولا باغ
اُسکے بدلے یاں ہر ایک کی چھاتی پر ہیں لہو کے داغ
روشنی کے جھاڑوں کے بدلے گھر کو آگ لگائی ہے

کیا جواب اسکا کوئی دے جب کسو نے یہ کہی
اب تلک آنکھوں مین تمھاری کیونکہ بینائی رہی
رہین تن سے جوے خون ایسی عزیز دنکے بہی
جب فلک نے ہو تین اسطرح وہ دکھلائیان

طعن اگر وہ یہ کرین ہمپر تو ہم بولین سو کیا
مُنہ تمھارا دیکھنا ہمکو نہین یان ٹک روا
بہنین جیتی آئین سر بھائی بھتیجون کا کٹا
بچ چلین واں سے تمھاری ہو جہان پرچھائیان

طعن ہمپر سب درست انکے نہین لیکن یہ سچ
وہ شمکش زندگی اپنی ہی سے آیا ہے بچ
کھو کے وارث سب کے اک عابد ہی کو جینے کی بچ
ورنہ وہ کب جیوے یہ ایذائین جن نے پائیان

کب یقین تھا ہمکو یون جیتا پھریگا عابدین
لیگئے کربل سے جون تا شام اسکو اہل کین
پر اجل اسکی حفاظت کو ہوئی اوس پہ تعین
چرخ کو کیا جانیے کیون وہ جفائین بھائیان

دیکھ لے کوئی رکھے ہی آج تلک وہ ناتوان
اور تپ بھی اسکو شدت سے زیادہ تھا روان
گردن اور پاؤن پہ اپنے طوق و بیڑیکا نشان
دیکھتے ہین یہ کہین ہم چرخ کی دکھ پائیان

پاؤن ننگے سر برہنہ جاتے تھا وہ دلفگار
پشت پا اپنے سے ہر منزل مین اُن نے بار بار
اونٹون پر بیٹھے تھے ہم اور ہاتھ مین اسکے مہار
نوکین کانٹو نکی بھری لوہو ہی مین دکھلائیان

صبح سے تا شام تھا اُسپر یہ کچھ رنج و تعب
گر سیاہ شام سے پانی کیا اُن نے طلب
وہ مریض ناتوان جاتا تھا منزل تشنہ لب
برچھیون کی آبدار انیان اُسے بتلائیان

بسکہ اُسکو ہاتھ سے تھی ظالمو نکے کشمکش
رو کے ہمکو جب پکارا وہ کہ بچپون العطش
پیاس کے مارے اُسے ہر بار آجاتا تھا غش
بوندین اشک لینے کی منہ مین اُسکے ہم ٹپکائیان

پانی ہی وہ شے کہ جسکو آدمی سے تا دواب
سمجھین فرزند محمدؐ کے نہ دینے مین ثواب
پیکے ہون سیراب اور اس شے کو وہ خانہ خراب
تھے مسلمان وہ خدا نا ترس ناترسائیان

پیاس کی حالت تو یہ تھی اُس جگر بریانکی
اور ہم اپنی مصیبت کیا کہین اُس آن کی
لاکھ اذیت اس سوا خواہان تھے اُسکی جانکی
واسطے غارت کے جب خیمہ پہ فوجین دھائیان

آئی ہی شقیون نے دی جو بیٹھ کر خیمے کو آگ
لیکے لڑکے بالے مستورات نکلین وانسے بھاگ
سب مجھے ہم کیا فتنۂ محشر اُٹھا سوتے سے جاگ
پھنس مرین آپہین تھا نزدیک یہ گھبرائیان

دست برد اسطرح پھر کرنے لگے وہ نابکار
آخرش اُن چادرون تک بھی سرونسے لی اُتار
نے زر و زیور نہ چھوڑا جنس سے کپڑیکا تار
وقت رخصت بھائی لے جو چادرین اڑھوائیان

بعد ازان اونٹون پہ بٹھلا ہمکو سوئے قتل گاہ
لائے وہ ملعون بار سے شامیان روسیاہ

کہے ہے یون سر پیٹ کے اپنا لوگون نے ہائے سے
بھلا انکو مجھ دکھیا کے کیا کیا بات بنائی ہے

کیا جانے کس ٹھور پڑے ہو کونسی ہے وہ بیلے ٹھائون
نہین ہے معلوم اب مجکو کچھ حال تمھاریکا سر پائون
دھوپ تمھارے تن پر ہے یا جنگل کے روکھون کی چھاؤن
جلد بدن کی ہے ڈانڈی یا پانی بن مرجھائی ہے

گل سا تو تکھڑا تھا تیرا سنبل سے تھے تیرے بال
حسن تیرا ایسا ہی تھا پر کیا تجھے اے میرے لال
سو جھبا بر بجے کا پیارے انکو ہم کرتے ہین خیال
گردون کو وہ شکل نہ بھائی یہ صورت خوش آئی ہے

مین دکھیا جا کس سے پوچھون کون بتاوے ہائے پسر
نکلون یان سے مین کس کو لیکر ساتھ اپنے رہبر
بیٹون مین نہین ہون واقف ڈھونڈنے جاؤن کھو کر
لوگ کہین گے مان قاسم کی گھر سے باہر آئی ہے

کہو نہین کس سے بیت کی ماری کون سنے مجھ دکھیا پر
جو دکھ مین تھے اپنے سنگھاتی فنا ہوئے سب جا کر تیر
گھر سے تو باہر آنیکو شرم ہوئی ہے دامنگیر
خبر تری لاوے سو کس کو ایسی پیر پرائی ہے

ہیکل مین ڈالے تھے تیرے لاکھ طرح کے مین تعویذ
تجھسا بچہ مارا اُنھون نے سب ملک جو تھی وہ چیز
بُری گھڑی کچھ کام نہ آوے جو حفاظت کی کچھ چیز
قضا کے ہاتھ الیسونکے تیری گردن اب کٹائی ہے

غرض کہ جسدم مان قاسم کی رو رو کرتی تھی یہ بین
لہو نہ جتنے برسا تھے ایسے تھی وہ کس کے نین
خلقت چارون عنصر کی سیماب کی صورت تھی بچین
ان پانون نے دنیا غم کے دریا بیچ ڈبائی ہے

بھیج درود اب آل نبی پر سودا کر تو ختم کلام
ساقی سے کوثر کا ملیگا بھرا ہوا ایسا ہی جام
روئے بہت اس نظم کو سنکر جتنے تھے وہ خاص و عام
آنکھ ہر اک کی آنسو سیتی جیسے بھر بھر آئی ہے

## مرثیہ بجناب حضرت امام حسین

کربلا سے شام ہو کر جب مدینے آئیان
رو رو کہتی تھین کہ طعنہ دینگی یون ہمسائیان
زینب و کلثوم دونون فاطمہ کی جائیان
کھو کے سارے وارث اک عابد کو جیتا لائیان

دیکھکر ہمکو یہی آپسمین بولین گے وہ لوگ
کربلا جا کر بھتیجے بھائیون کا اپنے سوگ
کیا دلونکو آلگا یا ہے انھون نے غم کا روگ
تحفجات اہل وطن کیواسطے لے آئیان

تشنہ لب بھائیکو جسدن ذبح دریا پر کیا
رات پانی تم نے اسدن جینے کی خاطر پیا
اور بھتیجون نے تڑپ کر آنکھون آگے جی دیا
حیف یہ کچھ دیکھ جینے سے نہ تم شرمائیان

جبکہ دلبند ونکی لاشین تم نے دیکھین خاک پر
کیونکہ تم جیتی رہین وہ گل سی شکلین دیکھ کر
اور نظر آئے گئے تمکو جگر گوشون کے سر
نیزون اوپر تابش خورشید سے مرجھائیان

ہائے تجھ بیٹے کی حالت سے ہین غافل مرتضیٰ
کیون نہین لیتے خبر پیاسونکی اس جنگل مین آ
کیون نہ آئے اب تلک افسوس ہے شیر خدا
کیون نہ پانی لائے پان ساقی کوثر سائیان

حضرت زہرا تری امان نے کیا یہ ماجرا
کیا عدن مین جاکسی حور و ملک نے نین کہا
پیاس سے مرنیکا فرزندونکے مطلق نہین سُنا
اب تلک آئی نہین زہرائے اطہر سائیان

دیکھین تجھ بیٹے کو جو مرنے چلا ہے نہین آج
دیکھین معصومونکی رد جو نکو مسافر ہین آج
مجھ بہو کو دیکھین ہو گی رانڈ جو اس ہین آج
دکھ سنگھاتی آکے ہون خاتون محشر سائیان

دیکھین آکر کس طرح اکبر مرا مارا گیا
بے کفن بے گور ہی خیمے کے اندر وہ پڑا
کسطرح ہو کر وہ زخمی جو رگھوڑے سے گرا
جسکی صورت تھی بلا تشبیہ پیمبر سائیان

وہ شباہت اُسکی ثانی اور لہو مین اٹ گئی
اُسکی حالت دیکھکر میری تو چھاتی پھٹ گئی
ہائے تن پر سے یکایک گردن اُسکی کٹ گئی
رات دن ہون اُسکے غم مین خاک بر سر سائیان

پھول سا مکھڑا یکایک اُسکا یون کمھلا گیا
کیا برا دن ہائے مجھ ماں کو نین دکھلا گیا
بند بند اُسکا برنگ شاخ گل کاٹا گیا
ہائے یون مارا گیا جب سے وہ دلبر سائیان

دیکھین آکر اپنے پوتے شیر خوارے کی طرف
دیکھین اُس معصوم بے تقصیر پیارے کی طرف
دیکھین حلق اُسکے مین پھرے کی گزارے کیطرف
دیکھین اور کہہ کے رو دین ہے اصغر سائیان

ہائے اب جھولے مین مین لیکر جھلاؤن گی کسے
ہائے مین دودھا پلانیکو جگاؤن گی کسے
ہائے مین ٹوپی شلوکا کسکو پہناؤن گی کسے
ہائے کسکو کہہ پکارون جان مادر سائیان

دیکھین اُسکی ننھی سی گردن کے ڈھل جانیکو ہائے
دیکھین آکر میری پھر چھاتیکے پٹوانیکو ہائے
دیکھین اُس بچے کو لوہو مین نہا آنے کو ہائے
پار ہے گدی سے اُسکی تیر کا سر سائیان

ہائے وہ بالی سکینہ پیاس سے ہے جان بلب
جیبھ پر اُسکی ہین کانٹے پڑ گئے یکلخت سب
مرتی ہے پانی کی خاطر ستم ہے ہے غضب
ہے کوئی ساعت کی مہمان اب وہ دختر سائیان

اک طرف شانے کٹا عباس ہے خیمے کے بیچ
سخت دہشت ہے غضب ہے سواس ہے خیمے کے بیچ
لاشہ اکبر کا ہے اُسکی پاس ہی خیمے کے بیچ
ایسے جینے سے تو اب مرنا ہے بہتر سائیان

مشک لیکر کیون گیا پانی کی خاطر ہے غضب
کیون گیا ان ظالمونکی فوج مین گھر ہی غضب
کیون نہ آیا وان سے وہ جیتا ہوا پھر ہے غضب
کیون کٹا کر شانے آیا وہ دلاور سائیان

دھوپ مین لاشے ہین بے گور و کفن عریان پڑے
خاک ماٹی مین لہو مین سب غلطان پڑے

جا پڑی جسدم ہماری جانب مقتل نگاہ
کیا کہون آگے غرض رکھے سر انکے نیزون پہ
اور وہ تھین ڈال ساری خاک خون مین ڈالکر
سب کے لاشے نام لے لے کر ہمین بتلائیان
حضرت خیر البشر کے جو تھے دلبند جگر
اپنے خویش و اقربا کی لاشین سب دفنائیان

ظالمون نے یون ستم سب کے عزیزون پر کیے
طعنہ زن کا جرم کیا گر ایسے کو طعنہ دیے
دیکھے کچھ اور وہ دنیائے فانی مین پہیے کو
زیست نے باتین تعرض کی ہمین سنوائیان

ہین سزاوار اسکے ہم جو دین وہ طعنہ بار بار
مرگ کو ڈھونڈھا کیے پھر دن سے ہم سر مار مار
مر گئے جینے مین نہین یہ کچھ کسی کا اختیار
تن سے جی نکلا نہ اور لاکھون پچھاڑین کھائیان

اسطرح باہم وہ کہتی تھین بچشم خونفشان
سامعین کیا تاب ہین سودا نہ کر آگے بیان
جو جو سنتا تھا یہ باتین اشک تھے اسکی روان
ابر مژگان زی تو بوندین خون کی برسائیان

## مرثیہ حضرت امام حسین رضؓ

بانو کہتی تھین کہ رن کا قصد مت کر سائیان
ایک تو تنہا رہا جاتا ہے کیدھر سائیان
مر چکے تیرے تو سب خویش و برادر سائیان
تجھ بن آفت آئیگی ہم سب کے سر پر سائیان

تو چلا مرنے ہمین کسکے حوالے کر چلا
کیونکہ تجھ بن ہمکو اس جینے سے مرنا ہی بھلا
کاٹ اپنے ہاتھ سے پہلے ہمارا بھی گلا
لوٹ لیوینگے ہمین یان سب ستمگر سائیان

تجھ سوا کسکا ہے اس جنگل مین ہم کو آسرا
رحم ہمپر کسکو آوے یان بغیر از مصطفا
کون ہی حامی ہمارا یان بجز ذات خدا
کون پہونچاوے مدینے ہمکو پھر کر سائیان

کون ہی جسکو ہمارے حال پر افسوس آوے
کون ہمکو اس بپت مین آکے ٹک ڈھارس بندھاوے
کون بچونکو لگا چھاتی سے پہلو مین بٹھاوے
کس سے اپنا دکھ کہین اس بن کے اندر سائیان

تو ہمین یان چھوڑ کی جاتا ہی تنہا یا نصیب
دشمنون کا ہی ہمارے گرد بلوا یا نصیب
آسرا کس کا کرین ہم وا دریغا یا نصیب
دیکھتے ہین آنکھ اٹھا کر آج جیدھر سائیان

یہ حقیقت تیرے نانا نے نہین شاید سنی
دیکھین ان معصوم بچونکی ذرا تشنہ لبی
جو نہ آئے اب تلک لینے خبر حضرت نبی
مرتے ہین پیاسے یہ سب آل پیمبر سائیان

کیا نہین پہونچی جنان مین مرتضیٰ کو یہ خبر
ظالمون نے سب کو اس بن مین رکھا ہی بند کر
ہائے سر پر ہی ہمارے ظلم ناحق کس قدر
کی علی کی قتل سب اولاد اطہر سائیان

# مرثیہ بجناب حضرت امام حسین علیہ السلام

آج وہ دن ہے کہ سب اہل جہان روتے ہین
خاک مین مور جہان دیکھو تو وان روتے ہین
جتنے ہین زیر فلک پیر و جوان روتے ہین
مرغ ہوکر بھی جہان بال فشان روتے ہین

اولیا کو نہین حواس اور نہ نبیون مین ہوش
سرنگون گر محمدؐ کے بہم دوش بدوش
طاقت نالہ نہ انکو نہ انکھین تاب خروش
چپکے بیٹھے ہوے سب سر دہ کدان روتے ہین

عرش سے حورین تو دیکے بیٹھین ہین دیوار کو پشت
اور روح الامین افسوس کے مارے انگشت
سینے کو اپنے ملک کوٹتے ہین باندھکے مشت
شمع کی طرح لگاکر یہ وہان روتے ہین

شرح اس غم کی کسیطرح نہین کی جاتی
لکھنے بیٹھے ہین تو کاغذ کی پھٹے ہے چھاتی
شارحون سے تئین کچھ بات نہین بن آتی
جون قلم حرف کے آتے بزبان روتے ہین

ہواے بیداد زدست فلک دون پرور
صورت کار جہان دیکھکے سو نیز دون ہے
سر انھون کے جو کہاتے ہین دو جگ کے سرور
تن کے زخمون کی طرح خندہ زنان روتے ہین

جو بلا بر مین محمدؐ کے سوا اسکا تن پاک
اسکو وہ اہل حرم کرکے گریبان کو چاک
آج بے سر ہے پڑا دشت مین آلودہ بخاک
موے سر اپنے پراگندہ کنان روتے ہین

اسکی عترت کی کہون کیونکہ مین لٹنے کا حال
پاک کرنے کے لیے اشک نچھوڑا رومال
نہ رہی دست مین انگشتر و پا مین خلخال
مثل شبنم وہ مصیبت زدگان روتے ہین

روز و شب پیتے ہین وہ خون جگر کے پیالے
بل مین بندھ جاتے ہین اس جا یہ لہو کی تھالی
زخم ہین انکے دلون کے ابھی اپنے آلے
جس جگہ بیٹھکے وہ ماتمیان روتے ہین

نہ کوئی مونس انھون کے نہ کوئی ہے غمخوار
رو و مدینے کی طرف لاکے یہ دن مین صد بار
کہ کرین درد دل اپنے کو یہ اس سے اظہار
اس طرح سے غم دل کرکے بیان روتے ہین

یا نبی اپنے یتیمون کی خبر لو آکر
گوشۂ دامن اشفاق سے پونچھو آکر
اس مصیبت مین تسلی ہمین ٹک دو آکر
کب سے با دیدۂ خونناب چکان روتے ہین

جسکے بن دیکھے نہ تھا ایک گھڑی تمکو چین
رن مین بیجان تمھارا ہے سو وہ نور العین
دور نظرون سے ہوا تک تو پکاری کہ حسین
اسکے ماتم مین ہم افسردہ دلان روتے ہین

خنجر اس پیاسے کی گردن پہ دو دھارا پہونچا
پانی میٹھا نہ اسے اور نہ کھارا پہونچا

سب بزرگ و خرد مین اس دشت مین یکسان پڑی
تیرے جانیکے الم سے جان اپنی کھوتی ہین
کوئی دم مین جان سے بیجان دونون ہوتی ہین
یہ مصیبت سر یہ پہونچی ہے سراسر سائیان
پیٹتی ہین سر کو اور آنکھونسے آنسو روتی ہین
زینب و کلثوم ہر اک تیری خواہر سائیان

ہائے اس دشت بلا مین یہ مصیبت تھی دھری
ہائے روے ہین ہمارے حال پر جن و پری
ہائے ہے دشمنی قسمت نے ایسی کچھ کری
ہائے تھا تقدیر مین یہ کچھ مقدر سائیان

ہائے وہ فرزند میرا عابدین بیمار رہے
ہائے وہ مرنیکو تجھ سے پیشتر تیار رہے
چارپائی سے جسے اُٹھنا بہت دشوار ہے
ہونٹھ سوکھے اسکے ہین اور چشم تر سائیان

تو سنجا میدان کو جب تک آئین حضرت مصطفا
یا نہ جب تک بابا بہن تجکو لیوین ان کر خیر النسا
یا کہ آپہونچین نہ اس دشت بلا مین مرتضا
مجکو جب تک چھوڑ کر مت جا و مضطر سائیان

مجکو یہ تبلا تو لے سرور کہ جب تو رن مین جائیگا
کون یان تیری خبر تحقیق مجکو آ سنائیگا
دشمنونکے ہاتھ سے کیسا غضب وان تجپہ لے
زندہ ہی یا مرگیا بانو کا شوہر سائیان

آتا ہی مجکو اب میدان مین جا ناشتاب
دیکھیے ظالم دکھادین اور کیا کیا کچھ عذاب
ہائے میرا سب طرف سی ہو چکا خانہ خراب
تھا مرے سر پر ترے سایہ کا افسر سائیان

ہائے مین بیکس ہوئی اب سب طرح سے نا امید
ایک ساعت مین نظر آتا ہی یہ قوم یزید
کیونکہ اس جا کہ مقدر ہی تجھے ہونا شہید
پیاس مین تجکو پلاوین آب خنجر سائیان

سجدہ کرنیکی بھی دین فرصت نہ تجکو اہل کین
خون تیرا اسقدر جاری ہو بر روے زمین
چڑھکے چھاتی پہ ترا سر کاٹ لے شمر لعین
جسمین بال دیدہ ڈوبے نکلے کبوتر سائیان

جب کرین وہ قوم ظالم سر ترا تن سی جدا
رکھکے نیزے پر ترے سر کو کرین قبلہ نما
تب کرین دل مین نماز جمعہ کا قصد ادا
پھر کہین تکبیر سب اللہ اکبر سائیان

داد اس ظلم و تعدی کی خدا دلوائیگا
یا وصی اسکا علی مرتضیٰ دلوائیگا
یا رسول پاک اس کا مصطفا دلوائیگا
فاطمہ لکھوائیگی اس خون کا محضر سائیان

مرحبا ہے تجکو سودا مرثیہ ایسا کہا
دین و دنیا کے ترے بر لائین سارے مدعا
سنکے پتھر بھی جسے یکبار پانی ہو بہا
حضرت شبیر شاہ بندہ پرور سائیان

رحم کر حال ہمارے پہ یہ بیکس ہے یتیم
روز محشر سے تو ڈر اور خدا کا کر بیم

جانتا ہے یہ ترے سامنے ہے سر کس کا
گیسو ہوتے نہ کبھو بال جگہ سے کس کا
بوسہ لیتے تھے ہر اک آن محمدؐ کس کا
ظلم کی تیغ سے ٹکڑے کیا ہین تن کس کا

قتل پر ایسون کے رہتا ہے تو اتنا سرگرم
لاج کچھ بھی ہے تجھے حق سے محمدؐ سے شرم

راوی کہتا ہے غرض جب یہ کہا زینب نے
رو دیا نہ چرخ پہ خون دیدۂ ہر کوکب نے
ایسی تاثیر کی ان باتون کے کچھ مطلب نے
اُس ستمگر سے شفاعت کی کھڑے ہو سب نے

ہو کے ناچار وہ اس خون سے تو در گذرا
دغدغہ جینے کا عابد کے دلے اس کو رہا

سودا اب چشم محبان کو ہے یہ نظم چلا
تجکو جنت مین ہر اک بیت پہ گھر دینگے ولا
پاویگا اسکا محمدؐ سے تو محشر مین صلا
سُننے سے جسکے یہ اشک آنکھو نسے آتا ہی چلا

سُنکے اس مرثیے کو بزم مین جو رووے گا
آب چشم اُسکا گناہونکو ترے دھووے گا

## مرثیۂ دیگر

کرے ہے خامۂ غم یون روایت اب تحریر
شہید کر چکی جب سب کو ظلم کی شمشیر
کہ سُنکے خاک بسر ہون جسے جوان و پیر
رہا نہ اصغر و عابد سوا صغیر و کبیر

یہ حال دیکھ شہ دین نے آہ بھر کر تب
کوئی نہین ہے کہ بیمار عابدین کی اب
کیا خطاب ز اہل حرم سوے زینب
کرے وہ حلق مین پانی چوانے کی تدبیر

نہین رہا کوئی باقی کہ وہ کرے یاری
سلاح دو کہ اب اپنی کرون مین تیاری
سبھونکو مار قضا لائی ہے مری باری
مجھے نظر نہین آتا بغیر اس کے گزیر

مین جا کے رہین شہادت کا اب پیون ہون جام
تمھین مین سونپ چلا ہون یتیم اپنے تمام
سکینہ پر مری شفقت تم اپنی رکھیو مدام
نہ ہووے یون کہ مرے بعد یہ رہین دلگیر

دیا جواب یہ زینب نے رو کے اے بھائی
ہمین بھی آج کے دن ہائے کیون نہ موت آئی

جسدم اُتاری پانون سے زینب کی پائزیب
گذری جو فاطمہ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

چھوڑی نہ سر پہ ایک کے اُن اشقیون نے روا
پر کانون سے سکینہ کے جب دُر لیے چھنا
دامن نہ تھا کسو کے جو تن پہ رہے قبا
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

زنجیر کر کے جب اہل حرم کو اسیر دار
اور دی اُنھون نے عابد بیمار کو مہار
اونٹون پہ لے حجاز دعماری کیا سوار
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

جاتا تھا وہ غریب چلا خاک منہ ملے
جسوقت عابدین کو اس طرح لے چلے
زنجیر اُسکے پانون مین اور طوق تھا گلے
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

تھا اُسپہ رحم تک نہ کسی روسیاہ مین
جب پانون بیچ اُسکے لگا خار راہ مین
منزل تمام کٹتی اسے اشک آہ مین
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

ازبسکہ ناتوانی سے کانپے تھا اُسکا تن
چلنے کا جب کسو نے کہا سخت اُسے سخن
چلنا تھا اُسکو راہ کا ہر یک قدم کٹھن
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

جسوقت تشنگی سے ہوئی خشک اُسکی لب
اور کوزہ دیکے ہاتھ لیا چھین اُس سے جب
مانگا جوان نے پینے کو پانی کسو سے جب
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

اس محنت و صعوبت و سختی سے وہ لعین
جب بول اٹھا وہ قتل کرو اُسکے بھی تئین
زین العبا کو لیکے گئے پیش عدوے دین
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

حور و ملک یہ سنکے لگے رونے شکل میغ
پر جس گھڑی بٹھانے لگا اُسکو زیر تیغ
نکلی صدا یہ سنگ کی بھی منہ سے وادریغ
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

جسدم سر حسینؑ کو مجلس مین وہ پلید
اور چھیڑنے جب اُسکو لگا لیکے چوب بید
لائے تو دیکھکر متبسم ہوا یزید
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسکے ہم سے پوچھیے

یہ حال دیکھ زینب و کلثوم نے فغان
جو کچھ کہو درست ہی پر سنکے وہ فغان
جسوقت کی تو کانپے زمین اور آسمان
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

اے مہربان خبر نہین مجکو بھی من وعن
دعوا مرا غلط ہی جو کہتا ہون یہ سخن
بیتی جو فاطمہؓ پہ ہے آگاہ ذوالمنن
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

کہا سکینہ نے اُس لاش کو لگا کے گلے
نہ ماں کی گود میں شہ شاہ سے زیادہ پلے
بہت شتاب تم اے بھائی ہمکو چھوڑ چلے
تمھیں نہ دیکھ سکا ہائے یہ فلک بے پیر

بیان یہ کرتی تھی رو رو سکینہ با دل زار
جگر ہر ایک کا مجروح اور سینہ فگار
سنے تھا جو کوئی اُسکی بھی چشم تھی خونبار
کرے تھی دمبدم اُسکی زبان کی تقریر

زیادہ اس سے نہ کر اب تو سودا طول کلام
جزا ہر دو جہان اس کی تجکو دینگے امام
درود بھیج شہیدوں پہ کر سخن کو تمام
سخن تو ترا رلاتا ہے شکل ابر مطیر

## مرثیۂ دیگر

کہتا ہے غم ہمیں نہ کسی دم سے پوچھیے
گر پوچھنا ہے تو کسی محرم سے پوچھیے
یہ بات وہ نہیں جسے عالم سے پوچھیے
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

نوع بشر میں ہے بشریت کا یوں اصول
بر لے گئے جہاں سے تشریف جب رسول
جو دل ہے سو عزیز کے جانیسے ہو ملول
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

آدم کے جب فراق نے حوا کو رو دیا
پر جب علیؑ سے فاطمہؓ ہونے لگی جدا
اُسکے بھی دلکو گرچہ نہایت الم ہوا
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

روح الامین نے جب بدر سید الانام
گریاں سب اہل بیت تھی پڑھکے یہ کلام
آ کر دیا شہادت حسنین کا پیام
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

دنیا سے کھا کے زہر چلے جس گھڑی حسن
مُنھ سے جگر کے ٹکڑے جب آئے سوئے لگن
حور و ملک نے چاک کیے اپنے پیرہن
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

ماں پیٹتی ہے بیٹے کے مرنے پہ کر کے بین
پر کاٹ کر سناں پہ رکھا جب سر حسین
یہ بھی عجب نہیں ہے لہو روئیں اُسکی نین
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

کر ذبح اس غریب کو جس دم وہ رو سیاہ
دنیا تو جن و انس پہ تاریک تھی پر آہ
غارت کیواسطے جو چلے سوئے خیمہ گاہ
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

غارت پہ خیمے بیچ کیا دست جب دراز
ہر چند اس مقام میں جو کہیے سچ ہے باز
نزدیک تھا کہ عرش تلک غم سے ہو گداز
گذری جو فاطمہؓ پہ اُسے ہم سے پوچھیے

اہل حرم پہ واسطے دہشت کی کر نہیب
ڈھونڈھتے تھے وہ کسو کا گریباں کوئی جیب

گرم یہ دھوپ کی تابش سی گلے مین تھا طوق
کہ اسے طوق کہون یا گریبان آتش

وہ لعین درپئے ایذا تھے ہر اک جا اُسکے
تھی یہ شدت سے تپ اُسکو کہ ہوا تھا اُسکے
کرتے جاتے تھے ستم سر پہ وہ کیا کیا اُسکے
خون کف پا کا ہے خار مغیلان آتش

تھی نظر چار طرف اُس کی بچشم پُرنم
جوش خونناب دل اُسکے سنے یہ مارا اُسدم
ناگہان باپ کا سر نیزے پہ دیکھا جو علم
کہ برسنے لگی از دیدۂ گریان آتش

بھر کے اک آہ جگر سوز کہا واے پدر
کچھ ترے حال سے میرا ہی نہین داغ جگر
اے مین قربان ترے سر کے ترا تن ہی کدھر
کرتی ہی غم کی دل فاطمہ بریان آتش

اندنون کیلیے اخلاق نے کیا ملے شہ دین
ان سلوکون سے جو پیش آئے ہین تجھسے یہ لعین
بطن سے فاطمہ کے خلق کیا تیرے تئین
سرد دوزخ کی مگر سمجھے ہین سوزان آتش

سر ترا صبح سے نیزے پہ رہے ہے تا شام
تا سحر بیٹھ کے خالی کرین ہین شیشۂ و جام
رات جب ہوئے تو رکھ بیچ اُسے گرد تمام
بھرین ہین گور مین اور اپنی لعینان آتش

جان حیدر تھا تو اور چشم پیمبر کا نور
ذبح وان ہوئے تو لے ساقی کوثر کے پور
کہتی تھین تجکو بتول آ مرے سینے کے سرور
نہ جہان قطرہ ہو پانی کا فراوان آتش

بھائی میرا کیا تشنہ ملاعین نے ہلاک
پھٹے ہے سینہ تب اسطرح کہ جون شعلہ ہو چاک
ماں مری آہ بھرا کرتی ہے ہو کر غمناک
کیا مگر ظلم کی تھا تیر کی پیکان آتش

جی مرا سوز تپ غم لیے بن ٹلتا ہے
استخوان یون مرا ہر ایک پڑا جلتا ہے
تن مرا شمع نمط راتون کو اب گلتا ہے
جسطرح دی ہو کسو نے یہ نیستان آتش

دست اعدا سے اگر بچ کے وطن جاؤنگا
طرح گھر جلنے کی گو دان بزبان لاؤن گا
گذری جو مجھپہ وہ کس کس کو مین بتلاؤنگا
سمجھے کون اُسکو مگر ہوئے زباندان آتش

سایہ انداز تھا جو گھر کہ صف محشر کا
تشنہ کافر بھی نہ سگ دیکھ سکین جس گھر کا
صاحب اُسکا نہ دریغ آب رکھے کوثر کا
عوض آب دین اس گھر کو مسلمان آتش

غارت و قتل نہ یان کچھ سبب نالش ہے
بلکہ یہ غم ہی کہ جہان دفتر آمرزش ہے
مال اور جان کی کب اپنے تئین خواہش ہی
دیکھے اُٹھ جائین محرر نہ کہین وان آتش

دیکھکر سر بستان باپ کا مطلب وہ اسیر
جسطرح شعلہ کی کھینچی ہو کسو نے تصویر
حال جانسوز کچھ اسطرح کرے تھا تقریر
سُنکے رہجائے یون اُس حال ہو حیران آتش

# مرثیۂ مربع

رکھتی ہے داغ غم شاہ نمایان آتش
بھڑکی جسد میں حس و خاشاک ہے سوزان آتش
شمع کے بھیس مین راتونکو ہے گریان آتش
کر نظر شعلہ یہ ہے چاک گریبان آتش

جلکے اس غم سے کیا اپنے تئین خاک سیاہ
چشم دلسے کرو یارو ٹک اس غم کو نگاہ
پھیر یہ باد دیا ہو کے صبا کے ہمراہ
اپنے جس غم سے نت اٹھ دیتی ہے یون جان آتش

یہ الم کرنے مین اظہار زبان قاصر ہے
کولنا خالی ہے اب آگ سے دل ظاہر ہے
سوز غم عرش سے لے فرش تلک دائر ہے
ہوئی ہر جگہ جگر سنگ مین پنہان آتش

اسکی گردش سے یہ دیکھو ہو جو چرخ بے پیر
شفق اب اسکو نہ سمجھو ہوئی ہے دامنگیر
تشنہ لب آل نبی ذبح ہوئے بے تقصیر
جاکے گردون کی پئے خون شہیدان آتش

تیغ جب آل نبی پر یہ فلک نے سر کی
نہ رہا خانۂ دل غم مین نہ جا کر بھڑکی
دھڑ کو نے سر کی خبر اور نہ سر کو دھڑ کی
بسکہ اس غم کی ہوئی جگ مین پریشان آتش

جگ مین بھسمنٹ ہوا اس گردش افلاک کا طور
موسی کو مرتبہ دربانی کا جن کے تھا اور
بے تمیزی کو زمانے کی تنک سیجے غور
اونکے خرگاہ کی ہو گرد نگہبان آتش

ہے روایت کہ حرم کو وہ لعین بد فتال
اور اسوقت یہ تھا تابش خورشید کا حال
گر سوار اونٹونپہ لے شام چلے وقت زوال
برسے تھی چرخ سے گویا بہ بیابان آتش

سب بے حجاب اونٹونپہ بیٹھی ہوئی روتی تھی خون
اور آتی تھی چلی سامنے سے ایسی لون
تشنگی سے تھی زبان سب کے دہن سے بیرون
جسکی ہو جائے حرارت سی گریزان آتش

تو رد کھا حشر کا رد رو جو کیا آب طلب
پیاس سے پہونچے اگر جان تمھاری بر لب
تو وہ ناری یہی کہنے لگے ہنس ہنس کر سب
ہم نہ دین آب تمھین بن ہمین گودان آتش

گود کا طفل طرح پھول کے مرجھاتا تھا
آب کو انمین سے وے رحم کسے آتا تھا
سینے مین اسکے کنول مان کا جلا جاتا تھا
دی رسالت کے جنھون نے گلستان آتش

ان غریبونپہ شب و روز یہ رہتا تھا عذاب
اسکو دیتے تھے لعین پینے کو گرم ایسا آب
تشنگی سے جو انکھون مین کوئی ہوتا بیتاب
جوش مین جسکے برابر ہون چندان آتش

رتبہ تھا زین عبا کا جو سبھون سے مافوق
پیادہ وہ جائے تھا اور گرد سوار دنکے جوق

قضا نے ڈالی ہے جب سے بنائے تیغ ستم
بنا ہے اسکے پئے امتحان حسینؑ غریب

غرض محبون نے ہر طرح اُس کو سمجھایا
ندان دشت بلا مین با قربا آیا
ولے کسو کا نہ خاطر مین وہ سخن لایا
اسیر دشمنی آسمان حسینؑ غریب

اب اس سے آگے جو گذرا ہے اسپہ رنج و تعب
بغیر دفن و کفن یہ تو جانتے ہین سب
بیان کو اُسکے تو کرتا ہے منع حد ادب
کہ خاک و خون کے رہا درمیان حسینؑ غریب

اگرچہ مرثیہ کہنا سبھون کو آتا ہے
کہ سننے والون کا جنت مین گھر بناتا ہے
ولے مین کیا کہون اسطرح تو رولاتا ہے
جزا دے اسکی تجھے مہربان حسینؑ غریب

## مرثیہ در شہادت فرزندان حضرت مسلم

دیکھکر صبحکو مین مضطرب الحال نسیم
بولی مسلم کے سنے ہونگے وے دو تھے جو یتیم
پوچھا کیون ڈھونڈھتی ہے آج تو یہ ہفت اقلیم
ایک کا نام محمدؐ تھا دوم ابراہیم

باپ کے بعد وہ تھے کوفے مین قاضی کے گھر
رو کے اُسنے یہ لگا کہنے کہ سنتے ہو پسر
قاضی نے قتل کی مسلم کے سنی وان جو خبر
ابن مرجانہ ملعون سے ہے یہ سخت لئیم

پھیری ہے اُن نے منادی کہ پسر مسلم کے
غارت و قتل سے وہ صاحب خانہ نہ بچے
جسکے گھر مین یہ سنون گا کہ وہ بیٹھے ہین چھپے
پس مناسب نہین اس شکل مین تم یان ہو مقیم

قافلہ کوفے سے جاتا ہے مدینے کے تئین
جا کے ساکن ہو تم اُس جا کسی گوشہ مین کہین
وان سے بہتر کوئی جا کہ تمھین لیجاوے نہین
تا کہ یہ کافر ملعون ہو داخل بہ جحیم

غرض اُن مین قافلے کے شب وہ ہوئے تھے ہمراہ
مین انھین ڈھونڈھتی پھرتی ہون کہ تا ہو کے تباہ
صبح بھی ہونے نہ پائی کہ انھین بھولی راہ
ہو نہ جاوین وہ دو معصوم گرفتار غنیم

ہم سخن کہتے تھے آپس مین کہ اس اثنا مین
اُنکی حالت کا سبب اُس سے جو مین پوچھا مین
پہونچا اک شخص کیے خاک بسر اُس جا مین
رو کے بولا وہ کہ اس غم سے مرا دل ہے دو نیم

کیا کہے آگے مین اظہار کہ دن یہ روداد
نکلے تھے کوفے سے اک قافلے مین وہ برباد
کہ دو طفل آج ہوئے ظلم سے خون کر برباد
ابن مرجانہ کا تھا بسکہ دل انکے مین بیم

قافلہ اسمین چلا جلد قضا را ناگاہ
ہو گئی صبح تو اک نخل مین لائے وہ پناہ
رہ گئے پیچھے وہ معصوم گم اُنسے ہوئی راہ
نیچے اُس نخل کے اک آب کا چشمہ تھا قدیم

خدا ہی جانے ہے تھی مین آرزو سے حسینؓ
ہزار حیف فلک نے دیا نہ اُس کو چین
گئین تھین مین سدا اسکی زیست کے دن رین
پڑا تھا تم مین بنی کا نشان حسینؓ غریب

یہ ین وہ تھا کہ تمھین چھوڑتا کسی اوقات
کشان کشان سوے کربل چلا قضا کی بات
نہین ہے اس مین کسو کے کچھ اختیار کی بات
بندھا ہوا بگلو ریسمان حسینؓ غریب

جو جا ہو بعد مرے پاؤ تم مرا احوال
نشان مسلخ قصاب دے گا صورت حال
خطوط لکھنے کا میری طرف نہ کیجو خیال
کہ اسطرح سے پڑا ہو گا دان حسینؓ غریب

بگوش دل یہ مری یار وہ آج سن لیجو
زمین یہ ڈال کے دو قطرے پانی پی لیجو
کسی ہی دم مین فراموش مجھ کو مت کیجو
کہ ہم پیالہ تھا با دوستان حسینؓ غریب

مرا ضرور ہی اتنا تو دوستون کو درد
کہ ہو گا گرسنہ و تشنہ ذبح روز نبرد
غذا کی گرمی سے پانی پیئین تو بھر دم سرد
بہ خنجر ستم دشمنان حسینؓ غریب

جو بانٹو اپنی محبت تم اپنے لڑکون سے
رہیگا حشر کے دن آشنا پرستون سے
سلوک انکے مین سے کچھ میرے بھی یتیمون سے
خدا کے سامنے رطب اللسان حسینؓ غریب

جو عابدین پھرے جیتا ادھر کو قسمت سی
غم اُسکے دل کا بھلانا ہر ایک صورت سے
نہ رکھیو دور اُسے اپنی تم شفقت سے
کہ اُسکو سمجھے ہی بہتر ز جان حسینؓ غریب

یہ سُن وصیت جانکاہ سب نے ہو کے ملول
کہا یہ شہ نے بھی دیکھو دعا کہ پیش رسول
باہ و نالہ کیا عرض جان و دل سی قبول
کرے گا شکر تمھارا بیان حسینؓ غریب

لکھا ہی راوی ذی یون بھی کہ انمین ایک اصحاب
نبی جو خانہ خرابو یہ پوچھے دو سے گے جواب
یہ ہم نشینون سے کہنے لگا بچشم پر آب
ہوا رضا سے تمھاری روان حسینؓ غریب

تب اس سے ہو کے مرخص تم اسکو جانے دو
کہین جو فاطمہؓ اپنے محبون مین دیکھو
جو روز حشر یہ بد نامی اپنے سر پہ لو
کھڑا ہی با کفن خون چکان حسینؓ غریب

کر اُسکا قطع سخن بول اُٹھا شہ مظلوم
نہ لیوین رخت بدن کاٹ کر گلا وہ شوم
خیال محض ہی ملنا مجھے کفن معلوم
انھون سی یہ نہین رکھتا گمان حسینؓ غریب

عبث یہ فکر کرو ہو نہین کچھ اس کا سود
کسیکے لاش کو تکفین کرین جو وہ مردود
کفن تو حشر مین تب ہو بدن یہ خون آلود
کہان کفن کدھر اے ہمرہان حسینؓ غریب

کبیدہ تم سے کبھو ہو نہ سرور عالم
ہی اسمین جرم تمھارا جو تم سے ہو برہم

نار میں ڈالے ہی کیوں اپنی اقامت کا رخت
تیرہ کرتا ہے عبث اپنی تو بختوں کی گلیم

اس لعین نے کہا ان باتوں سے تجکو کیا کام
ہم سپاہی ہیں سمجھتے نہیں کچھ دین اسلام
جلد لا واسطے میرے تو جو حاضر ہو طعام
کام وہ کیجیے حاصل ہو کہ جس سے زر وسیم

زن بیچارہ غرض کھانے کو آگے لائی
چارپائی کو منگا اُن نے وہیں بچھوائی
زہر مار اُن نے کیا جب تو اُسے نیند آئی
سو رہا اُسپہ وہ ملعون بچھا فرش ادیم

آگے یوں راوی جانسوز کرے ہے گفتار
ایک انہیں سے جگا دوسرے کو رو کر زار
دونوں بھائی جو وہ سوتے تھے بیک حجرہ تار
کہا آتا ہے نظر صبح یہ گردن ہو دو نیم

خواب میں دیکھوں ہوں میں کیا کہ رسول مقبول
کیوں کیا یہ کہ دو فرزند دل و جان سے ملول
کہتے ہیں باپ ہمارے سے ترے دل نے قبول
پھریں حیران و پریشان بدہیات غنیم

یہ سخن سنکے سراسیمہ ہو اُن نے بھی کہا
ایک سے ایک گلے لگ کے روئے پھر ایسا
خواب میں بھی یہی اے جان برادر دیکھا
کہ ہوا خواب سے بیدار وہ ملعون لئیم

ہو برآشفتہ زن اپنی سے لگا کہنے سخن
تا کہ معلوم کروں مرد کوئی ہے یا زن
اے وعلیا ز چراغ اٹھ کے تو کر لا روشن
کسکی آتی ہے صدا کون ہے اس گھر میں مقیم

زن بیچارہ نے اسکو نہ دیا سنکے جواب
حجرے میں دیکھے تو دو طفل ہیں رشک مہتاب
لایا اُٹھکر وہ چراغ آپ ہی با خشم و عتاب
اشک آنکھوں سے رواں اُن کی مثال تسنیم

دیکھکر اُنسے کیا حارث ملعون نے سوال
اس لعین کو بھی انھوں نے جو کیا دست خیال
کون ہو تم جو دیا رحل اقامت یاں ڈال
بولے ہم دونوں ہیں مسلم کے ستم دیدہ یتیم

قہقہا مار لگا کہنے سنا یہ جس دم
آخرش دونوں کے گیسو میں گرہ دے باہم
یا سور خانہ دشمن گرد جہاں ہیں گردم
مارا ایک ایک طمانچہ نہ خدا کا کر بیم

در کو اس حجرے کے محکم کیا دے کر زنجیر
آخر کار کہ جو وقت ہوئی رات اخیر
سو رہا اپنی جگہ اُن سے پھر وہ بے پیر
لیچلا صبح اُنھیں مارنے گردن وہ لئیم

دوڑی وہ مومنہ روتی ہوئی اسکے دنبال
دین کو واسطے دنیا کے نکھو تو چنڈال
لگی کہنے کہ نہ کر قتل کا انکے تو خیال
اے سگ لعین ترے کچھ بھی خدا کا ہے بیم

اقربا میں ہیں محمد کے یہ دونوں مظلوم
باز آ اس عمل زشت سے اے مرتد شوم
لیچلا اُن کو تو اب کاٹنے اُن کا حلقوم
مت ہو محشور قیامت میں تو با اہل جحیم

وارد اس جا ہوئی آکر زن حارث کی کنیز
پانی مین دیکھ کے جو عکس کیے اُن نے تمیز
اُسکی بی بی رکھے تھی آل محمدؐ کو عزیز
آئی وان اُسکو نظر شکل دو خورشید عدیم

دیکھکر اُن سے کہا اُن نے کہ صاحبزادو
کس لیے آن کے اس نخل تلے بیٹھے ہو
ہوئے تم کون نشان اپنے گھرانے کا دو
کونسی تمپہ کہو ایسی مصیبت ہے عظیم

سُنکے بولے کہ دو فرزند ہین مسلم کے ہم
نہ کوئی دوست ہے اسجا نہ کوئی ہے ہمدم
باپ کوفے مین موا آکے تہ تیغ ستم
آسرا ہمکو کسی کا نہین جز رب کریم

تب کہا اُن نے کہ تم پہ مین جاؤن قربان
چلکے تم گھر مین رہو اُسکے کوئی دم مہمان
ایک بی بی ہے مری تمپہ فدا از دل و جان
رکھے گی تمکو نہایت بتواضع تکریم

غرض اُس جا پہ جو وہ خادمہ کرتی تھی سخن
لیگئی بی بی کنے اُن کو بتدبیر دامن
گویا آئی تھی قضا اُن کنے ہو صورت زن
کہا اُس سے یہ معزز ہین کر اُن کی تعظیم

پوچھا خاتون نے یہ ہین کون جو آئے ہین یان
سنتے ہی بی بی قدم پر گری ہوکر گریان
تب کیا جاریہ نے صورت احوال بیان
پاس لے بیٹھی اُنھین کرکے سلام و تسلیم

پھر لگی کہنے کہ دون آپ کو مین تم پہ فدا
بولے یہ ہمکو مدینے تو اگر دے بھجوا
ہووے حاجت کچھ اگر تم کو تو دیجے فرما
اجر مین اُسکے خدا دیوے تجھے باغ نعیم

کہا اُن نے کہ یہ حاجت ز دل و جان ہے قبول
ماحضر کیجیے کچھ نوش نہ دل رکھیے ملول
بھیجنے کا تمھین ہو جائیگا وان تک کہ اصول
کر دیے اطعمہ یہ کہہ کے اُنھون کو تقسیم

کھانیکو جس گھڑی خاتون نے اُنھین کھلوایا
کرکے چپ اُنھین اُس فرش اوپر سُلوایا
فرش خواب اُنکے لیے حجرے مین جا بچھوایا
آگے کہتے ہین یہ راوی بروایات ضمیم

تھی تردد مین مدارات ہی کے وہ خاتون
یہ کہا زن سے مشوش تجھے کچھ پاتا ہون
کہ ہوا وارد اسی آن مین حارث ملعون
نہین بے چیز کہ تشویش مین ہو تجھسی فہیم

قطع کر اُسکے سخن کو یہ دیا اُن نے جواب
بولا مین صبح سے تا شام یہ کھینچا ہے عذاب
تھا کہان صبح سے تو اب تئین ای خانہ خراب
ہوگیا آجکی شب جس کے سبب مین سقیم

آج کوفے سے کیا بیٹون نے مسلم کے فرار
موا وہ اسپ بجسے دیکے لیا سو دینار
اُنکی تلاش و تجسس مین یہ پایا آزار
ساتھ پہونچا نہ مرے کوئی جلودار ندیم

سُنکے وہ مومنہ بولی کہ سنے ہے کمبخت
بیٹے مسلم کے محمدؐ کے جگر کے ہین لخت

روح الامین کے خون سے ہے آغشتہ ہر ملک    حوروں کے ہے یہ ورد زباں وا مصیبتا

افلاک ہیں درد و غم بروئے پر از ملال    ہے فرش تا بعرش کیا غم نے پائمال
موجب سے اس عزا کے کرے گر کوئی سوال    ہیں کیا کہوں کہوں تو بیاں وامصیبتا

غم ہو گیا ہے جن و ملک کے دلوں کا قوت    مارا پڑا ہے رن میں اک ایسے کا آج پوت
شیعوں کے درمیاں جو کچھ آج ہے سکوت    ہوتا ہے امر غیب کہ ہاں وامصیبتا

ناصفی کو چرخ نے اتنا دیا رواج    دستار سی شرف کی گرا خاک و خوں میں تاج
اک بدترین خلق کے خنجر سے رنگیں آج    بے سر ہے فخر ہر دو جہاں وا مصیبتا

کیا لغو کر گیا حرکت چرخ بے ادب    ایماں کے گھر کی بیٹھ گئی سقف ہے غضب
ڈوبا پڑا ہے خوں میں ارکان دیں اب    شمشیر سا ہر ایک جواں وامصیبتا

حیوان تمام ناطق و مطلق بکائنات    سیراب سب ہیں بلکہ جمادات و ہم نبات
پانی بغیر ساقی کوثر کی ذریات    گذرے جہاں سے تشنہ لباں وامصیبتا

افسوس جا کے آب تلک ابن شہ نجف    دریا میں منہ کو کھولے رہے جوں صدف
خاطر سے بھی نہ ڈالدی پانی سے بھر کے کف    اہل حرم کو تشنہ دہاں وا مصیبتا

تا عرش پہونچی شعلہ کی اُس کیسے سے زباں    استادہ تھے طناب کے جسکے ملائکاں
تن خاک پر ہے صاحب خیمہ کا فرش واں    مذبوح وہ پڑا ہے جہاں وامصیبتا

ٹوٹی ہے اتنی دست ستم سے وہ بارگاہ    یا ہم دکھاتے پر جنہوں کو بھر نے تھے روسیاہ
امت کے یہ عمل ہیں نہیں غیر کا گناہ    سنتے ہوا سے محباں وامصیبتا

شاید محرران ازل کر اسے رقم    جاتے رہے ہوں دفتر بخشش سے کے قلم
ہو اہل دیں سے یہ عمل زشت سے ستم    اے غافلان خواب گراں وامصیبتا

اس کام سے عجب نہیں امت نے جو کیا    بیٹھے ہوں سر بجیب نبی پیش انبیا
ایسے چراغ دیں کو بجھا تار کر دیا    عالم بچشم عالمیاں وامصیبتا

حیراں ہوں نہیں یہ قوم بد اعمال زشت خو    عقبےٰ میں ہوگی کیونکہ محمدؐ کے روبرو
جن نے کیا یزید کے اجرائے کار کو    خوں اُسکی بوسہ گہ سے رواں وامصیبتا

محشر میں آہ فاطمہ جب یوں قدم دھرے    سر ہاتھ میں ہو دوش پہ کپڑے لہو بھرے
اور گود میں جگر کے وہ ٹکڑے ہرے ہرے    تب کیا کریں یہ بے خبراں وامصیبتا

سنکے یہ بات غضبناک ہو وہ تخم حرام
اسمین بہو بچا زن بیچارہ کا فرزند و غلام
زن کو مجروح کیا تیغ علم کر زنہار
کہا اُن دونون نے ای آل محمدؐ کے غنیم

باز اس فعل سے آمان خدا کو جلاد
سن کے یہ حرف بر آشفتہ ہوا بد بنیاد
عاقبت اپنی نہ دے واسطے زر کے برباد
ماری شمشیر کہ ہوجئے وہ بجنات نعیم

راوی کہتا ہی کہ اب آگے کہون کیا ہیہات
قتل جب کرنے لگا اُنکے تئین وہ بدذات
لیگیا دونون یتیمون کو سوئے آب فرات
بولے وہ اُسکے تئین کر کے سلام و تسلیم

رحم کر ہم پہ تو اب بہر خدا اے بد خو
بیچ لے ہاتھ کسی شخص کے جا کر ہم کو
یون ہی گر دلین ہے تو کاٹ ہمارے گیسو
مدعا قتل ہمارے سی اگر ہے زر و سیم

سن کے یہ کہنے لگا دونون سی وہ دشمن دین
غرض اُن دونون یتیمون پہ ہوئی موت یقین
رحم گر چاہو تو یکذرہ مرے دل مین نہین
چپ ہوئے ہو کے وہ راضی برضا و تسلیم

آخر کار جو بے رحم نے کھینچی تلوار
خوف اتنا تھا کہ اب پہلے تو مجکو ہی مار
کہا ہر ایک نے اُس سے یہی رو رو کر زار
دیکھ سکتا مین نہین بھائی کی گردن ہو دو نیم

آگے کیا اُسکے ستم کو مین کہون وا ویلا
جس کا تھا نام محمد اُسے پہلے مارا
جسطرح دونون یتیمون کے تئین قتل کیا
پھر جدا تن سے کیا اُن نے سر ابراہیم

راوی کہتا ہے کہ جب کاٹ لیے اُنکے سر
پیٹھ گئے چھاتی سے چھاتی کو ملا یک دیگر
دو ہین دریا مین دیا ڈال تنون کو لے کر
آخر الامر تہ آب وہ مظلوم یتیم

آج سودا ہمین تو خوب رُلایا تو نے
کہہ کے یہ مرثیہ جیسا کہ بٹھایا تو نے
دل سے ہر ایک کی شادی کو بھلایا تو نے
حشر مین اسکی جزا دیوے تجھے رب کریم

## مرثیہ دیگر

گردون پر از خروش و فغان وا مصیبتا
آفاق بزم ماتیان وا مصیبتا
شیون در درون کون و مکان وا مصیبتا
عالم تمام گریہ کنان وا مصیبتا

خلقت نے شکل جون مہ نو خاک سے ملی
ہر شہر کوچہ کوچہ و ہر دہ گلی گلی
دنیا کی جیب چاک ہی جون گل کی ہو کلی
وا حسرتا جو یان ہی تو وان وا مصیبتا

کرنیکو سر پہ خاک اُٹھاتے ہین ملک
زیر زمین عجب نہین آجائے گر فلک

ہوئے ہیں بدسلوکی جو رخ جفا تلاش
ختم آ گئے اہل بیت کے یاں وامصیبتا

شاہا ہمیشہ اشک مری چشم نم میں رکھ
اپنے عزا کی تا بقیامت الم میں رکھ

اس روسیہ کو یاں تئیں اپنے تو غم میں رکھ
نکلے بدن سے کہتی یہ جان وامصیبتا

## مرثیۂ دیگر

ہاے وہ نانی تمھارا یا نبی
فاطمہ کے من کا پیارا یا نبی

ظالموں نے کر بچارا یا نبی
کیا کہوں کس طرح مارا یا نبی

واں موا پیاسا ترا لخت جگر
تھے جہاں سیراب حیوان سربسر

گرچہ تھا اک نیر کے یہ تاب پر
واں سے دریا کا کنارا یا نبی

گوسفند دن کا جو کاٹیں ہیں گلا
انکو بھی دیتے ہیں پانی اولا

ذبح کرتے وقت ایسے کو بھلا
نیر نہ میٹھا نہ کھارا یا نبی

شاخ سے کوئی اگر توڑے ہے پھول
دیکھنے والے کا دل ہووے ملول

اس تن نازک سی کہہ توکس اصول
ظالموں نے سر اتارا یا نبی

فاطمہ سی کہہ کہ ہو دیں دادخواہ
قتل یوں شبیر ہووے بیگناہ

وہ گلو جو تھا ترا نت بوسہ گاہ
واں چلا خنجر دودھارا یا نبی

گر کہیں مر جائے کوئی بیوطن
اسکو بھی ملتا ہے دس گز کا کفن

یوں پڑا سوکھے تری پیاری کا تن
نے جنازہ نے گھوارا یا نبی

نے کوئی بھائی بھاتے ابن عم
لاش پر ہے لاش بیٹوں کی بہم

ہو گئے سب طعمۂ تیغ ستم
گھر کا گھر اجڑا ہے سارا یا نبی

ایک جو بیٹا بچا ہے عابدین
اسکے بھی جینے پہ ہی کسکو یقین

کوئی عترت کو نظر آتا نہیں
اب تسلی دینے ہارا یا نبی

صبح سے منزل چلے وہ تا بشام
تلووں میں کانٹے چبھے ہر ایک گام

ٹھوکروں سے اڑ گئے ناخن تمام
دشت پہ پر ہے زخارا یا نبی

کہہ تو اس بیکس کی کیا تقصیر ہے
اسکے پاؤں بیچ کیوں زنجیر ہے

کر چک اسکی جلد جو تدبیر ہے
ہو یہ دکھ کب تک گوارا یا نبی

پوچھے جو مسلمین سے نبی کے وہ نور عین
ایمان کا پھر جو فہم ہو جو پائے مشرقین
مارا ہے کس گناہ پہ تم نے مرا حسین
اس حرف کا جواب کہان وامصیبتا

جس پردے کی ملک نہوے محرمان راز
ان اشترون کی پشت پہ ہے جنکے نہین مجاز
دیکھا نہ مہر و مہ نے ادھر چشم کر کے باز
بیٹھی ہین اسکی پردگیان وامصیبتا

خورشید سوئے ابر چلا دیکھ وہ گروہ
لرزہ تمام عرش با این شوکت و شکوہ
کی خاک سر پہ دشت نے رویا ہر ایک کوہ
آئی ندا ز راز نہان وامصیبتا

مقتل سے اس گروہ نے جس دم کیا گذر
تب جبرئیل زانوے غم سے لگا کے سر
آواز ہائے ہائے گئی عرش کے ادھر
بولا کہ اے امام زمان وامصیبتا

جنت کی ہے فضا سے دل اسکا ہٹ اداس
خنجر گلوے تشنہ پہ چلتے وہ کر قیاس
صورت ہے تیرے حال کی ہر آن اسکے پاس
کہتا ہے دیکھ آب روان وامصیبتا

صورت علی و فاطمہ کی کب ہو چین کی
کھسا گیا ہو گود سے جس والدین کی
گوین کہون جگہ ہے مجھو حسین کی
خاطر ہو انکی کس سے نشان وامصیبتا

کس شکل ہائے جا کے مین سمجھاؤن اب انہین
لا کر کسی مقام مین سمجھا ہین سب انہین
سمجھائے سے کسی کے تسلی ہو کب انہین
بیٹھین کہین وہ غمزدگان وامصیبتا

الحق ہے جائے کیونکہ غم انکے خیال سے
جو کچھ کہ بچ رہے ہین جدال و قتال سے
فرزند جنکے رنین پڑے ہوئین لال سے
سو یون اسیر دست سپاہان وامصیبتا

غیر از غبار راہ نہین اور کچھ حجاب
نیزے پہ پیش پیش سر ابن ابو تراب
چادر نہین سرونپہ بجز چادر سحاب
با چشم نیم وا نگران وامصیبتا

کٹتی ہے اہل بیت کی یون صبح و شام راہ
روے زمین پہ عابد محزون مسلم راہ
منزل کی پوچھنا انھین ہر ایک گام راہ
مانند طفل اشک دوان وامصیبتا

گر دا سکے ٹھہرے جا کہ یہان شاہ کی سپہ
ملک ٹھہرے گر کہین تو اشارہ وہ روسیہ
کانٹا نکالنے کو قدم سے وہ بے گناہ
کرتے چلین بنوک سنان وامصیبتا

تا شام قتل گاہ سے اس شکل وہ پلید
آئے نہ بات سکنے کی نہ طاقت شنید
لائے حرم کو آہ با این محنت شدید
جو کہہ چلے یہ مدعیان وامصیبتا

سودا خموش زیادہ نہ کر اب سخن کو فاش
اجزا دگر نہ ہون گے عناصر کے پاش پاش

# مرثیہ

کہون کس سے فلک کی بیوفائی
کہین بھی تخت کی رات ایسی آئی
کہ جن نے آج یہ شادی اٹھائی
کہ بنرے سے ہو بنری کی جدائی

وہ بنرا جسکو سب کہتے تھے قاسم
سو دشت کربلا مین ملکے ظالم
وہ بنرا تھے ملائک جسکے خادم
سر اسکا کاٹ لین یہ بھی خدائی

کہے ماں اسکی ایسا دکھ سہون مین
کہو تو یہ کہ جی کر کیا کرون مین
مرے قاسم سا بیٹا اور جیون مین
عجب ساعت سے یہ شادی اٹھائی

تھو غم کسطرح اس شادی کا باب
ندین دولھا کو ہرگز قطرہ آب
کہین یہ رسم دیکھی تم نے احباب
اجل جی تیغ لے شربت پلائی

مندھے کا چھاجنا کب ہو میسر
دھری تھی بیاہ کی خونسے لگن بھر
نہین چادر کسی سمدھن کے سر پر
کٹی کنگنے کے بندھتے ہی کلائی

کسی ساچق کا دیکھا ہے یہ آئین
بنائین کھانچیان تیر و نیزہ دھر لین
کٹم کے سر کٹا کر مٹکیان لین
چلے دولھن کے گھر یون لے مٹھائی

کرون کیا ذکر آتشبازی کا مین
اٹھایا بیاہ ایسا آسمان نین
انار آسا اگن سے دل بھری ہین
رہی ہے چھوٹ ہر منہ پہ ہوائی

ہوا ہمرسم زن شادی تو بدذات
کیئے مہندی کی شب بنری نے ہیہات
کٹی اس بیاہ مین یون مہندی رات
بنے کے خون سے پہنچے حنائی

یہ سب بنرون نے بنرا سے نرالا
جہان بیٹھے تو ہی لو ہو کا کھالا
چلے آنکھون سے جسکی خونکا نالا
عجب اسکے لیے مسند بچھائی

زمین و آسمان گر کوئی چھانے
کہین دیکھا کہ دولھا کی قضا نے
نہ ان رسمونکے وہ یاد و سکھا نے
لیا ہو تیغ سر سہرا بندھائی

گل آرائش کریان زخم بدن مین
برنگ لالہ خون تھے سرخ تن مین
کنول کے پھول چاک پیرہن مین
اسے کیسے غضب یا کد خدائی

چڑھے جب بیاہنے بنری سی برکو
لٹایا یہ چرخ نے دونون کے گھر کو

ایک تو غم سے پدر کے سینہ ریش
اشقیا بکتے ہین جو کچھ گرد و پیش
نیشِ طعن و طنز سے سو دل مین نیش
کس کو ہے سہنے کا یارا یا نبی

تپ سے جلتا ہے بدن خورشید وش
کچھ نہین ہاتھ اُسکے اور اسکو غش
اس مصیبت پر علاوہ ہے عطش
راہ پہ چلنے کا نہ سہارا یا نبی

کیا کرون غارت کا عترت کی بیان
اُنپہ جو گذری ز دست شامیان
اک ردا چھوڑی نہ دو کی درمیان
تم پہ سب ہے آشکارا یا نبی

پرزے پرزے ہو گیا اکبر مرا
خاک مین اس دشت کی آ گیرا
گود سے میرے گیا اصغر مرا
مل گیا ہر ماہ پارا یا نبی

دیتی تھی اُنکے عوض روز ازل
ملکے سب سمجھا رہی پر اُس محل
دولت کونین مجکو بے خلل
مین نہ وان دامن پسارا یا نبی

سو بڑے کے سر کا برچھی پر وہ خال
باپ نے جب کھینچکر ڈالی نکال
تیر کی تھی حلق مین چھوٹے کے بھال
خون کا اُچھلا پھوارا یا نبی

گرد تازہ ہے جہان پانی سے خلق
پانی کا کرتے تھے وان وہ تشنہ حلق
پیاس سے بچونکو میرے تھا یہ قلق
ہچکیان لے لے اشارا یا نبی

ڈس گیا داماد کو نیزہ ہو ناگ
اقربا مین ہین عجب میری بھی بھاگ
لٹ گیا مانگ مین دولھن کا سہاگ
نحس اتنا بھی ستارا یا نبی

بخت بد لیکیا کہون مین کونسی چوک
گھر کا گھر میرا دیا آفت مین جھونک
لگ گئی کس کی نجانے مجکو ٹوک
لون مین جا کس کا سہارا یا نبی

ہووے جس دن عرصۂ یوم التناد
حال فرزندونکا اپنے رکھیو یاد
لیجیے ہر مظلوم کی ظالم سے داد
بیکسون کا تم ہو چارا یا نبی

الغرض بانو یہ جب کرتی تھی بین
ایکدل کو وان نہ تھا اک لحظہ چین
ہر طرف خونناب دل روتی تھی بین
آب تھا ہر سنگ خارا یا نبی

سودا مجرم ہے بڑا اے شاہ دین
اور کسی جاگہ مفر اُسکو نہین
رو نہین ہے حشر مین جسکے تئین
ہے یہ اور دامن تمھارا یا نبی

ظالمون نے بلا کے یان بدغا … تجھکو مارا ندان واویلا
خاک و خون مین پڑا ہی تیرا تن … ہوگئے بے خانمان واویلا
دھڑ ترا رن مین آہ تڑپے ہے … سر بنوک سنان واویلا
خون مین ڈوبا پڑا ہے گرد ترے … رشک مہ ہر جوان واویلا
کہتے ہین تجکو رو رو اہل حرم … اے کس و بے کسان واویلا
وارث اب عابدین بن کوئی … نزہا در میان واویلا
منہ پر اُس طفل کے برستی ہے … کیا یتیمی کی شان واویلا
ہاتھ مین اُسکے بختیون کی مہار … صورت ساربان واویلا
آج قاسم بنے کا سرخ دہن … خون سے ہے جاے پان واویلا
سر سے تا پا علی اکبر کا … تن ہی لوہولہان واویلا
علی اصغر کا آب پیکان سے … تر ہوا ہے دہان واویلا
اُسکے ماتم مین شہر بانو کی … چشم ہے خون فشان واویلا
یاد کر دمبدم اُسے اب وہ … یون کرے ہے بیان واویلا
کیا ہی تو داغ دیگیا دلین … ہاے مادر کی جان واویلا
تیر تجھ حلق مین لگا کس کا … تھی وہ کس کی کمان واویلا
نہین چادر بھی مجھ کنے جس سے … پونچھون تیرا دہان واویلا
کاش لیجاتی مین مدینے تجھے … رن مین میرے پران واویلا
پانی ہو تو دھوؤن ترا کرتا … یہ جو ہے خون چکان واویلا
دل مین رہتا ہے تیری صورت کا … روز و شب مجھکو دھیان واویلا
پالنا خالی ہے جھلاؤن تجھے … کرکے اُس مین گمان واویلا
غرض اسطرح بانو کرتی ہین … رو رو آہ و فغان واویلا
جسکو سن سن کے کانپتی ہے زمین … لرزے ہے آسمان واویلا
اس سے آگے کسی کو سننے کی … نہین تاب و توان واویلا

ختم تو کر کے مرثیہ سودا
یہی کہہ ہر زمان واویلا

| | |
|---|---|
| کوئی کوٹے ہے سینہ کوئی سر کو | جو نوبت ہے تو یہ نوبت دھرائی |
| زہے شادی کہ جسمین تخت کی رات<br>کہون کیا آرسی مصحف کی مین بات | انگارے ہو گئی چھنے مین نوبات<br>نہ پھر دولھا نے شکل اپنی دکھائی |
| کہین یون بیاہ مین گائی بدھاوے<br>وہ باہم سمدھیانے کو پٹھاوے | کہ ہر اک نوحہ گر نوحے کو آوے<br>الم ہر ایک سے لیوے بدھائی |
| کسی نے کھائے گر اس بیاہ کے پان<br>دیے مین سمدھنونکو بار جو پان | ابھی کے سرخ ہین لوہو سے دندان<br>سوز نجیر انکی گردن مین پنھائی |
| زہے یہ بیاہ جسکی حشر تک دھوم<br>بچاری سمدھنون کو کھانا معلوم | مرین پیاسے براتی ہو کے مظلوم<br>سبھون نے زردہی رو جان اپنی گنوائی |
| کہین یہ بیاہ کا دیکھا ہے معمول<br>بنی سر خاک کر منھ سے ملے دھول | کہ شہ کی چوتھی کو بیچے کہین پھول<br>کہین یون کھیلنے مین چوتھی آئی |
| غرض ارض و سما تا ہو کے برہم<br>کریگا نیک و بد کے دل مین گھر غم | رہیگا جگ مین اس شادی کا ماتم<br>نہین شادی یہ آفت ہے سمائی |
| خموشی ہو سودا یان آگے نہ بول اب<br>ترا کوئین سے برآوے مطلب | کہ ہے اس غم سے عالم جان برلب<br>کہ جیسی تو نے یہ خلقت رلائی |

## مرثیہ مفردہ

| | |
|---|---|
| اے امام زمان واویلا | سید دوجہان واویلا |
| آج تجھ یادگار حیدر کا | نہین جگ مین نشان واویلا |
| رن مین بے سر پڑا ہے تیرا تن | شاہ کون و مکان واویلا |
| نازک اندام پر ترے رنگین | زخم تیغ و سنان واویلا |
| لوتھ پر تیری کوئی آج نہین | شیر بن پاسبان واویلا |
| تجھ بغیر از مدینہ ہے سونا | اے محمد کی جان واویلا |
| جو کہ گذرا ہے تجھ پہ جور و ستم | کیا کرون مین بیان واویلا |
| خلق سیراب و تشنگی سے تری | خشک منھ مین زبان واویلا |

ایک دکھ ہو دل پہ تو اسکو کہون
زخم ہے کاری پہ کاری یا رسول

کھا گئی شمشیر اکبر سا جوان
طوق عابد کے گلے کے درمیان
تیر کا طعمہ ہوئی اصغر کی جان
جسم سے اسکے بھی بھاری یارسول

پانی کی رہ ظالمون نے بند کی
روح میرے شوہر و فرزند کی
بات مانی ہے نہ ان کی بند کی
تن سے پیاسی ہی سدھاری یارسول

آدم و حیوان سے لیکر تا بہ مور
پانی دینا مین بہت شیرین و شور
پیتے ہین پانی کرورون در کرور
نے انھین بیٹھا نہ کھاری یارسول

یہ ترے فرزند پر ہو ظلم دہر
دیکھتی ہون گر کہین پانی پہ لہر
جائے وہ دنیا سے پیاسا ہائے قہر
لگتی ہے مجکو کٹاری یا رسول

کیا کرون بیٹی کی شادی سے سخن
نتھ سہاگ اپنے کی کہلا کر دلھن
بھرے لوہو سے دھری گو یا لگن
تخت پر چڑھتے ہی اُتاری یارسول

بیٹی کو دولھن کہین ہو بیاہ جب
آرسی مصحف نے کیون شادی کی شب
اس دولھن کو بیوہ زن کہتے ہین سب
کی نہ اس سے سازگاری یا رسول

دلہن سمدھن کیا نہ کہتی ہوئے گی
بدشگون گہ کہ بہو کو روئے گی
لال سا بیٹا جو اپنا کھوئے گی
کسطرح کی ہے یہ خواری یارسول

ہے یہی بہتر کہ مین بھی اب مرون
معذرت تسدن مین سمدھن کی کرون
ایک دُکھ جو ہووے تو اُسکو بھرون
یا نبو کی غمگساری یا رسول

رات دن اس غم سے مین سوتی نہین
اس مصیبت بیچ کب ہوتی نہین
کس گھڑی مین پیٹتی روتی نہین
حال ہے مجھپر یہ طاری یارسول

مہربان کرتی تھی جب بانو یہ بین
پیٹ سر گاہے کہے تھی واحسین
تھا عجب ارض و سما مین شور و شین
گاہ رو رو کر پُکاری یارسول

## مرثیہ دیگر

غم ہے مجنون حسین و دل عالم وادی
چاک نے پیرہن خلق کے ہو کر ہا کی
اشک کی فوج ہے زنجیر بہ از فولادی
چشم سے تابقدم راہ اُسنے بتلادی

## مرثیہ دیگر

کرتی ہین بانو یہ زاری یارسول
مرچلی ہے غم کی ماری یارسول
اب سکینہ بھی تمھاری یارسول
باپ بن باباکی پیاری یارسول

کسطرح سے کہو تو بہلاؤن اُسے
ہو سمجھ اسمین تو سمجھاؤن اسے
باپ کیدھر ہے جو دکھلاؤن اُسے
یہ تو نادان ہے بچاری یارسول

دیکھ حال اُسکا جگر میرا بھنا
ان نے جسکے پاؤن کا کھٹکا سُنا
رات رو رو کر مین اپنا سر دُھنا
اُس کو باباکہہ پکاری یارسول

گر اُسے نیند آگئے جاتی ہے اچپٹ
جائے ہے رو رو کے اسکا دم پلٹ
ہائے بابا ہائے بابا پھر ہے رٹ
رات یون کٹتی ہے ساری یارسول

مجھسے کہتی ہے کبھو ہو بیقرار
یہ کبھی روتی ہے ایسا ڈھاڑ مار
ان کہین تو جاکے باباکو پکار
خون دل ہوتا ہے جاری یارسول

کہتی ہون ٹک چپ ہو بابا آئیگا
ہائے کب بھول اسکے دلسے جائیگا
بی بی کی خاطر کھلونے لائیگا
مین تو اب پھسلا کے ہاری یارسول

باپ کو دیکھے گی یہ روز جزا
دل ہوا لے آس اس سے بھی مرا
جھوٹی باتین مین بناؤن تا کجا
دیکھ اسکی بیقراری یارسول

اسکو تسکین دون مین لیجا کر کدھر
باپ کا اسکو دکھا دیتے ہین سر
رونے سے ذرہ بھی تھمتی ہے اگر
لاکے یہ ملعون ناری یارسول

جتنا کہتی ہون کہ اسکو مت دکھاؤ
ڈر خدا کا بھی تو اپنے دلمین لاؤ
سر کو اسکے باپ کے اس سے چھپاؤ
کون سنتا ہے ہماری یارسول

چند روز اسکا رہیگا گر یہ حال
باپ کا غم جان کا اسکی ہے کال
پھر نہین جینے کا اسکے احتمال
اسکو ہے اب دم شماری یارسول

اکبر و اصغر سے ہو بیٹھی نراس
میرے سامی کی یہی اک میرے پاس
عابد بیمار کی ہے کس کو آس
رہگئی ہے یادگاری یارسول

یہ ستم اور ظلم مین کب تک سہون
جی مین آتا ہے کہین جا مر رہون

وہ جو فرزند محمد کے پڑے تھے بے سر
ایک کی لاش زمین کھود نہ وان گڑوا دی

تاچہل روز بہ بستر تن بیجا اُس ٹھانو
ہائے اِسطرح کیا قتل نبی کا وہ گانو
یون پڑے تھے کہ کہی دھوپ تھی اُنپر گہ چھانو
شہر اسلام مین تھی جس کے سبب آبادی

چرخ نے تخم ستم واسطے اُن کے بویا
تیغ کیواسطے تھا روز ازل سے گویا
رہا اُس تخم کے پھل کھانے کو اُن کا جویا
گردن آل محمد پہ خسط آزادی

نہ تو سمجھے یہ لعین ذات خدا کو حاضر
دین سے منہ موڑ کے دریا مین لہو کے آخر
نہ کیا پاس علی کا نہ نبی کی خاطر
کشتی آل نبی شامیون نے بٹھلا دی

لوٹ کر لیچلے جب اہل حرم کو ہیہات
جو سوار اشترونکی پشت پہ تھین مستورات
اُس مصیبت کی کہان تاب جو کہہ سکتی بات
مان بتول اُنمین کسو کی تھی کسو کی دادی

قصہ لیجانیکا آگے نہ کہے یہ ناکام
اہل بیت نبوی شقیون نے پہونچا کر شام
ہے یہ ڈر سوئے ادب پر نہو اسکا انجام
جا کے دی اپنے خلیفہ کو مبارکبادی

غدر وہ آل نبی سے کیا شیطانون نے
حیف کفار کے نزدیک مسلمانون نے
نہ جسے آنکھون ہی دیکھا نہ سُنا کانون نے
کر دیا خانۂ دین بیت ہو جون ایرادی

بس خوشی از رہ انصاف کر اب اسکو غور
ان دونون تجھ سے موالی رکھین صحبت کسطور
اشقیا جب کرین مولائے دوعالم پر جور
دلین کسطرح محبون کے ہوجائے شادی

مہربان غم نے خوشی کو جو کیا بحث مین بند
دل سے عالم کے اڑی یون کہ جون آتش سے سپند
کھائی آئیکی محرم مین خوشی نے سوگند
ظالمون پر گئی نزدیک خدا فریادی

## مرثیۂ دیگر

گیا گودی مین جب مرجھائے اصغر
فلک ایسا ستم دکھلائے اصغر
لگی بانو یہ کہنے ہائے اصغر
جیون مین اور تو مرجائے اصغر

نہ تھی اُمید تو یہ دن دکھاوے
اکیلا یون مجھے تو چھوڑ جاوے
شب و روز اپنے ماتم مین بٹھاوے
یہ مان اب کس سے دل بہلائے اصغر

مری گودی سے کیونکر اُٹھ گیا تو
مین حیران ہون یہ کیا جادو کیا تو
نہ پائون سے کبھی ہرگز چلا تو
تجھے اب کون مجھ تک لائے اصغر

غم ہو سینے میں تو کیونکر نہ کرے اشک ہجوم
مل کے باہم یہ محرم میں مچاتے ہیں دھوم
طفل و دیوانہ چلے آتے ہیں لازم ملزوم
جسکو دیکھوں ہوں سو ہاتھ انکے سے ہے فریادی

پھر ہوئی از سر نو جب سن ہجری کا سال
دیکھکر اُسکو یہ ہو جائے ہے اُسکا یہ حال
شعلہ کر دیوے ہے اُسے ماہ محرم کا ہلال
کہ نہ ویرانہ ہی چھوڑے ہے نہ پھر آبادی

آہ ہے اُسکا علم اور سرشک اُس کی فوج
گڑھ کو عشرت کی معاینت کرے اُسکا اوج
آئے ہے سینے سے وہ چشم تلک نالے کی موج
تاب کیا رہ سکے دلمیں جو سرور و شادی

ایکدن غم سے خوشی نے یہ کہا سن اے غم
کام دنیا کا ترے ہاتھ رہے ہے درہم
تجھسے بیچین ہے تا جور و ملک سے آدم
دلکو آفاق کے تئیں کس لیے یہ ایذا دی

سن کے بولا جو اذیت میں ہیں مجھسے احباب
اُنکے احوال کو ٹک دیکھیو تو روز حساب
حق میں اُنکی یہ اذیت کو سمجھ عین صواب
تیرے سکھ دینے سے جن شخصوں کے دل ہیں عادی

وہ مسلمان ہیں کریں آج گریبان نہ جو چاک
وہ مسلمان ہیں نہ منہ پیٹیں جو ہو کر غمناک
وہ مسلمان ہیں نہ ڈالیں جو سر اپنے پر خاک
وہ مسلمان ہیں تجھے دلمیں جنھوں نے جا دی

وہ ہی دیندار ہے جسے آل نبی کا ہو درد
وہ ہی دیندار بھرے آج کے دن جو دم سرد
وہ ہی دیندار رٹے چہرے سے اپنے جو گرد
وہ ہی دیندار ہے جسے اندنوں میں ایذا دی

کسطرح دو نہیں کہو دل کو محبوں کے چین
کیا کہوں تجھسے مفصل اسے یعنی کہ حسین
تشنہ لب ذبح ہوا سبط رسول الثقلین
باپ جسکا ہے علی ماں ہے پیمبر زادی

خویش و فرزند و عزیز اُسکے لیے جدم مار
جتنے نامرد تھے دنیا کے اُنھوں سے تلوار
تن تنہا وہ رہا اُسپہ تو پھر ایک ہی بار
نہ سکیلے کی چلے بن رہی نہ فولادی

گذری اُس دم جو کچھ اُس سید ابرار کے سر
نہوئی ہوگی نہ ہووے گی گنہگار کے سر
سبط احمد ولد حیدر کرار کے سر
کسی جلاد سے آفاق میں یہ جلادی

جو رزخمی ہو گرا گھوڑے سے جب وہ شہ دین
خاک پر ڈال دیا اُس تن عریان کے تئیں
اُن نے سر کاٹ لیا تھا جو وہ آل شمر لعین
نہ کفن کے لیے دی اُسکو گزی نے کھادی

دیکھ وہ سر کہا جن نے ہے یہ صورت کس کی
ہے یہ وہ شخص کہ ہے بنت نبی ماں جس کی
یہ سخن بولی لعینوں میں زبان جس کسکی
باپ کو تھا یہ نبی رابطۂ دامادی

جب سے لگے چلنے لعین دھر کے وہ سر نیزے پہ
اپنے رستے تو کیے دفن جنازہ پڑھ کر

کدھر جا کر مین اپنا پیٹ مارون
نچے مین کاشکے جایا نہ ہوتا
تو یہ دکھ تو نے یہان پایا نہ ہوتا
کہانتک مان ترا غم کھائے اصغر
مرا بیٹا تو کہلایا نہ ہوتا
کہ تو پیاسا جہان سے جائے اصغر

سکینے کی مین تو اب آویگا سیراب
پلایا کسطرح کا اسکو تین آب
کوئی دم اس بچے کو ہویگی تاب
ہوا یہ جس سے اے بابائے اصغر

وہ دن جسدن سے خطرہ مین جہان ہی
یہ اسدن آرزو سے مہربان ہے
زبان پر سب کی حرف الامان ہی
کہ اس عاصی کو تو بخشائے اصغر

## مرثیہ حضرت

مقتول حق ہی جسکو کچھ غم حسین کا ہے
جن و بشر مین شیون باہم حسین کا ہے
لازم جہان مین ماتم ہردم حسین کا ہے
یہ غم حسین کا ہے ماتم حسین کا ہے

یہ غم ہی تا قیامت ہردم ہوئے ہے برپا
آواز صور جیسے ہر ایک کا ہے نعرا
ہی عنقریب ہووین افلاک جا سے بیجا
شیون ز شور محشر کیا کم حسین کا ہے

پوچھے جو کوئی مجھسے کیا دون جواب اسکو
ہی جو بشر جہانمین ملتا ہے آب اس کو
کب اس ستم کی آوے سننے کی تاب اوسکو
خنجر سے حلق پیاسا توام حسین کا ہے

پانی سے اے عزیزو سب کی ہی زندگانی
دیویگا کون اسکو وان بھرکے جام پانی
پونچا نہ جسکو ان نے مرگ اپنے جی مین ٹھانی
جسکو مین سوچتا ہون سو جم حسین کا ہے

سب خویش و اقربا تو اسکے گئے ہین مارے
سیراب جس جگہ ہین وحش و طیر سارے
پانی لے آئیو وہ کس کے تئین پکارا ہے
ہونٹونپہ تشنگی سے وان دم حسین کا ہے

سب یار و یاور اسکے مارے پڑے ہین زمین
اندیشہ ٹک کرو تو یارو کہ جوگ من مین
کوئی نہین ہی اسکا اب بیکسی کے بین
غربت سوا کوئی بھی ہمدم حسین کا ہے

جان برلب آرہا ہے دل زندگی سے مایوس
کوئی نہ پاس اُنکے تھا وہ جنھون سے مایوس
اندیشہ آبرو کا اور فکر پاس ناموس
مین کیا کہون کہ یہ کچھ عالم حسین کا ہے

نے دوست پاس اسکے کوئی نہ آشنا ہی
آگہ نہین ہی اُس سے کوئی مگر خدا ہی
ڈالے نہ دشمن اوپر ایسی فلک تباہی
اس حال مین محب و محرم حسین کا ہے

جو کوئی تجکو اب مجھ پاس لادے
تری مان ہر دم اُسکے صدقے جاوے
وہ باندی کرکے مجھے اپنی بٹھا دے
سبب جسکے سے تجکو پائے اصغر

تجھے جب پیار سے ٹک مین بلاتی
جو روتا تو پنگھوڑے مین جھلاتی
تھپک کر گود مین اپنی سلاتی
یہ دکھیا اب کسے بہلائے اصغر

مری آنکھون کا تو نور بصر تھا
تجھی سے اے بچے روشن یہ گھر تھا
اور اپنے باپ کا لخت جگر تھا
تو کیون جاتا ہے روٹھا وائے اصغر

سکینہ پوچھتی یون مجھ سے آئی
جگائے سے نہین اُٹھتا جو بھائی
اسے معتاد کیون زیادہ کھلائی
اسے مان کسطرح بہلائے اصغر

بہن کب تک ترے بن دکھ بھریگی
نہ بھائی ساتھ ہی تیرے مریگی
جو تو ہی نہین تو کیا جی کر کریگی
گئی ہے یہ بہت گھبرائے اصغر

وہ قوم بے حیا دور از حمیت
ہین اے کاش کے دیتی اذیت
ستم ہی کی اگر رکھتی تھی نیت
روا رکھتی نہ وہ ایذائے اصغر

چھٹ اسکے کیا تھی اس بچے کی تقصیر
بھلا اسیر اسے یون مارے تیر
کہ رو رو کر طلب کرتا تھا یہ شیر
کہ منہ کو کھول کر رہجائے اصغر

چھدا کر تیر سے پیاسا گلا تو
بلا لون بول تو منہ سے بھلا تو
مجھے دکھیا کر اس جگ سے چلا تو
تری مان ڈھکنے تری چلائے اصغر

لیے گودی مین اس کو شہربانو
کہے تھی ہائے یارب مین نہ مانو
کبھی بیٹھے تھی سر ادر گاہ زانو
نہ جبتک تو مجھے بلوائے اصغر

جہان اک بوند پانی کی نہووے
ترے کرتے کا لوہو کیونکر دھووے
کرے کیا گر تری مان دان نہ رووے
تجھے کس چیز سے نہلائے اصغر

نہ یان کپڑے کا ٹکڑا اے کفن ہے
اٹھانیکا ترے کہ کیا جتن ہے
نہ کوئی ساتھ اپنے گورکن ہے
کوئی کیونکر تجھے گڑوائے اصغر

جو روٹھا ہو تو مین تجھکو مناؤن
یہ غم مین کسطرح دل سے بھلاؤن
اگر جاتا رہا ہو ڈھونڈھ لاؤن
تجھے جب اس طرح موت آئے اصغر

مین کیا کہکر تجھے نبچے پکارون
جو بولے تو تو جی تجھ اپنا وارون

دین کے راہ زنون نے ہو فراہم ہیہات
لوٹی کربل مین مدینے سے جو آئی تھی برات

غارت اس طرح کیا ہاے پیمبر کا گھر
مرنیوالے تو موے جی سے سنبھے جو اکثر
نہ سر زن پہ ہی چادر نہ تن مرد پہ سر
جاتے ہین کرین پوشش کیلئے قطع حیات

گھر کو شادی کی عوض روشنی کی آتش دے
دولہا دولھن سے عجب بھاگ ہین یار و جنکے
ورپہ سر پیٹنے سے خلق کے نوبت باجے
تحت کی رات کرے دنکو قیامت کی رات

دونون سمدھیانے یہ لوٹے گئے تج کر کے وطن
کس گھڑی بیاہ اٹھایا تھا کہ دولہا دولھن
عوض خلعت شادی بنہ ملا شہ کو کفن
وردے دل کے بہم کہنے نہ پاے وہ بات

صبح سی بیٹھین ہین سراپنے برائی تا شام
دیکھکر حال یہ کہتے ہین کھڑے خاص و عام
شام سے صبح تلک لے کیلئے دولہا کا نام
بیاہ کا دن نہین دولہا کا یہ ہی روز وفات

کوئی روتا ہی کھڑا ڈالے لگے سر پے خاک
کسکا ماتم ہے یہ پوچھے ہی کوئی ہو غمناک
سینہ کوٹے ہی کوئی کرکے گریبان کو چاک
شادی کی آج تلک دیکھے نہین یہ حالات

غیر زنجیر نہ سمدھن کے گلے دیکھا ہار
اور شربت سے جو پوچھو تو کرون یہ گفتار
پان جو کھا دے سو ہی سمدھی کی تن مین سوفار
تشنہ نوشہ کو کیا ذبح لب آب فرات

یہ عجب بیاہ ہی جسمین نہ کہین رنگ نہ راگ
اس نویلی کے عوض ہینے عجب دیکھے بھاگ
ورنہ ہر شادی مین سب گاتی ہین دولھن کی سہاگ
نوحہ کرتی ہین منڈھے کے تلے بیٹھین عورات

چشم ہر ایک کی خوناب سے ہی مالا مال
گرد دولھن کے سبھی بیٹھین ہین کھولے ہوئے بال
ڈوبے ہاتھو نہین سبھون کے ہین لہو سے رومال
شادی کی لوگونکے دیکھے ہین کہین یہ اوقات

کون ساعت تھی بخا ہین کہ ہوئی جب نسبت
غرض ایسی بھی نہ دیکھی ہین کسی کی قسمت
زہر کا گھونٹ ہوا وہ جو پیا تھا شربت
پاس دولھن کے یہ دولہا نہ رہا رات کی رات

راؤ چاؤ سے بنا کوئی یہ دیکھا ہی نراس
حیف صد حیف اجل اسکی ذ بنری کے پاس
جسکے دلسے کہ کسی طرح کا نکلے نہ ہلاس
نہ دیا جینے اسے بیٹھ کے اک دم لو بات

بیاہ ہوتا ہی کسیکا یہ زمانے مین کہین
ایسے دولہا دولھن آفاق مین دیکھی ہی نہین
خوشی و خرمی ہوتی ہے قبیلے کے تئین
غم سے شادی کے جھونکے نہین تا حشر نجات

ہان کے دولہا کی رو رو کے بصد آہ و فغان
خاک مین ہاے پڑا ہی تو لہو مین غلطان
زیر سر ہی عوض تکیہ ترے نوک سنان
دیکھون اب کونسی آنکھو نسے مین یہ مکروہات

تیغ ستم سے بھائی جا جس جگہ موا ہے
بیٹا رہا سو دونون کی تو تہ پر گرا ہے
اُسجا بھنج بھتیجا مارا وہین پڑا ہے
قتل اسطرح قبیلہ ہمہ حسین کا ہے

صورت یہ کشت و خون کی بن کربلا مین آئی
یون گردن اپنی کن سنے مع اقربا کٹائی
تڑپے ہے یان بھتیجا وان لوٹتا ہے بھائی
کٹنے کا جسطرح سے عالم حسین کا ہے

جو زیر تیغ آیا چھوٹا بڑا اُنھون مین
کوئی بھتیجا کوئی ہے بھانجا اُنھون مین
کیا کیا عزیز اُسکا بیجان تھا اُنھون مین
بیٹا کوئی ہے اُسکا جو غم حسین کا ہے

گھیرے ہوئے اب اُسکو فوج مخالفان ہے
مارے ہے تیر جسکے وان ہاتھ مین کمان ہے
ہر اک کی تیغ کا وہ تن بہر امتحان ہے
تودے سے آج سینہ کیا کم حسین کا ہے

تیغ و تبر سے اُسکے ہین تن پہ زخم کاری
تاب و توان و طاقت سب اُن نے اپنی ہاری
اور جا بجا بدن سے خون ہو رہا ہے جاری
حال اس قدر مجبور ہم حسین کا ہے

ہر زخم تن کا جون گل اب ڈہڑ ہا رہا ہے
گویا تمام میان پھولوں سے چھا رہا ہے
جون آب جوئے خون کو تن لے بہا رہا ہے
قتل اسطرح سے گل کے موسم حسین کا ہے

گردن سے یون تن اُسکا دیکھا گیا ہے کیونکر
سُن لوگے کوئی دم کو نیزے کی پہر سنان پر
سر تا قدم ہے زخم شمشیر و تیر و خنجر
ہر گیسوئے معنبر پُر خم حسین کا ہے

ٹکڑے کر اُسکے تن کو جسوقت سر اُتارا
جھک جائے شاخ اوپر جیسے گل ہزارا
کیونکر ہوا فلک کو یہ دیکھنے کا یارا
نیزے کی نوک پر سر یون خم حسین کا ہے

ہوتین جو فاطمہ اب جان اپنی اسپہ کھوتین
پانی اگر نہ ملتا اشکون سے اپنے دھوتین
اور بیٹ کر سرہانے دیکھ اُسکا حال روتین
لوہو سے پیرہن جو پُر نم حسین کا ہے

بن کربلا مین یار و ظالم جو تھے جہانتک
اہل زمین سے لیکر اب اہل آسمان تک
دست تعدی اُنکے پہونچے ہین اب کہانتک
جو کوئی ہے سو اُسکو ماتم حسین کا ہے

چاہے جو روز محشر کوئی نجات اپنی
اے مہربان بسر کر غم مین حیات اپنی
سر خاک ڈال کاٹے رو رو کے رات اپنی
سب ماتمون مین ماتم اعظم حسین کا ہے

## مرثیہ حضرت

چرخ کی بدمستی آج ہوئی ہے اثبات
حال سے خلق کے غافل ہے نپٹ یہ بدذات

میری آنکھوں میں ہی بن انکے اندھیر
ہائے میرے ماہ پیارے کیا ہوئے

صبح اٹھکر دیکھتی تھی ان کے منھ
گئے کدھر کیا جانیے وہ ہائے دکھ
دیکھنے سے انکے تھا مجھ دل کو سکھ
مجھسی دکھیا کے دکھیارے کیا ہوئے

انکے غم میں روتے ہیں روح الامین
پوچھتے ہیں یا امیر المومنین
سر ٹپک پیغمبران مرسلین
عرش کے دے گوشوارے کیا ہوئے

حال دنیا کا جو کرتے ہیں نگاہ
کہتے ہیں جن و ملک بھر بھر کے آہ
سے زمین تا آسمان سب ہیں سیاہ
دین و دنیا کے ستارے کیا ہوئے

آج سونا ہے مدینہ ان بغیر
ڈھونڈھتے پھرتے ہیں انکو وحش و طیر
خالی ہے وہ جا جہاں کرتے تھے سیر
تھے جو لخت دل تمہارے کیا ہوئے

وہ جو تھے دونوں ترے نور بصر
کھیلتے پھرتے تھے ہر شام و سحر
نائی پیغمبر کے زہرا کے پسر
وہ جو ہر اک کے دوارے کیا ہوئے

دیکھکر جنکے تئیں ساتوں فلک
آدمی سے لیکے تا حور و ملک
گرد پھرتے ہیں زمین کے اب تلک
جاتے تھے سب جن پہ واری کیا ہوئے

چھپ گئے زیر زمین وہ آفتاب
صفحۂ دنیا کا رو ہے سیاہ تاب
شامیوں کے ہاتھ سے آئی شتاب
ہائے دو جگ کے اجیارے کیا ہوئے

پالنا جنکا جھلاتا جبرئیل
باپ سے دلواتے کوثر کی سبیل
پھر آمرزش تھی امت کے کفیل
ہائے وے حق کے سنوارے کیا ہوئے

ہے دل عالم کو انکے غم کا روگ
جو تھے کے سب اقربا کہتے ہیں لوگ
سالکان عرش تک ہے انکا سوگ
دین کے سالار سارے کیا ہوئے

ہائے جو تھے دین اور دنیا کے تاج
دھر پڑے ہیں خاک و خوں میں انکے آج
جن سے یاں ایمان نے پایا رواج
سر تنوں سے ہو نیارے کیا ہوئے

اب غرض زہرا یہ کرتی ہیں کلام
رو رو کر کہتا ہے عالم ہے امام
آنکھوں سے بہتے ہیں نالے صبح و شام
حق کی نظروں کے نہارے کیا ہوئے

غم سے انکے زار ہیں سب انس و جان
انکے ماتم میں سکے ہے مہربان
سر کو اپنے پیٹتے ہیں کروبیان
ہائے وہ حیدر کے پیارے کیا ہوئے

نہ قدم پیچھے بچھونا ہے نہ سر پر سایا
چرخ ظالم نے ہمین آگے دے یہ لٹوایا
ہے پڑا خاک پہ شادی مین جو کوئی آیا
کہ نہ خیمہ رہا نہ فرش نہ مسند نہ قنات

زخم ہر ایک برائی کے بدن پر کاری
سرنگون بیٹھی ہے غمگین دلھن من ہاری
دیکھ نوشہ کو تو حلقوم سے ہے خون جاری
دمبدم آنکھون سے ٹپکے ہین لہو کی قطرات

بیاہ ایسے بھی زمانے مین کہین ہوئی ہین
دیکھکر حال کو ان دونونکے سب روتی ہین
دولھا دولھن کے نصیب ایسی کہین پھوٹی ہین
پیٹتے حیوان سے اب تا بہ جمادات و نبات

غرض اس شادی سے تا حشر رہینگے غم مین
روز و شب خاک بسر ہوئین گے اس ماتم مین
جتنے مخلوق خدا کے ہین اس عالم مین
آدم و دیو و پری حور و ملک اور جنات

طاقت اب سننے کی آگے نہین یہ نظم بیان
سودا کہتے ہین یہ تجھسے سبھی اب خرد و کلان
خون دل ہر مژہ چشم سے کب تک ہو روان
ختم کر مرثیہ بھیج آل محمدؐ پہ صلوات

## مرثیہ حضرت

ہائے فے حیدر کے پیارے کیا ہوئے
تھے وہ شہزادے ہمارے کیا ہوئے
کیا کہین رن کو سدھارے کیا ہوئے
کربلا مین کن نے مارے کیا ہوئے

فاطمہ کہتی ہین رو رو زار زار
انکے بن دیکھے نہین مجکو قرار
کیا ہوئے فرزند میرے تاجدار
کوئی اتنا جا پکارے کیا ہوئے

دلکے میرے چین اور نور عین
دھوتی تھی ہر دم مین جن کے پیرہن
چاند سے ٹکڑے تھے اور گل سے بدن
سو مری آنکھونکے تارے کیا ہوئے

جن کو مین اتنا کیا تھا بر مین پال
دیکھ نہین سکتی تھی بھوکا سو وہ لال
شست و شو کرتی تھی جنکے سر کے بال
تشنہ لب دریا کنارے کیا ہوئے

گھر مین اب مجکو نظر آتے نہین
کوئی تو ڈھونڈھو بھلا جا کر کہین
روتے روتے غم سے یہ آنکھین ہین
بیوطن بیکس بچارے کیا ہوئے

صدقے مین جاتی تھی جن پہ کر نگاہ
تھا گلا جنکا نبی کی بوسہ گاہ
گر کہین جاتے تو مین تکتی تھی راہ
دے پیمبر کے دلارے کیا ہوئے

گر نظر آتے وہ مجکو لاکھ بیر
دیکھنے سے انکے ہوتی تھی نہ سیر

دیکھ مقتل کی طرف کرتے یہ گفتار چلے
مرنیکو تم جو چلے کیون نہ ہمین مار چلے

کس سبب کرنے سے جو ہم سے تم منھ موڑا
مگر اس دن کیلیے تم ہمین جیتا چھوڑا
خنجر و تیغ و تبر کا تو نہ تھا کچھ توڑا
اس طرح لیکے ہمین قوم ستمگار چلے

ہم سوار اونٹو نپہ ایسے کہ نہین جنکے مجاز
ناتوان زین عبا جس سے نہ نکلے آواز
ہم سے نزدیک اجل اور سفر دور دراز
کھینچتا اُن کی مہار آگے وہ بیمار چلے

پابرہنہ ہے وہ اور راہ پر از خارستان
بسکہ ہارے ہے بدن اسکے نے اب تاب و توان
کاٹنے چبھ چبھ کے ہر اک تلوے سے ہے خون ان
گاہ بیہوش گئے ہوکے وہ ہشیار چلے

ظالمون نے یہ جفا و ستم ہمپہ کیے
جسکی ہم آرزوئین کرتے تھے جینے کیلیے
سو طرح عابد بیمار کو آزار دیے
سو وہ یون گریہ کنان زیست سے بیزار چلے

ہجر کا بسکہ تمھارے ہے الم اوس پہ کمال
راہ چلنے مین یہ اُسکا ہے نقاہت سے حال
واے افسوس پدر دمبدم اُسکا ہے مقال
لڑکھڑاتا ہوا جون زخمی سرشار چلے

تن بدن اپنے سے اصلا نہین رکھتا ہے خبر
یاد کر تمکو وہ کہتا ہے یہ آہین بھر کر
جا بجا خاک اڑاتا وہ چلے ہے سر پر
مارین ظالم تمھین اُن پر نہ مرا وار چلے

غم تمھارے مین جلا جاے ہے وہ چشم پر آب
دیکھ سکتے نہین ہم اوسکے سر اوپر یہ عذاب
اُسکا دل آتش حرمان سے نہایت ہے کباب
یون اوسے گھیرے ہوئے لشکر کفار چلے

اس سفر مین کے اب ہمسونکی ہے غمخواری
ایک عابد سو گرفتار غریب آزاری
کون ایسا جو غریبون کی کرے دلداری
یون تمھین چھوڑکے بے یاور و بے یار چلے

آن لعینون نے نہ دی اتنی بھی ہمکو فرصت
تم بن اب لائے ہین یہ سر پہ ہمارے آفت
دفن کر لاشونکو یان تم سے جو کرتے فرقت
ہو جدا تم سے ہم اس طرح سے ناچار چلے

جو کہاتا تھا ہر اک آن دم و ہوش ترا
جسکو جاگہ تھی شب و روز ہر اک دوش ترا
دائما طفلی مین رہتا تھا ہم آغوش ترا
سیس اُسکا ہو سر نیزہ کی دستار چلے

خاک و خون مین ہین پڑے تیرے عزیزونکے تن
اور ہم ساتھ لعینون کے باین رنج و محن
نہ سر و سایہ ہے ان پر نہ انھین گور و کفن
پیٹتے سینہ و سر روتے ہوئے زار چلے

قتل کر تیرے جگر گوشونکو شامی بے پیر
کسی کے طوق سگلے ڈال کسی کے زنجیر
اس مصیبت سے ہمین اچھے دن کر کے اسیر
شام کو لیکے ہمین خیل گنہگار چلے

## مرثیہ مربع

سن اے گردون اگر تو دون نہوتا
مدینے سے کبھی بیرون نہ ہوتا
تری گردش سے شہ محزون نہوتا
اور اُسکا کربلا مین خون نہوتا

نجاتے اس طرح کوفے کو حیدر
نکرتا قتل شاہ دین مقرر
بلاتا ابن ملجم بھی سمجھکر
جو قتامہ پہ وہ مفتون نہ ہوتا

نہ روتین حضرت خاتون جنت
اُن آنکھون سے کہون کیا بیمروت
نہوتی اسقدر اُن پر مصیبت
روان یون چشمۂ جیحون نہوتا

نہ ملتا زہر کا پیالہ حسن کو
جلاتا دھوپ مین کون اُسکے تن کو
حسین ابن علی جاتا نہ رن کو
جو دشت ماریہ گلگون نہ ہوتا

کہین ہین شہر بانو آہ بھر کر
ہوا جو کچھ کہون کیا میرے سر پر
ڈوبایا سعد کو نی نے مرا گھر تو
نہوتا یہ جو وہ ملعون نہ ہوتا

نہ مرتا اکبر و اصغر بچارا
نہ لٹتا ہائے یون خیمہ ہمارا
نجاتا جنگ کو قاسم دلارا
جو فوج شام کے مقرون نہوتا

حسین ابن علی کا غم ہے ایسا
بناے گریہ کا ہمدم ہے ایسا
جہان مین اور غم کوئی کم ہے ایسا
نہ روتا کوئی جو یہ مضمون نہوتا

جو باز آتا فلک جور و جفا سے
نہ کرتا یہ بدی آل عبا سے
خجل ہوتا نہ حضرت مصطفا سے
ترا کاسا اگر واژون نہوتا

جو ذکر ماتم شبیر و شبر
کسی سے تا بروز حشر یکسر تو
نہوتا شاعری مین گر مقرر
کوئی مصرع کبھی موزون نہوتا

سنا احوال تم نے اے عزیزان
نہ ہوتا ماتم شاہ شہیدان
کہے کیا تم سے آکے مہربان خان
تو کوئی دیتا مین یون محزون نہوتا

## مرثیہ مربع

شام جب اہل حرم ہوکے گرفتار چلے
چشم گریان دل بریان جگر افگار چلے

جگر غنچہ کو ماتم نے کیا چکنا چور ہو
گل پہ شبنم بھی کہتی ہی کہ گریان ہین ہم

صبح کو باد صبا ڈالے تھی سر اپنے پہ خاک
جسکو مین انجمن سے پوچھا کہ تو کیون ہی غمناک
سینہ ہی آج بھی پھولوں کی کلیوں کا چاک
ہولے ہی تعزیہ داران شہیدان ہین ہم

جانتو ہو کون ہین یہ دشت بلا بیچ شہید
کر گئی جن کو تہ تیغ لعین قوم یزید
علی اور فاطمہ کے سبط ہین وہ فرزند سعید
انکے ماتم کے سبب غلط د ترسان ہین ہم

تہی کو کاٹ کے ہے فائدہ کرنا پیوند
قاطع اس نخل کے اتنے جو پھرے ہین خرسند
کیون کیا ابن پیمبر کا جدا بند سے بند
کیا سمجھتے یہ نہین مورد نقصان ہین ہم

شاخ بے برگ پہ چنچے کو ذرا کر تو نظر
کہتے ہین اہل حرم لے خبر اسے پیغمبر
سر حسین ابن علی کا ہی یون ہی نیزے پر
تجھ تئین آ نہین سکتے کہ اسیران ہین ہم

ہم سمجھتے تھے کہ ہم ہین گل باغ نبوی
جھٹکا دامن کے تئین ان سے طرفہ جنکی لی
گردش چرخ نے یہ ہم سے بدی ایسی کی
دشت غربت مین مگر خار مغیلان ہین ہم

اس مصیبت مین ہمین اپنے کہاںسے لاوین
چشم پوشی وہ کرے جسکی طرف ہم جاوین
ہین یہ وہ لوگ محمد سے نہ ہوشرماوین
گویا اس بادیہ مین ریگ بیابان ہین ہم

یا نبی کا جس کہ اس قوم مین کرتے ہین سوال
گو کہ نزدیک نہین ان کے محمد کی آل
سامنے لا کے زمین پر وہ لعین دیتے ہی ڈال
لیکن اتنا تو یہ سمجھین کہ مسلمان ہین ہم

نہ خورش دن کو میسر نہ ہمین رات کو خواب
کیا قیامت مین خدا کو یہ شقی دینگے جواب
کسی جو ات یہ زمانے مین نہ ہوگا یہ عذاب
دلمین انکے نہین آتا ہی کہ انسان ہین ہم

حق تعالی انھین نابود کرے جلد لعین
ہمکو چیونٹی سے بھی کم جانین ہین اور اپنے تئین
زیادتی ایسی یہ کیا عزے مین ہی قوم لعین
سمجھے ہی یہ شقی کہ سلیمان ہین ہم

یا نبی کس سے کہین جا کے ہم اپنی تب و تاب
اسقدر گرم ہے جسطرح سے ہوا سیخ کباب
اب ٹپکتا ہی جو آنکھوں سے ہماری خوناب
یہ سلو کون سے انھون کے دل بریان ہین ہم

زندگانی سی کیا سوخت نے ہر دم کی ہراس
آہ بھرتے ہین تو آتی ہی جلے گوشت کی باس
اٹھ پھر آتش غم دل کے سلگتی ہے پاس
ہاتھ سے انکے زبس سینہ سوزان ہین ہم

اس مصیبت سے ہمین شام لیے جاتے ہین
کھینچکر تیغ کبھو سامنے آجاتے ہین
کبھو برچھی کی انی ان کے بتلاتے ہین
ہیبت و خوف سے اب قالب بیجان ہین ہم

کر کے منہ سوے مدن پھر یہ پکاری زینب
تن نازک یہ اب ایسے کے روا تھا یہ غضب
یا محمدؐ جو پلا بہ مین تری روز و شب
تیر و خنجر تبر و دشنہ و تلوار سے چلے

ساکن عرش برین کرتے تھے جنکی پابوس
پابرہنہ سر عریان دل بریان افسوس
دھوپ روزانہ ہی سر انکے پہ ور شبکو اوس
قریہ و دشت و دہ و کوچہ و بازار سے چلے

دمبدم خون جگر ان کے تئین ہی دفات
شور لوگون نے کیا شور قیامت کو مات
سر و سایہ نہین کچھ سر پہ بجز حق کی ذات
اس خرابی سے ترے عترت اطہار چلے

ہمین سنتے ہین یہ ملعون ہماری زاری
حال دشمن کے بھی دشمن پہ نہو یہ طاری
طعن و طنز انکے سے ہین زخم دلو نپر کاری
جسطرح قید مین ہم سید ابرار سے چلے

تجھ بن اب کس سے کرین حال یہ اپنا اظہار
دیکھکر دوڑ بچھے دسے کے دنا آخر کار
تیرے آگے جو کہلاتے تھے کہ ہم ہین دیندار
خانۂ دین کے تئین کر کے یہ مسمار چلے

ظالمون نے ہمین دکھلاے یہ اپنے کردار
حلق پیاسے یہ بجھتے ہین چلے سے تلوار
صورت اس حال کی آنکھوں مین پھرے ہے ہر بار
پانی کی آگے ہمارے جو کہین دھار چلے

اسے مقدور کہان آگے جو احوال پڑھے
خون ٹپکتے ہوے سر نوک پہ نیزون کی چڑھے
بے کفن لاشو نکو انکی ملے نے گور گڑھے
ہاے یون شہر مدینے کے وہ سردار چلے

مطلب اسطرح سے کہتی تھین زینب
لے زمین تا بہ زمن حشر کا عالم تھا جب
اہل بیت نبوی جانے لگے سب
قتلگہ پر سے وہ با دیدۂ خونبار چلے

سودا کچھ تو نہ کہ آگے یہ گرا احوال تمام
پنجتن پاک کا تو اپنے تئین کہیو غلام
سنکے یہ مرثیہ بیتاب ہین سب خاص و عوام
تیرے مذہب کی اگر بزم مین تکرار چلے

## مرثیہ حضرت

بولے ہین مرغ چمن آج کہ نالان ہین ہم
ہے یہ سنبل سے کہ زبان زد کہ پریشان ہین ہم
کہتے ہین گل کہ سدا چاک گریبان ہین ہم
نرگستان کا سخن یون ہے کہ حیران ہین ہم

جامۂ ماتمیان سے یہ تن نیلوفر
قمری کو سمجھو کہ اخگر سے تہ خاکستر
آتش غم سے ہین لالے کا نت اٹھ داغ جگر
سرو کہتا ہے یہی آہ گلستان ہین ہم

نظر آتا نہین یہ خوشۂ تاک انگور
باغ کا آبلۂ غم سے ہوا دل معمور

پینے دین آب انس سی لی تا بہ وحش و طیر
مانع ہون ابن ساقی کوثر کیواسطے

امت ہی وہ کہ خانہ دین کی ہو پاسبان
آتش برائے بخت و پر آئی تھی رہبان
یا لوٹ لیوے اپنے پیمبر کا خانمان
یا دیئے کو وہ فاطمہ کے گھر کیواسطے

راوی لکھے ہی خرد و کلان رہ مین جب ہوا
ششماہہ طفل اصغر معصوم تک ہوا
تیر سے اور تیغ ہی سب کا لہو چوا
طعمہ عقاب تیر ستمگر کے واسطے

تنہا پھر اس زمین پہ رہا شاہ کربلا
بعد اس ستم کے خیمہ ہوا مورد بلا
اسکا بھی تیغ ظلم سے آخر کٹا گلا
غارت گر دنکے ہاتھ سے زیور کیواسطے

خیمے مین جب دھسی وہ لعین چھاتیان تنے
کیا ہووے ان غریبونکے جنپر یہ آ بنے
بیٹی پہ چھپتی تھی ماں تئین ماں بیٹی کی کنے
جز یہ کہ دین خدا و پیمبر کے واسطے

تلواریں کھینچ کھینچ یہ بولی وہ بدخصال
گردنپہ اپنی جان کا اپنی نہ لو وبال
جلدی سے تم بتاؤ کدھر ہی متاع مال
برباد زندگی کو نہ دو زر کیواسطے

سجاد نے کہا جو ہمارا تھا مال و زر
کیون باندھتے ہو قتل پہ عورات کے کمر
ٹکڑے ہوے پڑا ہی وہ رہ مین جدھر تدھر
یہ رہ گئی ہین پیٹنے کو سر کیواسطے

جسکا ہی نام زر سو نہ یان بیش ہی نہ کم
کیا دینگے ہم تمھین کہ تمھین سی لیا ہی ہم
دینے کو یان نہ دام ہی موجود نے درم
داغ جگر رسول کی دختر کیواسطے

غربت کو تم نے دیکھ ہماری وہ کچھ دیا
آڑے تمھارے آویگا وان یہ لیا دیا
جس سے کہ شکر ہم نے بدرگاہ حق کیا
سبکو جہان بلائینگے محشر کے واسطے

گر قتل ہی انکو تمھارا ہے مدعا
چاہو جو زر تو دیکھ لو ہو جس جگہ دھرا
حاضر تمھارے سامنے سب ہین رنگ کیا
قفل و کلید کچھ نہین یان گھر کیواسطے

یہ سنکے وہ لعین لگے ٹیسے لوٹنے
باہم لگے قساوت قلبی سے بولنے
ہر اک مکان کھودنے اور ٹیکے کھولنے
کپڑا کسو کے رکھیو نہ چادر کیواسطے

سب کچھ غرض کہ چھین لیا سبکو مار مار
چھوڑین کسیکی چیز سے کچھ کب وہ نابکار
خلخال تک تو دختر زہرا کے لی اتار
گوش سکینہ چیر لیا جو گوہر کیواسطے

تب وہ قنات آتش کین سے جلا دیے
سر پر کسیکے تھا تو نہ تھا تن کی کچھ بے لیے
کپڑے بھی چھوڑے تن کی سے اور ان سے
تن پر کسی کے تھا تو نہ تھا سر کیواسطے

قید سے گر ہمین آزاد کرین اب یہ لئیم
پوچھے جو کوئی کہ ہے کون یہ کسکا ہے یتیم
بیکسی عابد کو ہون مقتل پہ شہ دین کے مقیم
یون کہین معتکف گور غریبان ہین ہم

بیٹا اسکا یہ جسے کہتے رسول الثقلین ہو
دیکھتا ہے کدھر اسے فاطمہ کے نور العین
بر مین آجا تو ہمارے بھی ترے صدقے حسین
دمبدم لاڈ ترے کرنیکے قربان ہین ہم

سو وہ ان ظالمون کے ہاتھ سے اب بچکے وطن
چلو پانی بھی پلا اُس کی نہ کاٹی گردن
ہے پڑا رن مین نہ گور اُس کو ملی ہے نہ کفن
نسبت کہتے ہین لعین صاحب ایمان ہین ہم

چھوڑ ہو جب وہ گرا گھوڑے سے بر روئے زمین
ظہر کا وقت اگر ہاتھ سے ٹلجاوے کہین
جلدی سر کاٹ لو اسکا یہ لگے کہنے لعین
ہونگے شرمندہ خدا سے کہ مسلمان ہین ہم

سر تو اسے کا نبی ابن کے لین سر سے اُتار
زہے اسلام و زہے دین و زہے یہ دیندار
ہاتھ سے وقت نماز اُس پہ نہ دیوین زنہار
کفر کہتا ہے کہ اس دین پہ حیران ہین ہم

کر چکے قطع سخن اپنے کو اب اہل حرم
باز پرس اُنکی جو محشر مین پڑے گی جسدم
سودا یان تو بھی ہو خاموش نہ مار آگے دم
یون وہ فرماتے ہین حامی ترے آن ہین ہم

## مرثیہ حضرت

یارو سنو تو خالق اکبر کے واسطے
وہ بوسہ گہ نبی تھی پیمبر کے واسطے
انصاف سے جواب دو حیدر کیواسطے
یا ظالمون کی برش خنجر کے واسطے

کیا تیغ و تیر و نیزہ کیا کارد کیا تبر
کوئی چڑھاوے چرخ کوئی رگڑے سنگ پر
سے سیل تا بدشنہ و برچھی سے تا خنجر
اُس نور چشم شافع محشر کیواسطے

وہ نازکی کو روح نبی کی ہوا تھا خلق
جس سینے پر مگس ہو تو ہو فاطمہ کو قلق
یا اس لیے کہ ذبح کرین اسکو تشنہ حلق
وان بیٹھے شمر کاٹنے کو سر کیواسطے

شمشیر ہی تو دشمن دین کے ہے قتال
نیزے کی بہر سینۂ اعدا بنی تھی بھال
یا اسلیے کہ قتل ہو اس سے نبی کی آل
یا انکے سر دکھائیکو گھر گھر کیواسطے

اکثر چلانا تیر کا تو دے پہ ہے صواب
ٹک منصفی سے دو مری ابیات کا جواب
یا یہ کہ تیر تو وہ سینۂ ابن ابو تراب
یارو نبی کی روح مطہر کے واسطے

دیکھا جہان مین کافر و دیندار کا بھی سیر
ایسی پر قساوت قلبی نہ کی مین سیر

| | |
|---|---|
| قطع ہے ہمقوم کے بچنے کا ٹھکانا ہو | مجکو نہین کیون یہین |
| کٹواکے عزیزون کا سر اس سر کو بچانا | اپنا نہین واہین |
| یہ ننگ گوارا نہ ہوا از خلقت آدم | زنہار بشر پر |
| | |
| مین جاکے مدینے مین منہ اب کسکو دکھاؤن | ہمچشمین و عزیزان |
| پوچھے جو کوئی انکو تو کس طرح بتاؤن | تفصیل غریبان |
| کیا قوم عرب کے تئین اپنے یہ ہنساؤن | ہو زیست کا خواہان |
| جیتا ہوا جاؤن جو گر اس معرکے سے رم | ہے مرگ سے بدتر |
| | |
| اکبر کی مجھے منع کرے ہے کہ نہ پی آب | اب تشنہ دہانی |
| اور لیگئی دن رات کا آنکھون نے مرے خواب | اصغر کی کہانی |
| ہر لحظہ و ہر آن یہ دل رکھتی ہے بیتاب | قاسم کی جوانی |
| کیا لطف اٹھاویگا وہ جس کا ہو یہ عالم | آفاق مین جی کر |
| | |
| عباس کے کہ قطع ستم کیشون نے بازو | ڈالے برو خاک |
| جون خشکی مین ماہی ہو نظر آئے ہے مجھکو | یون عابد غمناک |
| دل دیکھ سکینہ کے پریشان ہوئے گیسو | جون شانہ ہے صدچاک |
| بز مرگ علاج اسکا نہین کیجیے مرہم | ہو زخم جو تن پر |
| | |
| زینب سنے عرض شاہ کے اس لطف بیان کی | سر پیٹ کے اکبار |
| بولین کہ رہا تو ہی ہے اب خرد و کلان سے | چارون مین نہ زنہار |
| نکلا یہ سخن جس گھڑی زینب کی زبان سے | سنکر شہ ابرار |
| بولے کہ نہین ہے یہ جگہ مارنے کی دم | یون نہین ہے مقدر |
| یہ کہ کے ہوا شاہ کا میدان کو آہنگ | رخصت ہو وطن سے |
| اور راست کیے اپنے بدن پر سلح جنگ | ہمشکل کفن سے |
| اس آن حرم بیچ قیامت کا ہوا رنگ | فرقت کی محن سے |
| اکبار گیا شیون دلہاے پر از غم | افلاک سے اودھر |
| | |
| کرتا تھا شہ دین کی کوئی منت و زاری | پڑتا تھا کوئی پانو |
| بیٹے تھا سر اپنے کے تئین وقت سواری | لے لیکے کوئی نانو |

القصہ کام اُنکے نے پایا جب انصرام
پہونچے جو حربگاہ تلک وان کیا قیام
لیکر حرم روانہ ہوئے تب بسوئے شام
دکھلانیکو وہ عترت اطہر کیواسطے

مین آہ کیا کہون نظر آئی جو کچھ وہ ٹھانو
گر ہاتھ تھا درست کسی کا جدا تھا پانو
جس جا کٹا ہوا تھا رسول خدا کا گانو
یہ شکل اور آل پیمبر کے واسطے

لوتھون پہ جا پڑی نظر اُن کی جو ناگہان
زینب پکاری ہے توان لوتھون مین جہان
تاریک و تیرہ ہو گیا آنکھون مین دو جہان
بھائی جگہ دے اپنی بھی خواہر کیواسطے

اے بیگناہ کشتۂ و مذبوح بے سبب
مین کیونکہ ایسی لوتھون مین پاؤن تجھے کہ جب
پہونچی ہون تجھ تلک آنکے ہین بھی بصد تعب
پہچاننے کو سر نہو پیکر کے واسطے

تجھ سر کے شام جانیکا مین کیا کہون اصول
اس سر کے بالین سے سدا پنجۂ رسول
لٹکے تھا نوک نیزہ سے اور پڑ رہی تھی دھول
شانہ تھا گیسوان معنبر کے واسطے

بانا ردا کو اپنی رکھے تیرا فرش خواب
بابا کی کنیت کی سبب ابن بوتراب
مان پڑنے دے نہ تن پہ کبھو عکس آفتاب
مین خاک اختیار کی بستر کیواسطے

پیرو نکی غم مین چاہیے رو رو کی مین مرون
اے نور چشم فاطمہ بتلا مین کیا کرون
کفنا کے کس طرح سے تجھے گور مین دھرون
سو تو نہین ہے چادر و معجر کیواسطے

زینب غرض کہ رو رو باواز دردناک
یہ تو نہین وہ پڑا ہے کہ جسکے قدم کی خاک
کہتی تھین یہ کہ تیغ ستم سے ہوا ہلاک
سرمہ تھی چشم خسرو خاور کیواسطے

یا مرتضیٰ علی ولی حشر کا قیام
سودا کو بھولیو نہ تو اپنے ز فیض جام
جس روز ہو عرض لبکی رکھے ہے یہ غلام
دریائے العطش کے شناور کیواسطے

## مرثیہ مربع مستزاد

ہے ایک روایت ز روایات پُر از غم
رو اسکو تو سُنکر
میدان مین شہ دین کے مارے گئے جس دم
سب خویش و برادر
زینب سے لگے کہنے یہ تب سرور عالم
تم سُنتی ہو خواہر
سر پر نہ رہا کوئی مرے مونس و ہمدم
غیر از دم خنجر
مجکو بھی جدھر وہ گئے اودھر ہی کو جانا
اے صاحبۂ دین

| | |
|---|---|
| افسوس صد افسوس کہ شادی کی جگہ غم | ہو تمسونکے دل پر |
| اُس سر کی سعادت ہی کہ جو راہ خدا مین | گردن سے جدا ہو |
| بندہ ہے وہی خوب جو ہر رنج و بلا مین | راضی برضا ہو |
| ٹک غور کرو آپ کو دو جگ کی بنا مین | تم کون ہو کیا ہو |
| صابر برضا بیٹھو قدم گاڑکے محکم | اے عترت اطہر |
| خنجر یہ وہی ہے جو گلے میرے چلے گا | یہ تمکو یقین ہو |
| وقت اسکے گلے لگنے کا ذرہ نہ ٹلے گا | گو اب وہ کہین ہو |
| سر دم تلے ہرگز نہ مرا اُس کے سلے گا | لرزش بزمین ہو |
| وہ خنجر تقدیر ہی مین اس سے ہون محرم | جو اُس مین ہین جوہر |
| اسطرح وہ مظلوم تو دیتا تھا دلاسا | عترت کو نبی کی |
| تقدیر نے خنجر کا رگڑ سنگ سے واسا | خواہان ہوئی جی کی |
| اس امر مین الحاج محمد کا نواسا | ملنے تھا کسی کی |
| القصہ مرخص ہو گیا با دل پر غم | میدان کو وہ سرور |
| اور آگے شہادت کا بیان کیا کرون ہیہات | جسطرح وہ مظلوم |
| اُس دشت بلا بیچ ستم پروروں کے ہات | کٹوا گیا حلقوم |
| لکھی ہی تواریخ مین ہر راوی نے یہ بات | یون ہمکو ہی معلوم |
| کچھ کم دو ہزار اُسکو جراحت لگے بیہم | جز شمر کے خنجر |
| پرنالے سے بہنے لگے اُن زخمونکے جب چاک | ہو ضعف سی بیتاب |
| اُس لحظہ اوتر گھوڑے سے آیا برسر خاک | وہ مہر جہان تاب |
| مانند شفق اُسکے بدن و رجسد پاک | تھا خون کا گرداب |
| توسن سے لگا کہنے یہ با دیدۂ پر نم | وہ دین کا سرور |
| اے بادیہ پیمائے جہان تجھ سے وصیت | کرتا ہون مین اس آن |
| تا خیمہ پہونچنے کی نہین اب مجھے طاقت | لب پر ہی مرے جان |
| جا کر یہ سخن کہ طرف پردۂ عصمت | اے اُسکے یتیمان |
| سر کاٹ کے جسکا رکھین گے ظالم اظلم | برچھی کی سنان پر |

ڈھونڈھے تھا کوئی مارنے کو اپنے کٹاری ہر ٹھور ہر اک ٹھا تو
مطلب کہ عجب طرح سے تھا اُس گھڑی ماتم تقریر سے باہر

فرمانے لگے دیکھ شہنشاہ یہ حالت یون اہل حرم سے
موقع نہین شیون کا یہ ہے وقت وصیت کیا سودا الم سے
محروم سکینہ کو درین عالم غربت رکھیو نہ کرم سے
نازک ہی یتیمون کا دل اس سے تو ہو محرم شیشے کے برابر

سجاد و سکینہ کو نہ ڈانٹے سے ہے نہ مارے کوئی کہ ہی کم سن
رہیو تم انھونکے یہ جو دونون ہین بچارے دلجوئی مین ہر دن
اور اپنی مصیبت پہ مین رونے کو تمھارے بالغ نہین لیکن
زنہار مرے بعد نہ تم کوٹیو باہم کیا سینہ و کیا سر

راغب کرو دل صبر پہ حق کا ہی یہ مرغوب کو جی ہی غم اندوز
اس امر مین بندے کو خموشی ہی بہت خوب از نالۂ جان سوز
آکر یہ مبادا نہ کہین حضرت ایوب محشر کے تئین روز
صابر نہ رہے مرضی ایزد پہ کوئی دم اولاد پیمبر

اس امر مین سر پیٹنے مو کہنے پریشان کچھ کام بھلا ہے
ماتم مین خراشیدن رو نزد بزرگان کار جہلا ہے
دم لو کہ مرا دو پر ابھی اے پردہ نشینان خنجر سے گلا ہے
تن پر تو مرے دیکھتے ہو سر کو مسلم کیون ہوتی ہو مضطر

جب نذر خدا لاکے خلیل اپنے پسر کو کرنے لگے قربان
پایا نہ قبول اُس کا خدا نے کسی رو شان ہی کے شایان
گردن کا بنی زادے کے خنجر سے نہ یک مو کاٹا گیا اُس آن
دینے کو دیا امر الٰہی نے پھر اُس دم زیر دم خنجر

یہ دیکھ کے احوال ردی وہ نبی اللہ کر نالۂ و فریاد
تاریک ہوا نظرونمین سے ماہی ستا ماہ یہ غم ہوا رو داد
مقبول مرا ہووے یہ سر حق کے بدرگاہ تم چاہیے ہو شاد

پوچھے تھا کوئی حال شہادت جو بتلا — مارا ہے کس آئین
بولے تھا کوئی خون ترے چہرے پہ ہے کسکا — جس سے ہے یہ رنگین
کرتے تھے یہ کہہ کے سخن ہائے پر از غم — خاک اپنے سرون پر

گھوڑا بھی کبھو کھا کے پچھاڑین بروئے خاک — لوٹے تھا الم سے
دیکھے تھا کبھو سر کو اُٹھا کر سوئے افلاک — رو رو انکے ستم سے
کہتا تھا اشاروں سے کبھو ہو کے وہ غمناک — یون اہل حرم سے
ہیہات کٹا آج سر سرور عالم — زیر دم خنجر

گر والے کے گھر مین زینب و کلثوم و سکینہ — با دیدہ خونبار
کہتی تھین کہ ویران ہوا آج مدینہ — اے احمد مختار
کوئی نہ بچا آل کا ڈوبا یہ سفینہ — جز عابد بیمار
اس بحر تلاطم سے کہو کیونکہ ترین ہم — اب ہو کے شناور

القصہ جو احوال حرم رکھتے تھے اس آن — دیکھ اسکے تئین کو
سو ہو کھڑے روتے تھے کیا انسان و کیا حیوان — ہر جانب و ہر سو
طاقت نہین سننے کی نہ اب آگے مہربان — خاموش ہو اب تو
توفیق عزا کی سبھے ہر ماہ محرم — دے خالق اکبر

## مرثیہ حضرت

اشجار غم سے ہوگئے بے برگ و بر صبا
پھر کس خوشی سے کرتی ہے تو اب گذر صبا
گل شبنم الم سے ہوئی چشم تر صبا
سیر چمن کو آج سے موقوف کر صبا

ہے گلشن جہان مین قیامت کی اب سحر
جاے عبیر ملتے ہین گل گرد منھ اوپر
بیٹھے ہوئے خموش گریبان کو چاک کر
بلبل کا آہ نالہ سے تڑکا جگر صبا

گلزار فاطمہ کا مین احوال کیا کہون
تیغ ستم سے کاٹ گئے وہ دنی دون
ہر اک سخن سے دم بدم آتی ہے بوئے خون
چھوڑا نہ باغ دین مین کچھ خشک و تر صبا

پانی بغیر سوکھ گئے سب وہ نونہال
ہے کس ستم سے مزرع ایمان پائمال
ہر اک طرف پڑی ہین کٹی اُنکی ڈال ڈال
ٹک اس جفائے چرخ پہ کیجو نظر صبا

| | |
|---|---|
| بستر پہ جو بیماری کے ہی عابد بیمار | اُس سے تو یہ کہیو |
| کیسا ہی جو ہو مرضی حق مین سمجھے آزار | راضی ہی تو رہیو |
| جو ظلم و ستم تجھپہ کرین قوم جفاکار | سرانے پہ سہیو |
| تنہا نہ مصیبت مین گرفتار ہین پکھ ہم | کھے سائے پیمبر |
| جانا جو ہو قسمت سے مدینے کو تمھارا | جا دیرے بد پیرے |
| کہیو کہ سلام ابن علی کہ کے سدہارا | ہر دوست کو میرے |
| جبتک کہ لعینون نے سر اُسکے کو اُتارا | تھا یاد مین تیرے |
| مشتاق و ملاقات رہا مرگ سکے تا دم | فرزند پیمبر |
| یہ کہکے شہ دین نے کیا گھوڑے کو رخصت | خیمے کی طرف کو |
| من بعد نصیب اُسکے ہوا جام شہادت | از دست جفا جو |
| وان سی جو گیا اسپ سوے پردہ عصمت | ل جیر مین لوہو |
| پھر کیا کہون تھا حق ہی اُس احوال سی محرم | گذرا جو اُنھون پہ |
| آیا جو نظر خانہ زین شاہ سے خالی | مین کیا کہون اُس آن |
| وحشت ہوئی اک وحشت محشر سے نرالی | از نالۂ و افغان |
| خاک اپنی سر و شکل پہ ہر ایک نے ڈالی | کربال پہ پریشان |
| پہچانے تھا کوئی نہ کسی کے تئین باہم | از عترت اطہر |
| لوہو سے بھری دیکھکے گھوڑے کی جبین کو | سر پیٹیا کے زینب |
| بولین کہ مگر قتل کیا سرور دین کو | کہ واقعی تو اب |
| کھویا کدھر اُس مہر نبوت کے نگین کو | کھول اپنے ذرا لب |
| بتلا دے ہمارا ہی کدھر مونس و ہمدم | ہم بھی چلین ادھر |
| سچ کہ کسی بیرحم نے رحم اُسپہ کیا تھا | جب سر کو اُتارا |
| پانی خلف ساقی کوثر کو دیا تھا کہ | یا تشنہ ہی مارا |
| جی پیاس ہی نے جسم سے کیا اُسکا لیا تھا | جو جگ سے سدہارا |
| اسطرح کی آفت کبھو دیکھی ہی نہین ہم | زنہار بشر پر |
| کہتا تھا کوئی اُس سے کہ اے بادیہ پیما | کیدہر ہی شہ دین |

دیکھا جو اس فرنگی نے اس دم یہ ماجرا
بولا اٹھا کے طشت سے وہ غنچہ کا سر صبا
اے سر خدا کیو اسطے ایمان کر عطا
نانا کے اپنے دین میں مجکو تو جلد لا
القصہ سر نے شاہ کے کلمہ دیا پڑھا
راوی معتبر سے یہ دی ہے خبر صبا

آخر یزید لعنتی خلق سے کہے
تا لے لہو کے تن سے فرنگی کے دان بہے
اپنے پہ بہر دین یہ ظلم و ستم سہے
داخل ہوا شہید دنین جی سے گذر صبا

سودا تو اپنے دلکو رکھ اس غمسی دردناک
تا فضل روز حشر کرے وہ امام پاک
یوں سر پہ اپنے پھینک اس تعزیے میں خاک
باغ جہاں میں کرتی ہے جوں ہر سحر صبا

## دیگر مرثیہ مفردہ بزبان دکھنی آمیز

کافراں آل محمد پہ ستم کیا کیتا
ہائے تمنا نے اٹھاں اپہ ظلم کیا کیتا
شو کو بلوائے مدینہ سیتی لکھ پتیاری
تن اپنا کہو وہ قول و قسم کیا کیتا
جس گلے کا سدا لیتے تھے پیمبر بوسہ
اس گلے کو کیا لوہو سیتی تم کیا کیتا
ظالماں ڈھا دیئے تمنا نے امامت کی سو
گھر پیمبر کا کیا تم نے ہدم کیا کیتا
لب دریا پہ کیا اس کا جگر پیاسا ذبح
نبی اپنے سے نہ کی تم نے شرم کیا کیتا
تیغ و خنجر سیتی ظلماں نے تن شل چنار
عضو عضو انکے کیئے ہائے قلم کیا کیتا
تن دیئے خاک میں ڈال انیو کی بہ دفن و کفن
سیس اٹھا نکے کیئے نیزاں پہ علم کیا کیتا
کہو دیا ہائے رتن تم نے نبی کے من کا
کیا کہو حق جو یہ پوچھے وہ رقم کیا کیتا
انکھو موتی سو پیمبر کے نین نے بیتے
لال وہ فاطمہ کا ل کے بہم کیا کیتا
کاٹا دنیا کے لیے سیس شہ دین کا تن
حیف تمنا نے پہ دام و درم کیا کیتا
سیس کی اہل حرم کے بتیں تم چدراں
انکا یوں لوٹ لیا مال و حشم کیا کیتا
قید میں شام کو اونٹاں پہ چڑھا کر ظالم
لے گئے آ جکے دن اہل حرم کیا کیتا
کس خوشی سیتی دکھاؤ گے محمد کو منھ
فاطمہ سے یہ دیا جان کو غم کیا کیتا
پوچھیں گے حشر میں تمنا سے تو کیا دو گے جواب
مصطفے کے جو وہ تھا جسم کا دم کیا کیتا
اپنے نبیاں کے نواسوں کو کیا پیاسا ذبح
ہوکے افسوس تمن خیر امم کیا کیتا
ٹھور تمنا کے تیئں نہیں ہے کہیں بن دوزخ
اپنے کرموں کا کمایا یہ کرم کیا کیتا

رکھتا تھا جن گلو نے فضا دین کا بوستان
لے گئے سوے یزید لعین کرکے ارمغان
دوشے ہی باندھ باندھ انھونکے وہ شامیان
جاوے مدینے بیچ نبی کو خبر صبا

ابن علی کا یہ ہی کئی نہ ستم سے بدن
گہ پاس دین ہی تجکو تو اب مان یہ سخن
سینے کو اُسکے دیکھ کہ ہے تختۂ چمن
خاک اپنے سر پہ ڈالتی پھر در بدر صبا

سیر چمن کا وقت ترے کونسا ہے آہ
جا دیکھ رنگین تو کہ محمد کی بوسہ گاہ
عالم بچشم عالمیان ہو گیا سیاہ
خنجر سے اب ستم کے لہو مین ہی تر صبا

اُس سر کا جو رہی تھا پیمبر کے دوش پر
تب ظالمان دہر نے اُس سر کو کاٹکر
ہمدم نہ جب رہا کوئی غیر از دم خنجر
ہمراہ اپنے لیگئے نیزے پہ دھر صبا

وہ تن کہ جس سے شاہ نجف کی تھا دلکو چین
اور دمبدم کہین تھین مین صدقے ترے حسین
روشن تھے جسکے دیکھنے سے فاطمہ کی نین
بے سر پڑا ہی آج سو وہ خاک پر صبا

دھوتی تھی جنکو فاطمہ اُن گیسوؤنکی بال
شامی یہ چاہتے تھے کرین تن کو پائمال
جاتے ہین جھوٹتے وہ سنان پر لہو مین لال
چوکی دی ایک شیر نے وان آنکر صبا

خیمے مین پیٹھ لوٹ لیا گھر کا تار تار
بیمار عابدین کے دی ہاتھ مین مہار
عترت کو اُسکی اونٹونکی کر پیٹھ پر سوار
دکھلاتے لیگئے ہین انھین دربدر صبا

لکھتا ہی اک کتاب مین راوی معتبر
نیزے سی لیگئے وہ لعین تب اُتار کر
اُس قافلے کا شام مین جسدم ہوا گذر
پیش یزید طشت مین اس سر کو دھر صبا

اس لعنتی نے سر کو چھوا بید کی چھڑی
صف تھی جو اہل بیت کی وان سامنے کھڑی
کہنے لگا کہ ذات تو نبی کی ہین لڑی
زینب یہ بولی ایمن سے سر پیٹ کر صبا

اے روسیاہ تو کوڑھ سے ہو جائے گا سفید
بیٹے سے اپنے جب کہا یہ ہو کے نا اُمید
مارے ہی بوسہ گاہ نبی پر یہ چوب بید
بولا یزید پھیر کے منھ کو اُدھر صبا

اے بیوہ تو جو کرتی ہی مجھسے یہ گفتگو
راوی کہے ہی ایک فرنگی نیک خو
پہونچے کی اپنے بھائی کے اس زبان سے تو
کہنے لگا یزید کو وہ دیکھکر صبا

سن اے یزید ہم جو ہین عیسے کے دین پر
تو نے نبی کی اپنے نہ حرمت رکھی نظر
پوجین ہین اس علاقے سی نت سم پاے خر
یہ کہہ کے اُن نے اپنی کئیے چشم تر صبا

اس حرف سے یزید لعین نے غضب مین آ
جلاد اسکے قتل کو دوہین کیا بلا

# دیگر مرثیہ مفردہ

اے باد صبا آج وہ سلطان کہان ہی — اُس بنت نبی فاطمہ کا جان کہان ہے
مدفون ہوا جس جا پہ وہ شاہنشہ مظلوم — بتلا مجھے وہ گور غریبان کہان ہے
فردوس کو بھی فخر تھا جس سی دو جہا نمین — اُس باغ نبی کا گل ریحان کہان ہے
گذرا ہی جو کچھ آل پہ وہ آنکے دیکھے — اب آ چکے دن صاحب قرآن کہان ہے
جس کا کہ ہوا لخت جگر ذبح پیاسا — وہ ساقی کوثر شہ مردان کہان ہے
پانی بھی روا شامیون نے جس پہ نہ رکھا — کربل کی بیابان کا وہ مہمان کہان ہے
یان پیاس کے ہاتھون نے ہوا گنج شہیدان — بے آبی کا دنیا مین یہ طوفان کہان ہے
جمشید سے تھے جسکے غلامان ہزارون — بتلا تو مجھے وہ شہ شاہان کہان ہے
اک نیزہ پہ آیا ہے یہ خورشید قیامت — برچھی پہ سر شاہ نمایان کہان ہے
جس سر کو لیے جاتے ہین نیزہ پہ لعینان — اُس سر کو بتاؤ تن بیجان کہان ہے
آتا ہی شفق بیچ نظر دین کا خورشید — غرق اُسکا لہو مین تن عریان کہان ہے
جس بن دو جہان چشم خلائق مین تماریک — ہیہات کہ وہ مہر درخشان کہان ہے
جس جا پہ ہوا قتل امام دو جہان آج — پوچھون ہون مین یہ تجھسے وہ میدان کہان ہے
جاتے ہین یتیم اُسکے گرفتار بہ زنجیر — یارو کہو والی یتیمان کہان ہے
جاری ہی لہو اُسکے یتیمونکے نین سے — پوچھے جو وہ یہ دیدۂ گریان کہان ہے
روتے ہین سبھی اہل حرم آ چکے دن ہائے — کہتے ہین ہمارا وہ نگہبان کہان ہے
کربل مین کہین جاکے کوئی ڈھونڈھو محبان — لوہو مین پڑا دین کا ارکان کہان ہے
لے دیو و پری جسکے لیے تا ملخ و مور — سر پیٹتے ہین اپنا وہ سلیمان کہان ہے
ہرچند کباب آتش غم سے ہی دل خلق — پر فاطمہ کا سا دل بریان کہان ہے
جسمین نہ بچا خویش نہ بھائی نہ بھتیجا — ایسا بھی جہان گنج شہیدان کہان ہے
چھوڑا نہ اُسے عمر تھی ششماہہ بھی جسکی — آفاق مین یہ ظلم کا طغیان کہان ہے
مان اُسکی یہی کہتی ہی سر پیٹ کے اپنا — اب جینے کا تجھ بن مجھے ارمان کہان ہے
ٹک بول مرے ساتھ کہ اس دلکو ہو تسکین — اے جان مری مین ترے قربان کہان ہے

مہربان بولے ہوا ے کافر دنیا کیلیے
کردیا دین کو دشمن اپنے عدم کیا کیتا

## دیگر مرثیہ مفردہ

دیکھیو چرخ کی بیدادی ہائے
فاطمہ آج ہین فریادی ہائے

ہو گئی دست تظلم سے حیف
خانۂ دین کی بربادی ہائے

اہل بیت نبوی سب بیٹھے ہین ہو
شہر کو تج کے سوے وادی ہائے

رہنمائی کو چلے امت کی
کربلا دین کے جو تھے ہادی ہائے

شام کی فوج نے آکر دیکھو تو
پل مین ویران کی یہ آبادی ہائے

مارتا صید حرم کو نہ ڈرا
کیا زمانیکی ہے صیادی ہائے

گرچہ ہی ظلم ترا کام و لے
چرخ اتنی ستم ایجادی ہائے

یا نبی تیری ہی امت نے آج
یون تری آل کو ایذا دی ہائے

تخت کی رات ہی ماتم مین دلھن
ہے یہ قاسم کی عجب شادی ہائے

بولا منہ دیکھ عروس اپنی کا
ہو گئی ختم یہ دامادی ہائے

یہی قسمت تھی تری کیا کیجے
ہائے لے دین کی شہزادی ہائے

شکل اکبر جو نبی سے تھی شبیہ
دہر نے خاک مین ملوادی ہائے

پیٹ کر سر کو ملائک روئے
دیکھکر شمر کی جلادی ہائے

لوح سے لے کے قلم تک لرزا
جب چلا خنجر فولادی ہائے

غم نے سجاد کے اس رونے پر
لکھی طالع کی نہ مٹوادی ہائے

باپ بھائی کی شہادت کی اب
کس نے عابد کی خبر لادی ہائے

نشتر غم نے اب اک عالم کے
کی رگ جان پہ فصادی ہائے

کفر کے گھر کے تئین کر آباد
دین کی بستی کو لٹوا دی ہائے

صف مژگان کی طرح اک پل مین
صف ایمان کو الٹا دی ہائے

قید مین اب تو حرم جاتے ہین
ہو گی کسطرح سے آزادی ہائے

سودا یہ سنکے ترا نظم کلام
کہتی ہے سوز کی استادی ہائے

یہ طفل بے گنہ تھا کسی کا کہ جس کے تیر — لگ کر گلے مین پھر نہ ہلا ہائے ہائے ہائے
وہ مرتبہ سمجھ کہ جو کچھ تھا حسین کا — تاج انبیا کے سر سے ڈھلا ہائے ہائے ہائے
ایسے نبی کے لخت جگر قتل یون کیے — کیا کر گئے عمل جہلا ہائے ہائے ہائے
جو سر نبی کے دوش پہ تھا سو ہے نیزے پر — دیکھے زمانے کی یہ کلا ہائے ہائے ہائے
کیونکر رودن لہو کے نہ انجھوان سے مہربان — نازل ہی کربلا مین بلا ہائے ہائے ہائے

## دیگر مرثیہ مفردہ

یاروایسا خلق پر اب ہے دکھ بھاری — روتی ہے سر پیٹ پیٹ یہ بر کھی ساری
جسکو دیکھون بھر نظر سو روتا ہے وہ — لوہو جگر کا آج ہے نینون سے جاری
اہل زمین و آسمان سب خاک بسر ہین — آدم سے لے تا ملک یہ حال ہے طاری
کیون نہ یہ حالت خلق کی اب ہووے یارو — بیٹھے غم کے تیر کا جب پیکان کاری
پانی پینے جس جگہ آمور و ملخ تک — آل نبی کی آب بن دہان پیاسی ماری
کوثر کے مختار کے بچے کرتے ہین — پانی کے اک بوند کو سو منت زاری
غربت کے وہ دشت مین پھرتی ہین بیکس — کوئی نہین اب جو کرے اسدم مین یاری
ظالم بٹھلا لیچلے شام اُن اونٹون پر — جن اونٹون کی پشت پہ محمل نہ عماری
بانو بیوہ فاطمہ کلثوم اور زینب — انہین سکینہ اس طرح بیٹھی دکھیاری
چہرہ گرد آلود ہے اور بال پریشان — اُسکے ہر اک کان سے لوہو ہی جاری
ملعونون کے ہاتھ سے اس دشت بلا مین — ظلم و ستم مین رات دون وہ باہا پیاری
پہونچی جب اسطرح سے وہ شام مین جاکر — آگے موزخ کا ہوا یون خامہ جاری
پہونچی خبر یزید کو آمد کی اُن کے — سنکر یہ کہنے لگا وہ ملعون ناری
آئے ہین جو یہ اسیر یکجا مین اُتارو — تنگ و تاریک دیکھکر وان اُنکی سواری
اک مکان ویسا ہی دیکھ لا اُنکو اُتارا — بیٹھے وہان جا وہ غریب با نالہ و زاری
یارو کیا کہیے غرض اُن مظلومون نے — کاٹی شب آنکھون مین وان کرتے خونباری
تھا یہ زبان زد تجھ بن اب لے ولے حسینا — کاٹنے پر جون اوس ہی اب زیست ہماری
روتے روتے سو گئی نادان سکینہ — خواب مین دیکھا باپ کو اُن نے اکباری

راتون کے تئین جو نک کے وو دھاڑ مری دلبند — رو رو کے ترا تا تکنا ہر آن کہان ہے
ہی سرو تری دیہ بتا اے مری جانی — جو باعث گرمی تھی سو وہ جان کہان ہے
مجکو نہ دیا تو نے جواب ایک بھی یا رب — جتنا مین پکاری مرے نادان کہان ہے
ٹک کھول تو منھ اپنا مری جان کہ دیکھون — سوراخ کدھر حلق کا پیکان کہان ہے
مانند شب تار نظر آئے ہے مجکو — اے گھر کے مرے شمع شبستان کہان ہے
بیماری جو کچھ ہو تو طبیبون سے مین پوچھون — تجھ بن مرے اس درد کا درمان کہان ہے
ٹکڑے جو مرے دل کے بہین آنسوؤنکے ساتھ — تجھ غم مین ولے رونیکا سامان کہان ہے
صغرا کو غرض روتی ہے جس طرح سے بانو — وہ چشمۂ کہسار مین جریان کہان ہے
ولین جو ترے داغ ہی اس غم سیتی سودا — اس داغ کی سی آتش سوزان کہان ہے
یہ مرثیہ ایسا ہی کہا تو نے کہ جس سے — آمرزش حق نہتی ہی عصیان کہان ہے

## دیگر مرثیۂ مفردہ

اے قوم ٹک سنو تو بھلا ہاے ہاے ہاے — خنجر گلے پہ کس کے چلا ہاے ہاے ہاے
جو دل ہی آج جگ مین سو ہی درد غم سی پر — کسکا یہ گھر دیا ہے جلا ہاے ہاے ہاے
یہ بنت فاطمہ ہی کہ جن نے بجاے خاک — خون حسین منھ سے ملا ہاے ہاے ہاے
طعمہ مگس کا ہووے وہ تن جس کا ایک عمر — رومال فاطمہ نے جھلا ہاے ہاے ہاے
جنگل مین کنکرون پہ وہ سویا پڑا ہے آج — جو گود مین نبی کے پلا ہاے ہاے ہاے
یہ ابن بوتراب ہے جس کا بغیر سر — مانی مین تن پڑا ہی رلا ہاے ہاے ہاے
بویا تھا فاطمہ نے جہان تخم صد امید — وہ کھیت کسطرح سے جلا ہاے ہاے ہاے
پانی جنھین دیا نہ کسی نے جز آب تیغ — سو تشنگان کرب و بلا ہاے ہاے ہاے
بے آب و دانہ تھے جو کئی روز سے حرم — دی انکو خوان غم پہ صلا ہاے ہاے ہاے
کرتے تھے برگ و گل پہ رکھے سی جو پاؤن ورد — ہر ایک خار انمین گڑا ہاے ہاے ہاے
پوچھو تو آسیاے فلک سے کوئی کہ تین — کس کے یہ گھر کے گھر کو دلا ہاے ہاے ہاے
کس کا ہی یہ عیال کہ بے محمل و عماری — جاتا ہے اشترون پہ چلا ہاے ہاے ہاے
زنجیر اسکے پاؤن تو اسکے گلے ہے طوق — یہ کون ہین اسیر بلا ہاے ہاے ہاے

ڈھونڈھتی جاؤن مین کیدھر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
تھا مری آنکھون مین روشن جس سے گھر — وا دریغا وا دریغ
کہ مرا وہ ماہ انور گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
مل گئے ہین بخت میرے خاک مین — وا دریغا وا دریغ
میرے طالع کا وہ اختر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
لٹ گیا میرا چمن اُمید کا — وا دریغا وا دریغ
وہ مرا سرو و صنوبر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
پالتی تھی جس کو مین جی کی طرح — وا دریغا وا دریغ
سو وہ میرا نازپرور گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
ساتھ لے سوتی تھی اُسکو ساری رات — وا دریغا وا دریغ
خالی اب اُس بن ہے بستر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
رات دن کا تھا وہ میرا مشغلا — وا دریغا وا دریغ
تھا مرا دل مجھ سے خوگر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
مرتدون نے یہ ستم مجھپر کیا — وا دریغا وا دریغ
سنتے ہواے دین کے رہبر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
ہوگئی خالی بن اُس کے میری گود — وا دریغا وا دریغ
مجھ صدف کا کہ وہ گوہر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
فخر تھا مان ہونے سے جسکے مجھے — وا دریغا وا دریغ
سیس کا میرے وہ افسر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
دل مرا خون ہوگیا ہے جس بغیر — وا دریغا وا دریغ
مجھ سے دکھیا کا وہ دلبر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
گود سے میری گیا چنگا بھلا — وا دریغا وا دریغ
باپ کے کاندھے پہ جاکر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا
جاگتا جیتا گیا تھا اتنے مین — وا دریغا وا دریغ
سوگیا وہ یا گیا مر گیا ہوا — ہے ہے اصغر لاڈلا

کہتے تھے وہ لگ گلے اے میری سکینہ
پھوپھیان تیری سوگ مین بیٹھی ہین میرے
ذکر دوا و غذا کا کیا ہر ایک سے اُسکو
کرنیوالا جز خدا اس رنج و بلا مین
باتین یہ سنکر غرض چونکی جو سکینہ
دیکھ یہ حال اہل حرم سب رونے لاگے
بولا زاری کا سبب کیا جاکے خبر لو
بولی سکینہ خواب مین دیکھا اپنے پدر کو
تب سے برپا حشر کا ہی عالم اُس پر
سنکر کہا یزید نے سر اُس کے پدر کا
اُس ملعون کے امر سے سر طشت مین دھر کر
لیجا کر جب رکھدیا وہ آگے حرم کے
کھولا جب اُس قاب کو سر شہ کا دیکھا
چھاتی سے وہ سر لگا بولی یہ سکینہ
مجکو اپنی زیست اب درکار نہین ہے
تن تیرا اُس دشت مین گردن سے نیارا
تیری مورت یون ہوئی شمشیر ستم سے
کیدھر دادی فاطمہ جو حال یہ دیکھین
پوچھین اے نور نین بتلا دے مجھکو
آہ ایسے مطلب بھرے یہ اُن نے کہکر
دیکھ ستم پر یہ ستم جو اہل حرم تھے
آگے کیا دم مارے جو اُن پر گذرا

کون کرے گا مجھ بن اب تیری غمخواری
عابد بھائی ہے تیرا اُس کو بیماری
چلو پانی کے لیے ہے منت داری
دل جوئی کون اُسکی اور تیری دلداری
بابا بابا کہکے وہ معصوم پکاری
سنکے وہ ملعون نیند سے چونکا یکباری
کس پہ آج ایسا پڑا ہے یہ دکھ بھاری
چونک اُٹھے ہے یک بیک روتی دکھیاری
دیتی ہین تسکین اُسے پھوپھیان بیچاری
دکھلا دو لیجا اوسے تا بھولے زاری
کھائینگی جو قاب ہو یون کی تیاری
سمجھے قاب طعام سے یہ پر ہے ساری
کرنے لاگے پیٹ سر سب نالہ و زاری
سیس کٹے تجھ باپ کے جاؤن بلہاری
بابا تجھ بن ایک دم ہے جینا بھاری
گردن تیری طشت مین ہے تن سے نیاری
کون کہے گا اب سبھے اے بابا پیاری
ہر گیسو سے مو بمو ہے لو ہو جاری
بیا سے تن سے کس طرح گردن یہ اتاری
روح اُسکی بابا کہنے فی الفور سدھاری
محشر کی حالت ہوئی پھر اُن پر طاری
کہنے کی طاقت نہین یہ حالت ساری

## مرثیہ مفرد مستزاد

| | | | |
|---|---|---|---|
| بانو یون کہتی ہین سر در کیا ہوا | | ہے ہے اصغر لاڈلا | |

دیکھ خفا مجھ کو ذرا کہتے تھے رسول
لال کو میرے فاطمہ کیون تین کیا ملول

سو جفا کیشون کے تیر ظلم سی کربل مین آج    وہ جبین لوہو سے ہی تر ہائے سرور ہائے

گلا کٹا لوہو چوے چھبی تر خرے بھال
جس کا ناتی یون مرے نانا کا کیا حال

جو گلا تھا بوسہ گاہ مصطفےٰ اے میری لال    وہ گلا ہو زیر خنجر ہائے سرور ہائے

ایسا ہی مخلوق کو بڑا بناوے رب
جو کرمون کا ہے لکھا سو مٹتا ہے کب

مان تری ہین فاطمہ بنت رسول ہاشمی    باپ تھا ساقی کوثر ہائے سرور ہائے

تن گھائل ہو تیغ سے سیس اُتارا جائے
پوت ایسے کا ہوے کر پیاسا مارا جائے

سر کو بے تن کر کے لیگئے اشقیا نیزی پہ رکھ    ڈال گئے کر تن کو بے سر ہای سرور ہای ہائے

جن زلفون کا بال نہین ٹوٹا شانے ہاتھ
لے گئے اُنسے باندھکر سر نیزے کے ساتھ

خویش و فرزندان کے تیرے نہین ہی تیغ و تیر سے    ایک جا ثابت بدن پر ہای سرور ہای ہائے

جیوے ہوے جسکے ٹکڑے نہین ہاتھ نہین پانو
قتل کیا یون گھر ترا کٹا کرین جون گانو

گھر کا گھر ڈوبا ہی تیرا آب تیغ ظلم سے    خون دریا کے تھنا در ہای سرور ہائے ہائے

بانجھ دھار مین آنکر اے حق کے محبوب
کشتی تیری یک بیک گئی لہو مین ڈوب

یہ اچنبھے کا ستم تجھ پر کہ دریا کے قریب    نیر مین ڈوبا ترا گھر ہائے سرور ہائے ہائے

بن مین چڑیان چگتی پھرین جیوین پانی پی
بالک تیرے لاڈلے بن پانی دین جی

ایک تو ہی رہگیا تھا اپنے بابا کا نشان    کیا کرون اے جان مادر ہای سرور ہای ہائے
پوت تجھی تو نانا کا دل سے داغ مٹائے    مان دکھیاری کیا کرے پوت بھی جب [illegible]

کاش مین جانے نہ دیتی وان اسے
جاتے ہی یہ تہر اُس پر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

قطرہ پانی اُس کو تھا پیکان تیر
ہاے اے ساقی کوثر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

اُن بغیر از کوئی اب سنتا نہین
پوچھتے گر ہوتے حیدر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

خشک لب سوتا ہے میری گود مین
حلق اُس کا خون سے تر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

اس طرح سے یک بیک ٹوٹا فلک
یہ ستم صادر مجھ اوپر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

کس طرح جیون گی مین آرام سے
بین مجھ دل کا سراسر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

اوس بغیر از کل نہین اک پل مجھے
اب مرادہ جان مادر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

جب تلک جیتی رہون گی تب تلک
یون پھرون گی کہتی گھر گھر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

کیا کرون گی جی کو اپنے مین تو رکھ
ظلم دل پر حد سے باہر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

مہربان رو رو کے بانو جس گھڑی
کہتی تھین یون آہ بھر کر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

سامعون کے کچھ نہ تھے باقی حواس
کہتے تھے سب پیٹ کر سر کیا ہوا
وا دریغا وا دریغ
ہے ہے اصغر لاڈلا

## مرثیہ مفردہ دوہرہ بند

کہتی ہین بنت پیمبر ہاے سرور ہاے ہاے
اے نبی کے ناز پرور ہاے سرور ہاے ہاے

ہے ہے اصغر میرے لال

جاؤ گی جیدھر تم ادھر کون اب ساتھ اُٹھ جاویگا روؤگے جو تم اُسجا مین کون تمھین بہلادے گا

ہے ہے اصغر میرے لال

آنکھ مچولا کھیلین ہین لڑکے چھپ چھپ چاندنی راتون مین پاؤن تمھین چلتے ہی نہ دیکھا بلا گئے تم ہاتھون مین

ہے ہے اصغر میرے لال

تم جو چلے ہو گو ہمسے میری الفت کی رشتے کو توڑ کوئی بھی اس عمر مین پیاری جاتا ہے امان کو چھوڑ

ہے ہے اصغر میرے لال

جاتی تم جب پاس کسیکے لیتے تھے سب ہاتھون ہاتھ مجکو بتاؤ کون چلیگا آج تمہارے پالنے ساتھ

ہے ہے اصغر میرے لال

اب تک تمکو ساتھ سلایا آج جدھر تم سونے جاؤ ہٹ کی شرط یہی ہے پیارے وان تم مجکو ساتھ سلاؤ

ہے ہے اصغر میرے لال

آنکھ تمہاری جو لاگ دون گلے تمہاری لاگون گی اور سوؤنگی ایسا پیارے محشر ہی مین جاگونگی

ہے ہے اصغر میرے لال

حیف سوئی سو سوئی تم مین جاگتی ہون اور جلتی ہون دودھ نہ پینے سی مین تمہاری گھونٹ لہو کی پیتی ہون

ہے ہے اصغر میرے لال

ایسی نیند کہانسے آئی دودھ بھی مانگ نہ روئے تم کاندھے سی لگ باپ کی اپنی سوئے سو بسے تم

ہے ہے اصغر میرے لال

سونیکو مین نہین ہون روتی اسسے بھی سوتی ہین دیر اس کروٹ پر جو سویا مین اسکو نہ دیکھا اُٹھتے پھیر

ہے ہے اصغر میرے لال

جو نکلتی نیند آتی ہے پیاری آنکھون مین ہر بالے کی نیند جو ہوئے تم جنکو یہ تو ڈس ہی کالے کی

ہے ہے اصغر میرے لال

ٹک تو پیارے کروٹ لیکر مان کی طرف کو منہ کو پھیر ایسا کیا مین کیا تمہارا روٹھ رہے جو اتنی دیر

ہے ہے اصغر میرے لال

حلق اپنا دکھلا ہو بیٹو انکو تم کریگا یون ارشاد سودہے ہے کو مان نے اپنی دی ہوگے زیادہ معتاد

ہے ہے اصغر میرے لال

هو گیا تاریک چھپنے سے ترے ای زیر خاک　　گھر مرا اے دین کے اختر ہای سرور ہای ہاے

دن دوپتے کے چاند کو مارین شامی گھیر
جگ مین دیکھا ہے کہین ایسا بھی اندھیر

بس نہین چلتا کسی بندے کا کچھ تقدیر سے　　کیا کرون اے میرے دلبر ہای سرور ہای ہاے

بیکس تجکو دیکھکر روتی ہون جگ ماتھ
کیا کرون اے لاڈلے میرا بس کچھ ناتھ

دیکھکر تجھ لاش کو کہتی گئی ہی سوے شام　　تیری یون ہر اک خواہر ہای سرور ہای ہاے

آنکھ مین جو لوہو بھرے ہی جاے ہی بیر
پر دیکھا جاتا نہین پڑا ہوا یون بیر

یون کیا غارت ترے گھر کو کہ مستورات کی　　سر کی بھی چھوڑی نہ چادر ہای سرور ہای ہاے

کفتہ جنس سب ظلم سے بیو نکا اک بار
لوٹ کے لیگئے وہ تنکفی چھوڑا نہ اک تار

ظلم جو گذرا ہی تجھپر ہون کی اُس کو یاد کر　　نعرہ زن مین تا بمحشر ہای سرور ہای ہاے

آرائی ہی گاے بی شیر جو تجھپر اٹھاے
روؤن نہ تجسا پوتا جب موت کے منہ مین جاے

مطلب ان طرحو نسے ہر دم حضرت خیر النسا　　یہ سخن لائین زبانپر ہاے سرور ہای ہاے

سُن سن جگ مین سودا یہ ہشتمی کے بین
موہی سے سب ہو گئے تین لوک بیچین

## مرثیہ مثلث بطریق متزاد

مان اصغر کی کہتی ہی رو رو بچی کی سو جانیکو　　تھپک تھپک سب دین مین لوری ہو نین جو گانیکو
ہی ہے اصغر میرے لال

جسکا بچہ یون سوئے دکھ اسکی مانکا کیجے غور　　آجکا سویا حشر مین جاگی اس سونیکو کہین ہی ٹھور
ہی ہے اصغر میرے لال

بہن تمھاری کہتی ہی پیارے بیر کو مان دے جھولکا　　جھولکین کب اس نیند کے سوئے وہ دکھیا جھی ہی کیا

تجھ بن ہمکو زیست وبال ہای حسینا وای حسین

بابا تیرا آج طول مان ڈالی ہی سر مین دھول — تیغ جفا سی تو مقتول تجھ بن اے فرزند رسول

ہوے یتیم سبھی اطفال ہای حسینا وای حسین

سر تا پا لوہو مین مجروح بن پڑا ہے تو مذبوح — پیاسی گئی بدن سی روح شام تلک دیکر ز صبح

دھوپ سی ہی تجھ تن پہ زوال ہای حسینا وای حسین

روتی ہی ہر ایک بہن پیٹے ہی کہہ کہہ یہ سخن — گور نہ تجکو ہی نہ کفن عریان تیرا خاک مین تن

سر نیزے پر لی بھال ہای حسینا وای حسین

لیکے جوان تا طفل صغیر موی بضرب تیغ و تیر — رہی جو ہم سو کر زنجیر لیکے چلے شامی بے پیر

تجھ بن ہم پر یہ احوال ہای حسینا وای حسین

نا بہ پیادہ ہم ہین سوار اونٹونکی ہاتھ اُنکے مہار — پاے برہنہ وہ سالار اس بن مین جو ہی پُر خار

تلوے اُسکے لہو سی لال ہای حسینا وای حسین

پیاس کی ماری خشک دہان منہ سی باہر اُسکی زبان — پانی جو چاہے سو کہان لشکر سارا دشمن جان

کس سے کرے وہ جاکے سوال ہای حسینا وای حسین

دیکھ سکینہ اب اُسکو مان سر کہے ہے یہ رو رو — پیادہ چلنے اسکو نہ دو پاس تم اپنی بٹھلالو

تا بکجا یون کرین مقال ہای حسینا وای حسین

کس سی کہین یہ جا کر درد ہم بیکس بھر آہ سرد — عریان ہمکو زن اور مرد دیکھین ہین اب فرد فرد

سر پہ کسیکے نہین رومال ہای حسینا وای حسین

رنگین تن چھوڑا اعدائی شام چلے سر پہونچانے — پھر یزید اب دکھلانے کب ہو ویگا کیا جانے

سر کا تیرے تن سی وصال ہای حسینا وای حسین

گور و کفن دے اپنی جب گاڑ زمین مین سبکی سب — لوہو تو نکو تیر ونکی تب کھینچ لی آکر ہاے غضب

ایک پر ایک اب دی ہو ڈال ہای حسینا وای حسین

مطلب رو رو اہل حرم مین کرین ہین یہ ہر دم — ہر دو جہان مین ہی ماتم لیکے ملک سے تا آدم

کہتے ہین با قیل و قال ہای حسینا وای حسین

تو بھی سودا ہے غمناک عصیان سی تا ہووے پاک — کر سینے کو اپنی چاک ڈال اس غم سے سر پر خاک

کوٹ کی چھاتی کہہ ہر سال ہای حسینا وای حسین

ایسا گر مین سمجھتی تم کو لگتی کب لوری دینے ۔ حلق کی راہ آنکھو نمین تمھاری نیند نہ آوی گی جی لینے

ہی ہی اصغر میرے لال

کھولو اب آنکھیان تم اپنی کر غون غان اماں پاس ۔ خاک کے نیچے مت دبواؤ میری تم امید اور آس

ہی ہی اصغر میرے لال

چاؤ تھا میری دلہن تمھارا دیکھ مرونگی بیاہ برات ۔ نیند تجھین پر ایسی آئی جن نے کھوئی سب وہ بات

ہی ہی اصغر میرے لال

آب نہ پیکان کر یہ تیرا تھا میری دل کی ڈبوئی ہے ۔ موت ہی بنری ہو کی تمھاری ساتھ تجھین لے سوئی ہے

ہی ہی اصغر میرے لال

آس یہ کر رکھی تھی مین زلفین جو مین تم کو باوون گی ۔ کعبے مین جا کر من تمھاری یہ منت اترا ون گی

ہی ہی اصغر میرے لال

پڑھتا طوطا جس دکھیا کا اڑ جاوی یون قفس کو توڑ ۔ یاد کر اسکی باتو نکو وہ مرے نہ کیونکر سر کو پھوڑ

ہی ہی اصغر میرے لال

ہنسلی جانی تلک بھی تمھاری تو مین بیکل ہو تی تھی ۔ جسدم تک تم رو تی رہتے مین بھی تب تک روتی تھی

ہی ہی اصغر میرے لال

زیست مری بھی ایسی ہی اب کانٹے پر جیسے اوس ۔ تم سا گل جب ہاتھ سی جاوی پھر جیون تو صد افسوس

ہی ہی اصغر میرے لال

غرض مہربان سب کہ نین سی خون کی ندیان بہتی ہین ۔ جسدم با نوا آہ و فغان سی استنے سخن کو کہتی ہین

ہی ہی اصغر میرے لال

## دیگر مرثیہ مثلث

بنت نبی کی پیارے لال ہاے حسینا وای حسین ۔ کہان پڑے ہو آج نڈھال ہای حسینا وای حسین

ٹک دیکھو عترت کا حال ہای حسینا وای حسین

اہل حرم با شور و شین کہتی ہین یہ دن اور رین ۔ کدھر گئی وے من کی چین کسکو دیکھینگے یہ نین

جینے کا نہین ہی ان خیال ہای حسینا وای حسین

رو رو کر وہ صبح و شام ڈالی ہین سر پر خاک مدام ۔ سر کھاتی کوٹتی ہین تھامی بیٹھی ہین یون لے لے نام

| | |
|---|---|
| تیغ جفا سے ظالم لیجائین کاٹ سر کو | رہ جائے تن لہو مین یون تملا کہو تو |
| یہ ظلم جو ہوا ہے کیا ہو بیان اُس کا | ان ظالمون بغیر از ایسا جگر ہو کس کا |
| دوزخ کی آنچ سے وان نانا بچاے جسکا | آتش دے خیمہ انکا یان دین جلا کہو تو |
| جب سر برہنہ عابد گرمی سے رہ کی ہانپا | غیر از ستم کسی نے سر کو نہ اسکے ڈھانپا |
| لرزی زمین اُسدم اور آسمان کانپا | ارض و سما مین ڈالا کیا زلزلہ کہو تو |
| جاتا تھا ماندگی سے سرگام مین وہ جھکجھک | وہ دشت اور پیادہ انصاف تو کرو ٹک |
| جس شخص کے کف پا تھی برگ گل سے نازک | کیونکر قدم مین اُسکے کانٹا گلا کہو تو |
| جو شخص مصطفےٰ کی آنکھونکا نور ہووے | اور مرتضےٰ کے من کا یاد سرور ہووے |
| آرام سطرح کا یون اُس سے دور ہووے | ہو سیکڑون بلا کا وہ مبتلا کہو تو |
| اہل حرم کو جسدم لیکر چلے وہ مردود | جاتے تھے سر برہنہ دونون جہان کے مسجود |
| خورشید حشر سے بھی گرمی پڑی تھی افزود | وہ دن اُنھونکے سر سے کیونکر ٹلا کہو تو |
| نامحرم اُنکے جسدم آنکھونکے آگے آتے | چہرے سے ملکے مانی اشکال اپنی سب چھپاتے |
| چادر نہ تھی کہ جس سے منھ کو لپیٹے جاتے | یون خاک سے منھ اپنا کن نے ملا کہو تو |
| بس سودا اب تو آگے سننے کی کب ہے طاقت | اس سے زیادہ مت کہہ اہل حرم کیحالت |
| آتی ہے سامعون کو جینے سے اب ندامت | سلجھے گا کس زبان سے یہ مجملا کہو تو |

## مرثیہ مربع

| | |
|---|---|
| یارو نہ اپنے خویش و فرزند کو روؤ تم | آل نبی کے غم مین نت چشم تر رکھو تم |
| جو دانہ اشک کا ہو بیجا نہ اُس کو بوؤ تم | یہ تخم مغفرت ہے مت رائیگان کرو تم |
| فرزند کسکا ہوگا فرزند مرتضیٰ سا | کس کن کا قدر و رتبہ ہے بنت مصطفےٰ سا |
| ہے اقربا کسی کا احمد کے اقربا سا | انصاف سے سخن کا میرے جواب دو تم |
| غم کھایئے کسو کا ایسونکے غم سے ہوتے | دل کو الم ہو کسکا انکے الم کے ہوتے |
| روئے ستم جنھون نے دیکھا جشم سے ہوتے | غمگین کسو کے خاطر انکے سوا نہ ہو تم |
| اس خاندان مین جو تھا سو مورد جفا تھا | جو گذری جسکے اوپر وہ تابع رضا تھا |
| سر تا قدم قدا اُسکا اک آہ بے صدا تھا | بندے پھر ایسے پیدا ہونگے بھلا کہو تم |

## دیگر مرثیہ مربع

پوچھے ہے تم سے یارو یہ دل جلا کہو تو
پیاسے گلے پہ خنجر کیونکر چلا کہو تو
حوال ابن حیدر ٹک بر ملا کہو تو
روؤن نہ کیا کرون مین ہر دم بھلا کہو تو

مرضی حق کا راضی ایسا ہوا نہ ہوگا
شبیر سا بشر تو پیدا ہوا نہ ہوگا
کوئی رضا کا تابع ایسا ہوا نہ ہوگا
خنجر تلے سر اسکا ذرہ ہلا کہو تو

بابا کے سر کو اسنے تیغ ستم سے چیرا
کاٹے اب اسکے اعضا جیسے کر ککڑی کھیرا
بھائی کو اسکے مارا پانی مین دیکے ہیرا
جور فلک کبھو بھی اس سے ٹلا کہو تو

جو گذری اسکے اوپر طاقت نہین بیان کی
انصاف تو کرو ٹک یہ چکی نے آسمان کی
جا کہ اسی کے گھر تھی آفات ناگہان کی
اسطرح گھر کے گھر کو کس کے دلا کہو تو

بھائی بھتیجے بیٹے داماد رہین سارے
سرتا قدم وہ دل یا جند کی انگارے
تتے ہی بچ گئے سب گھوڑون ہی اوتارے
ہوجای راکھ کا یون ہر اک ڈلا کہو تو

کوئی لڑا نہ دیکھیں جسطرح یہ لڑے ہین
فالیز سی زیادہ ہر سمت سر پڑے ہین
کیا زخم تن پہ اپنے کھای ہین اور کھڑے ہین
اسطرح کھیت کس کا پھولا پھلا کہو تو

وہ شخص دیکھیں یارو یون بیخبر ہو سوئے
اور حال سی کچھ اپنے اسکو خبر نہ ہوئے
ہر اک گلا لہو مین آ اسکے منھ ڈبوئے
رومال فاطمہ نے جسکو جھلا کہو تو

چھاتی اوپر نبی کی تھا لوٹتے جو والا
جب تک نہ جیے محمد ناز و نعم سے پالا
اور گود بیچ اپنی بیٹا کہ اس کو ڈالا
تن اسکا خاک و خون مین کیونکر رلا کہو تو

گرد ملال اسکے گر بیٹھتی تھی رد پر
ہر دم جگہ تھی جسکو دوش نبی کے اوپر
روح الامین کے لرزا پڑتا تھا مو بمو پر
نوک سنان پہ وہ سر کیونکر چلا کہو تو

کیا چرخ کی جفا کو دنیا مین کوئی کم تھا
ہر ایک فاطمہ کا ان بیچ ہوش و دم تھا
یہ خاندان عالی کب لائق ستم تھا
ایسونکے سر پہ کچھ رنج و بلا کہو تو

ہی کیا ستم جو ہووین مقصود دانش جنکے
سو اب کنار دریا پیاسے ہو کوانکے
کل دولت سلیمن ہی کوثر طفیل جنکے
پانی نہ ملے نہ شیر بن سے نہ ملا کہو تو

باز دو نبی کھین تھی جس شخص کی پدر کو
گر تشنہ ذبح یارو اسطرح کے بستر کو

روتا ہی جسکی خاطر سے مکہ تا مدینا
لازم ہی یہ کہ رو وُ اشک اسمین بہو تم

محشر مین اسطرح سے آویگی مان کسو کی
گر فکر وان تمھین ہی کچھ اپنی آبرو کی
ڈالے ہوے سر او پر چادر بھری لہو کی
داماں و آستین یان رو رو کی تر کرو تم

کن نے کسی کا بیٹا اس حال مین ستایا
جو تھک گیا تو اُسکو شمشیر سے ڈرایا
لب مار مار پیاسا یون منزلین چلایا
اقرار گر کرو یہ تو ہو دروغ گو تم

میت پہ کب یہ جور پہنچ کہن رہا ہے
گھر کسکے جسم موتی دور از کفن رہا ہے
چالیس دن کسی کا بے دفن تن رہا ہی
تار مژہ مین دانہ دو اشک کا پرو تم

کسکا وبال کن نے گردن پہ یون لیا ہی
گھوڑونکو قصد اوپر دوڑانیکا کیا ہے
سر کاٹ کر کسیکا تن ٹکڑے کر دیا ہے
افسوس جو نہ ایسے مظلوم پہ رو وُ تم

سر کاٹ تم مین کسکا رکھا تنور اندر
انصاف چاہتا ہی اس ماجرے کو سنکر
تن پر پڑی ہین کسکے یہ تیر و تیغ و خنجر
خوناب دل مین رو رو دامنکو ڈبو تم

سمجھو ہو اے عزیزو احوال ہی یہ کسکا
رونا یہ وہ ہی یارو گر اجر سمجھو اسکا
حامی روز محشر نانا نبی ہے کس کا
بھر عمر چاہیے یون رو رو کر اب مرو تم

میری زبان پہ ہمدم جنکا یہ ماجرا ہے
اس رونیکا فوائد والسئہ جز اسے ہے
اولاد ہی علی کی اور آل مصطفےٰ سے ہے
رو رو کے اپنے دلسے اینونکے غم کو دھو تم

عرصے مین فاطمہ جب روز جزا کو آوین
منہ کو تمھارے اپنے بابا کو لا دکھاوین
اور اشک سی تمھاری آنکھونمین نم نہ پاوین
اُسوقت ہاتھ اپنے رو رو کے گو ملو تم

ہر چند سر تمھارے واجب پڑی عبادت
روتا حسین پہ ہی سب سی بڑی عبادت
کیسی ہی تم کرو اب یارو کرطرح عبادت
کیا فائدہ کرو یون روزہ نماز گو تم

روی حدیث سی یون راوی نبی کی روایت
روؤ تم اب ہو جتنی رونیکی تم مین طاقت
جو رو دے یا رولا دے واجب ہی اسپہ جنت
اس رونیکی حلاوت محشر کے بیچ لو تم

سودا اگر تو چاہے عمر ابد کا جینا
خوانندگان کو دے دی اموال در خزینا
آل نبی کے غم مین نت خون دلکو پینا
بحرین بنا بنا کر یہ مرثیہ پڑھو تم

کیا جیسے انکے آگے ہین اقربا ہمارے
دنیا سی یون گئے ہین پیاسی نبی کے پیارے
کر یاد جنکو ہر دم ہم رو دین غم کے مارے
احوال سن اُن چھوٹونکا پانی نہ پھر پیو تم

نعمات جنکی خاطر دنیا مین خلق ہو دین
جب خا کین مجبو وہ طفل بھوکے سو دین
اطفال انکے راتون خاطر غذا کے رو دین
نے پیٹ بھر کے کھاؤ نے نیند بھر کے سو تم

کسکا پدر ہی یارو ساقی حوض کوثر
ہرا مین جو کوئی الیسونکے ہو برابر
کسکے چلا ہی تم مین پیاسی گلے پہ خنجر
تب کیجیو چھوڑا انکو غم اسکے مین رو تم

تیغ ستم سی کسکا ہر اک کٹا ہے شانا
احمد ہی کے گھر مین اس ظلم کا ٹھکانا
تیر جفا نے کسکے بھائی کا سینہ چھانا
تم مین کسی پہ یہ کچھ گذرا ہو تو کہو تم

الیسونکی قتل ہرگز خویش و تبار ہو دین
سینے سی تیر و نیزے اُنکے دوسار ہو دین
اور زخم تن پہ اُنکے جب وار پار ہو دین
دل اپنے مین چبھو ٹک غم کے خار کو تم

بھائی بھتیجے بیٹے داماد تم مین کس کے
صابر ہون اس ستم کا اہل و عیال جسکے
اٹھے ہوئے ہین رنگین بن نیزہ مارے کسکے
وہ روئے تو بجا ہی مانع نہ اسکے ہو تم

تم مین سی بھی کسیکا شش ماہہ طفل مارا
جینونکے منہ نہ رکھا پانی جوانے مارا
نے جگ مین آب پیکان کسکا بچا سدھارا
گذرا نہین کسی پہ یہ ظلم مان لو تم

مہندی کسی دولہن نے لوہو سی کب لگائی
یون بھی کبھی ہوئی ہی دنیا مین کد خدائی
سہرے بسمت گردن دولھا نے کب کٹائی
شادی مین یہ مصیبت یارو نظر کرو تم

یہ ظلم و جور کسکے ناموس پہ ہوا ہے
کب عورتونکا عریان اسطرح سر ہوا ہی
دست ستم سی غارت یون کسکا گھر ہوا ہی
دیکھا ہو گر کسی جا اوس کا نشان دو تم

زن ہی کوئی کہ جسکا دامن ملک نہ دیکھے
ظلم و ستم کسی نے یہ اب تلک نہ دیکھے
اور اُسکے سر پہ چادر دور فلک نہ دیکھے
باور کرو یہ ہوگئے دین نبی مین جو تم

ناموس پر کسیکے احوال تھا یہ طاری
تھی تشنگی سے کس کی بچون کو بیقراری
کن عورتون نے ننگے اونٹونپہ کی سواری
یہ سنکے چاہیے یون خون جگر پیو تم

سرباب کا ٹھائے نیزے پہ بر ملا تھا
زنجیر پاؤن مین تھی اور طوق مین گلا تھا
بیٹا کبھو کسی کا یون منزلین چلا تھا
اپنونکو رو یہ سنکر ٹک حق سی بھی ڈرو تم

بیٹی تھی تم مین کسکی جیسی کہ تھی سکینا
کرتا بھی وقت غارت جسکے گلے کا چھینا

| | |
|---|---|
| کیا دھنکانے مین دیا اے میر جان | سچ تو کہہ کن نے لیا تن سے اُتار |
| چرخ کو بھایا نہ سہرا سر ترے | کچھ نہ رحم آیا جوانی پہ ترے |
| کرکے بیجان تجکو بھیجا گھر ترے | کیون ترا دشمن ہوا یہ نابکار |
| تن کو تیرے جس جگہ کرتی ہون غور | زخم سے خالی نہین پاتی وہ ٹھور |
| یہ پڑی ہے تجھپہ تیغ ظلم و جور | ہو نہین سکتا ہے جس کا کچھ شمار |
| کیا کرون مجھپر سفید لوگ ہین | ڈھونڈھ لاؤن ورنہ تیرے سر کو مین |
| جنکی نظرون بیچ سے شبھے مین تین | اُنکے بھی تو آگے یا جاوے شمار |
| کوئی کہتا ہے تجھے دولھا نہین | طور دولھا کے یہ ہوتے ہین کہین |
| یہ جفائین بیاہ مین کن نے سہین | اس طرح کہہ کے دیکھین ہین نہار |
| کرتی ہے فریاد جب تیری دلھن | پاس اُسکے آکے سب مرد و زن |
| لگتے ہین سمجھانے کہہ کہ یہ سخن | گر نہین کہنے کا تجھکو اعتبار |
| دیکھ لے تو بھی یہ جسم پاش پاش | لائے ہین کسکی خدا جانے یہ لاش |
| تیرے نوشہ کا کرین آگے ہم تلاش | صبر دے تک دل کو مت کر اضطرار |
| بیاہ کا تیرے ہی دیکھا یہ اصول | ہو مین جسکی چوتھی کو سیجے کے پھول |
| سمدھنین چہرے پہ اپنے ملکے دھول | لے لے تیرا نام پیٹین بار بار |
| اسطرح لیجائین گے اب اہل کین | ساتھ سب کے تیری دلھن کے تئین |
| وہ جو بھائی ہے دلھن کا عابدین | دینگے اُسکے ہاتھ اونٹون کی مہار |
| اشتر بے سر سمدھنین اندوہناک | جائینگی کرتی ہوئی سب سر بخاک |
| عابدین پیادہ جلو مین سینہ چاک | سیس ون دولھا کا تیرے پہ سوار |
| ماں غرض نوشہ کی کرتی تھی یہ بین | سامعون کے دمبدم بھرتی تھی مین |
| لے زمین سے تا فلک تھا شور و شین | نالہ و فریاد مین سنتے کوہسار |
| سودا اب اس مرثیہ کو اختتام | دیجئے بھیج آل محمد پر سلام |
| ہونگے محشر مین ترے حامی امام | اسطرح بخشے گا تجکو کردگار |

# مرثیۂ دیگر

کس دن اس شادی نے پایا تھا قرار
رات جلوے کی دلھن ہے سوگوار
ہوئے جس شادی کا یہ انجام کار
رو رہی گھونگھٹ مین چھپکے زار زار

غم سے پر شادی کے گھر کو دیکھکر
جیسے جا پڑتی ہے پھر اُس کی نظر
سر کو دھنتی ہے وہ ٹھنڈی سانس بھر
پوچھے ہے اُس سے یہی بے اختیار

لوگ کیون روتے ہین میرے گرد و پیش
مرگیا کوئی مگر از قوم و خویش
کسکے یہ غم سے ہوئے ہین سینہ ریش
سچ تو کہہ یہ راز مجھ سے غمگسار

گھر تو آتا ہے نظر ماتم سرا سے
کس لئے یہ ہاتھ مہندی سے رنگاے
شادی کے کپڑے مجھے تم کیون پنہاے
کیون کیا میرے تئین اتنا سنگار

جس گھڑی کرتی ہے یہ باتین دلھن
اُٹھ کے آتے ہین کلیجے تا دہن
سنتے ہین اور اسکو اہل انجمن
چلتی ہے ہر چشم سے لوہو کی دھار

بیاہ دیکھا ہے غرض ایسا کہین
غم سے یون ہر ایک کی آنکھین بہین
جسمین جز ماتم خوشی ذرہ نہین
ہو گئے ہین سینے سنگ آلمشار

سونے کو نوشہ نے خوش کی لحد تنگ
کھیلے ہے سارا کٹم لوہو سے رنگ
چھوڑ کر اپنی نولی کا پلنگ
سمدھنین روتی ہین ڈھاڑین مار مار

کیا کرون آگے مین ساچق کا بیان
لی ہین نیزو نیزے سرون کی مٹکیان
دل پر از خون رنگ کے شیشے ہین یان
گل ہین آرایش کے زخم بے شمار

کیا کہون اب جو تھی مہندی کی رات
ایسی ہی پھر دھوم سے آئی برات
صبح کی افسوس مین ملتے ہات
ہو گیا روز قیامت آشکار

جو براتی ہین گریبان چاک سب
شور لورا اپنے لہو مین جان بلب
خاک سر ڈالے ہوے یکسا وجب
گرد شہ کی لوتھ کے زار و نزار

اسطرح لاے غرض دولھن کے گھر
جب پڑی عورات کی اُسپر نظر
الٹ تن بے سر کو لے کھاٹ پر
عرش کے آواز شیون ہوئی پار

لگ گئی اُس تن کے گلے دولھا کی مان
بولی اے نوشہ ترا سر ہے کہان

یون ہی قسمت کا یہ اٹھا تو عوض مین تھی ڈھیل
زور بازو وہ گئے ہائے کدھر حیدر کے

خاک اور خون مین دیکھو تو زمین کے اوپر
ہاتھ سے اہل شقاوت کے عزیزان یکسر
دھر تڑپتا ہی کسو کا کہین لوٹے ہی سر
یون ہوے آگے تہ تیغ و تبر حیدر کے

نہ مین قاسم کو نہ عباس کو دیکھون ہون آہ
اسطرح مٹ گئے اک آن مین سبحان اللہ
نہ پڑے چشم اب اصغر پہ نہ اکبر پہ نگاہ
گویا تھے ہی نہ کبھو نور بصر حیدر کے

نہ کوئی یار ہی اپنا نہ کوئی اب ہی شفیق
جو کوئی تھے سو ہوے رحمت حق کی وہ غریق
نہ کوئی دوست ہی اسوقت نہ کوئی ہی رفیق
کوئی دے جا کے یہ مرقد پہ خبر حیدر کے

ماسوا بحر کے اس قریہ مین ہے لاکھ کوا
آہ کیا جانیے تھی کونسی ساعت کہ ہوا
قسمت اپنی کہ موا جو کوئی پیاسا ہی موا
آگے فرزندون کا اس جا یہ گذر حیدر کے

سپہ شام نے کیا کہیے تعدی جو کی
کہ وہ مہ سے نہ رکھا ایک کے اندام مین جی
خیمہ اہل حرم کے تئین آگ آن مین دی
قتل عام آکے مچایا ہے نگر حیدر کے

حق تعالی کرے اس قوم کو جلدی نابود
ان لعینون نے خدا جانے سمجھکر کیا سود
کہ یہ ہین زیر فلک ہر دو جہان سے مردود
کر دیے جی کے عزیزونکے ضرر حیدر کے

یا نبی نیزے پہ ہر سر کو یہ دکھلاتے ہین
یون عزیزونکو ترے شام لیے جاتے ہین
پھر اُنہین اسم باسم آن کے بتلاتے ہین
جلد بہونچو کہ عجب قہر ہے گھر حیدر کے

راہ چلنے کی نہین ایک پل آرام نہین
ہنسکے کہتا ہے وہ ملعون یہ ہنسی کہ وہین
جس سے پوچھے ہین کہان پیچلے ای دشمن دین
خویش و فرزند گئے اور جدھر حیدر کے

تھی غرض حضرت کلثوم کی وان یہ گفتار
سُن سُن ان باتونکو روتے ہین کھڑی زار نزار
ہر سخن آب کرے تھا دل سنگ و کہسار
شام سے اہل حرم تا بسحر حیدر کے

سودا اب صبر کو دے راہ دل بریان مین
صلے مین اسکے عدو پر تجھے ہر میدان مین
آگے سننے کی نہین تاب کسی انسان مین
قرۃ العین ہی دیوین گے ظفر حیدر کے

## مرثیہ دیگر مربع

جیسے مین دیکھا ہے گردون پہ محرم کا ہلال
کہ نہین سکتا کسی سے ہاے اپنے دلکا حال
روز و شب مجکو رہا کرتا ہی رونے سی خیال
ابر دریا بار جیب دیکھو تو ہی میرا رومال

# مرثیۂ مربع

پہونچ اے ابر کہ مرجھائے شجر حیدر کے
پیاسے تڑپے ہین پڑے نور بصر حیدر کے
پیر بن جھڑتے ہین بستان کے ثمر حیدر کے
خشک لب دیکھ انھین چشم ہین تر حیدر کے

گذرا اے ابر ترا آہ تو نہین کس جا پر
حیف صد حیف کہ ترسے ہین لب دریا پر
گاہ تو نوحہ پہ برسے ہے گہے صحرا پر
بوند پانی کے لئے لخت جگر حیدر کے

ڈوبے ہی آب بغیر آل محمد کا گھر
اشک کی سیل گئی فاطمہ کے سر سے گذر
تف تجکو نہ کرے غم سے جو چشم اپنی تر
موج خون پہونچے ہی آ تا بکمر حیدر کے

فیض سے نم کے زمین پر تر و تازہ ہے نبات
وائے قسمت کہ جہان مین ہین لب آب فرات
سبز و شاداب رہے سنگ ہوائے برسات
آب بن ہوتی ہین بے آب گہر حیدر کے

خویش و فرزند وطن کی ہوئی سب آوارے
چین انکو نہین باقی جو رہے دکھیارے
ظلم کی تیغ سے مارے گئے وہ بیچارے
پھرتے ہین اہل حرم خاک بسر حیدر کے

چرخ نے اہل شقاوت کی لیے ہو بدخواہ
روز جون شب نہو آنکھون مین محمد کی سیاہ
کرو یا شبر و شبیر کو دنیا سے تباہ
یون ملین خاک مین جب شمس و قمر حیدر کے

ایک قاسم سے کیا ٹکڑے کلیجا سارا
جانتے ہو یہ چلا کن پہ ستم کا آرا
جس جگہ آب نہ تھا دوسرے کو وان مارا
جو نواسے تھے پیمبر کے پسر حیدر کے

آہ جب دم سپہ شام حرم پر لوٹا ہو
سر کی چادر کے تئین ہر فوی شقی نفس چھوٹا
پاس تنکا نہ غریبون کے بچا سب لوٹا ہو
ظلم یہ کیسا یہ ہوا گھر پہ مگر حیدر کے

بولی کلثوم یہ چہرے پہ لگا سیلی غم
اپنا احوال کسے جاکے دکھاوین یہ ہم
نہ کوئی مونس و غمخوار نہ کوئی ہمدم
کاش اسوقت پڑین جا کے نظر حیدر کے

خویش و فرزند ہمارے نہ کبھی یون مرتے
ان جفا کیشون کے ہاتھون سے نہ یہ دکھ بھرتے
یہ لعین جور و جفا کاہے کو ہم پر کرتے
ہوتے ہم آج کے دن پاس اگر حیدر کے

اہل بیت نبوی دست تعدی کے اسیر
قطرۂ آب کو اس دشت مین جون ابر مطیر
گھر کی ہی یاد مین ہر ایک کے ہے دم زنجیر
طفل روتے ہین پڑے شام و سحر حیدر کے

ہوتے اس معرکہ مین آج جو حمزہ و عقیل
خون نہ اس دشت مین ہوتا مری پیارونکا ذلیل

اس طرح سے جاے ابن معویہ کے وہ حضور
اسمین ای بھائی نہین ہے شک وظن کا احتمال

یہ سخن سنکر حنیف اُسوقت شہ کے درجواب
آنکھین دونون کی ہوئین باہم گلے لگ کر پرآب
یون لگے کہنے خدا حافظ ہے ای عالیجناب
اور بھائی سب رفیق آکر ہوے بہر قتال

آخرکار اُن سے کہنے کو نہ مانا زینہار
جتنے ساکن تھے مدینے کے وہ روئے زار زار
کوچ کا دن اور تاریخ سفر پایا قرار
اس سفر کا سب نے کچھ آخرت جانا مآل

پھر رخصت جد کو روضے مین وہ پھر محنت نصیب
کر مرخص جلد تا مطلب کو پہونچے وہ غریب
جاکے بولا السلام علیک ای حق کے حبیب
امر بر حق کے تغافل کا نہ ہوتا احتمال

سر جدا ہونے کا تن سے مجکو ای کب ہے غم
ہان مگر دوری ترے مرقد کی مجھپر ہے ستم
خویش و فرزندان کے مرنیکا نہین ہرگز الم
سو مین فائق اُسے سمجھا ہون رضای ذوالجلال

گرچہ ہون وہ شخص مین جس کا گریبان قبا
قطع مین ہو تنگ گردن پر نشان اسکا پڑا
دیکھکر اس خط کو روئین اس قدر خیر النسا
پونچھین آنکھین تمنا اپنے ہاتھ سے لیکر رومال

سو نظر آتی ہے یون اب مجکو مرضی خدا
پوچھو کیا اس امر مین کہتے ہین وہ ام الہدا
ہوا اسی خط پہ سر گردن میرے خنجر سے جدا
مین تو سر کٹوانے جاتا ہون سمیت اہل و عیال

تا فلان جا تکد از آسکے یہ کرتے ہین کلام
خواب مین آکر لگے کہنے اُسے خیر الانام
سو گیا اس گفتگو مین وہ شہ عالی مقام
اے جواہر خانۂ حق کے گہر وے میرے لال

فاطمہ کو کوئی دُکھ اس درد سے بدتر نہو
اسمین گو تیغ قضا سے دھڑ پہ تیرے سر نہو
یکسر مو پر رضاے حق سے وہ باہر نہو
بندگی یان ہے پیمبر زادگی کا کیا خیال

گرچہ مجکو مرتبہ حق نے نبوت کا دیا
پر ترے سر کیلیے پیش جناب کبریا
اور تجھکو فاطمہ کے بطن سے پیدا کیا
کاندھے سے لیکر مرے یکسان ترا نیزے کی بھال

مطلقاً اس امر مین مارا نہین جاتا ہے دم
جس جگہ سر کھینچتا ہے بے نیازی کا علم
گو نبوت یا امامت کے سبب فائق ہین ہم
رکھتی ہے اُس جا نبوت اور امامت کیا کمال

یہ زبانی فاطمہ کی تجکو دیتا ہون جواب
جسطرح حاضر ہوا وان جاے حاضر ہو شتاب
اس سے بہتر ہی نہین حق مین ترے ای صواب
تا بدرگاہ خدا ہو سرخرو تیرا جمال

یہ سخن کہکر گلے اپنے جگر گوشے کے مل
خاک تھی زیر قدم جتنی ہوئی لوہو سے گل
یان تلک روئے کہ مژگان سے چلا خونناب سیل
یون محمد سے ہوا رخصت کا اُسکے انفصال

پوچھے گر کوئی سبب تو کیا کہوں اُس سے یہ زرد
پیاس لگتی ہے تو کرتا ہوں تلاش آب سرد
کس طرح دکھلاؤنگا محشر مین اپنا روی زرد
ڈوبی پانی بن وہ کشتی جسمین تھی احمد کی آل

سخت مشکل ہے جو کیسے تو نہین تشنگی کی تاب
تیغ و تیر اُنپر برستا تھا اُنھوں کے درجواب
اور جب پیاسے رہنے مین دل ہو آتش غم سے کباب
جسطرح کرتے تھے وہ مظلوم پانی کا سوال

دل مرا کیونکر نہووے اضطراب قلق مین
گر کسی لڑکے کو پہونچا قطرہ پانی حلق مین
یہ ستم نوع بشر پر مین نہ دیکھا خلق مین
سو کمان جور کی تھی تیر کی اُسجا مین بحال

یون روایت ہے کہ وہ مظلوم سوے کربلا
ہاتھ سے تب ہاتھ بھائی بند سے اپنا ملا
جب لگا چلنے مدینے سے کنا نیکو گلا
اور یون کرنے لگے عرض اے جناب باکمال

کوفیونکے قول پر ہرگز نہ کیجے اعتماد
گھر پیمبر کا رفاقت اُنکی دیوے گی بباد
قول و فعل اُنکا نہین ہے خوب ہین وہ بدنہاد
وہ نہ کر محشر مین جو ہمکو ہو تجھ سے انفعال

شہ نے فرمایا کہ سچ ہے دور یہ تدبیر سے
سر کا وعدہ کر چکا مین جور کی شمشیر سے
پر کسو کا بس نہین چلتا ہے کچھ تقدیر سے
اُسکے ایفا کو نہین سکتا مین اپنے سر سے ٹال

جسکو ہو تم مین سے باندھے مرنے پر اپنی کمر
اُس سے ہون راضی رفاقت دیوے سے مین زیادہ تر
سو چلے ہمراہ اور جینے پہ ہو جسکی نظر
اُسکی جانب سے نہ ہو ہرگز مرے دل مین ملال

راوی کہتا ہے سن اُسکو بولے یون حضرت حنیف
پر حرم کو ساتھ لیجانا ہے تدبیر ضعیف
جائیے آپ اقتضا کرتی ہے گر راے شریف
پاس رکھنے کا اُنھونکے مت کرو ہرگز خیال

ہے صلاح وقت یون اب رکھ چلو اُنکو یہین
مین ترا بھائی ہون کہنے کو مرے کیجے یقین
ان کی دلجمعی کی خاطر چھوڑ دیان میری تئین
ساتھ لیجانا اُنھونکا سخت ہے تم پر وبال

یہ لگا کہنے وہ سرور سنکے بھائی کا کلام
حق کی مرضی بن کیا اب تک نہین کچھ مین نے کام
یون مقدر ہے شریک حال ہو عترت تمام
آپکے کہنے سے چھوڑون ان کو یان ہے یہ محال

چاہیے یون سر مرا نیزے پہ ہووے پیش پیش
پاس اُنکے ہو نہ جز عابد کوئی فرزند و خویش
اشتر و نیزا اُسکے پیچھے ہوں مین سب یہ سینہ ریش
سو اسی اسطرح لیجاوین وہ قوم بدخصال

اُسکی قسمت مین ہے یون اُس روز ہووے اُسکو تب
چشم تر ہون اشک سے اور تشنگی سے خشک لب
پیادہ چلنے سے ہر اک منزل مین وہ کھینچے تعب
وہ نہ دے قطرہ کرے جس سے وہ پانی کا سوال

کھنچین اُس راہ مین ہووے کانٹون کا وفور
پا برہنہ تپ سے ہووے میرے سینہ کا سرور

ظالمون نے نہ رکھی وہ تلوار
جو نہ کھینچی ز نیام آج کے دن

اُس غریبی سے کٹا یا حلقوم
اُس جگر خستہ کا اُسکے معصوم
رن مین بین ہائے حسین مظلوم
پیٹین یون لے لیکے نام آج کے دن

جان بلب آب بغیر از اطفال
دم بدم دیکھہ اُنھونکا احوال
جو کوئی ہے سو عطش سی ہی نڈھال
ہے یہ عابد کا کلام آج کے دن

پیاس کے مارے مین ڈرتا ہون ہائے
پھیر کس کام کا اے جد جو نہ آئے
باقی ماندون سے نہ کوئی مر جائے
کام مین کوثر و جام آج کے دن

جاری دریا ہین بھری ہین تالاب
بند یہ آل نبی پر ہے آب
مرغ سے مور تلک سب سیراب
قطرہ ہے اُن پہ حرام آج کے دن

جز خدا کوئی یتیمون کا نہین
پیادہ پا قید مین کر سب کے تئین
ڈھونڈھیے روئے زمین کو تو نہین
لیگیا لشکر شام آج کے دن

نہ کوئی دوست نہ کوئی ہمدم
کون اُسوقت اُنھین ہووے بہم
کہین جس سے یہ ستم اپنا غم
دے نبی کو جو پیام آج کے دن

اُس مصیبت کو کہین سو کس سے
ہم نفس کون کرین وہ جس سے
غم الم دل پہ ہے دونا اس سے
ورد اپنے سے کلام آج کے دن

اقربا قتل ہوے سب کے سب
اہل بیت نبوی پر یارب
ایک عابد سو گرفتار یہ شب
ہے قیامت کا قیام آج کے دن

کھا گئی سب کے تئین تیغ ستم
ہے سبب ضعف کے گو اُسکا دم
ایک عابد جو رہا نزد حرم
آفتاب لب بام آج کے دن

اُنھون کا پردہ مین جو ہین مردم
ہے محرم کا اُنھین روز دہم
آب و دانہ ہے نصیبون کا گم
غرۂ ماہ صیام آج کے دن

طائر عرش ز دست صیاد
کوئی سنتا نہین اُن کی فریاد
ہو نہین سکتے کسی طور آزاد
پر نہین ہین نہ دام آج کے دن

ظلم ایسا ہی ہوا ہے برپا
رہیگی جب تئین دنیا کی بنا
کہ نہوگا نہ ہوا زیر سما
ہوئیگا حشر مدام آج کے دن

دیکھا یہ خواب جو چونکا شہ دنیا و دین
یون کہا خدام سے کس کر شلیتونکے تئین
پوچھتا آنکھین سوے اہل حرم آیا وہین
ہو جو اسباب سفر دو بیٹھ پر اونٹونکی ڈال

نافل جان سوز یون کرتا ہی اب آگے بیان
جنکو چھوڑا تھا مدینے مین وہ با آہ و فغان
لے حرم کو ساتھ اپنے جب لگے ہونے روان
اُس شہ دنیا و دین سے یون لگے کرنے سوال

چھوڑ کر ہمکو کیا ہے تم نے جو عزم سفر
یہ سخن سن شہ نے انکو خاک دی یکمشت بھر
کیونکہ پہونچیگی تمہارے حال کی ہم کو خبر
اور فرمایا کہ رکھیو تم اسے شیشے مین ڈال

تم خبر اس خاک سے پاؤ گی میری من و عن
کربلا مین جسگھڑی جوجھے وہ ہو کر بیوطن
راوی بھی اسطرح لکھتے ہین چنانچہ یہ سخن
ہو گئی وہ خاک شیشے مین برنگ خون لال

سودا تو کر ختم اب پڑھکر درد اس نظم کو
تا قیامت تعزیہ ابن علی کا لیوے تو ہر
سامعون کے گوش زد آگے ہی یہ سب گفتگو
حق تعالی دے تجھے توفیق یہ ہر ایک سال

## مرثیہ دیگر

کیا ہوا ہاے یہ کام آجکے دن
گر پڑا دین کا خیام آج کے دن
روتی ہے خلق تمام آج کے دن
ہو گیا قتل امام آج کے دن

سقف ایمان کا مین کیا حال کہون
توڑ ہے اے فلک سفلۂ دون
ڈھے پڑا رن مین نبوت کا ستون
نہ رکھا تو نے بھی تھام آجکے دن

باپ کے قبضے مین جس کے کوثر
خون سے اسکے ہی زبان تیغ کی تر
تشنہ حلق اسکا بزیر خنجر ہو
خشک اسکا لب و کام آجکے دن

غرق وہ خون مین پڑا ہے مذبوح
خاک تم کرکے سر دون کو مجروح
پیاسی دنیا سی گئی اُس کی روح
ڈالوا ے خاص و عوام آجکے دن

جس جگہ مین وہ پڑا ہے یارو
دھوپ مین سوکھتے اُسکے تن کو
رو کھ بھی وان نہین جو سایا ہو
ہوئی ہی صبح سے شام آجکے دن

کہون تنہائی کی اسکی کیا بات
کوچ کر شام چلا سر ہیہات
پاس کوئی نہین جز حق کی ذات
رن مین تن کا ہی مقام آجکے دن

زخم اس تن کے گردن کیا مین شمار
کون سی جا نہ لگا وار پہ وار

پیٹ پیٹ اپنے سرون کو کہتی ہین وہ سینہ ریش
اس طرح سے جائین یہ سر وا دریغا وا دریغ

ان سرون پر بوسہ دیتی تھی سدا ارکان دین
دھوتے تھے گیسو انھونکے آنکر روح الامین
انکو سجدہ کرتے تھے ہم آسمان و ہم زمین
ہو بہو سو خون مین ہے تر وا دریغا وا دریغ

بیچ مین تھا ان سرونکے وہ سر عالم پناہ
سر کو اپنے پیٹکر یون کہنے لاگی بھر کے آہ
جا پڑی زینب کی انکھین ناگہان اسپر نگاہ
ہائے ای میرے برادر وا دریغا وا دریغ

یہ وہی سر ہے کہ جو تھا بوسہ گاہ مصطفےٰ
فی الحقیقت تھا یہ شایان کلاہ مصطفےٰ
لطف کی ہر آن اسپر تھی نگاہ مصطفےٰ
سو نظر آیا غلطم پر وا دریغا وا دریغ

دن اسی نیزہ پہ گذرا ہم غریبونکے حضور
تن بخون آغشتہ کربل مین پڑا ہی سر سے دور
رات کو خولی نے لیجا کر رکھا تھا در تنور
زیر این چرخ مدور وا دریغا وا دریغ

راویان جانگداز آگے یہ کرتے ہین کلام
خولی ملعون نے اپنے گھر کیا اس شب مقام
کوفے پہونچا قافلہ وہ جو چلا تھا سوی شام
جا تنور اندر رکھا سر وا دریغا وا دریغ

مومنہ تھی زن جو اس ملعونکی وہ غمکی سبب
یہ سخن تا صبح اس بیچاری کے تھا زیر لب
اسطرح سے کاٹی ان نے بیچ آنکھونکی وہ شب
ہائے لے سبط پیمبر وا دریغا وا دریغ

نصف شب گذری تو دیکھی ہے کہ تا حور و ملک
تخت پر بیٹھے یہ کہتی آئین اس موضع تلک
آسیا و مریم و حوا و زہرا از فلک
فاطمہؓ کے ناز پرور وا دریغا وا دریغ

سر کو چارون بیبیونمین سینے کے لو مین
یہ بھی تھا قسمت مین یون دیکھین ترا سر بے تن
اپنی چھاتی سے لگا کر یون کہا کیون ای حسین
یان رکھا ہی کن نے لا کر وا دریغا وا دریغ

ہائے وہ تن جو محمدؐ کے پلا بالاے صدر
سر کو جو تیغ جفا سے کاٹ لائے اہل غدر
سچے یون ماٹی مین جون ہووی غبار آلودہ بدر
سر تنور اندر دیا دھر وا دریغا وا دریغ

فاطمہ القصہ اس ہر سے یہ کرتی تھی بیان
دیدۂ حور و ملک سے خون دلکا تھا روان
عرش تک پہونچے تھی انکے سینے کی آہ و فغان
اور تھا انکی زبان پر وا دریغا وا دریغ

سودا اب خاموش ہو آگے نہ کر احوال تو
اسقدر کہئے سنے ہی محشر مین ہوگا سر خرو
دیوے کی ارض و سما کے بٹ ملا یہ گفتگو
لیکے نام انکا کہے گر وا دریغا وا دریغ

سوداؔ اب ختم تو یہ مرثیہ کر
دم بدم آلِ محمدؐ اوپر کر
سن نہیں سکتے اسے جن و بشر
بھیج صلوات و سلام آج کے دن

بعد ازان ہو کے بچشم گریان
آ دے تا ماہ محرم بجہان
یہ دعا مانگ ز شاہ مردان
تعزیہ لے یہ غلام آج کے دن

## مرثیۂ دیگر

تشنہ لب سبط پیمبر وادریغا وادریغ
کشتۂ شمشیر و خنجر وادریغا وادریغ
کربلا کے بن مین بے سر وادریغا وادریغ
ہاے وہ فرزند حیدر وادریغا وادریغ

دے مدینے مین شبر کو نبی محمدؐ کے تئین
ملک سب لیتے رہی جتنے تھے بر روے زمین
ظلم کی شمشیر سے مارا پڑا سلطان دین
لٹ گیا ایمان کا کشور وادریغا وادریغ

کسطرح کھینچین نہ ہم سینون سے آہ دردناک
آج میدان مین پڑا ہی غرق خون برروے خاک
پگڑیان سر سے پٹک اب کیون نہوین جیب چاک
دین اور دنیا کا افسر وادریغا وادریغ

کہتے ہین رد روکے اب ساکن یہی ہر شہر کے
ہو گیا ہی خشک بن پانی کنارے نہر کے
جتنے دیکھو نخل ہین سیراب باغ دہر کے
گلشن ساقی کوثر وادریغا وادریغ

ظالمون کی تیغ سے ہیہات آل مصطفا
کاتب تقدیر سے لکھوا کے لائی تھی قضا
دشت مین بیجان پڑے ہین اب جو با چندین جفا
قتل کا کیا اُسکے محضر وادریغا وادریغ

وہ جو زیر آسمان ہین دین و دنیا کے پناہ
گھر کو اُنکے ایک پل مین کردیا خاک سیاہ
مرکز خاکی پہ جون اکسیر ہے جن کی نگاہ
ظالمون نے آگ دے کر وادریغا وادریغ

جن کے دروازے پہ آکر ایکدم زیر فلک
مہر و مہ نے آجتک دیکھی نہ تھی جن کی جھلک
بے اجازت مار سکتا تھا نہ ہرگز پر ملک
سو وہ عریان اشترون پر وادریغا وادریغ

کیا کہون میں یہ مصیبت تھی بروے روزگار
باپ جنکا وہ کوئی اترا ہی تھی جسکو ذوالفقار
کون کون اسطرح پشت اشتران پر ہین سوار
اور مان بنت پیمبر وادریغا وادریغ

یہ ستم جو ہی انھون پر کس زبان سے ہو بیان
سنتے ہین زین العبا کی ہین انھون کے درمیان
دین و دنیا کی جو اس احوال مین ہین بیبیان
کوئی مان اور کوئی خواہر وادریغا وادریغ

سر چلے جاتے ہین نیزون پر جو انکے پیش پیش
کوئی تو فرزند ہی انکا کوئی انکا ہی خویش

تن ترا یوں ہی بہ زیر چرخ رہتا ہوئے گا
خاک و خوں میں روز و شب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

کیوں نہ روؤں لاش پہ تیری میں سر میں ڈال خاک
جسکو پیغمبر نہ بولے بن کہے روحی فداک
تن ہو تیغ ظلم سے اسطرح تیرا چاک چاک
تھا ترا یہ کچھ لقب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

سر ترا نیزے کے اوپر تن ترا ہے خاک میں
خون دل کیونکر نہو مجھ دیدۂ نمناک میں
بھر رہی مٹی ترے زخموں کے ہر اک چاک میں
تجھ سے پر ایسا غضب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

ہے ترا نانا پیمبر باپ تیرا ہے امام
تشنہ لب ماریں سب تجھے اسطرح ملکر اہل شام
جس سے محشر میں طلب عالم کو ہے کوثر کا جام
جانکر تیرا حسب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

اے پدر تجھ بن سبھے اس جینے سے آتی ہے لاج
مصطفٰے اور مرتضٰی کی دی ہے فوج غم نے آج
خاک و خوں میں تو پڑا ہے اے دو جگ کے سر کی تاج
خانۂ دل کو لقب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

فاطمہ سے پیرہن لائیں نہ زیر آسمان
واسطے تیرے کفن کا اے شہ ہر دو جہان
سو تو اب عریاں پڑا ہے خاک و خوں کے درمیان
نے حریر و نے قصب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

یہ سخن کہکر چلا وہ تو پدر سے لگ گلے
کیوں نہ تیرے ساتھ خاک و خوں میں ہم بھی رلے
ہائے بابا دیکے مائی بھی نہ ہم تجکو چلے
یوں تجھے دیکھے ہیں اب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

کر چلا لاش پدر سے جبکہ یہ عابد یہ بین
بول اٹھا امت کی تیری اشقیا قتل حسینؑ
منہ مدینہ کی طرف کر وہ نبی کا نور عین
سمجھیں ہیں عیش و طرب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

آل میں تیری کسی کے دھڑ پہ اے جد سر نہیں
تن ہے کسکا جس پہ زخم تیغ اور خنجر نہیں
کونسا سر ہے انھوں میں سے جو نیزے پر نہیں
ایک میں سو جاں طلب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

یوں محمدؐ کی طرف کرتا تھا جب عابد خطاب
خاک میں مور اور ہوا میں مرغ ہوتی تھی کباب
آہ سے ماہی تلک سب کا جگر ہوتا تھا آب
یہ فغاں کرتی تھے سب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

ختم کر سوداؔ تو اب اس مرثیہ جانکاہ کو
یاد کر ہر دم تو اپنے دل میں حال شاہ کو
بند کر حرف زبان اور لبوں کی راہ کو
یوں کہا کر جب تلک ہے ہے غضب ہے ہے غضب

## مرثیہ دیگر حضرت امام

چلا جب کربلا سے شام کو زین العبا تنہا
کٹا کر بھائی بند اس دن کے خاطر میں رہا تنہا
کہے تھا لاش پر بابا کی رو رو یوں کھڑا تنہا
کہ لیجاؤں اسیر ظالماں کر اقربا تنہا

# مرثیۂ دیگر

غرق خون مین تشنہ لب ہے ہے غضب ہے ہے غضب
یہ ستم ایسون پہ اب ہے ہے غضب ہے ہے غضب
آل احمد سب کے سب ہے ہے غضب ہے ہے غضب
دو جہان کے منتخب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

مان ہو جسکی فاطمہ جس کا علی سا ہو پدر
رن مین ہے اس تفرقے سے آج با خویش و پسر
دست و پا اُسکے نہ دھڑ ہے ساتھ نہ گردن نہ سر
وہ شہ عالی نسب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

جو بشیر یار و خدا کے دوست کا تھا ہوش و دم
کوئی دشمن کے بھی دشمن پر کرے ہے یہ ستم
کاٹ سر اُسکا کیے اُسکے اسیر اہل حرم
بے گنہ اور بے سبب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

نور جسکے تن سے پہونچے تھا بچشم مہر و ماہ
آج جسکے دن سر پہ ان شخصون کے گر دیکھے نگاہ
استقامت تھی فلک کو جن کے زیر خیمہ گاہ
خاک ہے یک یک وجب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

کھینچے تھا جبریل آکر جنکے اونٹون کی مہار
لے گئے اونٹون پہ اُن کو بے عماری کر سوار
آج ہے ساتھ اُنکے ایسا کچھ سلوک روزگار
بیوفایان عرب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

جنکی جانب مہر و مہ کو دیکھنے کی تھی نہ تاب
آج چادر بھی نہین سر پر کرین جس سے حجاب
اور جو مالک ہے ملک پر اسطرف کو کیا حساب
اُنپہ یہ رنج و تعب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

اہل بیت اونٹونپہ ہر منزل مین بے محمل سوار
عابد بیمار پیچھے کھینچے جاے اونٹون کی مہار
زینب و کلثوم سر کو ہان سے پٹکین بار بار
رات دن لس پہ ہے تب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

ایک تو غم سے عزیزون کے پریشان ہین حواس
اس مصیبت سے نہین جینے کی اپنے انکو آس
دوسرے لگتی ہے انکو رات دن کی بھوک پیاس
ہو رہے ہین جان بلب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

جب گذر اُس ناتوان کا مقتل شہ پر ہوا
کہنے لاگے اے پدر مین کیون نہ تجھ آگے موا
پار نکلا دیکھ اُسکے پیٹھ کر غم کا سوا
تو مرے جیئون مین اب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

تن ترا آیا نظر آلودہ گرد و خاک سے
لخت دل ٹپکین ہین میرے دیدۂ نمناک سے
خون بہتا دیکھتا ہون زخم کے ہر چاک سے
ہے یہ احوال عجب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

وہ مسلمان رکھتے ہین کافر سے جو کفر شدید
سر ترا نیزے پہ کر تن سے جدا پیش یزید
تشنہ لب ان ظالمون نے کر دیا تجکو شہید
لیجلے عند الطلب ہے ہے غضب ہے ہے غضب

کیونکہ پیغمبر ترا غم دل پہ سہتا ہوئے گا
دمبدم خون جگر آنکھون سے بہتا ہوئے گا

اگر دہشت محمدؐ کی ہین عقبی مین کچھ ہوتی ہر
تو انکا حال تو بے بس ہی کیونکر دیکھتا تنہا

سپاہی ہی وہ بیرحمی سی جو اپنا نہ منھ موڑے
خوش اپنی کرے آقا کو وہ لیوی خلعتین گھوڑے
نہ اُنکی تیغ ہرگز طفل تشنہ تا ہلک چھوڑے
نہ دنیا جب تلک ہاتھ آئے تو ہی دین کیا تنہا

غرض ای قبلۂ قول و فعل جنکا ہووے ایسا کچھ
اب آگے دیکھیے قسمت کا میری کیا ہی لکھا کچھ
جفا سی اُنکی یہ دیکھا ہی اور دیکھونگا کیا کیا کچھ
کہ ایسے ظالمون کے ہاتھ یان مین آ پڑا تنہا

کہی ہین پیادہ ہر منزل مین ساتھ اپنی پھراوینگے
ترا دل طعنہ و تشنیع سے ہر دم دکھاوینگے
جو ہو گی رات تو لنگر بچھا تجکو سلاوینگے
کہینگے باپ تیرا چھوڑ تجکو کیون گیا تنہا

غرض عابد پدر کی لاش سے باآئین یہ کہتا تھا
کبھو بیہوش ہو جاتا کبھو ہوش آئین سہتا تھا
اور اسکا خون دل آنکھین کی راہ بہتا تھا
پھر آخر چھوڑ کر لاش پدر کو وہ چلا تنہا

صعوبت راہ مین گذری جو اُسپر سو تو ظاہر ہے
زبان سے گر کہون حد ادب سی تو وہ باہر ہے
جہانکی بیچ اس احوال سی ہر شخص ماہر ہے
سر اپنے عابد بیمار نے جو کچھ سہا تنہا

خموشی خوب ہی سودا یہان اظہار سے اسکے
ہوا بیہوش وہ مصرع پڑھا مین آگے یہ جسکے
سنے اسکے تئین سو دلین اب طاقت ہی کسکے
چلا جب کربلا سی شام کو زین العبا تنہا

## مرثیہ دیگر

کیون مضطرب الحال نسیم سحری ہے
بلبل کو ترانہ کی بدل نوحہ گری ہے
ہر گل مین طرح لالہ کے داغ جگری ہے
اس باغ سے کیا آل محمدؐ سفری ہے

شبنم جو روا جاہے سو نور و نسب تار
لوٹا یہ رسالت کا ستم کیشون نے گلزار
گر باد سحر خاک سر اپنے پہ تو ہر بار
ٹہنی چمن دین مین نہ سوکھی نہ ہری ہے

جو نخل محمدؐ کے جگر سے رکھین پیوند
بانی چمن دہر مین ہوا اُن کے اوپر بند
اور ساقی کوثر کے وہ لاریب ہون فرزند
کیا چرخ ستمگر کی یہ بیدادگری ہے

تیغ و تبر جور سے جو نخل کٹا ہے
اُسکا جسد پاک زمین پر جو گرا ہے
کہتے ہین وہ فرزند رسول دو سرا ہے
آلودہ گرد قدم رہگذری ہے

دیتے تھے نبی بوسہ سدا جن کے لبون پر
الکدم نہ ملے آب انھین جز دم خنجر
سو مثل صدف آب کے قطرے سے نہ ہون تر
سب دہر جفا پیشہ کی یہ بد گہری ہے

جو عالم بیکسی کا مجھ پہ ہی سو کسکو دکھلاؤن
کرون کیا بس نہین چلتا مرا کچھ ورنہ مین جاؤن
وہ ایسا کون ہی کہ جس سے پانی تجکو دلواؤن
تجھے یون چھوڑ کر اے نور چشم مصطفا تنہا

مدینے مین جو ہو جاتا تو منھ کسکو دکھاؤنگا
بھلا اسطرح جینے سی حلاوت کیا مین پاؤنگا
جو کوئی اکبر و اصغر کو پوچھے کیا بتاؤنگا
تن تنہا جیون مین تو مرے کربل مین تا تنہا

نہ کوئی ہی بزرگ اسدم کہ چھاتی سی لگا دے وہ
نہ کوئی آشنا ایسا کہ ٹک پانی پلاوے وہ
نہ کوئی بھائی ہمجولی کہ دکھ میرا بٹاوے وہ
نہ کردے ہیچ کافر کو بھی مجھ جیسا خدا تنہا

کوئی بھائی بھی رہتا تو گلے لگ اسکی مین روتا
مجھے دیکر دلاسا کچھ تو غم دلکا مرے کھوتا
کہ اُس سے حال دل اپنا غبار سینہ مین دھوتا
نہین اہل مصیبت کو تو رونا بھی بھلا تنہا

نظر آتا نہین کوئی جو اس بندی کو دے چھٹوا
جو مین ہون سو اسی حالت مین مجھ سے ہو سکی ہی کیا
گلے سی طوق انکی دور ہو زنجیر مین سے پا
نہ بھائی بند ہے کوئی نہ یار و آشنا تنہا

کوئی کہتا ہی سونپو اشترنکی اس کو سربانی
کوئی بولا اودھر سے ہو جدھر خار بیابانی
کوئی کہتا ہی اسکو لیچلو جیدھر نہ ہو پانی
پھرون یون تجھ بن اس جور و جفا سے جا بجا تنہا

کہان تبرید اس حالت مین جس سی ہو علاج تب
غرض کیا کیا کہون اسکی سوا بھی سو طرح کی اب
نہین ملتا ہی قطرہ آب کا جو تر کرون مین لب
اذیت دیتے ہین پا کر مجھے اہل جفا تنہا

جو مین کہتا ہون پھیرے اسقدر جلتی ہو کیون مجکو
تو کیا دکھلائینگی جا کر خلیفہ کو ہم اپنے رو
کہے ہین بیڑیان جو کاٹلی پاؤن کی بھاگے تو
تجھے ہم اسلئے نہین چھوڑتی زین العبا تنہا

جو مین کہتا ہون اس حالت سی مجکو لیکے جاؤگے
بروز باز پرس امت مین پھر کس کی کہاؤگے
محمد کے تئین محشر مین کیا تم منھ دکھاؤگے
جو اس صورت سی جاؤن شام مین روتا ہوا تنہا

تو کہتے ہین ہمین کیا خوف محشر مین محمد سے
قیامت مین ہماری کچھ نا لش نبی تو جد سے
سپاہی کرتے ہین روزی کو پیدا لعنت و کد سے
نچھوڑین اس ڈر کون سی تجھی ہم کوئی جا تنہا

اگر خطرہ ہمین ہوتا تو ایسا کام کیون کرتے
ہماری تیغ سی خویش و برادر اسکی کیون مرتے
پدر کے سر کو تیرے کاٹکر نیزی پہ کیون دھرتے
ہمارے ساتھ پھرتا اسطرح تو کیون بکا تنہا

سر اپر دو نہین اسکے بوسے کو ہم نہ دہن جاتے
تری گردن مین طوق آہنی ہرگز نہ پہناتے
اسیر اسکی حرم کو بیٹھ اونٹون کی نہ بٹھلاتے
نہ ہوتا آگے جو دن ہو کے تو بیدست و پا تنہا

نواسی اک محمد کی علی کی ایک ہی بوتی
سلئے ہم پاؤن کی خلخال جنکے کان کی موتی

| | |
|---|---|
| گذرا ہو جب اولاد محمد ﷺ پہ یہ طوفان | ماتم میں جنھوں کے ملک و جن و پری ہے |

# مرثیہ حضرت امام

| | |
|---|---|
| کہتے ہیں رو رو کے زین العابدین | ہو کدھر دادا امیر المومنین |
| مرتدوں نے کر سند دین کو تئیں | کھو دیا مہر نبوت کا نگین |
| پوچھیے وہ مجھ دل ناشاد سے | جو ہوا ہے آج ہر جلاد سے |
| کر دیے حک کارِ بیداد سے | سب حروف دفتر شرع مبین |
| انما کی آیہ جن کی شان میں | حق تعالےٰ نے کہی قرآن میں |
| اُنکو یہ لوٹا ہے اس میدان میں | چادر اُنہیں ایک کے بر سر نہیں |
| کر گئے گل شمع دین وہ روسیاہ | پھرتے ہیں ہم وہ بدر ہو کر تباہ |
| تارہ اُنکا گھر ہے جنکے مہر و ماہ | آگے دروازے پہ گھستے تھے جبین |
| وارثوں کے سر ہیں نیزہ پر رواں | تن پڑے ہیں خاک و خونکے درمیاں |
| بے مکاں ہیں وہ کہ جنکو ہر زماں | سجدہ کرتے عرش اعلا کے مکین |
| ظالموں کے ہاتھ سے ہو بے وطن | آن کر پیاسا موا کربل کے بن |
| دشت غربت میں پڑا وہ بے کفن | مہد جنباں جسکے تھے روح الامین |
| فاطمہ رض کا وہ جو دم اور ہوش تھا | اُٹھ پہر اور اُنکے ہم آغوش تھا |
| جسکے سر کا تکیہ اُن کا دوش تھا | چاک چاک اُسکا ہے جسم نازنین |
| حیف ہے میرے اب ایسے جینے پر | یوں کمر باندھے فلک جب کینے پر |
| لوٹتا تھا جو نبی کے سینے پر | چھاتی پر اسکے چڑھے شمر لعین |
| میرے دلکا وہ کوئی سمجھے گا درد | جسکے سر ایسی یتیمی کی ہو گرد |
| اُسپہ ہو معلوم میری آہ سرد | باپ کو یوں جسکے ماریں ظالمین |
| پانی سے سیراب ہو سب کائنات | لیکے حیوان تا جمادات و نبات |
| تشنہ لا کر بر لب آب فرات | سر جدا تن سے کریں اعدائے دین |
| دن تو اس سر کو چلیں نیزہ پہ دھر | رات جب ہووے تو منزل میں اتر |
| گرد اُسکے بادہ پیویں بیٹھکر | وہ لعینا اُس سر پہ جو ہوویں تعین |

آن جور و جفا مارون کا مین کیا کہون احوال
چھاتی پہ ہے سوفار تو ہے پشت اُپر بھال
ہے ناوک دل دوز سے ہر ایک کا یہ حال
ان دونون کے مابین مین یان دھڑ مین سری ہے

کس طرح کرون انکی مصوبات کی مین بات
پیدا جو بلا ہووے ہے اب دہر مین ذرات
ایسا تو نہووےگا کوئی مورد آفات
گویا وہ بلا واسطے انکے ہی دھری ہے

ایسا تو کبھی غم نہوا جب سے ہے عالم
ہر زخم پہ ہوتا ہے فلک بخیہ و مرہم
دردا کہ دم تیغ سے افزود ہے یہ غم
زخم جگر فاطمہ دونون سے بری ہے

محشر مین محمد کو دکھانا ہے جسے رو
وہ شاد نہ الفت سے کرے اپنے پسر کو
اور آل سے اُسکی جو محبت ہو سر ہو
عابد کے تئین آج غم بے پدری ہے

ہر طائر قدسی پہ دیا حق نے جنھین فوق
کوئی تو ہے زنجیر مین کوئی بگلو طوق
اور جنکے قدمبوس کا جبریل رکھے شوق
افسوس انھین آج یہ ہے بال و پری ہے

عترت کو محمد کے جو لوٹین ہین ستمگر
ہین دادرس ہر دو جہان وہ جو بمحشر
جتنا وہ پکارے ہین نہ مونس ہے نہ یاور
فریاد کو آج اُنکے یہ کیا بے اثری ہے

کس سے کہون یہ تشنہ لبونکی مین صعوبت
اک آدھ جو باقی ہے سو اُسکی ہے یہ صورت
دنیا سے گئے پی لے شہادت کا وہ شربت
بن آب دہن خشک اور آنکھون مین تری ہے

جن بیبیون کا باپ علی فاطمہ مادر
سب کچھ یہ سمجھکر نہ رکھی شقیون نے چادر
حسین سے اور انکی ہون مان جائے برادر
کیا قوم ستمگار کی یہ بے بصری ہے

منھ کر کے مدینے کیطرف پرد گیا ئین
مشہور ہو تم مخبر صادق دو جہان مین
کہتے سبب پیاس کے کانٹے ہین زبانین
کیون حال ہمارے سے تمھین بیخبری ہے

احوال تری آل کا اب سخت ہے درہم
پیٹے ہین زبس صورت و سر انکے کو ہر دم
لے جلد خبر اے شرف خلقت آدم
رنگ رخ ماتم زدگان نیلوفری ہے

جی چاہتے ہین پیاس سے لین دشمن جانی
بتلاؤ کہانسے پئین اس دشت مین پانی
پانی جو طلب ہم نے کیا بات نہ مانی
ندی ہے جو یان خون شہیدان سے بھری ہے

جب سے کہ شہ دین کی اقامت کا اُٹھا رخت
دنیا کی حلاوت کا نہین چاہتے ہم تخت
اندوہ و غم و درد و مصیبت ہے نپٹ سخت
ہونا ہمین اب خاک بسر تاجوری ہے

کیونکر نہ روے خون کی آنسو سے مہربان
کس طرح نہ اس غم سے شب و روز ہو نالان

# مرثیۂ دیگر

عابدین کہتے ہیں اے پروردگار — ایک بھائی کو بھی رکھتا روزگار
یک دگر اس وقت ہوتے غمگسار — روتے آپس میں گلے لگ زار زار

درد دل باہم کیا کرتے بیان — پوچھکر خوشنود ہوتا ہر زمان
ایک کو ایک اپنے بابا کا نشان — کچھ تو ہوتا دلکو تسکین و قرار

عمر اصغر گر نہ ہو جاتی اخیر — وہ جوان ہو کر بٹاتا میری پیر
سو تو فیصل ہو گیا لگتے ہی تیر — کیا بساط اسکی وہ طفل شیرخوار

لے برادر تا پدر عم ابن عم — غرق لوہو میں پڑے ہیں یک قلم
بیٹھ گئی دریاے خونین ہے ستم — کشتی آل نبی آ منجھدھار

جا چچا نے برلب آب فرات — آب کی خاطر کیا قطع حیات
باپ کے سقے نے کاٹے پاؤں ہات — پانی کی تو بھی نہ پہونچی منھ میں دھار

باپ کو میرے محمد یک زمان — دیکھتے تنہا نہ زیر آسمان
ذبح کر ڈالا یہ بیکس کر کے وان — جس جگہ کوئی نہ یاور ہے نہ یار

کاش ہوتا اس جگہ میں دل جلا — دیکھتا کٹتے جو بابا کا گلا
کچھ نہ بس چلتا تو یہ تو تھا بھلا — جا لپٹ جاتا گلے سے آہ مار

مار بھی کر ڈالتا میرے تئین — ساتھ میرے باپ کے شمر لعین
ایسے جینے سے تو بہتر تھا کہین — جس مصیبت میں ہوں میں لیل و نہار

درد دل سے میرے کون آگاہ ہو — دکھ میرے کو کسکے دل میں راہ ہو
بات دکھیارون کی کب دلخواہ ہو — گو کسی کے سامنے کہیے ہزار

کوئی مجھسا ہو سو میرا سمجھے درد — رہ گیا ہو اقربا کنبے کے فرد
چہرہ بیماری سے اسکا ہووے زرد — نے دوا اسکی ہو نے تیماردار

ضعف کے مارے چلا اس سے نہ جاے — ہاتھ سے تھامے سر زنجیر پاے
جب قدم آگے رکھے تب لڑکھڑاے — راہ چلواتے ہوں اسکو مار مار

باپ کا نیزے پہ سر ہو پیش پیش — اذٹو نیز ناموس پیچھے سینہ ریش

| | |
|---|---|
| اہل بیت اُسکے ہوں اونٹوں پر سوار | ہاتھ لیکر وہ چلے اُن کی مہار |
| پا برہنہ طے کرے جو دشت خار | ہر قدم بھرتا ہوا آہ حزین |
| اُس پہ ہو ہر ایک منزل یہ عذاب | ٹک جو ٹھہرے تو کہیں ہاں چل شتاب |
| گر طلب کرتا ہو پینے کو وہ آب | قطرہ بھر اُسکو نہ دیویں اہل کین |
| ہو گلے میں اُسکے طوق آہنی | رک کے دم پہونچے قریب جان کنی |
| دمبدم دکھلاویں برچھی کی انی | راہ کے چلنے میں اُسکو مشرکین |
| جو کوئی اس دھوپ میں پیادہ چلے | میری سی زنجیر ہو اُسکے گلے |
| ساری منزل بیچ ذرہ دم نہ لے | اس مصیبت کی ہو قدر اُسکے تئیں |
| درد ہر مظلوم ہو سکتا ہے غور | پر وہی سمجھے جو کچھ ہے مجھ پہ جور |
| میری سی ہووے تعدی اُسپہ اور | ہو وہ فرزند شفیع المذنبین |
| ہووے جسکا ساقی کوثر پدر | تشنہ لب تن سے جدا ہوا اُسکا سر |
| یاد کر اُسکے تئیں اُس کا پسر | رو سکے ہے میرے ہو کر ہمنشین |
| اب یتیمی اپنی کو کوئی جتاسے | وہ یتیم آفاق میں مجھسا کہاسے |
| باپ میرا سا ہے جسکے سر سے جلے | جسکا نانا ہووے ختم المرسلین |
| دعوی مجھ دکھ سے اسی ہمتائی کا | تن ہو قیمہ جسکے باپ اور بھائی کا |
| اسطرح دانہ ہو جیسے رائی کا | درد میرا مجھ سے گو ہووے یقین |
| دل سے میرے پوچھیے اصغر کا درد | اب پیکان نے کیا ہے جسکو سرد |
| غم سے اکبر کے مرا چہرہ ہے زرد | سر کہیں نیزہ پہ جس کا دھڑ کہیں |
| دوں کیا کوفے میں دادا کو تلف | کربلا میں دی الٹ بابا کی صف |
| سر کیا نیزے پہ بھائی کا ہدف | آفریں اس دین پہ صد آفریں |
| ہو غرض عابد نہایت بیقرار | کہتے جاتے تھے یہ رو رو زار زار |
| سُن سُن اُسکو کانپتے تھے کوہسار | اکثر آ جاتی تھی لرزش میں زمین |
| سودا اب مرثیہ کو کر ختم یہین | تاب سننے کی نہیں رکھتا ہو سنین |
| لعن کر اُنپر ہمیشہ وہ جو ہین | ظالمان اولین و آخرین |

تیغ سے تو عضو عضو اُسکا جدا کر دیا
کاٹ کے خنجر سے سر نیزے پہ سے لے دھر دیا
سیس کو تو دے کیطرح تیرونسے سب بھر دیا
اور تڑپتا ہوا تن گئے لوہو مین ڈال

سر کے تئین کاٹکر لیچلے جب شامیان
کیونکہ نہ سر پیٹ پیٹ مین کرون آہ و فغان
اُس تن بیجان پہ تیغ بہتون نے کی امتحان
ہو گئی کا چورنگ ہے آج محمدؐ کی آل

آگئی کیا ایک بیک طرفہ بلا اُسکے پیش
شانہ صفت غمسے مین کیونکہ نہون سینہ ریش
لیگئے سر اُسکا شام با سر فرزند خویش
برچھی کا جھبا ہوئے گیسوؤن کے اُسکے بال

یہ تو رہا ایک کنار لاشونکو وہ بے کفن
سوکھتے ہین دھوپ سی خاک پہ عریان بدن
لے گئے ظالم اُتار خون بھرے پیرہن
آج وہ کاٹے گئے باغ نبی کے نہال

اہل حرم کے تئین آ کے یہ غارت کیا
جنس سے پوشاک کی کیا کہون کیونکر لیا
ہاتھ مین چھلے کی قسم سی بھی نہ رہنے دیا
کر سکو پاک اشک کو ایک نہ چھوڑا رومال

گوش ملک تک کہ جن کی نہ پہونچی صدا
پردے سی باہر لے آئے اُن کے تئین اشقیا
زاری و الحاح پر اُن کے نہ کی اعتنا
آگ دی خیمے کو پھر لوٹ کر مال و منال

ایک بھی چادر نہ دی جس سے کرین وہ حجاب
لے چلے اس طرح سے شام کو اہل عذاب
سر کھلے ہر ایک یون جون ہو مہ و آفتاب
سبکو برہنہ بٹھا اونٹون پہ وقت زوال

راوی جانسوز نے دی ہے یہ آ کے خبر
عابد بیمار نے دیکھ کے لاش پدر
مقتل شہ سے ہوا اُن کا قضارا گذر
بولا سلام علیک ظلم کے اے پائمال

لیکے پھر آغوش مین وہ جسد چاک چاک
کہنے لگا لاش سے وہ سخن دردناک
منھ سے ملا اُسکا خون ڈال پہ سر اپنے خاک
سننے کی جسکے نہو سنگ کو ہرگز مجال

مین ترے قربان تن اے پدر مہربان
ڈھونڈھنے جاؤن اُسے گر تو مجھے دی نشان
کہہ تو بھلا مجھ سے یہ سر ترا اب ہے کہان
کو بکو و دہ بدہ دشت سی لے تا جبال

مجھسے ہوا ہے بھلا کیا گنہ اہل کین
تن پہ ترے اک جگہ زخم سے خالی نہین
ذبح کیا تشنہ لب کس لیے تیری تئین
خون سی تیرے زمین کیون ہوئی کربل کی لال

بہر کمین جو پالا تجھے فاطمہؓ نے اس لیے
حیف ہے یہ زندگی تو مرے مجھسا جیے
تیغ جفا سے تو آب ہوکے پیاسا سیے
کیونکہ کٹین گے مجھی غم مین ترے ماہ و سال

دیکھون کن آنکھون سے مین یہ جسد پاش پاش
کیونکہ جیون کر نظر اکبر و اصغر کی لاش

ساتھ اُسکے ہو نہ اُسکا قوم و خویش
کھینچتا جاتا ہو وہ اُسکی مہار

راہ تو چلنا ہوا اُسپر یوں کٹھن
تازیانے سے کریں مجروح تن
لستہ یہ رہبر کہ کے لایعنی سخن
کھینچنے کو ٹھہریں گر تلووں سے خار

راہ وہ لیجاویں جس میں ہو نہ آب
تک جو پانی مانگے وہ خانہ خراب
تب چلیں جب گرم ہو خوب آفتاب
کھینچکر شمشیر اُسے دکھلائیں دھار

لیکن اُسپر بھی وہ کب جھسا ہوا
وہ جو پیادہ یوں چلے اُس شخص کا
قطع کی اسطرح سے منزل تو کیا
باپ ہو دوش محمدؐ کا سوار

باپ سے لیکر ہو وہ دادا تک امام
وصف میں اُسکے خدا کا ہو کلام
نسل سے اُسکی امامت کا قیام
تب رکھے یہ ظلم اُس پر اعتبار

دل میں کی جس آدمی کی گفتگو
اب یہی میرے تئیں ہے آرزو
درد کی اپنے نہ پائی اُس میں بو
ظالموں سے کر چھوڑا وے کردگار

ہووے جس صحرا میں نخل نونہال
دو نوں ہاتھ اپنے تئیں میں اُسکی ڈال
قدکسو بھائی کا اُسکو کر خیال
میں لپٹ کر روؤں ڈھاڑیں مار مار

عابدین القصہ کرتا تھا سخن
بیٹھے تھے سرگوش سن مرد و زن
تھا عجب ماتم زمین سے تا زمن
خون برسائے تھی چشم اشکبار

سودا ہو خاموش کچھ آگے نہ کہہ
سُنکے مرتے ہیں گدا سے تا بشہ
دل تو خوں ہو کر چلے آنکھوں سے بہہ
غم سے کاٹے ہیں گلا بے اختیار

مرثیہ ایسا ہے تو نے یہ کہا
ہے یقین دلبر مرے روز جزا
جس سے حاصل ہو دو جگ کا مدعا
تجھکو بخشا دینگے شاہ تاجدار

## مرثیہ حضرت

بنت نبی فاطمہ کہتی ہیں اے ذوالجلال
خاک پہ میدان کے بیچ تن تو پڑا ہے نڈھال
جسکے سرہانے یہ باندھ رہتی تھی اُسکا یہ حال
سر کے تلے اُسکے آج تکیہ ہے نیزے کی بھال

اُسکا نواسا ہے یہ تھا جو وہ تیرا حبیب
طعمۂ تیغ ستم جب سے ہوا یہ غریب
جسکے تئیں اب نہ دفن ہے نہ کفن یا نصیب
اُسکا کسیکو نہیں گور گڑھے کا خیال

کہوں مین صبح کا اس رات کی سو کیا عالم
رہیگا تا بقیامت جہان مین اُسکا غم
گلوے تشنہ پہ اُسکے چلے گی تیغ دو دم
مباح آل محمدؐ پہ وہ مصیبت ہے

کمر وہ باندھ کے بیٹھا ہی اپنے مرنے پر
ہر ایک کو ہی تمنا کٹا دے اپنا سر
اور اُسکے گرد مین بیٹھے سب اُسکی خویش دلیر
سمجھ چکے ہین کہ اسمین ہی باب سعادت ہی

نہ درد باپ کو بیٹے کا اُس جگہ زنہار
سواے اُسکے انھوں کا نہ کوئی یاور و یار
نہ دلمین بیٹی کے دکھ باپ کا کری ہی قرار
اک آشنا ہی جو اُنسے سو اُنکی غربت ہے

اور آگے کیا کہوں احوال با دل پر درد
اُٹھا زمین سے کرون سر پہ اپنی مشت گرد
ہر ایک حرف پہ یون چاہیے بھرون دم سرد
نکالوں تب یہ زبان سی کہ یون روایت ہی

لگے تڑپنے جو پانی کے واسطے اطفال
کیا یہ شاہ سے تب ہو کے مضطرب احوال
کیا ہی مادر اصغر کا لوٹ استقلال
کہ ارے پیاس کہ اس بچے پر آفت ہی

نہین ہی دودھ کہ مین تر کرون لبِ اُسکا دہان
پلاؤ پانی اسے ورنہ اسکی جاتی ہے جان
سمٹ کے طوطی کی سی منھ مین ہو گئی ہی زبان
اگر تمھین مرے بچے پہ کچھ شفقت ہے

تدان شہ اُسے بالو کی گود سے لیکر
کیا سوال ز سر کردہ اے آن لشکر
بحرب گاہ سُئے ہو سوار گھوڑے پر
کہ کچھ بھی روز قیامت سی تمکو دہشت ہے

کیا ہی آل محمدؐ پہ تم نے بند یہ آب
تم اس نبی کا تو گردن پہ اپنی لو نہ عذاب
کہ طفل ہی چھ مہینہ کا پیاس سے بیتاب
سمجھ لو یہ کہ پھر اس کام مین ندامت ہے

اگرچہ آگے تمھارے گناہگار ہون مین
تمھارے سامنے عاصی اگر ہزار ہو مین
تمھارا اُستنی تیغ آبدار ہون مین
کہو تو اسنے بھلا کیا گناہ ثابت ہے

خدا کیواسطے اسکو تو قطرہ پانی دو
وہان مین تو گرفتار اسکے تم مت ہو
پھر آگے قتل مجھے چاہو جس طرح کیجو
جو کچھ کہ قہر الٰہی کی تم کو غیرت ہے

دیا جواب لعینون نے شاہ دین سے کہ مین
ابوتراب کے بیٹے یہ جان لے تو یقین
کہ خوف ہمکو تو ان بالون سی ذرا بھی نہین
سخن قبول ترا ایک بغیر بیعت ہے

یہ کہکے اُنمین سے تب اک لعین نے واویلا
ادا اسکو کھینچ کے پھر سوے شاہ دین پھینکا
کمان کے فاق سی سوفار تیر کا جوڑا
کرو تو منصفو انصاف کیا قساوت ہے

و بیر حلق پہ اُس طفل کے لگا ناگاہ
اور اسطرح کہ گیا پھوٹ اس سی بازوے شاہ

آئی انھونکے عوض میرے تئین موت کاش
زندگی اس وقت ہے مجھپہ نہایت وبال

جاؤن مدینے اگر کسکو مین بابا کہون
مجکو بتا درد دل کس سے مین اپنا کہون
مجھ سے جو تیری خبر پوچھے تو مین کیا کہون
دکھ کے بٹاؤ جو تھے مر گئے روز قتال

تو تو اے بابا ہوا اس جگہ آکر مقیم
جان کے یاشقیا مجکو کہ ہے یہ سقیم
شام کو اس طرح کر جاتے ہین تیرے یتیم
چھین کے ہیکل گلے طوق دیا میرے ڈال

اس تن بیجان نے سنکے یہ بابین کہا
شکر کی ہی یہ جگہ ہی نہ شکایت کی جا
کھا نہ غم اے نور چشم یونہین تھی حق کی رضا
کس کو ہی اس امر مین لا و نعم کی مجال

تیغ ستم سے ہوا گو کہ جدا سر ز تن
خوب ہوا جو ہوا مجھپہ یہ رنج و محن
اور رہی دشت مین لاش مری بیکفن
حق کے تو آگے نہین آج مجھے انفعال

مرتبہ رکھتا ہی یہ جملہ مراتب پہ فوق
راہ مین حق کی مرین خویش و برادر بذوق
سر ہو مرا نیزے پر تیرے گلے مین ہو طوق
اونٹون پہ جاوین اسیر ہو کے سب اہل عیال

چھٹکے جو اس قید سے جاوے مدینے کو تو
یعنے کہ تیرا حسین جگسے گیا سرخرو
مرقد جد سے مرے کہیو یہ سب ہو بہو
نزد حق داورس خوب ہی اسکا مآل

عابد محزون کو جب کہ دیا رخصت کیا
ساتھ جفا پیشونکے شام کا پینڈا لیا
ان نے تب اس لاش کے پانونپہ بوسہ دیا
دیدہ پر از خون دل سینہ پر از صد ملال

ختم کر اے مہربان اب تو یہ نظم کلام
حشر مین محشور ہو تو بجناب امام
مرثیہ کیا خوب طرح تجھ سے ہوا یہ تمام
مانگے جو کچھ اس جگہ رو نہو تیرا سوال

## مرثیہ دیگر حضرت امام

روو ے وہ آل نبی سے جسے محبت ہے
یہ وہ ہے رات کہ فجر اسکی مین قیامت ہی
کرے وہ خاک بسر جسکو اس سے الفت ہی
حسین ابن علی کی شب شہادت ہی

ہوے ہین تین دن اسپر کہ بند ہے پانی
نظر مین ذبح ہی بدن جون بچشم قربانی
مرے ہی پیاس کے مارے نبی کا وہ جانی
جگر کو فاطمہ زہرا کے یہ اذیت ہے

کریگا شقیون سے ہرچند آب کا وہ سوال
ندان خون مین وہ ڈوبیگا فاطمہ کا لال
ہو کلون سے تو ملنا ہی اسکو آب محال
اور آب ہم سے ہین کیا ہماری شامت ہی

القصہ رفیقون سے یہ کہتا تھا وہ سرور
اُترا ہے مخالف کا لب آب پہ لشکر
ناگاہ خبردار نے دی یون خبر آکر
اس قصد پہ تا پانی کو کر بیٹھے محصور

یہ سنکے خبردار سے بولے شہ ابرار
ان سے نے یہ کیا عرض کہ اے دین کے سالار
اس فوج کا تو دے یہ نشان کون ہی سردار
حُرا بن ریاحی کہ اُسے بولے ہے جمہور

آگے یہ روایت ہے کہ جو وقت ہوئی شام
ہو امر تو بھیجون مین باخفاشہ عظام
بھیجا شہ ابرار کو تب حُر نے یہ پیغام
کچھ عرض مجھے خدمت عالی مین ہی منظور

القصہ وہ حاضر ہوا اے حکم شہنشاہ
یہ قوم ستم پیشہ تری سخت ہے بدخواہ
بولا یہ تصدق ہو کہ جان نبی اللہ
سمجھانے نہ سمجھین گے ہین کثرت پہ یہ مغرور

جسوقت پکا کھاکے رہین بیٹھے مین یہ سو
خاطر مین جدھر آئے ابھی جا تو اُدھر کو
بہتر ہی ترے حق مین کہ تو یان سے روان ہو
ورنہ جو ہو کوچ تو مانع ہون یہ مقہور

شہ نے یہ سخن کرکے قبول اسکو دعا دی
فرمانے لگے راہ جو تو ہمکو بتادی
نزدیک خدا اپنے پہ حجت کو نہ جا دی
حق تجکو قیامت مین رکھے ہمسے ہی محشور

پھر آگے یہ لکھتے ہین کہ مہتاب چھپا جب
سرور نے مرخص کر اُسے کوچ کیا تب
اور نظرونمین آفاق کے تاریک ہوئی شب
جسطرح وہ شب گذری اُسے کیا کرون مذکور

حیرت زدہ جاتا تھا چلا دین کا سالار
سنے مشکلین ہمرہ نہ پلیتے ہی تھے دو چار
سنے راہ سے واقف نہ کسی وہ سے خبردار
اور رات یہ تاریک کہ جیسے شب دیجور

ساتھ اُسکے جمازون پہ سراسیمہ و بدحال
گرمی سے عرقناک یہ سب شمع کی تمثال
عترت نبی اللہ کی ساری مع اطفال
محمل تھی گھٹا ٹوپ مین فانوس کے دستور

اس شب کی سیاہی نے غرض مار اٹھا جوش
جاتے تھے چلے یون یہ مصیبت زدہ خاموش
گردون کی بھی گردش کی ہوئی راہ فراموش
تا پانون کی آواز کسی کی نہ سنے مور

سنے علم بلندی سے نہ آگاہ ز پستی
ہر گام سمجھ کسوے عدم اپنی وہ ہستی
معلوم نہ ویرانہ ہی تھا انکو نہ بستی
جاتے تھے چلے امر پہ حق کے ہوئے مامور

اُس شب کی مصیبت مین کہا تک کرون تقریر
پانونمین بھری جادہ نے ہر ایک کے زنجیر
سو کوس چلے ہونگے کٹی راہ نہ دو تیر
اُس قطع زمین سے نہ کسی طرح پڑے دور

جس جا پہ ہوا کوچ وہین پہونچے وہ جسدم
مرکب شہ مظلوم کا چلنے سے رہا تھم

| | |
|---|---|
| یہ حال دیکھ کے چپ ہو رہے وہ بھر کر آہ | پھر آئے خیمے مین لے اُس کو یہ حکایت ہے |
| یہ حرف گو دین بانو کے دے کے فرمایا | شتاب لے کہ مین سیراب اسکو کر لایا |
| وہ آب ان سنے تو پیکان تیر سے پایا | ہمارے واسطے جو شربت شہادت ہے |
| یہ حال دیکھ حرم مین ہوا یہ غل برپا | کہ جسکو کہتے ہین شور قیامت کبرا |
| کوئی سر اپنا کوئی منھ کو اپنے پیٹے تھا | کہے تھا کوئی عجب آج ہم پہ آفت ہے |
| پڑا تھا گود مین مادر کی اپنے وہ معصوم | ہر ایک دیکھے تھا اُسکا چھدا ہوا حلقوم |
| کرین تھین خاک کھڑی سر پہ زینب و کلثوم | غرض یہ نقل نہین حشر کی مصیبت ہے |
| مگر اب آگے سخن مہربان ہو خاموش | کہ سامعون کے رہین آج اسقدر تو ہوش |
| حسن حسین پہ تا کہہ کے صبح مارین جوش | نظر کر اسپہ کہ حضار رونکی جو حالت ہے |
| غرض کہا ہے یہ ایسا ہی مرثیہ تو نے | کہ اسکی مزد مین جنت مین گھر لیا تو نے |
| علاج عفو جرائم کا یہ کیا تو نے | شفیع حشر ترا حضرت رسالت ہے |

## مرثیہ حضرت امام

| | |
|---|---|
| کربل مین جو پہونچے تو ہوا اسکو یہ منظور | بانی پہ کرین خیمہ کہ ہے جنگ کا دستور |
| بولے شہ دین سعی کرو اپنے بمقدور | نزدیک رضا حق کی یہی ہو پانی سے گو دور |
| کب مٹ سکے جو دفتر قسمت کی ہے تحریر | آتی ہے یہی غیب سے آواز کہ شبیر |
| اب جتنے ترے کام ہین دی سونپ بتقدیر | تدبیر یہ کہتی ہے رکھو یان مجھے معذور |
| خیمہ ہو لب آب تم اسکے نہو درپے | ہر طرح ملیگا ہمین یان آب ہے وہ شے |
| تیغ و تبر و دشنہ و خنجر مین بھی تو ہے | سب اہل کے وہی پہونچینگے ہو خرم و مسرور |
| ہر چند عطش بیچ ہے پانی کی حلاوت | پہونچینگے اسے اہل جہان تا بقیامت |
| پر آب خنجر دے ہے جو کچھ پیاس کی لذت | سمجھے یہ وہی ساقی کوثر کا جو ہو بلور |
| ظاہر مین جو دیکھو تو بہت تلخ ہے یہ آب | شیرینی باطن ہے ولی قند مین نایاب |
| خوش طالعی اُنکی ہے پئین اسکو جو احباب | کب اُنکے نصیبون مین ہے جو بخت رکھین شور |
| یارو یہی کہتا ہے سب مجھے رہبر جنت | اب دو ہی قدم تم سے رہا کوثر جنت |
| زخم دم شمشیر ہے تن پر در جنت | خنجر کی رگ گر ہا حلق پہ ساغر بکف حور |

اب آگے تو سودا نہ کر اس حال کو اظہار
دیوین یہ صلا اسکا تجھے احمد مختار
چپ رہ کہ سنی بات کو لازم نہین تکرار
ہو ساتھ ائمہ کے قیامت مین تو محشور

## مرثیۂ دیگر حضرت امام

کہا سرور نے زینب سی سکینہ اب تمھاری ہی
تمھین مین سونپتا ہون ای بہن بانو کی پیاری ہی
مریگا آج کے دن باپ اسکا یہ بچاری ہے
اسی دلگیر مت کیجو یہ میری یادگاری ہے

بنا گر دیتی سے خمیر آب و گل اس کا
نہ لاوے تاب رنجش کی مزاج اب یک تل اسکا
ہوا ہی زیادہ شیشے سی بھی نازک خلق دل اسکا
جدائی کا مری سینہ پہ اسکے زخم کاری ہے

نہو ایسا کہ میرے بعد اسکا دل ہوا افسردہ
دلاسی ہی مین رکھیو تم اسے اب یہ پدر مردہ
نہو لے پیاسے ای ہمشیرہ خاطر اسکی پژمردہ
مری غربت کی مارو نہین نیٹ غربت کی ماری ہی

بہت یہ ناز پرور ہی نہین چیتی یہ رہنے کی
نہ طاقت ہو کبھو حرف درشت اب اسکو سہنے کی
کہان یہ تاب اسکو ہی کسو کی سخت کہنے کی
جو اسکی سانس ہی سو دل لیا اب اسکی کتاری ہی

مری فرزند اور بھائی بزیر تیغ سب آئے
کرونگا کیا مین اب جیکر بہت خون جگر کھائے
خدا کا امر جو کچھ تھا وہ سب ملکر بجا لائے
مجھے رخصت کرو جلدی سی تم اب میری باری ہی

سکینہ سنکے یہ رونے لگی بابا کے لگ چھاتی
جو یون ہوتا تو یہ دکھ کا ہیکو مین دیکھنے پاتی
کہا اب بھائیون کے ساتھ ہی مجکو بھی موت آتی
عجب اسوقت دل اوپر مری احوال طاری ہی

سبب کیا ہی کہ جاتا ہی بیابان پھر نہین آتا
جو اسکا تن اٹھالاتے سو تم تو سر نہین آتا
مجھے باعث بتاؤ تم وہ کس خاطر نہین آتا
جسے مین دیکھتی ہون گرد ان اکی تن پہ نیاری ہے

جو کوئی ہی تمھاری گرد بیٹھا آج روتا ہے
مجھے ظاہر مین اس حالت سی یون معلوم ہوتا ہے
جگر کی خون سی ہر اک مژہ اپنی ڈبوتا ہے
کہ تم باہر نجاؤ آج کا دن تم پہ بھاری ہے

نہو گی تم تو کیا جانے کدھر سب دربدر ہونگے
کسیکے چشم انکے حال پر کاہیکو تر ہونگے
خدا جانے کہ کسکے در پہ یہ اور کس کے گھر ہونگے
یہ جو ردلی ہین تم بن کسکو انکی غمگساری ہی

اسی اثنا مین لی اصغر کو اپنی گود مین بانو
یہ بچا پیاس سی مرتا ہی لا پانی کہین سے دو
لگی اگریہ رد رو کہنے اس سالار دو جگ کو
کہ اب شدت سی اسکو تشنگی کی دم شماری ہے

یہ سن اصغر کو شہ کاندھے لگا میدان مین آئے
صف اعدا کے آگے جا زبان پر یہ سخن لائے

ہر چند اُسے شاہ نے مہمیز کی پیہم
آگے نہ رہا اُسکو قدم رکھنے کا مقدور

آتے ہین جو ہوتا ہے گریبان سحر چاک
دیکھا تو یہ سمجھے ہے وہی دشت خطرناک
بولے شہ دین آل نبی کی ہے یہین خاک
بہتر ہے کہ خیمہ کرین اس جا یہ بدستور

آگے یہ لکھے ہین کہ جو خیمہ ہوا برپا
اور خیمہ مین داخل ہوئے شہ جسگھڑی اُسجا
سنتے اہل حرم جتنے اُنھین سامنے بلوا
بولے کہ خدا کا مجھے آیا ہے یہ منشور

اس دشت مین اپنا مین کرون نذر خدا سر
جاؤن نہ مدینے کیطرف لیکے تمھین پھر
ہے دوست مرا وہ جو ہے اس امر مین صابر
تم رہیو رضا اُسکی مین سب طرح سے مسرور

رو رو کے یہ سن کہنے لگین زینب و کلثوم
وہ روز ہو فہرست شب و روز سے معدوم
جس روز سے ہون ہم ترے دیدار سے محروم
اور طفل ترے نام یتیمی سے ہون مشہور

گر تو نہو دنیا مین تو کیا جی سے کرینگے
ہم درد جدائی کا ترے کیونکہ بھرینگے
ہر آن تری یاد مین رو رو کے مرینگے
پڑ جائینگے پھر آنکھونمین ہر ایک کے ناسور

بولے شہ دین اس مین بس اپنا نہ چلے گا
یہ امر کسو طرح سے ٹالا نہ ٹلے گا
سر دھڑ سے مرے کاٹتے ذرہ نہ ہلے گا
کیسا ہی جو کاٹے گا اگر کوئی مقہور

غارت مرے سر کٹنے کے بعد از تمھین ہونا
پھر نیند تمھین شقیونکے ہاتھون سے نہ سونا
مت رو تم ابھی سے کہ یقین آگے ہے رونا
کربلا و مصیبت کو مری تا بلب گور

جیونگا سو دیکھے گا جو کچھ روؤگی باہم
روئیگے سبب ہین بہت اور لخت جگر کم
بھائی کو روؤگی کہ بھتیجون کو ہر اک دم
وہ وقت قریب آنکے پہونچا ہے نہین دور

اکبر کے گلے جس گھڑی شمشیر روؤگی
اصغر کے لگا جب کہ گلے تیر روؤگی
عابد کے گلے دیکھ کے زنجیر روؤگی
اسواسطے کہتا ہون نہ رو رویو بھرپور

جب کہہ چکے سرور یہ سخن بادل غمناک
تم زینب و کلثوم کی آنکھونسے کیا پاک
راوی نے لکھا کر کے گریبان قلم چاک
ہے ساتوین تاریخ محرم کا یہ مذکور

پانی شب ہشتم ہر غریبون نے نہ پایا
ناچار ہو تب چشمہ شہ دین نے کھدایا
پانی وہ پیا آپ بھی اور سب کو پلایا
اور کتنی جو مشکین تھین اُنھین کر لیا معمور

بعد اُسکے یہ لکھتے ہین کہ وہ چشمہ ہوا گم
اور پیاس سے لشکر مین پڑا شہ کے تلاطم
تاریخ نہم سعی مین پانی کے تھے مردم
دسوین کا تو احوال ہے آفاق مین مشہور

غرض کہ رو رو سکینہ اس گھڑی یہ بین کرتی تھی
یہ جب حالت حرم کی دلپہ دیکھ اسکو گذرتی تھی
سر اپنا پیٹ کر ہر لحظہ آہ سرد بھرتی تھی
کہ جسکی شرح لکھنے سے زبان خامہ عاری ہے

یہ تونے مرثیہ کہکر جو اے سودا پڑھایا ہے
نہ تنہا اپنی ہی خاطر جنان مین گھر بنایا ہے
حدیث من بکی پر کر عمل سب کو رلایا ہے
جگہ جنت مین سب کیواسطے تو نے سنواری ہے

## مرثیہ حضرت امام

کہے ہے فاطمہ رو رو کے یارب اپنا حال
کیا تھا جسکو بڑا مین نے اپنی گود مین پال
کھو گیا ہے مرا کربلا مین ایسا لال
سو یون شہید ہوا ہاے ایزد متعال

نہین ہے چین مجھے اس بغیر اب اک تل
مجھے یہی ہوا دنیا مین چرخ سے حاصل
کدھر گیا مرا دیکھو تو آج راحت دل
یہ کہکے پیٹے ہین سر اور نوچتی ہین بال

غم حسن سے بن آتش مرا جگر بھونا
اسیر اہل حرم دیکھ دکھ ہوا دونا
حسین کے موے گھر ہو گیا سبھی سونا
خراب پھرتی ہے اب دربدر نبی کی آل

ہر ایک دم جو سبب تشنگی کے روتا تھا
سبھون سے خرد نبی کا وہی پروتا تھا
سو مجھ ضعیفہ کا اصغر وہ ایک پوتا تھا
لگی ہے جسکے گلے بیچ ایک تیر کی بھال

یتیمون پہ مرے ناحق ہوئی ہے یہ بیداد
یہ ظالمون سے تو اب پوچھتا مین پاؤن داد
مین تیرے سامنے کرتی ہون اسلیے فریاد
کہ گھر علی کا کیا تم نے کس لیے پامال

حسن کا بیٹا جو قاسم تھا اسمین جان نہین
سوے اسکے کسی مرد کا نشان نہین
ہے عابدین سو اسے طاقت و توان نہین
کہ بیوونکی خبرگیری کا ہو اسکو خیال

ہوا ہے مشک لے عباس جاکے پانی پر
ان اشقیاؤن نے کس سہل زندگانی پر
کھڑی مین روتی ہون اب اسکی نوجوانی پر
لیا ہے آج مرا اپنی گردنون پہ وبال

مدینہ چھوڑ کے دے کر بلا مین لائے تھے
ہر ایک بات مین کیا مکر و فن بنائے تھے
دغا سے شامیون نے قتل کو بلائے تھے
وگرنہ یان تئین لانا انھین تھی کسکی مجال

ہمارے گھر کو تو ان ظالمون نے لوٹا ہے
یہ حال دیکھ کے دل سب کا غم سے ٹوٹا ہے
نبی کی آل کو لے تیغ ظلم کوٹا ہے
ہوا ہے بدر اسی غم سے آسمان پہ ہلال

سر حسینؑ جدا جب ہوا ہے خنجر سے
خطاب اس تن نازک کو یون ہوا سر سے

کہ اے قوم آج تم پانی دو اب اپنی کو پلوا دے
مرے اطفال کو اب تشنگی سے بیقراری ہے

خدا سے ڈر کہ پانی واسطے اطفال کے دو تم
عوض اسکا مجھی سے لیجیو جو چاہو گے سو تم
عذاب تشنگی انکا نہ گردن اپنی پر لو تم
پر اب پانی مجھے دو تم کہ انکو انتظاری ہے

اور اس لڑکے کو دیکھو ہے یہ بچہ چھ مہینے کا
یہ لڑکا لیجیو باور سر در اسکے ہے سینے کا
نہ دوگے گر اسے پانی تو نہین ہرگز یہ جینے کا
شفاعت کی تمہین جس شخص سے امید واری ہے

لگے کہنے شہ مظلوم سے وہ یک زبان ہوکر
نہ دیوین غیر بیعت اُسمین سے ہم تمکو قطرہ بھر
اگر قبضہ ہمارا ہووے اب عالم کے پانی پر
عبث لب پر ترے حرف طلب پانیکا جاری ہے

اگر سو طفل ایسے پیاس کی شدت سے مر جاوین
غم اُنکے مرنیکا اصلا نہ دل اپنے پہ ہم لاوین
تو رحم احوال پر انکے نہ ذرہ بھر بھی ہم کھاوین
جو اسکی تشنگی سے ہے تو تجکو دلفگاری ہے

کہ ناگہ ایک تیر آیا طرف سرور کے اودھر سے
یہ حالت دیکھ بولے شاہ اُس معصوم اطہر سے
وہ بیٹھا بازوے شہ مین گذر کر حلق اصغر سے
کہ تم بھی چل بسے اے لال اب باری ہماری ہے

یہ کہکر کھینچ ڈالا تیر شہ نے اپنے بازو سے
اسی حالت سے لیجا کر کہا یہ شہر بانو سے
لہو لے لا اُس زخم کا اپنے سرور دے سے
کہ اب کوثر سے اس گوہر کو تیری آبداری ہے

یہ حالت دیکھ خیمے مین قیامت ہو گئی برپا
سکینہ لگ گلے اصغر کے بولی اے مرے بھیا
پہونچتا تھا فلک تک آہ و نالہ شہر بانو کا
یہ تیرے حلق سے لوہو سبب کیا ہے کہ جاری ہے

یہ کس پانی سے بابا جا تجھے سیراب کر لایا
یہ پانی کس طرح کا تھا جو تجکو جا کے پلوایا
کیا تھا کسطرح لیکر تجھے لا کیونکہ دکھلایا
بتا اسکا مزا میٹھا ہے یا پینے مین کھاری ہے

تری مان رو رو کیون پھوپھیونکے آگے تلملاتی ہے
سر اپنا کس لیے پیٹے ہے اور اُنکو پٹاتی ہے
ترا حلق اُنکو ہر دم کھول کھول اب کیون کھاتی ہے
گئے تم گود سے شاید جو مان کو آہ و زاری ہے

پنگھوڑا اُسکا اب مجکو کہیگی مان جھلانے کو
گیا کیون چھوڑ تو مجکو غم اپنے مین رولانیکو
کسے لاویگی بدلے تیرے لوری دے سلانے کو
مجھے بھی ساتھ لیتا جا سکینہ تجھپہ واری ہے

بہن یہ کسطرح جیویگی بتلا اے مرے بھائی
کھلاویگی کسے گودی مین لے اب تیری مان جائی
ترے بدلے ہی مجکو آج کے دن کیون نہ موت آئی
ترے بن ایکدم بھی زندگی کا مجھپہ بھاری ہے

عوض تیرے جہا لنے آج کے دن کاش مین جاتی
طرح انگارے کے دہکے گی میری رات دن چھاتی
تو اتنا کہیو غم مین ترے مین درد دکھ پاتی
جلایا جن نے تجھ غم مین مجھے وہ کون ناری ہے

# مرثیہ حضرت

شام سے وہ قافلہ جس دم مدینے کو چلا
کون اب قوم عرب مین مجکو جانے کا بھلا
سید زین العبا رو رکے کہتا برملا
جاگتا جیتا چلا کٹواکے بابا کا گلا

چاہیے دیکھین نہ منھ میرا غیوران عرب
اسکا بیٹا ہو جیون مین یہ نہ تھی شان عرب
اس مصیبت سے پڑے مارا وہ سلطان عجب
خلق سمجھے گی مجھے تلوار کے منھ سے ٹلا

تن رہا خون مین پدر کا سیس نیزے پر گیا
کاش ہوتے ہی تولد کیون نہ مجسا مرگیا
شام کو ناموس جیتے جی مرے لٹ کر گیا
مادر ایام کی گودی مین اس دن کو پلا

ہر کوئی پوچھیگا حال اس قصۂ جانکاہ کا
بولونگا کس منھ کر گم سبط رسول اللہ کا
کیا بیان اُنسے کرونگا آفت ناگاہ کا
لوٹ لیکر ظالمون نے پھر دیا خیمہ جلا

پوچھیگا ہر ایک مجھسے حال ابن بوتراب
کب تلک ہو دل مرا اس آتش غمسی کباب
سرگذشت اسکی سی دونگا اب مین کس سکو جواب
کاش کھا جاتی مجھے بھی رن مین شمشیر بلا

گرچہ مرنیوالونسے مجھپر صعوبت ہی شدید
لیگئے ہین کس مصیبت سی مجھے پیش یزید
ہاتھ سی اُن ظالمون کے وہ جو شامی ہین پلید
پیادہ پا دھوپون مین سو آفات کا کر مبتلا

راہ خارستان سی پُر اور تشنہ تھی میرے پانو
بیٹھکر کانٹا جہان کھینچون ملے اتنی نہ چھانو
نے درختون کا کہین سایہ نہ قریہ ہی نہ گانو
لاکھ کانٹا ٹوٹ رہ کر میرے تلوؤن مین گلا

ڈالی ہر اک ہاتھ مین اُن ظالمون نے ہتکڑی
طوق بھاری سی اذیت تھی یہ مجکو ہر گھڑی
پاؤن مین زنجیر میرے اُن لعینون نے جڑی
جس سی مین اک آن سر اپنا نہ سکتا تھا ہلا

ظاہری تو رات دن رہتا تھا مجھپر یہ عذاب
طعن و تشنیع انکا کرتا تھا جگر میرا کباب
باطنی ایذا جو مجھپر ہی سو اُسکا کیا حساب
سو طرح سی بات اُنکی مین سے تھا دل جلا

تھا نہ طرز ظالمون سی چین دلکو ایک پل
وہ مصیبت سر پہ میرے تھی غرض انکی کسل
ہر سخن سے شقیون کے جاتا تھا میرا سینہ جل
طرح آنسو کی مجھے روتے ہی روتے دن ڈھلا

سو طرح دیتے تھے دکھ وہ دشمن جانی مجھے
ڈالتے تھے خاک پر دکھلا کے وہ پانی مجھے
تشنگی کی جسگھڑی ہوتی تھی طغیانی مجھے
مار کر پیاس اپنی رہ جاتا تھا ہر دم تلملا

بات وہ ایسی جو مرکر مانی کی ہو رہی ڈھیر
کربلا مین جو موے مرنے لگی آنکو نہ دیر

جو کوئی آوے ترا خویش واقربا گھر سے
یہ کہیو حشر کے دن تم سی مین کرونگا وبال

جو ہو تو باپ تو معصوم کاہے کو لڑتے
لب فرات پر اس طور پیاسے کیون مرتے
مدینے سے قدم آگے وہ کس لیے دھرتے
ہر ایک چلتے ملتے کیون اپنی لب زبانکو نکال

مین زخم دیکھ کے اکبر کے بیقراری ہوئی
نپٹ مین غمسی انھونکے نزار و زار ہوئی
گلے سے تیر کی اصغر کے بھال پار ہوئی
پڑی ہین دوسرے فرزند رنگین گل کی مثال

بتادے مجکو کہ اب ڈھوندھتی کہان جاؤن
سوای تیرے کسی حال اپنا دکھلاؤن
کہین جو ڈھونڈھ لئے ہون تو مین منالاؤن
کدھر گئے وہ مرے ننھے ننھے سب اطفال

بیان کرتی ہون ہر وقت مین یہ سمجھا کر
نہین ہین سننے کی جب تک مین نہ آکے پھر
اگر ہزار تسلی دے کوئی مجھکو پر
کسی کے کہنے سے دلسے نہ جائے گا یہ ملال

اب اسقدر تو ستم کرچکا فلک بدخو
نہ روؤن کیونکہ مین اپنے ستم رسیدون کو
کہ بحر خون مین دیا کشتی لہو کو ڈبو کر
کہ ایک بار موے سب مرے وہ آل و عیال

کہا یہ حضرت زینب نے ہاے اے بھائی
فلک نے کیون تری حالت یہ مجھکو دکھلائی
مین کیون نہ ساتھ ترے آج قتل مین آئی
کہ دن گی کیونکہ بسر زندگی مین اب و سال

نبی کا لخت جگر اور علی کا نور العین
پڑا ہے خاک مین بیجان ہوکے سو وہ حسینؑ
حسن کی جان کا امن اور میرے دلکا چین
کہ اسکے غم نے کیا دل مرا نپٹ پامال

علی کے باغ کا اک لخت لٹ گیا گلزار
نہین ہے زندگی مجکو جہان مین درکار
بجلے گل کے مین اب دیکھتی ہون ان خس و خار
ملا فتاب مجھے بھائیون سے رب جلال

غرض یہ کہتی تھی زینب سبب جدائی کے
بڑے سے حقوق ہین مجھپر تو میرے بھائی کے
جلا حسینؑ کو تو واسطے خدائی کے
کہ نور ہو مری آنکھو نہین دیکھ اسکا جمال

یہ سنکے سر پہ سبھی ڈالتے ہین اپنے خاک
ہوے زمین پہ پری جن و دیو سب غمناک
کیا فلک سے تلے ہر ایک نے گریبان چاک
خورش کو چھوڑ کے روتی ہین دشت بیچ غزال

زیادہ اس سے نہ دے سودا اب کلام کو طول
اسی سے حشر مین بخشش کا تیری ہوگا اصول
ہوا یہ مرثیہ اب اس جناب مین مقبول
ملیگا ساقی کوثر سے تجکو آب زلال

باندھ سرہانے شام سے اُسکے رکھتی تھی مین صبح تلک
اس خطرے سے شاید گردن تکیے پر سے جاے ڈھلک

یون نہوا سونے مین اُس کے میری پلک سے لاگی پلک
ہاے ہاے درد او اے دریغا سو بچا یون مر گئے لو

ایسا بیٹا جاے کہ جسکا حسب نسب ہو یون اظہار
باپ چچا مین اُس کے نواسے جو نبیون کا ہے سالار

مان کا اُس کی خسر جو ہے سو حوض پہ کوثر کے مختار
ہاے ہاے درد او اے دریغا وہ پیاسا سانس پہ گئے لو

آٹھ پہر تھا مجکو اُس کی فکر شلوکے دھونے کا
چین عجب تھا دل کو میرے ساتھ اُسی کے سونے کا

فخر و شرف تھا مجکو اپنے بطن سے اُسکے ہونے کا
ہاے ہاے درد او اے دریغا مجھ سر کا افسر گئے لو

کرتا میلا دیکھکے اُس کا دل چاہے تھا رودون مین
آب خضر ہاتھ آئے کہین سے تو مل مل کر دھوؤن مین

اب جو چاہون تو ہو دہن کا بوجھ کے تن سے کھوؤن مین
ہاے ہاے درد او اے دریغا سر کی بھی چادر لے گئے لو

اُسکی تو آرام کی خاطر کیا کیا مین دکھ سہتی تھی
ہر ساعت لوری دینے کو جاگتی راتون رہتی تھی

نیند سے رو کر چونک جو پڑتا تھپک تھپک مین کہتی تھی
ہاے ہاے درد او اے دریغا مان واری تجھپر گئے لو

کیون کہ نہ پیٹون منھ سر اپنا ایسا دکھ کم ہوتا ہے
بر مین یون رکھتی تھی اُس کو جون تن مین دم ہوتا ہے

جاے صدف کیو کھویا جو کسی کا اُس کو بھی غم ہوتا ہے
ہاے ہاے درد او اے دریغا میرا تو گوہر گئے لو

دودھ جو ڈالے تھا وہ کبھو تو کلمت منہ سے ہوتی تھے پران

یہ قیامت ہے کہ ہر دم زندگی سے رہیے سیر
پر اسے یاد رکھیگا کون جو مین نے کہا
باتین ان نے سب یہ اپنے واسطے لی ہین بنا
واسطے میرے جو پوچھو دم بدم ہے کربلا
سب کہین گے جب یہ دیکھ ہو وہ کیون جیا جی
چاہیے تھا اسکو لڑ مرنا یہ سب سے اولا

طوق دیتی ہے پر اتنک گردن دیا ہین نشان
کربلا کی رنین لڑ مرنیکی سی حرمت کہان
ہے نمود اس سے نہو شاید کسی کو یہ گمان
گو کہ خاک و خون عزا مین باپ کے منہ پہ ملا

سر کٹے بابا کا زخمی بھی نہ ہو میرا بدن
پانی مین ٹھنڈا ہیون اور وہ مرے تشنہ دہن
دین کفن اسکو نہ ظالم پہنون پھر مین پیرہن
پھاڑ پوچھے اچھا ہو مین وہ خاک و خون ہو رلا

مین سوؤن بستر پہ جا کر وہ سوے بر روے خاک
مین رہون جیتا سمیت اقربا ہو وہ ہلاک
تن رہے سالم مرا اسکا بدن ہو چاک چاک
دیکھ یہ حالت وطن کو جاؤن مین جنگا بھلا

چاہیے بھر عمر یہ دل آتش غم سے تپے
مجھ سوا جیتا رہا کوئی نہ سب کے سب کھپے
رووین آنکھین خون زبان نام و نشان انکا جپے
آسمان نے آسیا کی طرح سے ہم کو دلا

جو بدا تقدیر کا جسکے ہو سو وہ کب پھرے
کٹ گیا کتنا تھا جسکا سر دعا مین پر مرے
ڈوبی کشتی جسکی ہو دریاے خون مین کب ترے
دل سے کٹنے کا نہین بھر عمر غم کا پھلا

سرگذشت اپنی غرض رو رو کہی تھا عابدین
دمبدم اٹھ اٹھ کے کرتی تھی یہ عرض اے شاہ دین
اسکو دیتے تھے دلاسا گرد بیٹھے وہ لعین
روسیاہی کو ہمارے تو زبان پر اب نہ لا

سب گدا ہین در کے تیرے دو جہان کا تو ہے شاہ
اسکا بوتا ہے تو جس تک گر عدو لایا پناہ
جس طرح جانے ہماری آخرت کو اب تباہ
شیوۂ احسان سے اپنے نہ ہر گز وہ ٹلا

ختم اے سودا کر اب تو یہ کلام جانگداز
مختصر بہتر ہے یہ قصہ نہ کر اس کو دراز
ہوویگا کیا جانیے اس امر مین کیا حق کا راز
اس سخن سے اب ہو آنکھون کی رہ دل بہ چلا

## مرثیہ حضرت امام

کہتی ہین بانو پیٹ کے سر کو اصغر میرا مر گئے لو
خشک ہوے لب جس دم اس کے دہن اوس کر گئے لو

جس کارن لاکھ طرح کے دکھ بھر بھر مین مر گئے لو
ہاے ہاے دردا واے دریغا گود وہ خالی کر گئے لو

کن نے مارا تیر یہ ایسا ٹک تو بول اے میرے لال
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا بھال نکل ادھر گئے لو

بوند بوند تیری خاطر اور دریا مین بہتا تھا نیر
ظلم کہین دیکھا ہے ایسا مانگتے پانی مارا تیر

تیرے بدلے پیاس سے مارے دنیا سے اے بے تقصیر
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا کاش نہ مین مادر گئے لو

قسمت ہی کی ہے آبی نے آل محمد کو گھیرا
ورنہ جہان کو جائے کوئی ہے آب جہانین بہتیرا

ڈھونڈھنے کو پانی کے پیارے پیاس کے مارے جی تیرا
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا تن سے نکل باہر گئے لو

کن آنکھون دیکھون گی خالی بھرے بھتولے مین گھر کو
کیا چھوٹے کیا بڑے سبھی دے داغ گئے مجھ مادر کو

منھ سر پیٹ کے اپنا بیٹھی روتی تھی کیا اصغر کو
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا سنتی ہون اکبر گئے لو

دریا دل جتنے تھے میرے کس سے کہیے ہائے غضب
موت کی چڑھ کشتی پہ ڈوبے بن پانی یان سب کے سب

بیٹون کے جانے کا تھا ہی میرے دل پر رنج و تعب
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا بیٹی کا شوہر گئے لو

مجھ دکھیا بن کون ہوا ہے دست ستم سے یون پامال
کس کے سر پہ فلک نے ایسے ظلم کے تودے دئیے ہین ڈال

بیٹون کے غم کی وہ صورت خویش کی شادی کا یہ حال
ہائے ہائے دردا وا اے دریغا سہرے کے دن سر گئے لو

بیاہ برات ایسا دیکھا ہے آگے کسو نے عالم مین
جائے بنا مرنے کو رن مین بنی کو چھوڑا ماتم مین

لوگ کٹم کے سب کہتے ہین رو رو دکھ یون باہم مین

نظر گذر کے خطرے سے مین صدقہ دیتی تھی اُس آن
ایسی میرے لاڈلے کی اب بات کی کاندھا اوپر جان
ہاے ہاے دردا واے دریغا لہو ہلوک آ کر گئے لو

یاد آوے گا کرتا اُس کا جب کچھ بیٹھ کے سیوُن گی
خاطر مین لا پیاس مین اُس کی گھونٹ نہو کے پیون گی
جلتی رہونگی غم سے لندن اب جب تک مین جیونگی
ہاے ہاے دردا واے دریغا داغ جگر پر دھر گئے لو

اصغر کو لیجا کر شہ نے لاے ہین یہ کیسا ہیات
مضغہ سا کچھ گوشت کا ہے نہ یاؤن ہیں مارے ہے نہ ہات
اصغر ہو تو دودھ وہ پیوے لگ کر میری چھاتی ساتھ
ہاے ہاے دردا واے دریغا کیا جانے کیدھر گئے لو

جینے کو تو جیتی رہون گی جب تک خدا جلاوے گا
لیکن ایسا داغ نہین یہ جو جیتے جی جاوے گا
یہی کہون گی رو رو کرتا جان مری غم کھاوے گا
ہاے ہاے دردا واے دریغا حیف تو صغر مر گئے لو

چھالو تمہاری عمر کی پیلے کیا جلدی سے گئی ہے ڈھل
عجب طرح کی تھی وہ چھلا واگئی مرے آرام کو چھل
رد کھ نہین اس باغ مین ایسا جس کو ملا نہ پھول نہ پھل
ہاے ہاے دردا واے دریغا طوطیا لئے بے پر گئے لو

شیر کے ناخن تک مین ڈالا جینے کو تجھ ہیکل مین
موت کی روبہ سے نہ بچا پر آن کے تو اس جنگل مین
کام نہ آیا کوئی جتن اے ننھے تیری کلول مین
ہاے ہاے دردا واے دریغا جی میرا آخر گئے لو

آہ بھری مین شانہ کرتی ٹوٹا جب تجھ زلف کا بال
بخشے کا اب حلق جو پھوٹا مجھ دکھیا کا کیا احوال

ہر ایک الم سے یہ چاہے ہی اپنے تئین کو کرے ہلاک
جو ہے سو اس غم سے اُس کو جینے سے بیزاری ہے

کوئی کہے ہے چھوڑ دیا رو یہ غم ہے تو جینا کیا
دنیا مین اب ہم کو رہ کر ٹھنڈا پانی پینا کیا

یہ کہہ کہہ اب ہر اک باہم ثابت رکھے سینا کیا
کوئی چھری ڈھونڈھے ہے ہر دم کوئی کھینچے کٹاری ہی

پہلو مین وہ کونسا دل ہے جس کو ہوگا صبر و قرار
جو کوئی ہے تیغ الم سے پھرتا ہے وہ سینہ فگار

کافر کے بھی نصیب نہ ہو وہ مجھسے نے یہ ہر دیندار
حال جو کچھ کربل کے بن مین آل نبی پر طاری ہے

خاک اور خون مین جا ہے تنون کی نیزہ و تیر ہی سر کی چھانو
ہاتھ جو ادھر کو پھڑکے ہی تو ادھر کو تڑپے ہی پانو

ایسے جور و جفا سے یارو کٹتا نہ ہو کافر کا گانو
بستی گھر کی فاطمہؓ کی جون کربل مین لا ماری ہے

جو بیجان اس بن مین پڑا ہے اُس کو نہین ہی گور و کفن
رات کو وہ شبنم مین بھیگے دن کو دھوپ مین سوکھے تن

تیغ بلا سے بچا جو کوئی عریان اُس کا ہے یہ بدن
چادر تک اب ایک کے سر پر نے پھاٹی نہ ساری ہی

جس کو دیکھو ضعف سے اُنمین جان رہی ہی اب لب پر
فاقے پر ہی فاقہ اُن کو کاٹین ہین یون شام و سحر

پیٹ بھرے ہین بھوک مین جس دم کھا کر اپنا خون جگر
اشک سوا پانی جو مانگین نہ میٹھا نہ کھاری ہے

پشت شتر پر ہر اک دن کو دھوپ مین کاٹی ہی منزل
رونے سے اطفال کے شبکو اُنکو نہین ہے چین اک پل

اُنمین سکینہ باپ کی خاطر تڑپے ہے جیسے بسمل

ہاے ہاے دردا واے دریغا بنرے یہ کیا کر گئے لو

ٹکڑے ٹکڑے تیغ جفا سے بیٹون کا دیکھون ہون بدن
شادی کی داماد کی گویا لوہو سے بھر کر دھری لگن

خاک اور خون کے بیچ وہ ظالم ڈال گئے سامی کائن
ہاے ہاے دردا واے دریغا سر نیزے پر دھر گئے لو

گھوڑے کے اوپر چڑھ بیٹھتے ہی نوشہ نے لی رن کی راہ
جو ساتھی اودھر سے پھرا سو آیا بھرتا آہ بہ آہ ئو

گھونگھٹ مین سے کوٹ کے چھاتی سن دولھا کا حال تباہ
ہاے ہاے دردا واے دریغا بولی دولھن گھر گئے لو

کس کس کالے نام مین پیٹون ہین مجھے کب آتے ہین
سوامی لوٹ جیواسے سب مل لوہو مین غوطے کھاتے ہین

رن مین دو یا ایک کسو کے آ کر مارے جاتے ہین
ہاے ہاے دردا واے دریغا میرے گھر کا گھر گئے لو

مطلب بانو پیٹ کے سر کو پیٹ رہی تھین اس دستور
گرد کھڑے روتے تھے ان کے جن دیری سکلی تا حور

انسان یون کہتے تھے سودا ارض و سما کو کر بے نور
ہاے ہاے دردا واے دریغا دین کا اب اختر گئے لو

# مرثیہ حضرت امام

سن لو محبان لندن جگ کے خون نین سے جاری ہے
جس کو دیکھو شہ کے غم کا تیر جگر مین کاری ہے

پربت سے بھی زیادہ کہین ہر دل مین یہ دکھ بھاری ہے
پارے کے مانند جو دیکھو بے کل یہ تھی ساری ہے

کون ہے ایسا جس کے سر پر مٹی بھر بھی نہین ہے خاک
ایسا مین دیکھا نہ کسی کو جس کا ہو نہ گریبان چاک

وارث جو تھے مارے پڑے ہین تیغ ستم سے رن کے بیچ
ٹکڑا ہو چبانے والا اب کون کسو کے دہن کے بیچ
لٹتا رہا نہ پوشش کی جا ہم مین کسی کے تن کے بیچ
سر پہ ہمارے زور طرح کی رسوائی اور خواری ہے

کاش ہمین بھی یہ ظالم اب اُن کی طرح سے ڈالین مار
کب تک دیکھین ایسا دکھ اور درد کرین کس سے اظہار
کن آنکھون سے دیکھین ہم سب حال ترا یہ زار و نزار
زیست کی جو آسانی ہے سو ہم پر اب دشواری ہے

سُن کے یہ بات اہل حرم سے کہنے لاگا یون سجاد
اتنی کرو مت بیتابی کیون کس خاطر یہ کچھ فریاد
باپ چچا بھائی نے دی ہین کربل مین جانین برباد
شام جو ہم کو لیجاتے ہین وان ہم سب کی باری ہے

ظلم و ستم ہے نام جنھون کا سو وہ نئی نہ دیکھی رسم
اوپر سے ایسا کچھ ہم پہ ہوتا آتا ہے پیہم
جینے کی یان شادی کس کو مرنے کا اب کس کو غم
ہم لوگون کی روز ازل سے یون تقدیر سنواری ہے

سنگ جفا سے پہلے ہوا ہے نانا کا یون دانت شہید
دادا کے پھر سر پہ لگا تیغ ستم سے زخم شدید
میرے چچا کے جگر کے ٹکڑے طشت مین آکر ہوئے پدید
بابا کے حلقوم کٹے سے آہ اب تک خون جاری ہے

مطلب عابد اہل حرم کو یہ کہہ کہ سمجھاتا تھا
آنسوؤن کے ان باتون سے جون تون کر پُچھواتا تھا
شام کو شام اُن مردودون کی پاسے برہنہ جاتا تھا
کہنے سے احوال آگے کا منہ مین زبان یہ عاری ہے

بس اب ہو خاموش تو سودا اس سے آگے کچھ مت کہہ

موت کے نزدیک اس حالت مین عابد کی بیماری ہے

پیادہ پا خارستان مین وہ اُسکے بدن پر تپ ہے شدید
ٹھنڈی سانس بغیر انا اُس کو کب ہے میسر کچھ تبرید
اُس کے بھی جینے کی ہرگز اب نہ کسی کو ہے امید
کہتے ہین کیا جیوے وہ جو دوا غذا سے عاری ہے

دھوپ مین پیادہ پاے برہنہ خارستان مین چلے ہے راہ
جو ظلم آگے آجاتا ہے جو رکھے ہے پیش نگاہ
ہے ایسا کچھ اُس سرور کا ضعف کے مارے حال تباہ
چہرے کا رنگ اس کے گلا ہے زرد گمے زنگاری ہے

ظلم کہ اُس پر جتنا کیجے اُس سے بھی وہ زیادہ ہے
شامی گھوڑون پر ہین سوار اور وہ مظلوم پیادہ ہے
درد و الم سے رگ رگ اُس کی ہر لحظہ آمادہ ہے
تپ کی شدت سے اور اُس کو گہ غش گہ ہشیاری ہے

کوہ جو ہو تو آب ہو جاوے رنج و تعب ہو یہ جس پر
جب سے دنیا خلق ہوئی یہ ظلم ہوا ہے کہ کس پر
اُس کے یہ حالات عزیزو دیکھو غضب اب یہ تس پر
طوق گلے مین اُس بیکس کے تن کو وزن سی بھاری ہی

چین نہ اُس کو روز نہ آرام نہ اُس کو وقت شب
منزل چلنے کا اس صورت صبح سے لے تا شام تعب
ٹک جو ٹھہرتا کرتے اشارا چوب سی اُسکو ملکر سب
کوئی ملعون سمجھا نہ اتنا یہ لڑکا آزاری ہے

مان بہنین اور پھوپھیان اُسکی دیکھ کے اُس کا یہ احوال
کوٹے ہین وہ چھاتی اپنی نوچے ہے وہ سر کے بال
لوہو کے انجھوان سے رو رو کر کہتی ہین ای میرے لال
حال ترا ان آنکھون دیکھین کیا اب زیست ہماری ہی

نہین مرینگا تو کہین عجب دسے یون مرے کوئی ہای غضب
نہ کفن جسے نہ جنازہ اب رہے خاک و خون مین روز و شب

بدن اُس کا ٹکڑے پڑا ہے سب یہ مرے جگر پہ جفا ہو جب
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

مگر اُس کا تجکو نہ سمجھے حد جو یہ کی جفا نہین جس کی حد
نہ بے گور میت نیک و بد رہے خاک و خون مین ہین جسد

کرین سنگ مجکو جو تا ابد تو سخن کو اُس کی مین کرکے رد
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

کہین لخت دل مرے مثل خس سے تیغ دودستہ ہیں پیش و پس
سہے چلے ظالمون سے مرا نہ بس نہ سنے فغان مری ہیچ کس

مرا نالہ ہو شعب و جرس نہ ملے مجھے کوئی دادرس
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

مرے بیٹے کا وہ جو تھا نشان کہین جسکو قاسم نوجوان
گئی کدخدائی مین اُس کی جان رہا خاک و خون کے وہ درمیان

یہ ہو جس پہ آفت ناگہان اُسے چین رونے سوا کہان
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

مرے ہر پسر کا پسر مرا رہے خون مین لعل و گہر مرا
کوئی اُن مین نور بصر مرا کوئی اُن مین لخت جگر مرا

تلف اس طرح جو ہو گھر مرا بجھے کیونکہ دیدۂ تر مرا
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

جو گیا تن اُس کے پہ سر نہین جو رہا ردا سر اپہ نہین
کہین بن زنجیر اُسے گھر نہین فری چین شام و سحر نہین

کوئی ایسا اُن مین بشر نہین کہ مرا وہ لخت جگر نہین
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

لٹے شامیون سے مرا وہ گھر نہ جہان فرشتے کا تھا گذر

خلقت کا دل اور جگر ہین جانے لگا آنکھون سے بہ
پڑھکر ماتم کی مجلس مین یہ مصرع تو ساکت رہ
مانع شہ کے غم کرنے کا جو ہے سودا ناری سے ہے

## مرثیہ حضرت امام

کہین فاطمہؑ نبی لوری کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون
مرے سر پہ ہوئی جو یہ جفا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

ترے آگے احمد مجتبیٰ کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

ترا غم نہ دل سے مرے ٹلا کہ کٹا جگر مرے کا گلا ؟
خنجر جفا سے بکربلا ستم فلک سے ہے یہ برملا ؟

مرا اس سے بس نہ ذرا چلا کرے منصفی کوئی تو بھلا
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

کرے غور اسے کوئی ایک دم جگر حسنؑ کرے ٹکڑے سم
ہے حسینؑ تشنہ کا سر علم تہ تیغ ہین سبھی یک قلم

کرون صبر ہو اگر ایک غم جو ستم یہ میرے پڑے ستم
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

مرے سینے کا جو سرور ہو ترے چشم کا بھی وہ نور ہو
بدن اس کا زخمون سے چور ہو یہ غضب کہ سر پہ تنور ہو

اگر اشک کا یہ وفور ہو سر نہ فلک سے عبور ہو ؟
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

یہ ستم کسو سے نہین سہا جو فلک سے دل پہ مرے رہا
مرے وہ پسر لہو مین نہا دم دہوش تو نے جسے کہا

روؤن اسقدر مین اگر شہا مرا رونا کوہ کو دے بہا
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ روؤن تو کیا کرون

کٹے تلوے نیزلین چلتے چھل نظر آئے آنکھون مین جیسے تل
مری داد دیوے نہ تا خدا کہوین نہ روؤن تو کیا کرون

جو مین روز و شب نہ روا کرون تو نپٹ مین مشغلہ کیا کرون
جنھین دیکھ نور نظر فزون ہو جہان مین سو ہوے غرق خون
جو امید آنکھون سے یہ رکھون کہ کچھ اور انکو لیے مین کلام کون
مری داد دیوے نہ تا خدا کہوین نہ روؤن تو کیا کرون

فلک ایسی پر یہ جفا کرے جسے غم مرا اسارہا کرے
پس مرگ وہ بھی روا کرے اگر اسکی گل سے بنا کرے
سبو پہ سبو تو رسا کرے یہی ماٹی اس کی صدا کرے
مری داد دیوے نہ تا خدا کہوین نہ روؤن تو کیا کرون

غرض اب مین کیا کرون **سودا** اس الم کا کرون بیان
کہ زمین سے تا بہ آسمان سبھی پیٹتے تھے سر انس و جان
پدر آگے فاطمہ جس زمان کہین تھین بدیدۂ خونفشان
مری داد دیوے نہ تا خدا کہوین نہ روؤن تو کیا کرون

## مرثیہ مخمس ترکیب بند

کیا مین صبح جو باچشم اشکبار افسوس
مین بولا اس لیے کرتا ہون رو کے یار افسوس
کہا کسی نے کیا کیون تو ہوکے زار افسوس
نہال عمر کہ برگش غم ست و بار افسوس
اگر بگریہ نشد سبز صد ہزار افسوس

وہ بولا تم عمل چاہیے جس طرح سے ہو
مین ایک بات بتاؤن کہ سبز ہووے ہو
تو سبز ہونے سے اسکے امید دل کی نہ کھو
غم حسین مین جتنا تو رو سکے سو رو
سحر سے شام تلک کر کے لاکھ بار افسوس

اگرچہ خانۂ دنیا مین ہے سراپا غم
عزیز کیا کہون تجھسے مین ہی یہ کیسا غم
دلے رکھے ہے تفاوت بہت زغم تا غم
نبی کی آل کا اولاد مرتضےٰ کا غم
جنھون کے غم سے رکھین دشت کو ہمسار افسوس

پھرین ساکن اس کے برہنہ سر جو تھے اشتر ونپہ جدھر تدھر
کرے منفعلی سے کوئی نظر نہ ہو سیرے رونیمین گو اثر
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون توکیا کرون

سین نیک و بد یہ مدینہ کے کٹے گو تو ارے سکینہ کے
خنجر جفاے کمینہ کے یہ ستم سیلے دو نگینہ سکے
جو مین سے طرح سفینہ کے نہین آشنا مری سینہ کے
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون توکیا کرون

پئین پانی طائر و وحش تک مرے پیار د نکو نہ ملے تنک
کہین جس شفق کو وہ دے جھڑک نظر غضب سی ہی سرک
مرے نین الم سے ٹپک ٹپک بھرے تال جگ مین توجبکہ
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون توکیا کرون

ہو سوار گھوڑون پہ وہ دغل کہین عابدین کو پیادہ چل
نہ وہ چل سکے سبب کسل تو ڈرا دین کوڑ دنیل یہ پل
مین دیکھون شقیون سے یہ عمل مجھی ن روے پڑی کیونکہ کل
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون نو کیا کرون

نہ عدو کے ڈر سے وہ رو سکے نہ بخار دلکا وہ کھو سکے
نہ غبار چہرے کا دھو سکے نہ لب آب سیلکے ڈبو سکے
کبھو نیند بھر کے نہ سو سکے نہ رؤون یہ مجھسے نہو سکے
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون توکیا کرون

وہ برہنہ پا کرے راہ طے کہین ٹھوکر اور کہین خار ہی
ہو الاغی سے بسان نے کرے آہ و نالہ ہی پی بہ پے
نہ دوا غذا سے ہی کوئی شئے یہ جفائین دیکھون مین تا بکے
مری داد دیوے نہ تا خدا کہو مین نہ رؤون توکیا کرون

گئے بھائی مائی مین اسکے مل ہوئی خاک خونی پہ رگ گل
کہو کس سے پرچے اب اس کا دل نہین چین اسپہ بھی ایکدم پل

یہ گرد و خاک مین لوہو بھرا پڑا ہے بدن — بتا مجھے تجھے یون کیونکہ دیکھین میرے نین
کہ تیرے تن پہ کفن کا نہین ہے تار افسوس

ترا تو ای پدر اس دشت مین ہی یہ کچھ حال — دکھا وین کس کو گذرتا ہے ہم پہ جو احوال
کہ در طرح کی آفت ہمارے ہی دنبال — عجب طرح کی مصیبت مین ہین تری اطفال
کہ شامیان ستم پیشہ نابکار افسوس

ترا تو دشت مین جون گوسپند کاٹا کے سر — رکھا ہے آج کے دن ظالمون نے نیزے پر
پھرے ہین ذری تری عترت کو اونٹون پر گھر گھر — نہ منھ پہ اُنکے ہی معجر نہ سر پہ ہے چادر
کرین ہین یہ عمل امت سے دیندار افسوس

تھے اسطرح کی جفا کے یہ لوگ کب قابل — کہ ان پہ جور کرین یان تلک یہ سنگین دل
نہووے پشت پہ اونٹونکی چین انھین اک پل — ستمگران جہان کھینچتے کو ہر منزل
مریض مجھسے کہ دین ہاتھ مین مہار افسوس

ہمین لیے ہوئے اسطرح شام جاتے ہین — اب آگے دیکھیے کیا کیا ستم دکھاتے ہین
اُدھر سے جیتے جی اپنے ادھر کو آتے ہین — وہین کی خاک مین یا جا کے ہم سماتے ہین
اگر یونہین ہی نصیبون مین تو ہزار افسوس

اب آرزو ہی یہی دل مین بس مرا جو چلے — اُدھر سے پھر کے گرون مین ترے قدم کے تلے
مدینہ جاؤن مین کس طرح منھ سے خاک ملے — کٹا گئے اپنے عزیزون کے اسجگہ پہ گلے
کرے تھا حرف یہ کہہ کہہ کے بار بار افسوس

غرض کہ رو رو یہ کہتے تھے حضرت سجاد — پدر کی لاش پہ با آہ و نالہ و فریاد
بمان گردش گردون دون بد بنیاد — حرم کو لے گئے تا شام با دل ناشاد
اب آگے کیا کہون مین تف بروزگار افسوس

جو کربلا مین بلا کا ہوا ہے اُن پہ گذار — زبان وہ کونسی ہے جس سے اُسکا ہو اظہار
محبت انکی نے پایا ہی جس کے دلمین قرار — یہ چاہیے کہ بہ تعداد برگ ہر اشجار
اب انگشت وہ کرے حیف و بیشمار افسوس

بیان تمام ہو سودا اب تو اس غم کا — جو اتفاق کرے ناطقہ دو عالم کا
یہ ذکر ہے شہ کون و مکان کے ماتم کا — اب آگے دور لب سے ہی مارتا دم کا

کہون زرد سے کتب تجھسے جا نگداز سخن    اسیر قتل کے بعد از جو ہوکے اہل محن
بسوے شام چلے لٹ لٹا کے عریان تن    کہلیہ سر بفلک کر لہو سے بھر کے نین
امید تجھسے ہمین یہ تھی روزگار افسوس

ہمارے واسطے خدمت کے تو ہوا تھا خلق    دیا حق اورون کو تونے ہمارا کاٹکے حلق
ہمارے تن پہ نہ غارت گرون نے چھوڑا دلق    نبی کی آل کے دلکا خوش آیا تجکو قلق
ہوا یہ ظلم تجھسے ہم پہ ناگوار افسوس

جب اس جگہ سے ہوا انکا قتلگہ پہ گذر    گئی ہر ایک کی تب سوے عرش آہ جگر
نظر جو آگئی زین العباد کو نعش پدر    اور اسکو نعش پدر پہ نظر نہ آیا سر
یہ بولا اس تن بے سر کے لگ کنار افسوس

تو خاک و خون مین پڑا کیون ہے چھوڑ کر ڈیرا    مین تیرے سر کے تصدق کہان ہے سر تیرا
غم یتیمی نے دلکو مرے بہت گھیرا    یہ کاش کاٹتے تجھ سر کے بدلے سر میرا
جیون مین یون تو مرے اے بزرگوار افسوس

ترے سرہانے جو فرصت ہو بیٹھ لوٹون مین    غبار تن کا ترے آنکھوان سے دھوؤن مین
جی اپنا مجھ سے کنے ہتیار ہو تو کھوؤن مین    ترے قدم تلے تیری طرح سے سوؤن مین
مین کیا کرون نہین میرا کچھ اختیار افسوس

بجز خدا کے یہ بندہ دکھ اپنا کس سے کہے    اگر پہاڑ پہ ہو دکھ مرا تو وہ نہ سہے
مین اور دیکھون کہ پیکر سے تیری خون بہے    ترے بدن پہ ترا سر نہ تیغ کین سے رہے
الٰہی یا دیکھون تن اپنے پہ برقرار افسوس

دکھ اپنے دلکا کہون کس سے ای پدر ہیہات    کوئی رہا ہے کہون جس سے سوز دلکی بات
کٹے گی کس طرح اس داغ سے مری اوقات    بہے قریب ترے قتلگہ سے آب فرات
نہ تیرے حلق مین پانی کی ہو پہنچی دھار افسوس

یہ زخم ناوک دل دوز ہین ترے تن پر    کہ نہ فلک پہ نہوینگے اس قدر اختر
جگہ کوئی نہین ثابت جدھر پڑی ہے نظر    مین دیکھون جیتے جی اپنے ترا یہ حال پدر
کہ تجھ بدن سے ہو پیکان تیر پار افسوس

ہوئی ہے کس پہ مصیبت یہ زیر چرخ کہن    کہ بعد مرگ کیا ہو نہ اسکو دفن و کفن

طفل شش ماہہ یہ ثابت کونسی تقصیر کی اتنے خاطر پھوڑی حلق اُسکے سے پیکان تیر کی
گیئے تا اُسکو بھی تیغ جور کے مارونکے بیچ

رووُن مین اصغر کو یا اکبر کو پیٹون یاد کر آ گئے چھوٹے بڑے سارے تہ تیغ و تبر
اپنی آنکھوں سے ہو گیونکر مین یہ پوچھون ای پدر اب تلک اُنکا جو وہ تھے میرے دلبند و جگر
جم رہا ہے خون ناحق اُنکی تلوارونکے بیچ

بیوہ زن کتنی جو باقی ہین سو اُنپر یہ عذاب سر پہ نے چادر کسی کے ہی نہ چہرے پر نقاب
بے حجاب اونٹونپہ جاتی ہین میان آفتاب دُکھ دھندونکے سوا گرد اُنکے اے عالیجناب
نے ہوادار و تمین ہی کوئی نہ غمخوارونکے بیچ

مین بیان کیا کیا کرون اُس آفت ناگاہ کے دن کو وہ چلنے مین صدمے کھینچتے ہین راہ کے
رات پابندی کی خاطر میرے ہر دلخواہ کے جزو شیرازے مین ہووین جون کلام اللہ کے
ایک ہی زنجیر ہے اتنے گنہگارونکے بیچ

صبح ہوتے ہی تو پھر اونٹونپہ اُن کو کر سوار کہتے ہین عابد کو لے چل وہ لعین نابکار
راہ چلواتے ہین پھر اُس ناتوان کو مار مار جانتے اتنا نہین ظالم کہ اونٹون کی مہار
کھینچنے کی تاب کب ہوتی ہی بیمارونکے بیچ

کر دیا ہے ایک تو بیماری نے اُس کو بیکل قطع منزل سے نہین ہے چین اُسکو ایک پل
جد ہی اُسکا کرے اب مشکل اُسکی آکے حل کیا یہ مشکل ہی کہ وہ ملعون تو کہتے ہین چل
اور چل سکتا نہین ہی راہ وہ خارونکے بیچ

ایک تو ہو چکا تھا بیماری سے مرنیکے قریب دوسرے اس حال پر ہو دی مصیبت یہ نصیب
کیا دوا اُسکا ذکر ہے اور کیا ہی مذکور طبیب آب کا قطرہ جو اُنسے مانگتا ہے وہ غریب
کہتے ہین یان آب تلوارونکے ہی دھارونکے بیچ

طعن و طنز اُنکی وہ سنتا جاتے ہی ہر بار سے بیٹھنے دم بھر نہ دین سایہ تلے دیوار کے
پاؤنکے لوہو مین اُسکے ڈوبے ہین سر خار کے کیا گذرتی ہوئیگی کہ دل پہ اُس بیمار کے
جسکی بیماری سے لٹے ایسے دل آزارونکے بیچ

وے جو مستورات کو ڈھارس کوئی ایسا نہین لیچلے ہین شام بیکس کر اُنھین اعدائے دین
جتنے وارث تھے ہوئے وہ طعمۂ شمشیر کین بچ رہا ہے قتل سے جو شخص یعنی عابدین

مگر کیا کرے ہر لیل و ہر نہار افسوس

# مرثیہ مخمس ترکیب بند

ابر روتیکو اُٹھا ہے آج کہساروں کے بیچ  
ساغر خون جگر چلتا ہے میخواروں کے بیچ  
خاک سر پر کرتے آئے مست ہشیاروں کے بیچ  
گھر گیا باغ رسالت کا وہ گل خاروں کے بیچ  
یعنی ابن ساقی کوثر ستمگاروں کے بیچ

ابر رویگا سدا میخو رہیں گے خون کے جام  
ہوشیار و مست سر پہ خاک ڈالیں گے مدام  
ساقی کوثر کا بن پانی ڈبایا گھر تمام  
حیف اہل قبلہ سے صادر ہوا یارو وہ کام  
الحذر جس کام سے کرتے ہیں کفاروں کے بیچ

نور چشم مصطفےٰ ہے ہی یہ امت کا معاش  
خویش و فرزندوں کا اُسکے کر دیا تن پاش پاش  
بھائی کی اُسکے تڑپتی ہے لہو پایہ لاش  
اب وہ تنہا جسطرف کرتا ہے پانی کی تلاش  
تیر باراں اُسپہ ہے ہر سو کمانداروں کے بیچ

فاطمہ کہتی ہیں رو رو نالہ و فریاد سے  
یہ ستم باہر ہیں دیکھا عالم ایجاد سے  
یا نبی تم پوچھیو محشر میں ہر جلاد سے  
تشنہ لب مارا گیا ہے گردن اس بیداد سے  
جز حسینؑ بیکسہ کوئی گنہگاروں کے بیچ

تم گواہی دیجیو جس روز ہوں میں دادخواہ  
داد میں کیونکر نہ چاہوں جب کہوں تم سا گواہ  
ہے خدا شاہد نہیں بچے کا میرے کچھ گناہ  
لیکن ناحق سر اُس کا لے گئے وہ روسیاہ  
تن کہیں ہو گیا پڑا لوٹھ بیشاروں کے بیچ

کیا کہا شفقوں سے اُس بیجرم نے جو حرف بند  
کیوں جدا اُسکا کیا ہے بند سے ہر ایک بند  
جس گھڑی کافر بھی کاٹے ہیں گلوئے گوسپند  
اُسکو بھی پانی پلا دیتا ہے کوئی دردمند  
فوج پیاسا ہی ہوا وہ اتنے دینداروں کے بیچ

کیا کروں میں اُن لعینوں کی فسادوں کا بیان  
عضو عضو اک ایک کا اسے سرور ہر دو جہان  
کر گئے ہیں سب جدا تیغ ستم سے شامیان  
جوں درخت خشک کی نجار کاٹیں ڈالیان  
آل کو تیری مگر سمجھے یہ اشجاروں کے بیچ

آزمائی آل پہ تیری برش شمشیر کی  
روز بعثت کے نگنہ پہ اسقدر تعزیر کی

لہو مین رہ گیا تن تلملا کر — کرین یہ کچھ تری امت کہا کر

فآہا ثم آہا

نہ تھا عالم مین کچھ پانی کا توڑا — پر اُسکو نے بہت پہونچا نہ تھوڑا
نہ قطرہ حلق مین اُس کے نچوڑا — یہ دنیا کے لیے منہ دین سے موڑا

فآہا ثم آہا

شہا اُن کو حدیث من تُرآ نی — ہوئی کیا خواب غفلت کی کہانی
نہ آیا رحم دیکھ اُس کی جوانی — دیا ذرہ نہ وقت ذبح پانی

فآہا ثم آہا

نواسا جس کو پیغمبر کا جانین — کرین عضو اُسکے نیزونکے نشانین
لگین سر اُس کا آگے وہ کٹانین — مسلمان ہو کے بات اُسکی نہ مانین

فآہا ثم آہا

نہ چھوڑا خویش ہی اُس کا نہ بھائی — لیے تیغ ستم سے رائی کائی
رہا عابد سو طوق اُسکو پنھائی — حیا ذرہ نہ تیرے منہ سے آئی

فآما ثم آہا

سر اُسکا نیزے کے اوپر علم ہو — سوار اونٹونپہ بے پالان حرم ہو
وہ جنکے آگے تیرا ہوش و دم ہو — اُنھون کے ہاتھ اُنپر یہ ستم ہو

فآہا ثم آہا

نہ تھے جس پردے کے وہ محرم راز — صدا جو عرش پہ کرتے تھے پرواز
سو وے پردین جتنے تھے دمساز — سنی اُنکی کسی و نا کس نے آواز

فآہا ثم آہا

کہین باہم ہو کشت و خون کی صحبت — تو مستورات کا ہے پاس حرمت
تری عترت کی تو لازم تھی عزت — گئی قوم عرب سے اتنی غیرت

فآہا ثم آہا

رضائے حق ہین ہر دم ہے منظور — ہم اس عالم سے بھی ہین شاد و مسرور
عمل یہ کر گئے ایسا یہ مقہور — بُرے اعمال سے جنکے عفو سے دور

سو وہ کچھ حالت ہی اُنکی اُن دل افگاروں کے بیچ

سر چلے جاتے ہین نیزوں پر انھوں کے گرد پیش
دیکھ دیکھ اُنکے تئیں ہوتے ہین وو دل سینہ ریش
کوئی تو فرزند اُنھین ہے کسو کا کوئی خویش
جس سخن سے اُن غریبوں کے لگے ہی دل پہ نیش

بوستے جاتے ہین ملعون نیزہ بر داروں کے بیچ

یا رسول اللہ ہوں ایسے مسلمان نا پدید
اور یوں ماریں امام دین کو یہ بے پیر یزید
گر امام سجدہ ٹوٹے اُس کو کہتے ہین شہید
مین جو کچھ دیکھا تو اُنسے بھی ہین بدتر یہ پلید

جدو آبا سے ہی گردن اُنکی زناروں کے بیچ

جور فرزندوں پہ میرے کر دکھایا ہی مجھے
خون کے آنسو سے لعینوں نے رولایا ہی مجھے
مجھ جگر گوشوں کے ماتم میں بٹھایا ہے مجھے
جون انھوں نے آتش غم سی جلایا ہے مجھے

اُنکو بھی جلتے دکھا دوزخ کے انگاروں کے بیچ

نوحہ جنت مین غرض کرتی تھین یوں خیر النسا
دو جہاں سے کم نہ ہوگی تا قیامت یہ عزا
رات دن سُن سُنکے روتے تھے لہو ارض و سما
سودا تو اس غم میں دل بیمار رکھیگا جو سدا

حشر میں اُسکو لکھیں گے تعزیہ داروں کے بیچ

# ایضاً مرثیہ مخمس ترجیع بند حضرت

دل خیر النسا جسدم کراہا
طریق دین جو امت نے نباہا
نبی سے یوں علیؓ بولے کہ شاہا
اُسے مین کیا کہوں عالم پناہا

فآہا ثم آہا ثم آہا

ہمارے واسطے یہ ظلم بے حد
ولے گذرے ہے اتنا دلمیں جدبد
بباطن نیک ہے ظاہر مین ہو بد
عمل ایسا ہوا اہل دین سے سرزد

فآہا ثم آہا ثم آہا

حسینا تھا جو میرے دل کا آرام
یہ یہ غم ہی کہ بنیوں مین ہو یوں نام
پیے ہے اُسپہ تیغ خون آشام
محمدؐ سے کی امت اور یہ کام

فآہا ثم آہا ثم آہا

سر اُسکا خنجر کین سے جدا کر
وہ ظالم لے گئے نیزے چڑھا کر

کون ہی ایسا کہین وہ جس سے اپنی دلکا درد

دیکھ دیکھ آپس مین منہ تکتے ہین بھر کر آہ سرد

واحسینا واحسینا واحسین

درمیان انکے چلے جاتے ہین نیزہ نیزہ سر

خون کے قطرے یون ٹپکتے ہین انھونکے جسم پر

کوئی تو بھائی ہی کوئی خویش ہے کوئی پسر

منہ پہ ململ کتے جاتے ہین بدن سے پوچھکر

واحسینا واحسینا واحسین

اس طرح جاتا ہے فرزند پیمبر کا حرم

جو کوئی دیکھے ہی اہل درد سے اب یہ ستم

سو طرح کی ہے تعدی سر پہ اُن کے دمبدم

منہ پہ اپنے مار کر کہتا ہے وہ سیلی غم

واحسینا واحسینا واحسین

نے انھونکو بھوکھ ہے اس حادثہ مین نہ پیاس

دخل کیا جو نیند اُن کی آسکے آنکھونکے پاس

نے بجا ہین ہوش انکے نی درست انکی حواس

یہ سخن جنبش سے لب کی انکی ہوتا تھا قیاس

واحسینا واحسینا واحسین

صبح سے تا شام سر پر ہی انھونکے آفتاب

پھرتی ہی آنکھونکین ازبس شکل ابن بوتراب

نے خورش روزانہ ہی انکی نہین نی شبکو خواب

بات اُنسے کچھ ہی پوچھو دیتے ہین وہ یہ جواب

واحسینا واحسینا واحسین

مقتل شہ کا انھونکے دلمین نت اٹھے ہی خیال

چلتی دیکھین دھار پانی کی تو اُنپر ہی وبال

ردم ردم اُنکے سی ہر اکدم اُبلتا ہی جمال

کتے ہین تب حلق و خنجر کا وہ کر یاد القصال

واحسینا واحسینا واحسین

مل گیا مٹی مین اُنکی سلطنت کا تاج و تخت

ٹک بھی کہتا ہے اگر کوئی کچھ انکو ہو کر سخت

ہین یہ نازک دل خزان مین ہوئین جون برگ درخت

بولتے ہین یون جگر کی آنکھو سنے ٹپکا کے لخت

واحسینا واحسینا واحسین

کیا کرون مین اب انھونکی بیحواسی کا بیان

خواہ انکا دوست ہووے خواہ وہ خواہان جان

کچھ نہین ہی فرق ہرگز نیک و بد کے درمیان

سامنے آجائے کوئی اُس سی کہتے ہین کہ ہان

واحسینا واحسینا واحسین

ہی روایت پہونچی جب مقتل پہ اولاد رسول

خاک ڈالی سر پہ اپنے اور ملکر منہ سے دھول

دیکھکر زینب نے سوی لاش فرزند بتول

بیٹھ بیٹھ اپنی سر و صورت کہا ہو کر ملول

ہین تو ہے بقا عین فنا مین　　اجل سے ہے زندگی راہ خدا مین
خوشی سب طرح تسلیم و رضا مین　　پر انکا حال کیا روز جزا مین
فاہا ثم آہا ثم آہا

بیان اس جور کا کب تک کرون مین　　ستم کا اونکے کیونکر عرض دون مین
بجز حرف تاسف کیا کہون مین　　کف افسوس یون کہ کہ ملون مین
فاہا ثم آہا ثم آہا

یہ حرف اے مہربان سرور توحید ہم　　سنے شیر خدا کے منھ سے باہم
گلے آپس مین لگ از شدت غم　　یہی کہتے تھے رو رو مثل شبنم
فاہا ثم آہا ثم آہا

## مرثیہ مخمس ترجیع بند

ولے جو پوچھا مین اپنی کیون نہین ہے مجکو چین　　یون لگا کہنے وہ مجھسے کیا کہون مین تجھسے بین
تشنہ لب مارا ہے شقیون نے نبی کا نور عین　　جس طرف دیکھا جا نمین ہے یہی اب شور و شین
واحسینا واحسینا واحسینا واحسین

جسکو دیکھو بھر رہی خون جگر سے ہر پلک　　خاک سر پر کرتے ہین مومن سے لے کافر تلک
آج ماتم ہو رہا ہے لے زمین سے تا فلک　　سینہ کہ کہ کوٹتے ہین آدم و جن و ملک
واحسینا واحسینا واحسین

تن تو اسکا رن مین ہے آلودہ گرد و غبار　　سر لیے جاتے ہین نیزے پر لعین نابکار
اہل بیت اونٹونپہ گرد اسکے ہین بے محمل سوار　　ہر قدم کہتے چلے جاتے ہین رو رو زار زار
واحسینا واحسینا واحسین

اس سفر کے دیکھیے عالم ہو کیا نرباہ کا　　کچھ بجز خون جگر توشہ نہین ہے راہ کا
یون حرم جاتا ہے اونٹونپر رسول اللہ کا　　یہ سخن ہے آج پیغمبر کے ہر دلخواہ کا
واحسینا واحسینا واحسین

چہرے کا ہر اک کے غم سے ہو رہا ہے رنگ زرد　　پڑ رہی ہے ہر راہ کی سر پہ سبھونکے خاک و گرد

سہ پلے ہین دکھ کے نیزے پر یہ ملعون آج سر جسکا ۔ پڑا عریان سوکھے دھوپ مین تن خاک پر جسکا

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

نہین دیکھا کوئی ایسا زمانے کے ان ابنا سے ۔ وہ پانی کا ہو پیاسا لوگ اسکے خون کے پیاسے
ہزارون کھینچ تلوارین مقابل ہووین تنہا سے ۔ مگر یہ ظلم جس پہ ہے نرالا ساری دنیا سے

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

گیا چوپایہ آگھر اپنے جنگل سیر کر سارا ۔ پکھیرو آشیان پہونچا ہوا مین جیکہ پر مارا
بیابان مرگ یون کسکا ہوا ہے گھر کا گھر سارا ۔ نہ پہونچا جو وطن اپنے وطن سے ہوکے آوارا

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

پیمبر زادہ نہین مارا کسی نانا کی امت نے ۔ کسی پر بھی کہین تیغے گھسے نانا کی امت نے
بتا دو اسکو مارا ہو سے نانا کی امت نے ۔ کیا ہے قتل دنیا مین جسے نانا کی امت نے

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

کہین ہین رو روا ایسی یہودی اور نصرانی ۔ رہے تکفیر مین ہم تو زراہ نامسلمانی
یہ کرتب اُسکے ہین جنکو ہے دعواے مسلمانی ۔ سمجھتے ہو وہ ہے کون آج مارا جسکو بن پانی

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

زمین سے نقش پای خر ہوا عیسیٰ کا جسدن گم ۔ سر و پر خاک کرتے تھے ہماری قوم کے مردم
کوئی پوچھے انھون سے جلکے امت مین ہو کسکی تم ۔ یہ روندا چاہتے ہین جسکا تن اسپونکے زیر سم

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

مسلمان ہین یہ جسکی مان پیمبر اپنے کی جائی ۔ عطش دیسے کی مر دو مرد بھی ذدہ نہ پچھوائی
پھرین سیراب جیوانات سب شہری و صحرائی ۔ دہن سے پیاس کے مارے زبان جس کی نکل آئی

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

جو مانگا پانی اُن سے تو لگے کہنے زہر پیاسو ۔ جہان کا آب ہو قبضے مین تو قطرہ نہ دین تجکو
جو وہ بولا کہ مین ہون کون سمجھو ہو تم اے بدخو ۔ تو یون ملعون لگے کہنے اسے ہم جانتے ہین تو

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

یہ کہتے ہین کوئی جلدی سے اُسکے سر کو جالاوے ۔ نہوا ایسا کہین وقت نماز اب ہاتھ سے جاوے
معاذ اللہ اگر یہ آپ کو تا آب پہونچا وے ۔ تو پھر ہم مین سے ایسا کون ہے جو اُس سے بر آوے

واحسینا واحسینا واحسینا واحسین

پھر کہا یوں اے تن بیسر ترے قربان مین
ہاے بھائی دیکھوں کن آنکھوں سے یہ طوفان مین
وار دون ہر زخم بدن پر تیری اپنی جان مین
اب یہی کہ کہ رہونگی مرگ کی خواہان مین

واحسینا واحسینا واحسین

جس سے ناخوش دل نہو چیونٹی کا سو تھا تو بشر
شاد ہوتے تھے عرب مین دیکھ تیرا رو بشر
دولت کونین لیتی آکے تیرے کو بشر
یاد کرتا حشر تجکو بولین گے ہر سو بشر

واحسینا واحسینا واحسین

باپ تیرا ساقی کوثر امیر المومنین
سو گلوے تشنہ پر تیرے چلی یون تیغ کین
مان تری خیر النسا بنت شفیع المذنبین
یہ ستم زیر فلک کیا کر گئے اعداے دین

واحسینا واحسینا واحسین

کسطرح اب دلکو میرے زندگی سے ہوی ساز
جان کو مین کرچکی ہون اپنی اس غم کی نیاز
کسکی صورت دیکھونگی آفاق مین کر چشم باز
نکلے ہی ہر مو سے میری یہ صداے جانگداز

واحسینا واحسینا واحسین

جنکے بن دیکھے نہ تھا آرام مجکو ایک تل
تاب اس غم کی جلاوے ہی کہان میرا وہ دل
یون گئین وہ صورتین سو خاک مین اکبار رل
آب ہوتی ہی یہ کہنے سے مرے پتھر کی سل

واحسینا واحسینا واحسین

مہربان زینب غرض کرتی تھین ہر دم یہ سخن
قصد اپنے قتل کا کرتے تھے سنکر مرد و زن
سامنو تکی ابر کی صورت برستے تھے نین
جس گھڑی منہ سے انکے یہ نکلتا تھا سخن

واحسینا واحسینا واحسین

## مرثیہ مخمس ترجیع بند

سمیت اپنے اقربا بن میں بلا کے کسکا باسا ہی
لب دریا یہ کوئی بھی زمانے مین پیاسا ہی
جہان مین زندگی ابھی سے کون اتنا نراسا ہے
گلے پر آج جس لب تشنہ کے خنجر کا داسا ہے

خلف ساقی کوثر کا محمد کا نواسا ہی

ستم کیشون نے دست ظلم سے لوٹا ہی گھر جس کا
کیا ہی آسمان نیچے قبائل دربدر جس کا

تڑپتے ہین وہ پالا مین لگا کر جنکو سینے سے    کوئی یہ زندگانی ہے مری حیف ایسے جینے سے

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

مدینے کیطرف جیتا مین اب کس مُنھ سی جاؤنگا    تہ تیغ اقربا کرواکے کسکو مُنھ دکھاؤن گا
جو گذری سر پہ مقتولونکے کس کسکو سناؤن گا    ہے جب تک دم مین دم میری زبانپر حرف لاؤنگا

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

نہ سمجھین گے یہ کرتب آسمان کی بدخصالی کا    رکھین گے ملکے سب اہل عرب میرے ہی سر ٹیکا
وبال اس شکل مین مجھپر ہے رکھنا جسم مین جیکا    ملے گر قدرت حق سی تمھین اعجاز عیسے کا

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

کہون گا قصہ مین عباس کے کیا مارے جانیکا    کرونگا ذکر کیا اطفال کی پانی نہ پانے کا
نہ سمجھے گا کوئی اسکے تئین صدمہ زمانے کا    رکھین کے میرے سر بہتان نبی کی گھر لٹانیکا

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

بیان کس روسے قاسم کی کرونگا کد خدائیکا    اجل نے سر لیا نیگ آنکے سہرا بندھائیکا
شہادت کو دیا دستور جی شربت پلائی کا    مرے جب اسطرح شادی کی دن فرزند بھائیکا

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

جگر کو شونکی صورت دیکھتا ہون خون مین ڈوبی    جوانی مین کہون اکبر کی یا اصغر کی محبوبی
دولھن کے مُنھ سی قاسم کی مجھی ہے سخت محجوبی    کرو انصاف ہے اسطرح کے جینے مین کیا خوبی

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

مرے ہر اک جگر گوشے کا اب تن سی جدا سر ہے    پڑا ہے دست اس جا گہ کٹا تو بازو ادھر ہے
کن آنکھونسے مین دیکھون ہائے بہن جو حال ابتر ہے    مجھے تو موت ایسی زندگی سے دور بہتر ہے

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

ستم اس سے زیادہ مجھسے اب دیکھا نہین جاتا    تمھارا مجکو یہ رنج و تعب دیکھا نہین جاتا
کرے تاراج گھر ہر بے ادب دیکھا نہین جاتا    یہ دکھ اے خواہر عالی نسب دیکھا نہین جاتا

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نجا ہو تم

پہونچتے ہین کوئی دم مین لعین خیمہ جلانے کو    پیمبر کا ابھی سب دوڑتے ہین گھر لٹانے کو
نہ چادر چھوڑینگے سر پر تمھارے مُنھ چھپانیکو    مرے مانع جو ہوتی ہو مگر یہ دن دکھانے کو

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

خبر کر جبرئیلؑ آتا تھا وقت وحی جنکے گھر
ملایا ہے وہ خیمہ جس کا تبہ عرش سے برتر
سوا دنٹو نپہ سوار اس گھر کے ساکن آج بے معجر
جو پوچھو صاحب خیمہ کو تو کہتے ہین یون منہ بھر

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

بنی نادان یہ جور اپنی ہوا یہ ہاتھ سے کس کے
جو پوچھو باپ کون اُسکا گلے مین طوق ہے جسکے
جو وہ سالہ بھی لڑکا ہے غل و زنجیر ہے تن کے
تو بے وسواس کہتے ہین پدر کو پوچھو ہو اسکے

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

عجب اسلام ہے اُن کا عجب ایمان عجب دین ہے
گیا مارا جوان مین سے اُسی تجہیز و تکفین سے ہے
عجب انکا وتیرا ہے عجایب رسم و آئین ہے
زمین جب بے کفن کی خون سے ابتک رنگین ہے

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

ہوے بالفرض ہم کافر تو ہیں وہ بد تر از کافر
مثال گوسفند اپنے نبی زادے کا کاٹا سر
نہ جانا جن لعینون نے خدا کو حاضر و ناظر
کسیکے دل مین انمین سے نہ آیا یون کہ یہ آخر

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

غرض اے سودا اب آویگا نہ سب مین قیامت مین
کہا کر مرثیہ حسینؑ کی دائم محبت مین
ہوے افسوس مین وہ بھی جو تھے ادرونکی امت مین
شفاعت کو تری یہ کر یقین روز قیامت مین

خلف ساقی کوثر کا محمدؐ کا نواسا ہے

# مرثیہ مخمس ترجیع بند

یہ زینب شہ سے کہتی تھی ہمارے بادشا ہو تم
کہا سنکر انھونکے واسطے اب میری جا ہو تم
نہ جاؤ انکو باقی ماندگان کے آسرا ہو تم
جنھین مرنا تھا سو تو مر چکے جیتے بنا ہو تم

خدا کیواسطے زینب مرا جینا تجا ہو تم

گوارا کسطرح سے اُسکو اپنی زندگانی ہو
وہ ہو دین قتل جو ہر اک محمدؐ کی نشانی ہو
کہ جسکے گھر پہ یون اہل ستم کی تیغ رانی ہو
تمھاری چاہیے مجھپر یہی اب مہربانی ہو

خدا کیواسطے زینب مرا جینا تجا ہو تم

جو میرے ساتھ جیتے جاگتے آئے مدینے سے
موئے وہ خاک مین محروم ہو پانی کے پینے سے

غرض سن سنکے ان باتونکو زینب ہاتھ ملتی تھی
بسان شمع ماتم غم سے وہ رو رو کے جلتی تھی
ولے یہ شہ کے دل سے موت کی خواہش ابلتی تھی
کہ انکے ہر بن مو سے صدا یہ ہی نکلتی تھی
خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچا ہو تم

کہوں کیا آگے سودا جب یہ باتین شاہ کرتے تھے
جو سامع وان کھڑے تھے انکے دامن خوں سے بھرتے تھے
جگر کے ٹکڑے آکر چشم سے بر مین ٹھہرتے تھے
اجل جنکی نہ تھی سو بھی یہ مصرع سنکے مرتے تھے
خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچا ہو تم

## مرثیہ مخمس ترجیع بند

کشتہ گردید ز جور فلک بے ادبی
تشنہ لب بر لب دریا شہ عالی نسبی
با رفیقان و عزیزان شہادت طلبی
چہ بگویم تبوا دل کہ ز قوم عربی
بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

کیا بیان تجھسے کرون اب مین دلا یہ غم درد
جو جگر گوشۂ حیدر پہ ہوا روز نبرد
خویش و فرزند و رفیق اسکے گئے فرد افرد
یاد مین انکی یہ کہتا ہون مین بھر بھر دم سرد
بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

شہ بہفتاد و دو تن اور عدو جمع کثیر
جان شیرین دی سمیت اپنے صغیر اور کبیر
دیکے یون سر کو شہادت کا لیا تاج دسر
دفتر غم مین یہ تا حشر کرین گے تحریر
بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

مرضی حق سے تو اکدم نہ ہوا وہ باہر
سر فرازی اسنے سمجھا جو ہوا تیر سے پر
لذت تشنگی تھی اس کو شراب کوثر
جیسا وہ آپ غرض ویسا ہی اسکا لشکر
بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

بھوک مین اسکے رفیقون نے تو لوہا چابا
آب شمشیر سے پیاس اپنی کو سب نے دابا
کوئی ایسا نہوا اپنے بجد و آبا
غیر آن شہ جو کہے بیٹی سے مت مر بابا
بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

خواہش حق سے تو منھ پھیرنا تھا اسنے بعید
اک ہوا ایک کی چھاتی پہ قدم رکھکے شہید
باپ کو بیٹے کے مرنے پہ تھی سردم تاکید
غرض ایسی تو زمانے مین نہ دید و نہ شنید

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

یقین کر جا تو اے خواہر یہ آنکھیں کب ہیں اس قابل　　تمھیں بیٹھا شتر کی پشت پر دیکھیں جو بے محمل
پیادہ آگے عابد کو کریں نظارہ ہر منزل　　بھلی ہے موت ہی اس سے جو ہوں اس حال کے شامل

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

جنھوں کے دیکھنے سے ایک پل مجکو نہ تھی سیری　　سو اس دشت بلا مین ہو گئے وہ خاک کی ڈھیری
مجھے کیا زندگی لازم ہے اب کے عمر بہتیری　　اگر تم دین و دنیا مین رکھو ہو آبرو میری

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

کرو انصاف ٹک دل مین بھلا کس طور جیتوں مین　　برستی دیکھ فرزندوں پہ تیغ جور جیتوں مین
ہلاک اصغر مرا جب ہو کرو تو غور جیتوں مین　　مرے یوں سامنے اکبر سا بیٹا اور جیتوں مین

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

ضیافت کی عجب گردوں نے یاں اہل مدینے کی　　نہ دی فرصت کسیکو ایکدم پانی کے پینے کی
بچھوڑا اسکو بھی تھی عمر جسکی چھ مہینے کی　　بھلی تمکو پڑی ہے فکر مجھ کمینے کے جینے کی

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

عداوت ظالموں کو ہے مجھی سے اس گھرانے مین　　فقط میرا سبب ہے تم پہ اس آفت کے آنے مین
بلا ہوتی ہے رد سبکی مرے گردن کٹانے مین　　بچیں ہیں ان اتنی جانیں ایک میری جی کے جانے مین

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

جیوں ہوں جبتلک اہل بیت پر یہ حال ہے طاری　　کہ اک بوند بھر پانی کی خاطر چشم ہے جاری
نہ دینگے قطرہ ظالم کیجیے گو منت و زاری　　مرے اک مرنے مین ہوتی ہے آسان سبکی دشواری

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

تمھیں اپنی عوض عابد سا مین دلبند دیتا ہون　　محمدؐ کے جگر کا تمکو اک پیوند دیتا ہون
تمہاری غمگساری کو مین یہ فرزند دیتا ہون　　مین اپنے خون ناحق کی تمھیں سوگند دیتا ہون

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

مری اب زندگی کا چاہنا ضد ہے خدائی سے　　نہو بیتاب و طاقت اتنی باہم کی جدائی سے
حذر لازم ہے بندے کو جناب کبریائی سے　　جدے اسطرح کتنے ہی ہوئے ہین بہن بھائی سے

خدا کیواسطے زینب مرا جینا نچاہو تم

سر شہ آگے سروں کے جو سرِ شام چلا
تن رہا سب کا پڑا خاک میں اور خون میں گلا
لرزی اُس آن زمیں آئی کہ تا عرش ہلا
ہاتھ سے ہاتھ ملا تک سنے یہ کہہ کے ملا

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

آیا اُس قافلہ کے جگھڑ بی مقتل سر راہ
بیٹھے سب اہل حرم رو رو کے بانالہ و آہ
اشقیا کتنے جو اُس قافلے کے تھے ہمراہ
وہ بھی کہنے لگے تو تھوکوں کی طرف کرکے نگاہ

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

لاش پر بھائی کی زینب نے کہا رو رو زار
کل تلک یہ تھا کہ دمہر کی زبالیسے اظہار
قایم اب تک ہے سمیت زعقادہ سالار
آج یوں کہتے ہیں یاں دیکھ تجھے راہگذار

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

تشنہ لب ذبح کیا تجکو چھوڑا کرکے وطن
نہ تجھے گور ملی یاں نہ دیا تجھکو کفن
سامنے تیرے موئی کیوں نہ یہ ماں جائی بہن
کہ نہو جگ میں تو ادرحق میں تری ہو یہ سخن

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

کربلا کے مرے اے بھوکے پیاسے مہمان
جاؤں تیرے تن صد چاک کے ہر دم قربان
بیٹیوں نگی جب تئیں جیونگی سن لے میری جان
تجکو اور تیرے رفیقوں کو یہی کرکے بیان

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

وطن ہوتا تو اگر اور ترے جانثا نان
مقبرہ یاں ترا بنتا انھوں کی گورستان
بیٹھتے ہو کے مجاور جو کوئی آکر یاں
پوچھتے روضہ ہے کسکا تو یہ کہتے بفغان

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

تک کے اُس سینۂ صد پارہ کو یہ زین عباد
بولا رو رو کے پدر خوش ہوں ازاہل عناد
نہ رہا تو یہ رہے گا یہ سخن خلق کو یاد
تابع امر خدا جگ میں باآل امجاد

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

حال ظاہر کا یہ پہونچا کہ ہیں سب کو ناظر
حق ہی بر رتبہ باطن سے ہمارے ماہر
صبر جو تونے کیا ہو کے رضا پر شاکر
اسطرح ایوب سے آل نبی میں صابر

بادشاہے بجی بود وسیاہے بجی

پابر زنجیر گلا طوق میں گو ہے میرا
جو جفا تجھ پہ ہوا اور بھی ہو بہتیرا

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

ہر جہان سے کہ مین کہون دلکا عطش ہی کیا حال　　سینہ نیزون سے ہوا ماہی بے آب کا حال
وہم ناقص مین تو اپنے ہی گذرتی ہی خیال　　ہر نبی سے ہی یہ حق کہ محمدؐ کی یہ آل

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

کٹ گئی جب دغا کاٹ سے لاکھون حلقوم　　نہ تو اکبر ہی رہا رن مین نہ اصغر معصوم
آکے میدان مین مسلح دو جہان کے مخدوم　　یون کہا یاد کروگے یہ تو اے قوم شوم

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

آگے احوال شہادت ہی کرون کیونکہ بیان　　کس طرح سے لگے بجون مین جبین پیر و جوان
پہونچا جب منزل مقصد کو شہ ہر دو جہان　　یہ ندا ارض و سما سے ہوئی با آہ و فغان

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

ہی روایت کہ ہوا جنگ کا جس دم اتمام　　شمر ملعون یہ لگا کہنے کہ اے مردم شام
رہو شاہد جو ہوا آج کے دن مجھسے کام　　سر یہ کاٹا ہی مین جسکا بحصول انعام

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

بارے یہ دیکھیے کیا بخشتے یزید اب مجھکو　　خلعت و اسپ جو دیگا لطف کرون اسکی رو کو
اتنے دینار لون جتنے ہین مرے تن پہ مو　　سر کو لیجا کے کہون گا مین کہ تیرا یہ عدو

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

جمع غارت کا لگا کرنے وہ پھر زیور و مال　　سب کچھ اکٹھا کیا رکھا نہ جدا اک رومال
دیکھ وہ مال خوشی دلکو ہوئی اسکے کمال　　یون لگا کہنے کہ یار دیہ ہی جسکا احوال

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

جب لگے کھلنے شہید ونکی کمر سے ہتھیار　　دیدہ مریخ کا اسوقت ہوا تھا خونبار
ہر طرح کی جو لگا جنس کا ہونے انبار　　سب لگے کہنے کہ اللہ ری تیری سرکار

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

آخر الامر اس اموال کو اونٹون پر لاد　　با اسیران طرف شام چلے اہل عناد
سر شہ نیزے پہ تھا سب سرونکے پیش نہاد　　جہان جاتا تھا وہ سر ہوتی تھی وہان یہ فریاد

بادشاہے عجبی بود وسپاہے عجبی

آنکھیں کھول اے میرے لال ۔ مجھ دکھیا کا دیکھ احوال

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

ٹک تو پیارے لب کو کھول ۔ عوں غاں کر مادر سے بول
ہے سہے میرے لال انمول ۔ جی ماں کا ہے ڈانوا ڈول

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

بچھڑے سے دل میں ہے یہ چاؤ ۔ ماں کو صورت ذرہ دکھاؤ
میں تجھکو کہتی ہوں آؤ ۔ یا تو اپنے پاس بلاؤ

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

چاؤ تھا دل میں تیرا بیاہ ۔ دل سے کروں گی خاطر خواہ
دی نہ اجل نے فرصت آہ ۔ کیسے ہو میرا نرباہ

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

جی بہلانے کو دن رات ۔ میں رکھتی تھی تیری ذات
اب کس طور سے کٹے اوقات ۔ مجھ سے تو کرتا نہیں بات

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

تجکو اپنی گود میں پال کر ۔ کھلا کر میں گلے میں ڈال
دھوتی تھی زلفوں کے بال ۔ کیوں اب مجھ سے تو ہی نرال

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

تھا اس دل میں یہ ارمان ۔ دودھوں نہلا کر ہوے جوان
مرگ نے لیکن دی نہ امان ۔ کیا کیجے اے میری جان

حق کی مرضی سے تو میدان مین نہ مُنھ پھیرا | رن یہ بولے گا شہا دیکھ تردد تیرا

بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

کشتی آل نبی چرخ نے کی طوفانی | اور پینے نہ دیا ہم مین کسی کو پانی
بات پر امر الٰہی کی جو تو نے مانی | خلق اس امر مین کہتی ہے تجھے لاثانی

بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

طوق گردن مین ہے گو میری یہ مجھسے بھاری | راہ چلنے مین لہو ہو کف پا سے جاری
بیٹھکر تو نے وہ شمشیر پر ان مین ماری | عمر بھر یاد کرین گے تجھے قوم ناری

بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

مرتبہ ہیگا ہمین اُس سے نہین ہم مایوس | سر یہ ننگا ہے اگر خار کرین ہین پابوس
پیاس مین یکہ گر اشک آنکھو سے گو لیتے ہین چوس | صبر اتنا وہ نہین کرتی جو فرقے یہ افسوس

بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

چپ ہو سودا تو نکر اب یہ بیان جانکاہ | سننے والونکے لہو ٹپکے ہے آنکھو کی راہ
مغفرت کو تری ور یادشہ عالی جاہ | بس ہے اتنا ہی کہ رو رو کہے سبحان اللہ

بادشاہے عجبی بود و سپاہے عجبی

## مرثیہ مسدس ترجیع بند

مان اصغر کی دن اور رین | رو رو کرتی ہین یہ بین کہ
ہاے رے اصغر ابن حسین | کس کو دیکھین گے یہ نین

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

کرتی تھی مین تجھکو پیار | ہوتی تھی یہ جان نثار
تو میرا تھا گل کا ہار | کن نے ملا لا تجھکو مار

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

کیون تو پڑا اس جا یہ نڈھال | کیونکر لاگی تیر کی بھال

دین جو سمجھے مانی میں داب
خاک پڑو یہ خور اور خواب
سخت ہے مجھ پر زیست عذاب
مجھکو بھی موت آئے شتاب

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

تو تو مرے بارنج و تعب
اور جیون مین ہائے غضب
زیست مجھے اب بھاوے کب
یہی کہون گی روز و شب

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

بلبل کا دل ہووے فگار
اجڑ جاوے جس دم گلزار
اُس کو اک پل ہو نہ قرار
تین مرا تھا باغ و بہار

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

اصغر پیارے ہے ہے ہے
پیاس کے مارے ہے ہے ہے
آج سدھارے ہے ہے ہے
ماں یہ پکارے ہے ہے ہے

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

بچے کو چڑیا جو گنوائے
جنگل جنگل ڈھونڈھنے جائے
دانہ پانی اُسکو نہ بھائے
رین بسیرے نیند نہ آئے

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

لگاوے بھی تب آرائی ہے
بچھڑے جو چھٹ جاتی ہے
آٹھ پہر دکھ پاتی ہے
میری تو کیا چھاتی ہے

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

جاگ سدھ پیارے ہوئی اودیر
سو مت لالا آتی دیر

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

پھینک سبھے جب آتی تھی
دے تو جب بچپن میں جی

کہتی تھی میں پیر شوی
کہ میں تیرے بلہاری

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

روتا میں کس کو بہلاؤں
چھاتی آگے کس کو سلاؤں

دودھا تھپک کر کس کو پلاؤں
جھولے میں اب کس کو جھلاؤں

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

بیٹا بڑا جو سر کٹوائے
وہ بھی جب گودی سے جائے

چھوٹے سے ماں جی بہلائے
کیونکر جینا اس کو بھائے

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

ظلم یہ ٹوٹا میرے پر
تو بھی رہتا پاس اگر

بیٹھ گیا ہے گھر کا گھر
صبر مجھے ہوتا اصغر

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

اے میرے امرا و امیر
حلق کے اندر مارا تیر

کن نے تیرے بے تقصیر
اب کس بھانت دھروں میں دھیر

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

لعل و گہر سے ہوئے مدام
تو ہی نہ ہو تو پھر کس کام

گو کہ بھرا گھر بار تمام
کہہ کہ بیٹھوں صبح و شام

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

کرتے ہیں سب ہیں یہی ہاتھ اپنے مل مل — ہم بھی مریں مہماں ہیں شہ کا مقتل
ان بن جگ میں سنو ہمارا کیا ہے جینا — جن بن سونا آج ہوا ہے شہر مدینا
ایک نہیں جیتا رہا جسکا لیویں نام
وارث تو سب مر چکے اب جینا کس کام

بختوں سی جو کاش ادھر سی جیتے آویں — پھیر مدینے میں جاکر منہ کس کو دکھلاویں
پوچھے جو کوئی آج کدھر تم کھو یا سرور — کہ کیا دیویں جواب اسے ای دین کر رہبر
لاکھ طرح کا اب ہمیں آتا ہے افسوس
من کو اپنے رہ گئے یوہیں مسوس مسوس

ایسے کیوں تم بھول گئے ہم کو شہ عالی — تم بن جگ میں کون ہمارا اب ہے والی
جس سے جاکر شاہ کریں ہم دکھ کی باتیں — دن تو روتے کاٹیں کیونکر اب راتیں
اپنے جی میں ہے یہی ہونی ہووے سو ہو
مار کٹاری پیٹ میں مر رہیے سو ہو

سبھی بہن اور بھانجی جان اپنی کھوتیں — اونٹوں پر اسوار چڑھی جاتی ہیں روتیں
کوئی پیٹے ہائے کیسکا سیس کھلا ہے — کوئی کہتی آج جو ہم مر جائیں بھلا ہے
آگے آگے عابدین پاؤں پیادہ کر آہ
تپ کر مارے ضعف سی خلق بتاوے راہ

ہم ہیں نپٹ بیچین ذرا صورت دکھلاؤ — یا تم اپنے پاس ہمیں بھی آج بلاؤ
تم بن سر دربارے کہو ہم کیونکر جیویں — تم بیکسے مر جاؤ اور ہم پانی پیویں
جو ہوتے اس وقت میں تم جیتے شبیر
کیوں جاتی ہم شام کو ہوکر آج اسیر

شقیوں نے یاں بے گنہ اب تم کو مارا — کیدھر ہے ہیہات حسین اب باپ تمہارا
کیا خطرہ اب ہمکو جہان میں اپنی جیکے — جب کتنے ہوں ذبح یہاں فرزند نبی کے
اب جگ میں کسکو رہا ہے جینے کا ارمان
تم سی تو زیادہ نہیں آج ہماری جان

وارث کوئی رہا نہ دل کی کس سی کہیے — اب تو ہیں ناچار پڑے جو سر پر سہیے

امجھ ماں سے مت آنکھیں پھیر　　زیست سے مجکو مت کر سیر

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

تجھسا بیٹا ہووے ہلاک　　جیون مین اس جینے پر خاک
لیکے چھری کو مین غمناک　　تا نہ کرون اب سینہ چاک

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

کیا وہ کرون مین ایسا یاد　　جس سے یہ غم ہو برباد
مر کے مگر مین ہون ناشاد　　قید سے اس غم کے آزاد

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

مطلب سودا اس عنوان　　با نوکرین تھین شور و فغان
روتے تھے سب انس و جان　　ہردم سن سنکر یہ بیان

تجھ بن میرے نور العین
کیونکر ہو اس دل کو چین

## مرثیہ مسدس دوہرہ بند

سنو محبو بات کہون مین تم سے رووٗ　　غم ہے شہ کا آج خوشی کو دلسے دھووٗ
جسکو جگ مین لوگ کہین تھی دین کا سلطان　　سیس کٹا اب اسکا تن سے خون مین غلطان

کہتا ہو مین اب تمھین ملکہ پہ خاک لگاے
دین دونی کے تاج کا سر نیزے پہ جاے

اہل حرم سب اسکے رہین انکو رووین　　لے بیٹ بیٹ سر سینہ اپنے جی کو کھووین
کہتے ہین تم چھوڑ ہمین اب کہان سدھارے　　اب ہم کیدھر جائین بتاوٗ دکھ کے مارے

قید ہوئین سب بی بیان بیاہی سب اطفال
کہان رسول اللہ ہین دیکھین جو یہ حال

ستیبا با

اس دکھ کو سن موہو دل مین غمناک
کہتا ہون رو رو سدا سر پہ ڈالو خاک

## مرثیۂ مسدس زبان پوربی آمیز دوہرہ بند

کاسین کہیے بات کون من کے بوجھے ... رووت ہون دن رات حیسنا رین جو بجھے
بنین برست نر کھت انگت ہے چھاتی ... پیاسے مارے ہاے بنی کے ایسے ناتی
گیروے کپڑے رنگے مکھ پر ملے بھبوت
پوچھین بی بی فاطمہ کت گیو میرو پوت

رو رو زینب ہاے کہین تم مر گئے بھائی ... بدل تمھارے آج ہمین کیون موت نہ آئی
پوچھ نہین کو بات بیت کی ہم ہن مارے ... کہان چھپین اب جلے کہو دکھ مین دکھیارے
بابا کے تم لاڈلے نانا کے تم چین
امان پیارے کہان گئے میرے بیر حسین

وہ ہی سورج وہ ہی چاند وہ ہی نکست ستارو ... شاہ بنا چھون اور بھیو جگ مین اندھیارو
لیتے ہی جا کو ناؤن لوگ سب سیس نواوین ... سو کہو تو کو آج کہان ہم ڈھونڈھن جاوین
کیسین اب من مین دھرین لوگ تم سب تھیر
جا پر بیتی ہو کبھو سو جانے یہ پیر

لاگ تیر تروار بدن سے نکست لوہو ... سیس کٹو بن نیر تڑپ تڑپ جان رہو
تن ماٹی مین ڈار اور کاٹ کی سیس ہمارو ... ہمکو بیری گھیرے چلے ہین دیت نکارو
سیس کھلی سب بیبیان اونٹون پر اسوار
پیادے زین العابدین کھینچت جائے مہار

اب کون چھورت ناہنہ یہ بیری بیر کے بانی ... جات لیے دا راہ ملت نہین ملمین پانی
شام کو لے بس ہم تو چلے ہین رووت نینن ... لو تھ اکیلی شاہ کی ہے رہ گئی رنین
پانوئین کانٹے چبھین راہ چلی نہین جات
بیری بن ہونگی بھئی آج ڈار اور پات

تمھرے پاچھے بیر نہ الیو ہم دکھ بھرنتے ... جو تم ہمکو مار پہل یک رن مین دھرتے

اے دین کے سلطان بتادے اب تو ہمکو　　کاٹین ہم کسطرح جہان مین تیرے غم کو

اب دیکھا جاتا نہین ہے یہ نپٹ عذاب
یارب ہمکو بھی یہان آوے موت شتاب

عابد جیتا ایک ہے سو تپ کی بیماری　　روتی ہے دن رین سکینہ دکھ کی ماری
کہتی ہے جو ڈھونڈھ مرے باباکو لاوے　　اسکے صدقے جاؤن جو لا مجھ پاس بٹھاوے

کب سنتے ہین دوزخی اب یہ آہ و فغان
بھولگئے سب اس گھڑی نانا کا احسان

لاگ گلے مین تیر موا اک پل مین اصغر　　اور جا ہوا شہید پیاسا رن مین اکبر
قاسم دولھن چھوڑ گیا جان اپنی کھوئی　　اسطرح سے موے کٹم کے رہا نہ کوئی

ہم سا دکھیا کون ہے جگ مین وای دریغ
جسکا پیاسا ہو گیا گھر کا گھر تہ تیغ

زینب اور کلثوم یہی رو رو ہر باری　　کہتی تھی ہر ایک بہت اور دکھ کی ماری
آج ہماری کہان گئی وہ زہرا مادر　　لطف و کرم سے آ کر سر پہ ڈالین چادر

زہرا کی ہم بیٹیان بہنین تری کہائین
سر ننگے یون بیٹھتین اونٹون اوپر جائین

لاڈلی بیٹی آج جو وہ ہے ایک تمھاری　　اور بھتیجی وہ ہم پھوپھیو کی ہے پیاری
لے لے تیرا نام وہ ہر دم یہی پکاری　　مرتی ہون بن موت مین اب اس دھوپ کی ماری

گرمی سی تپھین ہے سایے کا نہین ناؤن
کپڑا بھی اتنا نہین کرین جو اسپر چھاؤن

کربل سے اب شام لیے جاتے ہین شامی　　اس دکھ مین ہو کون بتا ہمسو کا حامی
جگ مین ایسا ہائے ہوا پانی کا توڑا　　جن نے جیتا ایک نہ اب بن مارے چھوڑا

ہم بیکس اب کیا کرین اے دین کے سالار
جنگل گھر بن کسطرح لیے جائین کفار

سنکے سنو یہ سودا کسطور اب غمگین　　اہل حرم کو شام تلک یون لیگئے بیدین
سینے کو کر چاک کسے اب دل کھلاوے　　داغ نہین یہ ایسا جو جیتے جی جاوے

بابا جو تم دیکھو سبھی کٹم کے لوگ
اب کے بچھڑے کب ملین ندی ناو سنجوگ

پانی پر عباس علی کی باھین کاٹین
ایسے بیری کون ہتے بیدرد کسائی

سن سن یہ دکھ ہاے ہماری چھاتی پھاٹین
اصغر کی جن ایک ہی تیر سے پیاس بجھائی

تال بھرے سب جگت کے ندیان ہین ہجار
تا پر پانی نا ملے کا سین کرین پکار

جانو جو مین ٹھور ٹھکا نو بہین بتاؤن
بات کہون مین کاسین مانے کو اب میری

روس گئے ہون کہون تو انکو بیگ مناؤن
سارے وارث راکھ کی پل مین ہوگئے ڈھیری

رہونہ کو دیس پرہم ہین بند یوان
بیگ چھڑاؤ یا نبی اہل حرم کو آن

کہو موسون اب سودا کت گیو کہو تیا
جن کو کہت ہین لوگ ہین وہی سکھیا

بوڑ گئی بن نیر کے گھر کی نیا
بن وارث حیران پھرت ہین ہو کر دکھیا

روت لنبدن جات ہی بھر بھر آوت ہین
کہا جیت سنسار کو پیاسو گیو حسین

## مرثیہ دوازدہ مصرع مع دوہرہ

عابد کہتے ہین یہ سب سے
جب سے آیا چھوڑ مدینا
مین دکھیارا کواب رویا
اکبر اور اصغر سا بھائی
کیسا ساتھ ہمارا چھوٹا

روتا ہون مین جگ مین تب سے
پھیر بچا یا اپنا جینا
باپ یہ چچا کربل مین سویا
تنکی ٹک بھی خبر نہ پائی
بیری نے گھر تیر لوٹا

لکھی ہتی جو کرم مین سینٹے مٹے نہ مول
ہونی ہتی سو ہو چکی کاسین کہون رسول

اہل حرم سب بھوکے پیاسے
مجھ سا کون بہت کا مارا

اونٹو پر اسوار ترا سے
قتل ہوا گھر جس کا سارا

گھر مین بیری پھرین اُتارت سب کو گہنو ۔ بیر اب کس کام ہمارو جگ مین رہنو

لیگئے بیری لوٹ کے گھر کو مال و منال
دیجے کہا لنے اب کفن گئی نہ چھاڈ رومال

کھینچ کھینچ ترو ازیدی ہمن ڈرا دین ہو ۔ عابد کو بستر پر سے برجور اُٹھا دین
جب دیکھو اوت دیت دکھائی اب کہ دونو ۔ تم بن بھائی آج مدینو ہو گیو سونو ہو

لیسے کر او جڑ ہوے وہ آج ہماری بھائو
اب تو آئی کربلا چھوڑ مدینا گانو

امان چلے بیر نپٹ بابا کے پیارے ۔ پھر نہ پھرے اودھر سی ایسے کہان سدھارے
بیر تمھارے مرن ہتو گھر بیری لوٹین ہو ۔ ہم سے بندیوان کہو کیسے کے چھوٹین

ساتھ تمھارے جو تھے مرگئے سیس کٹائے
شہر مدینے پھر ہمین کون اب دی پہونچائے

اتو کوؤ رہو نہ جگ مین کا کو تیر ون ہو ۔ ہین بیری اب ساتھ تخین مین کیسے پھیرون
بیر بھتیجے پڑے ہمارے رن مین کو ٹین ۔ دیکھ کے انکو ہم سب سر کے بار کھسوٹین

تھے جو سب کے سیس کے دین دنی من تاج
سور تو رن مین جوجھ کے رل گئی خاکین آج

باپ کو اپنے دیکھ سکینہ تھاری رو وے ۔ ملت نہ اتنا نیر وا کے تن کو دھو وے
تھار ڑی سر پر ہونٹھ یہ چاہت پیاس کی مارے ۔ بابا دیئو جواب سکینہ تمکو پکارے

رہ نہ سکت مین یک پل چھوڑ لت بنت نہ توہ
روؤن نا تو کیا کرون بپت پڑی ہی موہ

اور کہو مین کیا سنون قاسم کے دکھ کو ۔ دیکھنے پائی نیک نہ دولھن وا کے مکھ کو
بیاہ مین جیتا رہو نہ کوؤ ہتو سنگھاتی ۔ یا دولھا کے ساتھ گئے مر سبھی براتی

گھر گھیرے ٹھاڑے سبھی نیگی مانگین نیگ
دینو پوت کا سیس اب دولھا کی مان نیگ

بیٹی ہو بلہار تمہارے مکھ سین بولو ۔ سووت ہوے بڑی بار تنک تو آنکھین کھولو
جیوت ہو تو بیگ کرو اب ہم سے بتیان ۔ مر گئے ہو تو کہو لگون من کا کی چھتیان

ساتھ حرم کے جائیں یزیدی    کافر سے بدتر وہ گیدی
جو جو دکھ آنکھوں سے دیکھا    اب میں کروں کہاں تک لیکھا
مجھ پر جو گذری بیدادی    کس سے ہوں میں جا فریادی
شام چلا میں تنہا جاؤں    ساتھی اپنا کس کو لاؤں
چابک مار چلا دیں مجھکو    تیغیں کھینچ ڈرا دیں مجھکو

چچا برادر سب موے بابا کی نزدیک
ایسا اب کوئی نہیں کہ میں ہوؤں شریک

کون پیادہ راہ چلا تھا    مرنا ہی اس سے تو بھلا تھا
باپ کا ظالم حلق کٹا دیں    سر برچھی پر دھر لیجا دیں
بابا سر پر رہا نہ جیتا    کیا میں کہوں جو مجھپر بیتا
شقیوں نے مل کر بن پانی    کھودی دیں کی سب آج نشانی
کیسا ہمپر آج غضب ہے    حد سے باہر رنج و تعب ہے

بابا جسکا پیاس سے رن میں کھویا جاے
سو کیونکر جیتا رہے مجکو دے بتلاے

کیونکر شہر مدینے جاویں    کسکو واں جا منہ دکھلاویں
انکے سر پر رکھی نہ چادر    ظلم ہوا یہ صادر ان پر
قید ہوئے سب جب گھر لوٹا    چھوٹا وہ جو جی دے چھوٹا
ذبح کیا وہ باپ کی صورت    جو بھائی تھا نبی کی صورت
قاسم دولھا کو یوں مارا    لوہو میں ڈوبا سہرا سارا

آئے جو تھی بیاہ میں اس نوشہ کے ساتھ
ماٹی پہ تڑپیں پڑے کٹ کر پاؤں ہاتھ

کون گھڑی وہ بیاہ رچایا    جن نے اس کا سیس کٹایا
دولھن اس کی رووے گھر میں    رانڈ ہوئی جی کھووے گھر میں
کہتی ہے اے دولھا میرے    اب گھر میں آمد تے تیرے سے
کیدھر جاکے لیا ہے بسیرا    اکباری ادھر کر پھیرا

مین تنہا اونٹون کے آگے — پیر پیادہ کانٹے لاگے
طوق پڑا گردن مین بھاری — تس اوپر تپ کی بیماری
راہ چلی جاتی نہین غم مین — طاقت نہین ذرا اب دم مین

جو مین ٹک بھی ٹھہر کر روون ڈھاڑین مار
یا بیری سر یون کہون مارے تلوار

اپنا کوئی یار نہ یاور — درد ہمارا کس کو باور
ہے جو سکینہ بہن ہماری — روتی ہے بابا کی پیاری
کوٹ کوٹ وہ اپنا سینا — کہتی ہے یون اب کیا ہے جینا
بھائی بھائی کس کو کہون گی — کیونکر جیتی اب مین رہون گی
ایسے بھائی جائین مارے — کیدھر جا کر بہن پکارے

کس پر گذرا یہ ستم جو مجھ پر ہے آج
مین دکھیا اب کیا کرون نکست آوے لاج

اصغر تجکو گود کھلاؤن — کھول آنکھین ٹک بل بل جاؤن
کن نے تیرے تیر لگایا — کس بیری نے مجھکو کھپایا
بیرا مجکو اب کیون بھولا — خالی تجھ بن ہے یہ جھولا
مان تیری روتی ہے تجکو — چین نہین اب ایک پل مجکو
دودھ کی جا گہ اے میری جان — حلق سے تیرے گذرے پیکان

لے لے تیرا نام اب روتی ہون دن رین
ایسا بیری کون تھا جن نے کھویا چین

اور علی کا مین ہون پوتا — جاتا ہون اس دکھ سے روتا
بنت محمدؐ جن کی مان تھی — کوئی ان کے سنگ نہ ساتھی
جیتا رہا نہ کوئی رن مین — جاتی ہین یہ روتی بن مین
چاہون کسو سے کیجے جاتین — کوئی نہ بولے ادھر آتین
ایسا کون مدینے جاوے — سرور کو یہ خبر سناوے

جسکو نت پیاسا کہتے تھے شبیر — اسکا بیٹا لاولد دیکھو یون ہوا اسیر

یاد آتا ہے جب وہ اصغر — مجھ دل پر گذرے ہے محشر
اکبر بھائی میرا پیارا — تن سے اُس کا سر ہے اُتارا
قاسم دولھا کی وہ جوانی — میرے چچا کی تھی جو نشانی
یاد آتی ہے مجکو ہر دم — برچھی سے لاگے ہے پیہم

جب پہونچونگا شام مین ظالم کے دربار
یہی کہونگا قتل کرا ہے سہو اک بار

گردون کو اب یہ خوش آیا — ٹک بھی آج نہ وہ شرمایا
آل نبی کیا اس لائق تھے — سب عالم سے وہ فایق تھے
جسکو اُن نے یون کٹوایا — لٹوا کر وہ گھر پٹوایا
آگ دلائی ویسے گھر کو — سب ساجد تھے جس کے در کو
عقل سے بہرہ جسکو ہووے — خواہش دل کی اُس سے کھووے

کیا کہیے اس چرخ کو ایسا ہے بے پیر
ہمسون کی بھی بیت کی ذرہ نجانی پیر

ہو جو محب ہمارا کوئی — حق مین اُسکے ہے یہ نکوئی
حال ہمارے پر غم کھاوے — جنت مین وہ بیشک جاوے
درد ہمارے مین جو جیوے — کوثر کا وہ پانی پیوے
قطرہ آنسو کا جو ڈالے — بخشالیش کا تخم وہ پالے
رووے یا خلقت کو رلاوے — دوزخ کی آنچ اُسے نہ آوے

عالم جسکو اے سودا کہے مدام امام
جگ مین تو بھی رویوے لے اُسکا نام

روتی ہون مین تجکو بن بن ۔ کس کی سے کہے ہوئے یہ ان بن

مجکو قاسم بیاہ کر کدھر گیا ہے روٹھ
لوگ کہین مارا گیا مین جانون ہون جھوٹھ

جیتون کی تو بھوک تجھانی ۔ مرتون کو بھی دیا نہ پانی ہو
پیاس کے مارے نین یہ برسین ۔ بوند کی خاطر بچے تڑپین ہو
جاکے چچا بھی ہاتھ کٹاوے ۔ تیر پانی ہاتھ نہ آوے
پانی پر کیا کیا کچھ بیتا ۔ جو کوئی گیا نہ آیا جیتا
پانی کی ہر موج تھی کالا ۔ دہان جو گیا اُس کو ڈس ڈالا

باپ چچا اور بھانجے بھائی اور غمخوار
ایک ہی باری مر گئے پیاسے ندی کنار

جتنے بھائی جان تھے میرے ۔ سب وان ہو گئے خاک کی ڈھیرے
ایسا کون جو مجھ تک آوے ۔ مجھ بیکس کی ہیر بٹاوے
ہین جو حرم سو وہ بیچاری ۔ مرتی ہین غربت کی ماری
پھوپھیان میری باپ کو روین ۔ مان رو رو جی مجھپر کھووین
بہنین ہین جو سو کون پیٹین ہو ۔ لوہو کی اڑ اڑ پڑتی ہین چھینٹین

جب مین انکا کون ہو تم بن آج حسین
کون تسلی دے ہمین کیونکر آوے چین

وہ بابا جس کو پیغمبر ۔ جی سے بھی رکھتے تھے بہتر
جس بابا کا باپ ہو حیدر ۔ قبضے مین ہو اس کے کوثر
لب سوکھے بن پانی جس کے ۔ خاک اور خون مین پڑا وہ سسکے
سر نیزے پر ہووے اُس کا ۔ شمر لعین جی کھووے اُسکا
آج عجب کچھ ظلم و ستم ہے ۔ دین کا والی یون بیدم ہے

کن انکھون سے یہ ستم مجھسے دیکھا جائے
یانتک روؤن رات دن تا کچھ نظر نہ آئے

پھر نہ کسی نے مجھے دکھایا ۔ وہ جو تھا زہرا کا جایا

مضامین معاملہ واداازین تشویش ہموارہ سنگ بلا بسینہ میکوفتند اشک حسرت از دیدہ میراندند تا آنکہ بفضل وکرم ایزد باری با بخت وطالع سخنوران مددگاری کردہ آن جماعہ در زاویہ عدم متواری کہ آفتاب ظہور جناب مرزا رفیع سودا از مطلع فضل وکمال شارق وبازغ گردید و این فرقہ دستخوش غم وجماعہ پائمال الم کہ راقم حروف ہم از آن گروہ است بداد خود رسید بر صدق مقال این ہیچمدان ناقل بیان تمام کلام بلاغت نظام آن قدوہ متاخرین بل شرف متقدمین ومتوسطین خصوص قصائد ومثنویات وغزل شاہدیست روشن وبرہانیست مبرہن اگرچہ این احقر العباد ضراعت نہاد کہ ناآشنای قلم وسواد بل بیگانہ اقلیم استعداد است نہ چیزی با غرہ دیگر عناد دارد ونہ بجناب مرزا رفیع کہ خلاق معانی تازہ گذشتہ زیادہ از انتہا اتحاد لیکن چون مصرع انصاف شیوہ ایست کہ بالای طاعت است + وہم شیفتہ نازنین صنمان افکار دردمندانہ وگرفتار عنبرین مویان اشعار متین وعاشقانہ است داز کمان ابروی شاہدان کافرکیش خانہ برانداز مضامین وکلام متین تیر در جگر خوردہ وخامہ صبر وقرارش را سیلاب عشق کافر نگاہان سخنان محاورہ قدسیہ سیلاب بردہ وجناب مرزا در احیای اموات بخاک خفتگان این علم مسیحائی بعمل آوردہ اند لاجرم در تحریر این سطور واداے وام آن مغفور مبرور مجبور گردید امید از سخن فہمان معنی یار وصاحب کلامان انصاف شعار آنست کہ مطعون خودنمائی نگردد این چند اوراق براے مہر کردن دہان زیادہ گویان مرقوم میگردد۔

## قصیدہ

کیا حضرت سودا نے کی لے مصحفی تقصیر ۔۔۔ کرتا ہی جو ہجو اوس کی تو ہر نظم مین تحریر
خوبی سخن سے ہی جو آفاق کا ممدوح ۔۔۔ سو اوسکی تو اور اوسکے سخن کی کرے تحقیر
جو شاعری سے ہے غیرت نقاشی مانی ۔۔۔ جن شعر سے شرمندہ ہے بہزاد کی تصویر
جو شاعری پہونچی ہی فرنگ وصفاہان ۔۔۔ اور لیکے عرب تا عجم اوس نے کیا تسخیر
کرتا ہو تو اوس شاعری کی ہجو ومذمت ۔۔۔ جو شاعری خورشید کی صورت ہی جہانگیر
یہ سنکے جو پر مغز ہین کہتے ہین سمجھے پوچ ۔۔۔ اور پوچ ترا پوچ تری جاذ این تقریر
فضل وہنر وعلم مین گذرے ہین جو کامل ۔۔۔ ہر اک سی ہے این وہ مقرا پنے یہ تحقیر
اس مرتبہ نقص انہی کے ستھے کرسکے در نے ۔۔۔ خالق نے کیا تھا تب انہین صاحب توقیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سطرے چند بطور دیباچہ تصنیف یکی از تلامذہ ارشد مرزا رفیع المتخلص بسودا مع قصیدہ نہ صد و پنجاہ شعر بنظر مہتمم این مطبع در آمد داخل کلیات معجز سمات کردہ شد مرزا محمد رفیع السودا اتعداد مدارج فضل و کمال این مرد بزرگ مقدور حاملہ زبان و بیان و بنان نیست و این معنی مثل آفتاب انور بر ہمہ عالم روشن است و آنچہ بعضی صاحبان سابق و حال از شیخ و شاب ملال خاطر بہم رسانیدہ چیزی در حق ملانمائش تعبیر کردہ دل را خالی کردہ اند میکنند زیادہ از دہن ایشان است ناحق ستم بر نامہ و خامہ نمودہ و عبث راہ الصافی بیہودہ چرا کہ در عالم سخن ہندی مرتبہ مرزا بکمال رسیدہ و این فن بسر حدا تمام رسانیدہ از عرش برین نگذرانیدہ نردبان فکر و اندیشہ این مردم را ادعاے رسائی آن رواق بلند خیالے است محال بل حرف ست دور از خیال زیادہ گوئی خود را مضحکہ روزگار ساختہ اند و عبث بلاف و گذاف بزبان ہا درانداختہ اگرچہ مرزا فاخر متخلص بمکین نیز بسبب شکر آبی کہ فیما بین جناب رفیع و مرزا مذکور از لکھنؤ بمیان آمدہ بود چنانچہ از رسالہ عبرۃ الغافلین مفصل و مشروحاً احوال واضح مے شود لیکن آخر از تازیانہ تحمل و اغماض آن جناب متنبہ گشتہ بتقریر این الفاظ کہ با این ہمہ بیان واقع آن ست کہ مرزا رفیع سودا یگانہ روزگار بودہ است مقر کمال آن جناب گردید و قطع نظر از اخلاق حمیدہ از کمالات بلاغت و فصاحت شعر و سخن جناب رفیع حقی برین فرقہ بل ہر کہ سر بسخن ہندی داشتہ باشد گذاشتہ اند کہ ہیچکس از عہدہ شکر آن بردن نمی تواند برآید و احدے اداے این دام نباید نمود چہ بر صاحبان سخن و مالکان این فن ہویداست کہ بعد انقضاے دورہ فارسے گویان نوبت پادشاہی ملک سخنورے ریختہ ہندی بولی دکھنی و باخی و ابرو وغیرہ رسید طور و طریق فصاحت و بلاغت و متانت را صاف یک لخت از صفحۂ روزگار برانداختہ و از خشت و گل محاورہ کج مج تلاش ابہام و بزبان خام بموجب خاطر خواہ خود قصری بلند برافراختند نہ بہ غرفہ مضمون آن شاہد رعنائی فصاحت و بلاغت جلوہ پیرا دنہ بر بام خیالاتش ماہ روے بادای تازہ و نزاکت و متانت سرگرم تماشا دل دادگان شاہد رعنای اشعار دردمندانہ ازین جہت ہمیشہ در آتش غم می سوختند و تیر در جگر خوردگان عشق بیان

تو جانے بلیغ آپ کو اور تیری حماقت — کرتی ہے سدا جہل کی بنیاد کو تعمیر
دعوائے بلاغت کا تری ہی یہی مصداق — اس قطعہ کو اسواسطے کرتا ہون تحریر
کیا خوب مضامین مین کرتا ہی مذمت — محمود دون کی تو اپنے ہو آزردہ و دلگیر

## منہ

بعضے حمقا کا جو پدر ہووے ہی گا ہے — آسنے سے پیدی کی جوانی ہی مین جن پیر
از روئے تناسب وہ اُسی زال سمجھکر — کہتے ہین کہ ہم رستم دستان کی ہین ہمشیر
پھر اسپہ یہ دعوی کہ کہین شیر ہے مارا — کرلاوے جو صحرا کی سیہ گربہ کو نخچیر
پڑے جو ہین ٹک صورت تسیرت مین منیر — کب شیر کی بچے سے کرین نسبت خنزیر
کیا اسپ معانی کو کدا دینگے وہ جن پاس — نے پوزی نہ پٹا نہ فراخی ہی نہ خوگیر

## مصنف

ہے سب یہ تری شاعری اعجوبہ ولیکن — اعجوبہ تر اس سب سی ہی خنزیر کی تقریر
دعوائے بلاغت کا سبب حمق ہی تیرا — طینت کا بلیغون کی نہو حمق سے تخمیر
ہی واقعہ مین جو کہ حقیقت کا تری حال — دریافت کرا اوسکے تئین کہتے ہین جماہیر
گر عمر طبیعی کو بھی پہونچے تو یقین ہے — پہونچے نہ بلاغت کو تو نابالغون کی پیر
تو حمق کو جانے ہی بلاغت سو کیا ہی — خامہ نی بلیغون کے ترے حق مین یہ تحریر
کرتی ہی بلاغت پہ تری لعن بلاغت — سن تیری فصاحت یہ فصاحت کی ہی تقریر
اے مصحفی جانے ہی تو اپنا جسے دیوان — نفرین خلائق کی ہی گویا کہ وہ جاگیر
جو مانی و بہزاد سے رکھتا ہے زیادہ — صورت کشی معنی و مضمون مین تشہیر
مضمون و معانی سی نہین بہرہ کچھ اسکو — کہیو وہ زبان جس سی تو کرتا ہی یہ تقریر
رکھ چشم حماقت پہ ذرا عقل کی عینک — باریکی مضمون کی دیکھ اوسکے تصاویر
پیرو ناز معانی کی ہین کس رنگ کی چہرہ — اور کیسی صفائی سے ہی اون چہرون کی تحریر
انداز تبسم چہرونکی اون حور وشونکے — تصویر بھی ہی دیکھ کے غرق خوی تشویر
تم بھوی کمان دیکھے گر اونکا خم ابرو — مژگان کی کجی دیکھ اگر ڈرکے نہ چلے تیر

مغرور جو اتنا ہے تو اس بے ہنری پر — کیا کبر و منی سے تیری طینت کا ہی تخمیر
دیکھا تو یہ غرہ ہے ترا از رہ تحمیق — مغرور ہے تو ہے یہ ترے حمق کی تقصیر
کمزور جو اپنے تئین جانے ہی زبردست — بے شبہہ و شک آئے ہی ہر ایک کی وہ زیر
گذرے ہین جو استاد سخن اپنے وہ اشعار — سب کر گئے ہین فخر و مباہات مین تحریر
بے بہرہ معانی سے سخن بسکہ ہے ترا — لفظون مین ارادہ ہو ترا کیونکہ گرہ گیر
یہ شعر ہی فخریہ ہین سب بے معنی کہ جسمین — تو شاعری کے دعوے کی ٹھونکی ہی بم و زیر
سو منصفون کے واسطے تا اسکو نہین وہ — مضمون کو کیا اوسکے ہین اس ہجو مین زنجیر

## شعر مصحفی

شانہ پہ میرے مہر نبوت نہین نہین — کرتا مین صاف دعوی وحی و پیمبری

## مضمون شعر مصحفی

شانہ پہ نہین مہر نبوت نہین کرتا — پیغمبری و وحی کی دعوے کی مین تشہیر
یہ بات جو واہی تو بکا بند کر آنکھین — اس حرف سے کیا پاوے تری شاعری توقیر
تخصیص یہ تجھ سے ہے نہین شانہ پہ جس کے — ہو مہر نبوت کرے دعوے پہ موا اصیر
اس شعر سے کچھ شعر کا فخر یہ نہ نکلا — اور پوچ یہ بک کر تو ہوا داخل تکفیر
اس مہر نبوت کے جو مضمون کو تو لایا — نزدیک تری فہم کے ہے تازہ یہ تقریر
اولجھاؤ یہ اس تازگی معنی نے ڈالا — عاجز ہے جسے سلجھانے مین ہی ناخن تدبیر
لائے ہین کہین مہر نبوت کا وہ مذکور — جو شاعری کے فن مین پیمبر ہین مشاہیر

## مضمون منہ

سودا کی تئین کہتے ہین تھا شاعر مغلق — کیا مصرعہ بے ربط کیا تو نے یہ تحریر
سو شاعری اوسکی تو بلیغونپہ عیان ہی — بے معنی ترا اوس سے ہی زیادہ یہ تسطیر
سودا کو کوئی شاعر مغلق نہین کہتا — یہ خلق پہ ہے از رہ بہتان تری تقریر
کہتے ہین وہ خلاق معانی تھا جہانمین — مذکور جہان آئے ہی سودا کا بہ تذکیر

پھر طلب فائدہ خوش گوئی سودا
تو غور سے گر دیکھتا لے حمق کی تصویر

اندیشۂ بے معنی تری طبع کا ہو خضر
کرتا نہ تجھے وادی بدگوئی کا رہگیر

پر کثرت نشہ سے نمے حمق کی تجکو
فرصت نہ دی اک آن جو آنکھونکے تئین چیر

حسن و سخن و لطف بیان دیکھتا اوسکا
اور بکتا نہ ہذیان یہ لے واہیونکے پیر

## منہ

سچ پوچھو تو اردو کی فقط صاف زبان ہی
مضمون نہین کرجاتا زنہار وہ تحریر

اوس شاعر ساحر کی کہے حق مین تو یہ بات
ہے تیری حماقت کی دلیل اب یہی تقریر

سودا کے سخن کے تئین اوستاد تو اپنا
کرتا اگر لے جرعہ کش بادہ تقصیر

اسطرح سے میدانین تقریر و بیان کے
یہ ٹھوکرین کھا کھا کے نہوتا زبر و زیر

دیکھ اونکے کلامونکو جو سکھے ماسبق اوسکے
اوستاد بنا ہر کوئی زیر فلک پیر

ہوتے وہ اگر تیری طرح حمق کے پابند
تو قطع نہو جاتی وہ اوستادی کی زنجیر

ابتک ہی اسی بات کا یہ سلسلہ جاری
ہین سب ہوئے اوستاد بتقدیم و بتاخیر

تو اوسکو کہے صاف زبان دیکھ کے جسکی
نقاشی کو ہے خاک بسر کردہ تصویر

کیا سہل سمجھتا ہی تو اوس صاف زبان کو
گر سات جنم لیوے تو بالفرض زتقدیر

ویسا نہو یک لفظ زبان سے ترے جاری
پیدا کرے ہرگز نہ ترا نطق وہ توقیر

یہ شعر جو بے معنی دوا ہی تو بکا ہے
اس طرح کیا مصرعون کو اوسکے بین زنجیر

معنا و سمین بھی تو غور سے دیکھے تو بہتا جا
یون مصرع اول کو تو لایا ہے بہ تقدیر

## منہ

معنی ستم لفظ سے فریاد کنان ہے
اور مصرعۂ ثانی مین یہ مضمون ہی گرہ گیر

اتنا تجھے سوجھا نہ یہ کرتا ہون مین جسکے
نطق و سخن و شاعری و شعر کی تحقیر

عالم کے جہانین صفحات دل و جان پر
نقش حجر آسا سخن اوسکے کی ہے تحریر

سودا کے سخن کو وہ دیا حسن خدا نے
سنکر جسے تحسین کو دشمن نکرے دیر

تو بد ہی جو اسطرح سے بدگوئی کرے ہی
سودا کے سخن سنجی کی اے مایۂ تزویر

ابرو مژہ و چشم و نگہ ناز و کرشمہ
چشم اونکی مین اوستادی رکھا ہی یہ غمزہ
رخسار ہین اونکے وہ بہار رنگ کہ جنکے
خوبی خط اونکے سے بنفشہ کو ہی سودا
زیبندہ کیے زلف و فریبندہ کیے خال
محبوبی و انداز و ادا خوبی و شوخی
دیکھ اونکے قد و قامت و رفتار کا عالم
بہزاد سخن تھا وہ جب اسطرح سے اوسنے
ہین تجھسے ہزارون بہان جیت لگا رو
اقلیم سخن مین تھا وہ بہزاد کا اوستاد
روغن سے معانی کے تو اور رنگ سخن سے
طراحی تقریر کو سمجھے گا نہ ہرگز
الوان معانی سے تو آگاہ ہو کیونکر
سودا کے مضامین کا چربا تجھے تجھ سے
اعجاز کو سودا کے اور افسون کو اپنے
گوسالہ کو جبرئیل سے کیا نسبت و کیا ربط
ہو داغ برص کا نہ کبھو اوسکے برابر
دعوی کرے ہے ہمسری و ہم سخنی کا
اسکو تو یقین جان کہ بیہودہ ہوا ہے
سودا کی جو تحریر معانی سے ہے مساوی
بازار کی مورت ہوا گر اوس کے برابر
ٹک دیدۂ تفہیم سے تو دیکھ وہ دیوان
آئینہ عروسان معانی کا ہے گویا
دیوان کو مدون نہ کیا بلکہ بھائین
اے شپرہ بینائی مین آنکھین ہین تری کور

کی یکسر مو کھینچنے مین اوس نے نہ تقصیر
سوراخ ہی جس سے جگر عاشق دلگیر
گل ڈالے ہی غیرت سے گریبانکی تیئن چیر
مرغول کیے زلف سے سنبل ہی بزنجیر
دکھلا خرد و ہوش کو کرتے ہین وہ تسخیر
ہر عضو مین اونکی ہی بھری اوسنے یہ توقیر
حیران کھڑا سرو ہے شمشاد زمین گیر
کھینچین ہین نگاران معانی کی تصاویر
جو سمجھین نہ پرواز کو اور جانے نہ تحریر
تب کھینچ گیا حسن معانی کی تصاویر
واقف نہین کیا جائیگا تو کھینچ کے تصویر
گردے کی سخن کے نہین آئی تجھے تدبیر
یہ رنگ گراتی نہین ہرگز تجھے تقطیر
اتنی بھی لیاقت نہین رکھتی تری تقریر
یک پلہ سمجھتا ہی تو اے سامری کے پیر
فرعون کو ہو موسی عمران کی نہ توقیر
بخشی ہے خدا نے ید بیضا کو جو تنویر
ساتھ اوسکے تو اے مادۂ حیلہ و تزویر
تیرے سر بیمغز مین یہ خبط گرہ گیر
تب اوس سے ہو تیری جو وہ بیہودہ ہی تقریر
ہووے جو بنائی ہوئی بہزاد کی تصویر
تا سیر مرقع سے طبیعت ہو تری سیر
از بسکہ پر از نور و صفا اوسکی ہی تحریر
وہ ایک پریخانۂ چین کر گیا تعمیر
اوس پر تو خورشید کی مطلق نہین تقصیر

وہ بادی راہ سخن ریختہ جس سے
جن روزوں میں حامل تھا سخن کا ادی اکمل
تو ویسے کی اذکار کو از بسکہ ہے اک جا
اوسکا یہ نتیجہ ہے کہ تیرا سخن و شعر
چھائی تری آنکھوں پہ زبس حمق کی چربی
بینائی اگر ہووے ترے دیدۂ دل میں
کہتے ہیں کہ سودا نہیں اس عہد میں اب ہی
سودا جو نہیں ہے تو نہ ہو میں تو ہوں بیٹھا
پر دیدۂ انصاف زبس کور ہیں مجکو
سودا کی جگہ پر تو زبان اپنی سے ایسا
تا کفش کن اوسکی نہ تیرا لو پہنچے کبھو وہم
سودا کی جگہ کے تو ملائک ہیں نگہبان
کرتا ہے جو شیطان کیطرح جانیکا وان عزم
سودا کی جو مسند ہے معانی کی سو اوس پر
کی لات زنی تو نے جو بیہودہ یہ سنکر
بیٹھیگا تو کسطرح سے سودا کی جگہ پر
سودا کی جگہ سے ہے تجھے فاصلہ اتنا
ہیں دیدۂ انصاف تو خورشید سے روشن
ہر کوئی سمجھتا ہے تجھے دُردکش سودا
کیا ربط سخن کو ترے سودا کے سخن سے
جس جا میں کہ جا صاف سخن اوسنے پیا ہے
گذرا ہے وہ عالم میں اک استاد زبردست
خوبی معانی کہوں یا بندش الفاظ
تھی ریختہ کی قدر خزف ریزہ سے کمتر
عالم میں وہ اک قلزم زخار سخن تھا

سب پیروں میں وہ پیشروی کر گئے ہیں پیر
تھی میر کی تب مبتدیانہ ہی نہ تقریر
سو جب وہ بتقریب چلاتا ہے بہ تحقیر
نزدیک خلائق کے ہوئے رتبہ و توقیر
اندھا ہے تو اسمیں نہیں مطلق تری تقصیر
یوں موند کے آنکھوں کو نکرتا تو یہ تقریر
یہ حرف بھی کیا محض غلط اوکہتا ہے تشہیر
سودا کی جگہ مسند معنی پہ بہ توقیر
ہو دردی کش سودا بھی سمجھتے نہیں بے پیر
جا بیٹھا وہ گویا ترے بابا کی تھی جاگیر
دی اوسکی جگہ کے تئیں خالق نے یہ توقیر
وان جا نہیں سکتا ہے خیال فلک پیر
بھگواتے ہیں وہ مار کے آتش کے اسے تیر
کہتا ہے تو بیٹھا ہوں میں با عزت و توقیر
دانا تجھے دشنام دے کرتے ہیں یہ تقریر
شیروں کی جگہ پر نہیں بیٹھا کبھو خنزیر
جتنا کہ تفاوت رکھے توقیر سے تحقیر
کھودی سبل حمق نے لیکن تری تبصیر
گر صاف سخن طبع سے پاتا تری تقطیر
ذرہ میں کہاں مہر جہانتاب کی تنویر
اوس جا نہ فرشتہ کے تئیں لے گئی تقدیر
کیا کیا کروں اوصاف سخن اوسکی میں تحریر
پاکیزہ بیانی کہوں یا صافی تقریر
دی اوسکی زبان نے گہر لعل کی توقیر
مضمون گہر اور آب تھا غواص گہر گیر

اوس انوری ہند نے دیوان مین اپنے ... اک شعر کیا ہے اسی مضمون کا تحریر

## سودا

ہے میری صفائے سخن آئینہ کے مانند ... جو بد ہے لگا دیکھ اوسے بد کرنے وہ تقریر
موندا انکھونکو اسطرح جو منہ تونے دیا کھول ... اس حرف کا سمجھا نہ تو اتنا زبر و زیر
یکتا ہی تو یہ جس سخن ایجاد کے حق مین ... اوسکے سخن و شعر کا آفاق ہے تسخیر
یہ شعر ترے جو سُنے گا ہجو مین اوسکے ... بد کہنے مین ہرگز نہ کرے گا ترے تاخیر
مین تجھسے یہ پوچھون ہون بتا کیا ہی وہ معنی ... جو ہی ستم لفظ سے فریادی و دلگیر
کس شخص مین ہین اوسکے سے الفاظ و معانی ... شاعر جہان جتنے ہین گمنام و مشاہیر
فکر اوسکے نے بخشا ہی معانی کو جو کچھ رنگ ... یون لعل کو دے رنگ نہ خورشید کی تنویر
سودا کی فصاحت ہی جو کچھ نظم بیان مین ... رکھتی وہ فصاحت نہین خاقانی کی تقریر
وی اوسنے وہ الفاظ و معانی کو بلاغت ... پھبتا ہی کے خلق جو سحبان کا اوسے پیر
ہر معنی و ہر لفظ ہے خورشید سا روشن ... ہر شعر مین خامہ نے کیا اوس کے جو تحریر
اشعار کے ملحوظ مراتب سے قراین ... جسطرح سے تھے اوسکو وہ کب آئین یہ تقریر
پیکر کے قصیدہ سے غزل تا بہ مخمس ... ترجیع سے تا مثنوی وہ مخزن تحاریر
مطلع سے غرض کھینچ گیا تا حد مقطع ... ہر شعر مین معنی کے جُدی رنگ سے تصویر
انداز ہر اک اوسکے قصیدہ کا جو دیکھو ... تمہید سے ہی تا گریز اک نئی تقریر
وہ ربط سخن اور وہ آئین بیان کا ... پاوے نہ کبھو کوئی کرے کیسی ہی تدبیر
دعوے جو کرے ہمسری کا شعر مین اوس سے ... داناؤن مین ہوتا ہے بہ تحقیق وہ تشہیر
ہر چند اوڑے عرش پہ جا ذہن کسی کا ... پر ذہن کے سودا کے رہیگا وہ سدا زیر
مضمون کی تھی پھلجھڑی گویا ذہن اوسکا ... کیا منہ جو کہے کوئی وہ گلریزی تقریر
گو نام کو ہندی ہی پہ از فارسی ہے وہ ... اشعار مین اوسکے وہ مضامین ہین گرہ گیر
کب سیر گلستان کی خوش آوے اوسے رکھے ... دیوان کو سودا کے نظر اپنی کی جو زیر
وہ مخترع طرز کہ طرز قدما پر ... کھینچا خط نسخ اوسکے ہی خامہ نے بہ تحریر
رنگ سخن ریختہ کرتا ہے اوسی کا ... اب فارسی کا رنگ رخ اوستادون کی تغیر

جون گر گیا وہ سارے زمانے کی مذمت — کرتا ہی اوسیطرح سے ہر ایک کی تحقیر
رکھتا نہین اوس مہر سے ذرہ کی بھی نسبت — کر اوسکی نہ تقلید کی دل اپنے مین تدبیر
تھا اہل ولادیت سے وہ اور شاہ عالم — اوسکا بھہان ہو نہ سکا کوئی گلوگیر
کی ہجو ہر اک شخص کی ہر چند کہ اوسنے — پر اس سے طرف اوسکے نہ عائد ہوئی تقصیر
ہی ایک سبب یہ کہ وہ خود آپ مغل تھا — اور جتنے بزرگ اوسکے تھے مغلونکے تھی وہ پیر
اور دوسرے مغلونکی ہے خلقت مین تجبّر — کرتے ہین سدا ہندیون کو یاد بہ تحقیر
اور تیسرے ذہن اوسکا سا پیدا کرے کوئی — یہ بھی ہی محالات سے نزد خرد پیر
معذور رکھا اوسکے تئین کتنی جہت سے — اک شخص سے ایسی ہی موافق ہوئی تقدیر
کیا اپنے مین تو فضل و بزرگی و مشیخت — سمجھا ہی بتالے زر تحقیق کی اکسیر
ظاہر ہی حسب اور نسب بھی ترا مجہول — تحقیر کو ننگ اوس سے ہی تیری ہی جو توقیر
حیران ہون مین ایسے نسب اور حسب پر — اس عجب و تکبر مین تو کرتا نہین تقصیر
باطن سے ترے کھائے نہ بد باطنی لگّا — ظاہر کی بدی ہی تری آفاق مین تشہیر
اس ظاہر و باطن پہ کہ مت کیجیو روزی — یہ صورت و سیرت کسی کافر کو بھی تقدیر
مرزا کو ترے سامنے مطلق نہین کچھ قدر — یک ذرہ نہین پاس ترے مہر کو توقیر
بے پیر تو کہتا ہی جنھین اونکی زبانی — مطلع ہی یہ پہونچے نہ جسے مہر کی تنویر

## مطلع

بے پیر فقط تو ہے کسی کی نہین تقصیر — سودا سا نہ کہہ جانئے کے خلق کو بے پیر
کہتا ہی جو ہر ایکو اب تو یہ کہ مجکو — دُردی کش سودا بھی سمجھتے نہین بے پیر
کس بات مین سمجھین تجھے دُردی کش سودا — طینت کا ترے صاف سخن سے نہین تخمیر
لڑتا ہی عبث خلق سے اے جاہل نادان — دانا ہو تو دے طبع و زبان اپنی کو تعزیر
کیون خلق کو تو دیتا ہی جھنجھلا کے یہ دشنام — ہر بوجہ آپ بکے خلق کی ثابت کرے تقصیر
یہ گالیان دے چاہیے تو اپنی زبان کو — عاجز ہی جو کر سکتے ہین سودا کی سی تقریر
کاہیکو تو نار حسد اوسکے مین جلے ہے — سر پھوڑنے سے فائدہ راضی ہو بتقدیر
ہر ایک کو حصہ ہی دیا اوسکے مناسب — قسّام نے قسمت کی جو تقسیم کی جاگیر

تھا نقد سخن نا سرہ و قلب سے بد تر
نیسان کا سحاب آب خجالت سے ہوا دیکھ
حیرت زدہ آفاق مین مین دیکھ کے اوسکے
شبنم نہین گلشن مین دم صبح گلون پر
اکثر جہلا کہتے ہین اوستادون کی اوسنے
رہتی ہے ہمین آٹھ پہر سیر سخن کی
یک حرف مشابہ کسی مضمون کا اونکے
جو اوسنے مضامین بر وست ہین باندھے
تو نام لے اوس خالق معنی کی جگہ کا
زور آوری شاعری مین تونے کیا ہے
آوین نہ کرین مجھ سے فن شعر مین پنجہ
جسطرح فن شاعری مین کرنے کو پنجہ
اول تو تجھے میر سے کیا پنجہ نسبت
سودا کو چلھے بیٹھے جو کہتا ہے تو اون کو
ہر چند کہ بھی میر کے ادبر یہ منھ آیا
اس پہ چلھنے کو اور کھانیکو کیا کہتے ہین سگ
آفاق مین آئے ہین سبھی مرنے کے خاطر
جاتا ہے چلا قافلہ سجا سے پس و پیش
اے صورت مردہ شو اونھین سمجھے تو مردہ
ہین مار گئے نقش وہ ایسا کہ نہ ہرگز
دیوان جہان مین وہ گئے رکھ سخن ایسا
کب مرتے ہین مقبول جناب احدی کے
جو گذرے ہین مقبول خدا نقش انھون نکے
جسطرح نگینہ پہ عقیق جگری کے
کو کھایا ہے کتون کے مگر تونے خزین کے

فکر اوسکی نے خالص کیا جون زرگری اکسیر
اوسکے دہن لب کی گہرباری و تقریر
الوان مضامین کو گلہائے تصاویر
دیکھ اوسکی معانی کو ہین غرق خوے تشویر
ہین سارے مضامین چرا کر کیے تحریر
اوسکے جو ہین آفاق مین اوستاد مشاہیر
پاتے نہین اوسمین جو وہ سودا کی ہے تقریر
رستم سے کب اسطرح سے دیوونکو کیا زیر
اس بے ادبی کی تجھے اللہ دے تعزیر
اس شعر کے مضمون کو نئی طرح سے تحریر
سودا نہین بیٹھے تو ہین سودا کی جگہ میر
للکارے ہے تو میر کو ہے طرفہ یہ تقریر
زنہار چھچھوروں سے نہ پنجہ کرین گنبھیر
کیا چلھنے مین سودا کے ہوے ایسا کہ دو میر
پیرا سمین بیان کر گیا سودا کی بھی تحقیر
طعمہ ہین سبا وسکے جو اجل نام ہے اک شیر
برباد فنا خانۂ دنیا کی ہے تعمیر
پر مصلحت وقت کوئی زود کوئی دیر
جو زندۂ جاوید ہین از خوبی تقدیر
تا حشر اوٹھے صفحۂ عالم سے وہ تحریر
نام انکا رہا تا بہ ابد جس سے بتوقیر
جو مردہ کہے انکو وہ مردود ہے بے پیر
ہر دل پہ ہے اسطرح سے تقریر کی تاثیر
کرتا ہے کوئی خامۂ الماس سے تحریر
یہ فیض بغیر اوسکے نہ پاتی تری تقریر

## مصنف

تھا سب یہ قصیدہ وہ لِسْنے تِرے نغز قصیدہ — اسواسطے اشعار کیے اوسکے مین تحریر
تا اسکے معانی کو سنین اہل معانی — اور دیکھین بلاغت تری اے بیدلؔ تقریر
گل کترے ہین جو تونے ہر اک شعر مین اوسکے — دیکھے گر او نھین دنگ ہے گلشن کشمیر

## مصحفی

گر باز معانی کا مِرے ہووے ہوا گیر — بیدا کرین احرار ہوا حکم عصا فیر

## مصنف

کیا باز معانی ہی ترا خوف سے جسکے — بیدا کرین احرار ہوا حکم عصا فیر
احرار و معانی کو کیا تو نے ہے اکجا — ہرگز کسی اوستاد کو سوجھی نہ یہ تدبیر
گذرے ہین جو کامل سخن انکے قدم و نیز — جو کوئی چلا جاے ہی منزل کا ہو رہگیر
بے دغدغہ پہونچے ہی وہ تا منزل معنی — اس خوبی سے جسطرح کہ پہونچے بہدف تیر
پیرو تو ہوا کو تنے گمراہ کا جس نے — پاؤن مین ترے ڈالی ضلالت کی یہ زنجیر
بولا کوئی اوستاد نہ اسطرحسے اک لفظ — جو کچھ ہی معانی کے بیان مین تری تقریر
مطلق شعرا کی نہین تقریر سے لگا — اسطرحسے کرتا ہی تو کہہ شعر کو تحریر
بولین ہین معانی کو ہزارون جگہ اوستاد — طائر بھی گہ اور مرغ بھی اور وحشی و نخچیر
لیکن کہین احرار ہوا کو نہین لائے — دی کتنی ہی معنی کے تئین شوکت و توقیر
بے معنی نہ بکولے کبھی طبع کی تجھکو — گر راستی ہو تی ترے اندیشہ مین جون تیر
اوستاد زبردست جو گذرے ہین اونھون نے — با فکر متین و بخیالات وبہ تدبیر
تھے عرش پہ جو بال کشا مرغ معانی — لفظونکا بچھا دام کیا اونکو گرہ گیر
اندیشہ کو شاہین و خیال اپنے کو شہباز — وہ کہہ گئے اس فن کے جو تھے موجد تقریر
معنی ہی شکار اور خیال اوسکا ہی صیاد — خود صید سے ہر چند معانی ہو ہوا گیر
اس باز معانی کے اوڑانے سے تو آباز — اور جانور و نیز اوسے زنہار نہ کر سیر

| | |
|---|---|
| جس جس کسی کا حوصلہ و ظرف تھا جتنا | اوتنا ہی اوسے بادۂ حکمت سے کیا سیر |
| تجھکو دیے یکسر خزف اوسکو گہر و لعل | اور اوسکو دیا آب بقا تجکو گل قیر |
| یک قطرہ بھی لینے کی اگرچہ ہوئی مانع | دریا مین سے فیضان سخن کے تری تقدیر |
| جس رتبہ مین کم ظرفی و بیحوصلگی ہے | تیری سو بیان اوسکے مین حیران ہی تقریر |
| پایا تو سراب آب کے دھوکے مین پڑا کی | ہی آب بقا کی ترے عندیہ مین توقیر |
| گھٹ جاتی تری شاعری کی کچھ نہ مشیخت | سودا کو اگر یاد نہ کرتا تو بہ تحقیر |
| گو نطق مین شرکت ہی تجھے پر تجھے اوس سے | ہمسری کسی تدبیر نہ ہرگز کرے تقدیر |
| تیرے سخن اور اوسکے مین اتنا ہی تفاوت | جتنا کہ تفاوت رکھے ہی خاک سے اکسیر |
| ہوش و خرد و فہم و ذکا عقل و فراست | ہر اک کو دیا حق نے جوان ہو کوئی یا پیر |
| تا نیک و بد ہر جو ہی روز سے یا شب | کرنین تفاوت کے نہ اوسکے کرے تاخیر |
| ہی خوبی تیرے ساری یہ کہ ہر ایک | کرتا ہی جدا عنبر و عطر و بصل و سیر |
| ہرگز نہ سکے چرخ برین کوئی زمین کو | تاریکی شب کو نہ کہین مہر کی تنویر |
| تیرے سخن اور اوسکے سخن کو کہے یکسان | تمیز سے بے بہرہ ازل سے ہو جو بے پیر |
| ایجاد کیا اوسنے کہ جس طرز و روش کو | سو اوسکے ہی خامہ پہ ہوئی ختم وہ تحریر |
| نطق اوسکے نے بخشی ہی سخن کو جو حلاوت | وہ لطف نہ پیدا کرین ملکہ شکر و شیر |
| کر غور و تامل سخن و شعر کسیکا | کرتا ہی بجز فضل حق آفاق کو تسخیر |
| جس شخص کی تعلیم الٰہی کرے تکمیل | رو کش ہو جو اوس سے کرے اپنے تئین تشہیر |
| لے مدعی ان ہیچمدان خود کھینچ گیا ہے | پہلے ہی تری صورت و سیرت کی وہ تصویر |

## از سودا

| | |
|---|---|
| پکڑی جو لوٹرے نے کہین کھیتی سے چڑیا | سمجھا کہ نہین باز کوئی مجھ سا کلان گیر |
| پا شب کو بیا گھوسلے مین جگنو کو لا کر | جانے یہ دل اپنے مین کیا ماہ کو تسخیر |

یہ بات جدی ہی کہ وہ مہر آپ کو سمجھے
دم کرمک شب تاب کی چمکے جو شب قیر

ہے چشم حقیقت مین اوس اندیشہ کے آگے
رکھتے جو معانی سے یہ الفاظ علاقہ
وہ چھوڑ نجاتے اُنھین ہرگز تری خاطر
ٹک دیکھ تو اوستاد کے مضمون کا نقشہ

اندیشہ فلک کا ترے جون مور زمین گیر
عنقا ہو گرا حرار ہو گر دیدۂ زہ گیر
تا کھیلے شکار اُنسے کمان لیکے تو اور تیر
یہ شعر نہین کھینچی ہے اک سحر کی تصویر

## سودا

تیرا ونکے کرے فکر رسا کا اوسے غربال
مضمون جو چھپے کوہ مین ہو صورت تخمیر

## مصنف

بد فکر کہے جنکو تو شرمندہ اُنھون سے
جو تو نے ارادہ کیا سو شعر کے تیرے
شاگرد خدا جانے کس اُلو کا ہوا تو
تھا زدر لٹو زادہ کہ تعلیم سے جس کے
دستور یہ ہے شعر کے کہنے کا جہان مین
لیتا ہے معانی کے تئین طبع مین ٹھہرا
تیری یہ عجب فکر ہے جسمین نہین کرتا
کیونکر ترے اشعار مین ہو نور معانی
روشن نہ ہے معنی و مضمون کی اک شمع
تیرے سبھی اشعار کے معنی کے بیا ئین
تمہید قصیدے کے تئین سُن یہ جو تو نے

ایضاح ارادہ سے ہے خوشیار کی تنویر
الفاظ مین آیا نہ رہا دل مین گرہ گیر
بتلائی تجھے شاعری مین جسنے یہ تقریر
معنی سے رہا باز تو عنقا یہ ہوا شیر
کرتا ہے بقدر اپنی طبیعت کے جو تحریر
کرتا ہے پھر الفاظ مین لا اوسکو گرہ گیر
رکھنے کے معانی کی تو الفاظ مین تدبیر
طینت کی تری طبع کی ظلمت سے ہے تخمیر
ازبسکہ مچایا ہے تری طبع نے اندھیر
ہے بند غرض بو علی سینا کی بھی تقریر
کھینچی ہے ہر اک شعر مین مضمون کی تصویر

## مصحفی

دیوان کو میرے نہ لگا ہاتھ کہ نادان
ہر صفحۂ کاغذ پہ ہے یان شیر کی تصویر

معنی کو اوڑاتا ہے کوئی جانوردن پر — ہین فرض کیا یہ کہ ترا باز ہوا شیر
احرار ہو اس سے جو عصافیر کو خارج — کرتا ہی عصافیر نے کیا کی تری تقصیر
جتنے کہ ہین طائر وہ سب احرار ہوا ہین — آفاق مین سیمرغ سے لے تا بہ عصافیر
تو لکھنے تو معانی کا بنا باز اوڑایا — تا یکمے تو اوس باز سے احرار ہوا گیر
اس شعر نے مطلع کو نہایت ہی دیا حسن — اوس مطلع غرا کو تھی لازم یہی تقریر
اس شعر مین عنقا کا اگر ذکر نہ آتا — احرار ہوا پاتے کسی طرح نہ توقیر

له دو شعر چھوڑ دیے گئے ۱۲

## مصحفی

لیتا ہون کمان فکر کی جب ہاتھ مین اپنے — پاتا ہون مین عنقا کے تئین اوسکے سر تیر

## مصنف

کیا چستی تری فکر کی ہی تیر و کمان مین — رکھتا ہی تو عنقا کے تئین جس سے سدا زیر
لے مصحفی عالم مین تو ہی ایک شکاری — عنقا سا شکار اپنے جو پاتا ہے سر تیر
عصفور سے سیمرغ تلک سب ہین ترے صید — پاویگا نہ اونکو جو معانی کے ہین نخچیر
کی تو نے ان الفاظ کی موزونی بہ نخواہ — پر دی انھین زنہار معانی کی نہ جاگیر

عله ایک شعر چھوڑ دیا گیا ۱۲

## مصحفی

اور باندھون ہون جب شست نشانہ پہ سخن کے — رہ جائے ہی منہ دیکھ مرا دیدۂ زہ گیر

## مصنف

یہ شست نشانہ پہ جو باندھے ہی سخن کے — ہی اسمین طبایع کو تردد بجا ہیہ
اس مصرع بے ربط کے معنی نہین سمجھے — رہ جائے ہی منہ دیکھ مرا دیدۂ زہ گیر
زہ گیر کے منہ دیکھ کے رہجانے سی تیرے — کیا پائی تری شاعری دشمن نے توقیر
بہتر تھا کہ دیتا کرارادے کی تو اپنے — اس شعر کے ساتھ حاشیہ مین شرح بھی تحریر
وہ شخص جو کوئی تھے اس اندیشہ کے مالک — جس طائر اندیشہ کی تھا عرش سرازیر

پھبتا نہین ان شیرونیہ کرنا تجھے یہ ناز — مانی ہین کر کھینچ آئے تجھے شیر کی تصویر
تصویر کے بھی شیر مین ہے شیر کی صورت — دیوان کے ترے شیر ہین نگسیگ دہ تحریر
اس شعر مین الفاظ کی تصویر تو کھینچی — معنی کا بھرا رنگ کیا اُسنے کی تقصیر
صفحہ یہ نزاکت کے مصور نے لکھی ہے — حلکے گل و لالہ ترے رنگ کی تصویر
کہتے ہین سبھی چہرے کی تصویر کا لکھنا — یہ رنگ کی تصویر فقط تیری ہے تقریر
اسطرح سنا کب کہ مصور کے تئین کو — کوئی کہے تو کھینچ مرے رنگ کی تصویر
اس شعر کو اس رنگ سے اوسوقت تو کہتا — گر فہم سے بہرہ تجھے دیتی تری تقدیر
ہرچند مصور نے گل و لالہ کا لے رنگ — یہ چہرہ مین بھرا پر نہ ملائی تری تصویر
پانے کو رہ راست کی تقریر دبیا کے — کوشش مین تو اور سعی مین کرتا نہین تقصیر
پر دیکھنے دیتا نہین تجکو طرف اوسکے — یہ حمق کہ تیرا ہے ہر اک آن گلوگیر
اس رنگ کی تصویر سے تصویر کا تو رنگ — گر بولتا ہو جاتے معانی تو نہ تغییر
سودا کا قصیدہ وہ کہ جو شعر ہے اوس کا — معنی کی نزاکت سے ہے صند مجھے تصویر
یہ تیری زبان سے جو ادا ہوئے نہ ہرگز — تھی اس سے جواب اوسکے مین بہتر کوئی تقریر
نادر یہ مقولہ ہے کہ اس کہنے پہ تو نے — سودا یہ کیا لینے یہ ترجیح مین تحریر

## مصحفی

سودا سے کہا نغز قصیدہ مین یہی نہ — کچھ اسکے سوا اور تو میری نہین تقصیر
مصرع سے بصد خون جگر مصرع ہو چسپان — مصرع یہ عجب پوچ تو لاتا ہے بہ تسطیر

## مصنف

مصرع کا جو مصرع مین ترے لفظ ہے اے کور — مین سچ مین سماتا نہین ہرگز کسی تقدیر
سو طرح حلکے وہ سقم ہین ہر شعر مین تیرے — صحت کی جنھون کی نہ مسیحا سے ہو تدبیر
جو تیری زبان ہے سو زبان تیری بلادکی — کرتی ہے ادا گر نہین سو طرح کی تقصیر
اسپر تجھے ہے فارسی گوئی کا بھی دعوے — کیا تاب زبان سے ہو تری مغلوئی تقریر
پھر فارسی گوئی پہ سنو تحفگی یہ اور — کہہ کہہ کے جو لب الیونکے کرتا ہے یہ تحریر

## مصنف

اعجاز خلیلی کو کوئی پہونچے ہین وہ لوگ — چالاکی سے ہاتھونکی بجاتے ہین جو زنجیر
ہرچند کہ دونون کا مربی تو ہی نیسان — پر قیمت کافور کو کب پہونچے طباشیر
پھبتا ہی کب اونکے تئین عطاری کا دعوے — دکانون مین جنکے ہو نہ ہاون نہ عقاقیر
خشخاش کے دانونکو اگر دودھ مین کھین — شیرینی نہ پیدا کرین جو دانہ انجیر
ہرچند کہ یاقوت کے ڈھنگ اسمین ہون سارے — پر ہو دے گمیدک کو نہ یاقوت کی توقیر
مصرع کو بعد خون جگر مصرع سے چسپان — کرتے ہین تو پھر وہ بھی دو پلکے کی ہی تعمیر
یون چاہیے لاوے جو کرے شعر کا دعوے — میرا سخن اور میری زبان اور مری تقریر

ھ یہان دو شعر محذوف ہین ۱۲

## مصحفی

میرا نہ چھچھورون کی طرف روے سخن ہی — اس بات کو دے پھینک کہ جو ہو وینگے گنبھیر

## مصنف

سنتا ہی چھچھورونکے چھچھورے جو یہ تو نے — اس شعر کو گنبھیرونکی جانب کیا تحریر
گھنبھیر یہ کہتے ہین سخن کا کوئی پرسان — اسوقت مین ہوتا تو وہ دیتا مجھے تعزیر
تمیز سخن اوٹھ گئی ازبسکہ جہان سے — بک جو ترے منھ آئے نہین کوئی گلوگیر
کرتا وہ ہر احمق کا جہالی کا سا احوال — اس عصر مین افسوس نہین میر علی شیر
یہ شعر ہی کیا واہی وتبعنی کہ جس مین — تصویر سگلا تو نے کیا شیرون کو زنجیر

## مصحفی

دیوان کو میرے نہ لگا ہاتھ کہ نادان — ہر صفحہ کاغذ یہ ہے یان شیر کی تصویر

## مصنف

ھ وہ ہاتھ لگا دے نہ وخین جسکی صورت — سیرتا مین تیر طفل ہے ہو دیکھنے مین پیر

معنی کی جو ہو نام سے مشہور ہو کل | اوسکو بھی کچھوڑین وہ کبھو بن کیے تسخیر
اون سا نہ ہو کوئی کبھو آفاق کے اندر | تا فیض سخن اوسکی نہ طینت مین ہو تخمیر
روکش ہو وہ ایسونکے جنھین حق نے دیا فہم | تا دانی سے کب اپنے تئین کرتے ہین تشہیر
یہ بات جدی ہی جو وہ مہر آپکو سمجھے | دم کر یک شب تاب کی چمکے جو شب قیر
صاحب ہین کئی اس طبقہ مین شعرا کے | ہم بزم سخندان کو نہ اونسے کرے تقدیر
مصرع مین اگر ریشۂ معنی ہو قلم بند | زعم اپنے مین سمجھے ہین کیا پیل کو زنجیر
نقالے کا مضمون بدرستی جو یہ باندھے | کوس لمن الملک کے ٹھوکے ہین بم و زیر
سمجھین ہین کلام اپنا بہ از سورۂ یوسف | معنی جو ہین سو خواب فراموش کی تعبیر
کرتے ہین مجالس مین بیاں اوسکو بہ بدی یاد | سامع کرے تحسین مین ذرہ بھی جو تاخیر
اس خبط کے عہدہ سے نکلے وہ ہی براون | جو ملک سخن کے ہین مہتو ہین مشاہیر
اوستاد کی اونکے ہی اونھونکو یہ نصیحت | لفظی نہ تناسب ہو تو کچھ مت کرو تحریر
اتنا تو تلازم رکھو الفاظ کا ملحوظ | بے پنبہ و ناخن نہ لکھو دودھ کو تم شیر
جب تک کہ نہ منظوم ہو پا سنگ ترازو | باندھو نہ کبھو شعر مین تم لفظ شکم سیر
تم شعر و سخن اپنے کی بندش مین کمان بن | بولونگہ یار کو یا رو نہ کبھو تیر
چہرے کو نہ معشوق کے دو شمع سے تشبیہ | تا زلفونکو باندھو نہ کسی شکل سے گلگیر
مضمون جو قد و زلف کا معشوق کے باندھو | لکھو الف و لام کے سیپارہ کی تفسیر
ملحوظ قرائن رکھو ہر آن نظر مین | مرجع ہو مؤنث تو ضمیر اوسکی ہو تذکیر
اوستاد کی اس پند پہ کی اور ترقی | شیوہ وہ لیا غیر کی ہو جس مین کہ تحقیر
مضمون جو ہو ریختہ کا تازہ کسی کے | کرتے ہین ادا سے فارسی مین باندھکے تشہیر
پھر کہتے ہین یون ہی کسی اوستاد کا یہ شعر | سرقہ یہ کیا جس نے بڑا ہی کوئی بے پیر
اور اونکا کوئی فضل و کمال آنکے دیکھے | ہین طرفہ مضمون جو ہون خبط سے تخمیر
سرقہ کو نہ سمجھے نہ توارد کو کرا وسنے | پوچھے جو کوئی کیا ہی یہ دونون کرو تقریر
پھر بعد تامل بجواب اوسکے یہ ذی ہوش | روبہ کہین سرقہ کو توارد کو کہین شیر
محسوس نشانہ ہی تخیل مین اونھون کے | ہو دے نہ کمان حسد اونکے سے جدا تیر
اتنا یہ سمجھتے نہین ناداں کہ جہانین | حاصل نہین ہوتی ہی کچھ ان باتونسے توقیر

ہے شاعری و شعر میں یہ مرتبہ اون کا ۔۔۔ جاتے ہیں جنھون کے تئین سارے شعرا پیر
جز تیرے کسی شخص سے از عہد نظیری ۔۔۔ صادر نہوئی آجتک اس طرح کی تقصیر
یارب کہ نظیری کی بجھے روح مقدس ۔۔۔ اے مصحفی دے اس گنہ و جرم پہ تعزیر
ہے فارسی و ہندی تری مضحکہ جو سے ۔۔۔ طینت کا تری بسکہ حماقت سے ہے تخمیر
سودا ہے جو نظیری کی غزل اور قصیدہ ۔۔۔ رکھتی ہے زیادہ مہ و خورشید سے تشہیر
طرز او سکے پہ اک خلق ہے مفتون ہلال و جان ۔۔۔ انداز کا اسکے دل آفاق سے ہے تسخیر
ہندی میں ہے یہ نوری و سعدی کا اوستاد ۔۔۔ اور فارسی کے فن میں وہ ہے عنصری کا پیر
ہے اسکے تصرف میں مضامین کی کشور ۔۔۔ اقلیم معانی کی جو ہے اوسکی ہے جاگیر
تشریف قبول اونکے کلاموںکو خدا نے ۔۔۔ بخشی ہے تب آفاق میں ہے اونکی یہ توقیر
اونکے سخن و شعر کے تعریف و ثنا میں ۔۔۔ جبریل امین کی بھی زبان کرتی ہے تقصیر
ویسا کہے مقبول ہو جو درگہ حق کا ۔۔۔ ہو سکے ہے اوسے کب کسی مردود کی تقریر
ہمت اپنے کی غلبہ سے اب اے کان سفاہت ۔۔۔ کہنے کی جواب اونکے جو کی تو نے یہ تدبیر
جز قافیہ پیمائی کے اونکا سا ہے تیرا ۔۔۔ نہ معنی و نہ لفظ نہ تقریر و نہ تحریر
اسطرح سے تابندہ یہ مطلع ہے کہ جون مہ ۔۔۔ خورشید درخشان بوسط بر فلک پیر
گر بار سے سو بار جلاوے بجھے تقدیر ۔۔۔ ایسی نہ زبان کی تری زنہار ہو تقریر
تقریر وہ یہ معنی کی تصویر ہے جسکی ۔۔۔ خامہ کو میرے فخر ہوا کرنے سے تحریر

## سودا

مستغنی ذاتی نہ ہوس کی ہون تسخیر ۔۔۔ معدن ہے جہان سونے کا وان خاک ہے اکسیر
لبریز ہے کیسہ دُر مکنون سے جن کا ۔۔۔ کب شبہ فروشونکو حضور اونکے ہے توقیر
ہے لعل سے نسبت نگہ چشم کو جن کے ۔۔۔ جاتی ہے دو پلکے پہ نظر اونکی بہ تحقیر
ہے وہ دُر یکتا بجہان جسکی زبان کی ۔۔۔ لڑتی ہے سدا ابر گہربار سے تقریر
یون معجزہ یہ بولے ہے صریر اونکی قلم کی ۔۔۔ تعلیم ہے منشی فلک کو مری تحریر
ہوتا جو سخن فہم تو بہزاد سمجھتا ۔۔۔ پرواز کو معنی کے جو کھینچے ہیں وہ تصویر
تیر اونکے کرے اگر رسا کا وسے غربال ۔۔۔ مضمون چھپے کوہ میں ہو صورت نخچیر

یک صفحہ رہا تیرے نہ دیوان کا خالی
اوس چاندپہ اس ڈالنے سے خاک کی تیرے
پھینکا طرف اوسکے تو بہت گرچہ ولیکن
بیہودہ کیا اپنی تو اوقات کو ضایع
تو اوسکے عوض دیکھتا اپنے ہی سخن کو
پر حمق سے تیرے تجھے اسپر متوجہ
تو کیا کرے ہی طور یہی سب حمقا کا
جو ہو سخن خوب برا کہتے ہین اوسکو
ہین متفق اللفظ وہ اس بات کے اوپر
کہتے ہین غزل اور قصیدہ کی زبان کے
ہی طرز غزل اور قصیدہ کی ہی طرز اور
مصروف غزل گوئی ہین لیکن گہ و ناگاہ
کہتے ہین قصیدہ بھی غزل ہی کی زبان مین
طور غزل اپنے کی قصیدہ مین بھی ہرگز
پایا نہ قصیدہ مین جو کچھ وزن غزل سے
ثابت یہ ہوا اوس سے کہ انمین نہین قدرت
ہی طرفہ یہ تقریر کہ اس کہنے پہ اپنے
کہنے کا غزل اور قصیدہ کا جو مذکور
سودا کی غزل کے تئین رکھا نہین منظور
ہر چند غزل ہی مین نہین دہ ہمہ گوئی
یہ میر کے بھی نام کا اک حرف ہی ورنہ
کیا میر کا ذکر اوسکو سنانے یہ غزل مین
سودا کی غزل گوئی کا اسطرح جو مذکور
اس سوچ مین اور فکر مین رہتا ہون ہر آن
منظور غزل اوسکی جو رکھتا نہین شاعر
اس مرتبہ سودا کے مطاعن کیے تحریر
دونی بجہان اوسکی ہوئی نور کی توقیر
تیری ہی سر و رو پہ پڑا خاک کا وہ ڈھیر
اوس سے تو ترے واسطے النسبتی یہ بیر
کچھ آتی رہ معنی پہ شاید تیری تقریر
ہونے نہ دیا ٹک تری مطلق نہین تقصیر
طبع اونکی زبس ہوتی ہی تحقیق کی جاگیر
اور کرتے ہین ذکر اوسکے مصنف کا بہ تحقیر
ان واہیونکی بس کہ جو صائب نہین تدبیر
تقریر و بیان کہ نہین ہی فاصلہ سو تیر
آپسمین ہی ان دونونکے فرق زبر و زیر
کرتے ہین قصیدہ جو بعد فکر یہ تحریر
مطلق اونھونکی کرتی تفاوت نہین تقریر
کہ نہین رعایت کی نہین کرتے ہین تقصیر
اور دیکھے کلام اونکے کی یکسان ہی جو توقیر
تقریر قصیدہ کو غزل سے کہ ین تفسیر
باوصف کہ اک حرف مین انکی نہین تاثیر
آتا ہی تو لاتے ہین سمجھ اسطرح پہ تدبیر
جو طور غزل کا ہی سو سکتے ہین اوسے میر
جانے ہی ہر اک اپنے تئین میر کا بھی پیر
عندیہ مین انکے نہین کچھ میر کی توقیر
آوے نکل اوستاد انھون کا جو کوئی جیر
سنتا ہون تو حیران ہون مین جون صور تصویر
جون غنچہ گرہ خاطر و نشگفتہ و دل گیر
اوس سے بھی برا ہوگا وہ زیر فلک پیر

سررشتہ ہی عزت کا فقط ہاتھ خدا کے — افزایش قدر اپنی مین چلتی نہین تدبیر
قطرہ وہی پانی کا ہی قسمت کی ہی تفریق — ہوا یک تگرگ ایک گہر ہوکے گرہ گیر
انکا ہوا گر بو علی سینا بھی معلم — تعلیم کرے کس روش اوسکی کہین تاثیر
نسبت سے فلزات کی مس ہوتی ہی سونا — پتھر کی جو ہو جنس وہان کیا کرے اکسیر

## مصنف

اوستاد کو منظور جو اکسیر یہ تھی چوٹ — ہر جا یہ جدی زنگ سے کیا صرف کی اکسیر
دیکھ اسکو ہی اوستادونکی تقریر کا یہ طور — اردو کی فقط صاف زبان اوسکی ہی تقریر
کیا ربط ہی سودا کے تجھے طرز سخن سے — کہہ کھایا عبث تو نے یہ اے مردک بے پیر
مضمون و معانی سے نہین بہرہ کچھ اوسکو — اون کے تئین تو یون کہے جنکی ہی یہ تقریر
اعجاز تراوش کرے ہی نطق سے جن کے — مضمون و معانی کی تو اونکے کرے تحقیر
اور مزخرف اپنے کو سمجھتا ہی معانی — رحمت ہے تجھے اور اوسکو جو کوئی ہی ترا پیر
دیکھ اوسکے ذرا جلوۂ تقریر و بیان کو — صافی سخن اوسکی سے ہی نور کی تقطیر
دُر ریزی الفاظ و اوابندی معنی — رنگینی تحریر و گہرباری تقریر
پائے گا تو ایسی نہ کسی اہل سخن مین — جتنے کہ مشاہیر ہین اور غیر مشاہیر
سودا کا ہے سلک دُر شہوار سے بہتر — ہر مصرع اشعار بچشم خرد پیر
سمجھا تو یہ گر ہجو مین سودا کے سخن سے — اپنے لیے پیدا کرونگا عزت و توقیر
کہکر سخن اوسکے کو برا تو نے تو اپنی — توقیر بڑھانیکے لیے کی تھی یہ تدبیر
ایک بیتم کی عزت مین نہ فرق اوسکے سخن کے — آیا ہی نہ آویگا تو کتنی کرے تحقیر
اوکھڑی سخن اوسکے کی نہ اک پشم بھی تجھسے — اور اپنے تئین تو نے کیا خلق مین تشہیر
لے مفتری سودا کا اگر تو یہ بدی ذکر — کرتا نہ تو ہوتا تھا ترا کون گلوگیر
کس واسطے تو ٹوٹ پڑا اوسکی بدی پر — کی اوسنے بھلا ایسی تری کونسی تقصیر
کچھ باپ کا تیرے وہ نتھا قتل کا باعث — ریشہ عداوت تو ہے نزدیک بہ تکفیر
ظاہر مین لگا اوسکے تجھے کیجے مقابل — تنگسا وسکے غلامونکی ہی تیری ہی جو توقیر
ہی بالکنی اوسکے تئین تجھسے یہ تفاوت — جون تیرگی شب سے رکھے مہر کی تنویر

گر سیر جو ہین گلشنین دیوانون کی اونکے
کھینچی ہی معانی کے قصیدہ مین بھی ہرچند
پر نازک و باریک کیا طرز غزل کو
توقیر متانت سے غزل گوئی کی اونکے
اونکا ہی جو کچھ خواہ غزل خواہ قصیدہ
موقوف غزل اور قصیدہ پہ نہین کچھ ؎
سودا کی غزل چاہتے ہین اپنی زبانین
اندیشہ دیا حق نے جنھونکے تئین عالی
کرتے ہین وہ نطق اپنی طبیعت کے موافق
جو کچھ کہین وہ خواہ غزل خواہ قصیدہ
کچھ ایک قصیدہ نہین ہر بات مین اوسکی
الفاظ و معانی ہین بہم جون گہر و آب
دیکھا اوسکو تو ٹک کھولکے تفہیم کی آنکھین
پہونچا دل دانا بہم اور دیدۂ بینا
کر فرق سفیدی و سیاہی جو جانین
تو خاک کو سمجھے ہی زر ناب سے بہتر
بہتر جو سخن ہی گہر و لعل سے اوسکو
رہتا ہی خزف ریزونکی تحصیل کے در پے
ہرگز نہین رکھتا گہر و لعل کا رتبہ
جبتک کہ نہو سنگ نہو رنگ نہو ڈھنگ
سوائین سے اک بات ہی انکا سخن و شعر
کہین باتین خدا نے یہ تمام اونکے سخن پر
ہین وہ دُرِ یکتا بجہان جنکے زبان کی
یہ کیا غضب افہام جہان پر ہی خدایا
جو ایسی زبان مین ہو غزل اوسکو کہین بد

گر فہم سے کچھ بہرہ تو رکھتا ہی بہ تقدیر
اون مانی و بہزاد نے ہر شعر مین تصویر
کھینچا سا زمعانی کا جو بم اوسکا کیا زیر
رکھے نہ قصیدہ کی کسی اشخص کی توقیر
رنگین و متین ایک سے ہی ایک کی تقریر
جیسے ہو زبان جسکی وہ لاتا ہی یہ تحریر
یہ ہو نہ اگر چرخ و زمین ہو زبر و زیر
کیونکر وہ کرین پست سخن کہنے کی تدبیر
گر ہووے موافق نہ بافہام جماہیر
کب لفظ معانی کی کرین خوبی مین تقصیر
پایا ہی جو کچھ خامۂ فکر اوسکی سے تحریر
تقریر و فصاحت ہین بہم جون شکر و شیر
طینت ہو بشر طیکہ تری فہم سے تخمیر
یکسان ہی تیری چشم مین تاریکی و تنویر
یک رنگ سمجھتا ہی تو لے شیر سے تا قیر
ذرہ کو بڑا جانے کرے مہر کی تحقیر
کرتا نہین تو رشتۂ خاطر مین گرہ گیر
کرنیکو تو کر جمع دُر و لعل کی تدبیر
دیکھا سخن اہل جہان تا سخن میر
پاتا ہی سخن کب گہر و لعل کی توقیر
رکھتا نہین یہ جتنے ہین گمنام و مشاہیر
وصف اپنے مین یہ شعر جنھون نے کیا تحریر
لڑتی ہی سدا ابر گہربار سے تقریر
انکو نہ دیا تو نے مگر فہم بہ تقدیر
اور لہجہ مین ہو عام کے سوا پاوے وہ توقیر

سودا سے بڑا شاعری مین تا بقیامت   ممکن ہی نہین یہ کہ کسیکو کرے تقدیر
ہی شاعری مین اوس سے بڑا نام خدا کا   اوسکے سخن و شعر کو دی حق نے یہ توقیر
جو شاعری مین اوس سے بڑا ہو وہ منیر   گر ہووے سخن کا تو بجا اوسکی ہی تقریر
شاعر جو یہ موجود ہین انمین سے کسیکے   سودا کی سی ہرگز ہے نہ تقریر نہ تحریر
کس فہم و فراست پہ یہ ہو کہ کے منیر   سودا کی غزل سنجی کی اب کرتے ہین تحقیر
اس فکر مین تھا مین کہ کہا پیر خرد نے   تو کیون متردد ہے یہ ہی انکی ہے تقصیر
دون طبعی و نافہمی و بدفکری کے باعث   اس رتبہ تک ان کو جو نہین سکتی ہے تقدیر
اسواسطے جان اپنی اوس طرز و روش کو   بد کہنے مین یہ اوسکے نہین کرتے ہین تاخیر
ہر چند کہ مقدور نہین ایک بھی مصرع   کنکر کرین سودا کے یہ تقریر مین تحریر
اسپر بھی یہ نادان بہ تقاضای سفاہت   طرز غزل اپنی کی بڑی جانتے ہین توقیر
اور اوسکی غزل کی کہ نظیری کی غزل سے   ہم پہلو و ہم رتبہ ہے کرتے ہین یہ تحقیر
ہی سچ یہ مثل عقل کو جانتے ہی ہر اک شخص   ہر ایک کو وہ سیر بھرا اور اپنی سوا سیر
لیکن یہ سمجھتا ہی حماقت پہ دلالت   یہ خبط نہووے کسی خاطر مین گرہ گیر
دانا جو ہین کرتے نہین دانائی کا اقرار   دانائی کے گواون کے مقر ہووین جہانگیر
کیسی ہی بنایا کرے باتین کوئی نادان   دانا و نہین ہوگی نہ سخن اوسکے کو توقیر
منظور جو رکھتے نہین سودا کی غزل کو   کرتا ہون اونھونکی یہ تشفی کو مین تحریر
لے رودکی سے تا بہ حزین جتنے تھے شاعر   ہر ایک ہوا گرچہ کہ فن اپنے مین تحریر
گذرا ہی بر آفاق مین جو اکبری دورہ   اللہ نے اوس وقت کو بخشی تھی یہ تاثیر
اوس عہد مین کامل ہوئے ہر فن مین ہزارون   حاجت نہین اظہار کی سب ہین وہ مشاہیر
تخصیص خصوصاً طبقے کی شعرا کے   اوس عصر کے کہ نہین زبان کرتی ہے تقصیر
وہ بلبلین تھین گرچہ ہزارونسے زیادہ   گلشن مین سخن کے تھا ہر اک چہچہہ تقریر
ایک ایک کی ہی چہچہہ و شور سے ابتک   گر گوش بہرے ہین پہ گوش جہانگیر
اوس دورہ کے اون بلبلونمین سے ہی زیادہ   دو بلبلون کا زمزمہ و نغمہ جہانگیر
نام اونکا ظہوری و نظیری ہی کہ کوئی   بلبل نہ گیا زمزمہ اون کا سا یہ تحریر
گلزار فن شاعری مین تا بقیامت   بجتی رہیگی اونکی ہی دستانکی بم و زیر

تھا شعر کا شوق اونکو جوانی سے نہایت
ایک عمر کے عرصہ مین بہت شوق و شغف سے
دل جمعی تھی منتخب اپنی سے سوا اونکے
مذکور سنا فارسی گوئی کا کہین سے
دل اونکے مین آیا اسے لیجائیے اوس پاس
اس تذکرہ کو لیگئے القصہ وہ اوس پاس
جو شعر ہو چست اوسمین کہے صاد وہ اوسپر
دکھلایا جب اوس تذکرہ کو خان نے کمین کو
تصحیح رکھی اوسکی کئی شرط پہ موقوف
جسدم نہ کی ماون شرطونکی اشرف علیخان نے
ہاتھ اپنے سے اک بندیہ لکھا اونے وہ شرطین
پھر اونسے کہا کیجیے مہر اپنی اب اس پر
اصلاح کی لکھوا سند اشرف علیخان سے
اسطرح ہوا تذکرہ اوپر متوجہ
ابکار مضامین و معانی کے سب آمین
تن پر نہ رکھا ایک کے سر اونمین سوا دستے
آئے وہ سب اسطرح بزیر قلم اوسکے
پہونچی یہ خبر جسگھڑی اشرف علیخان کو
اوس حال سے آئے کجو افاقہ نہین دوہین جلد
احوال کو خان کے جو وہ دیکھا متغیر
پاس اوسکے سے القصہ وہ بمشرا بہ خشونت
لاگو مین جو اوس تذکرے کے حال کو دیکھا
اس ظلم کا انصاف کرو دو میری تم داد
سودا نے کہا خان سے کہ انصاف کے خواہش
انصاف طلب ہوجے اون شخاص سے جا کر

مصروف اوسمین رہے جبتک کہ ہوے پیر
اون خان نے کیا تھا غرض اک تذکرہ تحریر
جسمین کسی آگہ کے دکھانے کی تھی تدبیر
اشرف علیخان نے جو بافواہ جماہیر
رکھے ہو وہ اس شہر مین اوستادی کی تشہیر
تا دیکھے وہ اوس تذکرہ کے شعر بتاخیر
اور سست کے احوال کو دیوے نہ وہ تغیر
تب عذر دماغ اپنا بیان کر وہ بتکریر
جو جو اوسے منظور تھا لا اوس کو بتقریر
لایا جو بتکرار وہ اہمال مین تاخیر
جو باتین کہ پاین یقین قرار اوسکی تبدیر
تا ہووے باسناد مزین یہ تحاریر
وہ تنگئی مسند تعلیم جماہیر
کرتی ہو زبان جسکے بیان کر نہین تاخیر
تھی زادۂ طبع اونکی جو گذرے ہین مشاہیر
لی ہاتھ جو ظالم نے قلم اپنے کی شمشیر
جون فوج گنہگارون کی آئے تہ شمشیر
سن اونکے اس احوال کو حالت ہوئی تغیر
پاس اوسکے سراسیمہ و مضطر گئے جون تیر
تا دیر تبسم سے رہا غنچہ کے تصویر
اوس تذکرہ کو لائے اوٹھا سخت ہو دلگیر
سودا کنے لا اوسکو لگے کرنے یہ تقریر
مین ورنہ گریبان کو ڈالون گا ابھی چیر
ایسی ہی اگر آپ کو تو کیجیے مت دیر
جو فارسی گوئی مین ہین بالفعل مشاہیر

آیا ہی عجب دور یہ تا چند سے کریگا
اسطور سے اور وضع سے گردش فلک پیر

نادان و سفیہ اپنے تئین سمجھین گے دانا
اور لائین گے دانائونکی کہ ہجو بہ تحریر

اچھونکو برا جو کہے بیشک وہ برا ہے
ہووینگی بہ رونکی نہ کبھو اچھون مین توقیر

سمجھا نہ برا ہو دیگا آفاق مین کوئی
اچھونسے جو اچھے ہین تو انکی کرے تحقیر

مانند تیرے اور بھی بمعنی سبکے ہین تو
زندان حماقت مین ہی جو جو کوئی زنجیر

کسر آئے نہ پرشان مین کچھ اوسکے سخن کی
رکھتی ہی زیادہ یہ مثل مہر سے تشہیر

جو خاک کوئی پھینکے ہی خورشید کے اوپر
سو ڈالے ہی خاک اپنی ہی آنکھون مین وہ بے پیر

نادان ہی عبث تو سخن پوچ پر اپنے
معنی سے تیرے طبع کا ہرگز نہین تخمیر

سودا ہی ہر اک شخص سے یان سینہ سپر تھا
کہتا ہی تو جو شعر مین تھا صاحب شمشیر

جھوٹا ہی تو زنہار یہ سودا کی نہ تھی شان
چڑھتا کوئی منہ اوسکے جو زیر فلک پیر

کب سامنے ہوتا کوئی روبرو صفت اوسکے
ایسا رکھے تھا دبدبہ شاعری وہ شیر

یہ جھوٹ تو سب اسلیے بکتا ہی کہ اوسکی
ہی رتبہ شناسی مین تیری فہم کی تقصیر

تھا اوسکے مقابل جہان کون کہ جس کا
سینہ کے تئین اپنے وہ کرتا ہدف تیر

سودا پہ یہ بہتان ہی فقط تیرے گمان کا
لے مفتری اس جھوٹ پہ حق دیگے تجھے تعزیر

معلوم ہوا اس سے یہ تجھ پر سے تیقن تو
سودا کی بھی تھی خلق مین تیری ہی سی توقیر

اوس تذکرہ پوچ مین لے مفتری لپنے
احوال بقا مین جو کیا تونے یہ تحریر

میرزا سے کیے لکھنؤ مین معرکہ اوسنے
جھوٹا ہی تو اور جھوٹ وہ سب ہے تیری تقریر

ہر چند کہ بکتا ہی یہ سب پوچ تو اور جھوٹ
مانا مین جو کہتا ہی تو بالفرض وہ تقدیر

وہ معرکہ یون اوس سے تھے جو لشکر خفاش
ہو معرکہ پروانہ بخورشید جہان گیر

عہد اوسکے مین اسطرح تھا نام شعرا گم
معدوم ستارے کرے جون مہر کی تنویر

تو ہل سے اوس حال کے مطلق نہین آگاہ
واہی جو بکا ہی یہ تیری حمق کی تقصیر

اوس ذکر کو سن من وعن اب میری زبانسے
کھینچون مین اوس احوال کی تقریر مین تصویر

## شروع مناظرہ میرزا رفیع سودا با فاخر مکین و احوال بقا

اشرف علی خان نامی باخلاق مہذب
تھے عمدہ گھرانے سے وہ اک مرد بتوقیر

ہے شاعری مین جو کوئی اسطرح کا محتاط اور نکتونکی چینی مین وہ ہی خلق مین تشہیر
جو شخص کہ ایسا ہو وہ کب اپنے سخن کے اغلاط کو اور سقم کو رکھے کا گلو گیر
ازبسکہ وہ مشتاق سخن کا تھا مکین کے پہونچانے کا تھا اوسکے بہم در پے تدبیر
سودا کنے دیوان مکین لے گئے آخر عرصہ مین کئی روز کے ایک صاحب توقیر
اوسکو بتامل جو لگا دیکھنے سودا جو اوسمین کہ الفاظ و معانی تھے گرہ گیر
اشعار مین اوسکے جو نئے طرز سے دیکھے آئینہ مین ہر لفظ کے اک معنی کی تصویر
اوس شاعر ذی ہوش کی تعریف مین اوسنے کس خوبی سے تب ایک رسالہ کیا تحریر

## دربیان رسالہ عبرۃ الغافلین

کی اوسنے رسالہ کی غرض پانچ ہین فصلین پہلے مین تو لکھنے کے رسالہ کی ہے تقریر
اور دوسری وہ فصل کہ جسمین ہین وہ اشعار جو اوسکے قلم کے تھے ہوئے طعمۂ شمشیر
اور تیسری وہ فصل کہ اصلاح کر اوسنے اوستادونکے اشعار کیے ہین زبر و زیر
اور فصل چہارم مین وہ اشعار مکین کے کس لطف سے تقریر کو لایا ہے بہ تحریر
پنجم مین وہ اشعار مکین ہین کہ کر اصلاح سودا نے جن اشعار کی دی معنی کو توقیر
انقصہ ہوا جب وہ رسالہ مترتب اور پائی ہر اک سمت مین ذکر اوسکے نے تشہیر
لکھنے کا رسالہ کے جو پہونچا اوسے احوال جان اپنی اوسے شان کا وہ موجب تکسیر
بھیجے تھا بقا کے تئین دے شعر کی اسناد پاس اوسکے جو عالم مین تھا یکتائے مشاہیر
ہر چند رہی انمین یہ تکرار کئی روز سن اسکو کہ ہے صحبت آخر کی یہ تقریر
سودا کے جو ہین شعر مکین مورد ایراد ہین طرفہ مضامین و معانی کے وہ تسخیر
یک شعر از انجملہ یہ لکھا ہے کہ جس کا ہر لفظ ہے نخچیر معانی کے لیے شیر
مضمون کو اوس فارسی کے شعر کے موزون کر مین نے کیا ہندی مین سطر جسے تسطیر
تھا دل مرا محفل مین گرفتہ قدح آسا صہبا نے کی ہونیکی شگفتہ میری تدبیر
سودا کی یہ اوس شعر پہ حجت ہے کہ تو نے کس واسطے باندھا ہے قدح کے تئین دلگیر
دے گئے ہین قدح کو وہ گل و لالہ سی تشبیہ جو ڈال گئے شعر کے بنیاد کی تعمیر
ہے شکل گل و لالہ شگفتہ کہ گرفتہ بیہودہ و واہی نہ کر اس ڈھنگ سے تقریر

مین ریختہ گو ہون مجھے اب رکھیے معاف آپ
رنجیدہ و آزردہ ہو سودا سے یہ سُنکر
اوس تذکرہ کو ڈال گئے تھے وہ خفا ہو
ناچار ہوا اوس پردہ ہوا جب متوجہ
دیکھی تو عجب طرح کا ہی قتل مچایا
اوستادون کے وہ شعر کہ ہر حرف جنھو تکا
اوسکے تئین کاٹا ہے بنایا ہی بگاڑا
کاٹا کوئی مصرع کوئی مصرع ہے بنایا
معنی سے گذر کے کہین لفظونکی رعایت
ٹھہرایا ہی یعنی کوئی مصرع اوستاد
لکھا ہی کہین شیخ یہ بے علمی کا ایسا
لکھی ہی کسی شعر کی تقریر یہ تضحیک
کر ڈالے قلم خوردہ کہین صفحہ کے صفحہ
لے سعدی سے تا جامی فخر و سے حسن تک
جو تھے متقدم متوسط متاخر
وہ تذکرہ اون سب کے سخن سے تھا مزین
اوس تذکرہ پر ہات وہ اسطرح کیا صاف
سودا ہوا اوس دم گل تصویر سا حیران
بعد اوسکے افاقے مین جو آیا تو یہ سمجھا
اُستاد فلک رتبہ کہ ہی خلق کے نزدیک
کرتا ہی کلاموںکو جو اون شخصونکی اصلاح
سودا کے ہوا دل کو یقین دیکھ یہ احوال
مشتاق سخن اوسکا ہوا تا کرے دریافت
اوستادونکے اشعار پہ اغلاط کا اطلاق
آگاہ ہو اس فن سے جو اسطرح سے اوسکے
دکھلایئے اسکو دقیقین اچھی ہی یہ تدبیر
ڈیڑہ کو گئے اپنے وہ با حالت تغئیر
اسواسطے سودا کے رہا پاس وہ تا دیر
جس جا کہ اون اجزا مین تھی اصلاح کی تحریر
ہاتھ اپنے مین لے اوسنے قلم کا بتر و تیر
دیوان فصاحت کے کتابہ کی ہی تحریر
ہر شعر کے معنی کو کیا ہے زبر و زیر
یعنی کوئی لفظ کہہ اوسکی لکھی تقریر
لفظونکا تبدل کہین معنی کی ہے تغئیر
مصرع کوئی یعنی کہہ اسُ مین کیا تسطیر
پھیرے کہین لفظ اوسکے جو تھی شیخ کی تقریر
سمجھا نہ کہ ہی اپنی ہی نافہمی کی تقصیر
خط کھینچ کے اوراق کے اوراق کیے تیر
لے مولوی روم سے تا محسن تاثیر
ذات اونکی ہوئی شاعری کی بانی تعمیر
قاصر ہی ثنا جنکے مین آفاق کی تقریر
جسطرح سے جو زنگ لگاتے ہین بشمشیر
یون دیکھی جب اوسکی وہ چمن بندی تحریر
نزد اوسکے اس اصلاح مین کچھ ہو گی تدبیر
از روے شرف خاک رہ اونکی بلہذا اکسیر
اوستادونکی اوستادی کی وہ ٹھونک بم و زیر
وقت اپنے کا وہ شخص بلاشک ہی بڑا پیر
اوستادونکی اوستادی کی کیفیت تقریر
کرکے جو کرے ہی سخن اون کا زبر و زیر
سخت سے عجب کیا ہی کہ طینت کا ہو تخمیر

یہ سن چھری اک شخص نے کوکھ اوسکی پہ دہری
اور سر پہ کھڑے دو ہوئے لے برہنہ شمشیر

کہنے لگے لیجائینگے ہم تمکو اسیوقت
چلنے مین کمین کے کہنے ہرگز نکرو دیر

اور لے لو رسالہ کو جو لکھا ہے وہ تم نے
جانیکی نہین پیش تمھاری کوئی تقریر

سودا نے اون اشرار کی دیکھی جو یہ شدت
سمجھا کہ کرینگے نہ یہ بدذاتی مین تقصیر

ناچار میانے کو منگا اوس مین وہ بیٹھا
جب دیکھی کوئی اوسنے بجز اوسکے نہ تدبیر

اونمین سے چھری کھینچ وہین آنکے جلدی
چڑھ بیٹھا میانین بھی اک لطف تقریر

اسطرح سے جب لیچلا تنہا اوسے پاکر
وہ لشکر شیطان دغا پیشۂ بے پیر

گھر اوسکے سے نے پہونچے تھے تا اوس قدم انکو
ناگاہ تماشا یہ دکھائے اوٹھین تقدیر

نواب سعادت علیخان ہاتھی کے اوپر
با فوج و حشم اوسگھڑی آکر ہوئے رہ گیر

دیکھین تو ہے میرزا رفیع ایک میانے کے اندر
اور گرد ہے بس میانے کے اک جمع مشاہیر

سودا سے لگا پوچھنے یہ ماجرا کیا ہے
سنکر کے اوس احوال کی کچھ تھوڑی سی تقریر

بٹھلا لیا نواب سعادت علیخان نے
سودا کے تئین اپنی خواصی مین یہ توقیر

آمادہ وہ نامرد ہوئے بھاگنے کو سب
اوس حال کو دیکھ اونکی یہ حالت ہوئی تغییر

سودا سے جو ہین ملک متوجہ ہوئے نواب
یک چشم زدن مین یہ ہوئے دلنسے ہوا گیر

فرمایا یہ نواب نے وہ ماجرا سنکر
یہ بھاگ نکاوین کہین کر لو اونھین زنجیر

تا اون سے خبردار ہون جاتے ہیں وہ یون
جسطرح کمان سخت مین سے جائے نکل تیر

جز بیرے کے گھر اپنے کہ اک آن مین پہونچے
ٹھہرے نہ کہین بیچ مین یہ بھاگ کے وہ بے پیر

آ لشکر حق نے تو یہ دی اونکو ہزیمت
یون آگے کا احوال کیا خامہ نے تحریر

نواب جو سودا کے تئین لیگئے ہمراہ
داخل ہو مکان مین لگے فرمانے یہ تقریر

حاکم نہین اس عہد کا مجبور ہون ورنہ
تم دیکھتے دیتا مین جو اونکے تئین تعزیر

فرمایا پھر اوسکے تئین ازراہ تفضل
تم یان رہو یک چند کہ جانا نہین تدبیر

تمسے کرین پھر آنکے شاید کہ خلش وہ
ان موذیونکا بسکہ ہے بدذاتی سے تخمیر

سودا نے کہا یہ ہی میرا خانۂ امید
حق اسکو رکھے حشر تلک فیض کی جاگیر

اقبال خداوند سے اک خلق کو ہے راہ
بادوستی و یکدلی زیر فلک پیر

آفاق مجھے جانے ہے اور بہتونکو مین بھی
احوال یہ رکھتا نہین کچھ حاجت تقریر

صورت گل و لالہ کی اگر ہوتی گرفتہ
معنی کے سوا بندش الفاظ کے اسکے
اوستاد کا تب شعر سند شعر کے اپنے
اوستاد کے اوس شعر کے مضمونکو بھی مین نے
کیا بادہ خوشی دے مجھی جب ہجو مین تیرے
ہر چند کہ معنی مین ہی دونون کی تناقض
اس شعر کو لکھکر دیا تھا اوسنے بقا کو
جسوقت کہ دکھلا چکے سودا کو یہ اسناد
بے سقم سبھی شعر ہین اسطرح ہمارے
سودا نے کہا اوس سے کہ اے فہم کے دشمن
یہ شعر ہی تائید ہمارے ہی سخن کا
اوس شعر مین اوستاد کا جو کچھ تھا ارادہ
جب شعر نہ ٹھہرا وہ سند شعر نگین کے
اون ہتیونکا احوال کہا آکے نگین سے
جب بند ہوئے شاعر ہین تب اوٹھین اپنے
بہتر ہی کہ سودا کے تئین دیجیے خفت
یہ مشورہ ٹھہرایا بلا سب کو نگین نے
سودا کو پکڑ لاؤ تم اور دو اوسے خفت
آکے وہ دل و جان سے قبول اور کمر باندھ
آئے تھے بہم جمع ہو ہتیارونکو لیکے
گھر اپنے مین بیٹھا تھا وہ غدر اونکی سی غافل
پیش آیا بتعظیم وہ اخلاق سے اون ساتھ
یہ بولے وہ سب بیٹھتے ہی ہمکو نگین نے
سودا نے کہا اسگھڑی مجکو خفقان ہے
کل آؤنگا مین اون سے کہدو یہ تم اونے

کب کرتی پیالہ کی تشابہ سے وہ تدبیر
سودا نے رسالہ مین مفصل لکھی تقریر
پھر اوسنے دیا کر کے بقا کے تئین تحریر
الفاظ مین ہندی کے کیا لاکے گرہ گیر
نظرو نمین قدح ہی دل بگرفتہ کی تصویر
لفظونکے تشابہ سے کر اوستاد کی تدبیر
یہ کہہ کہ یہ اسناد دکھا کر تو اوسے زیر
پھر کیجو طرف سے میرے تو اوس سے یہ تقریر
ہی اونکے سمجھنے مین تری فہم کی تقصیر
لا شعر کے معنی کو سمجھکر تو بتدبیر
سمجھا نہین تو معنی کا اسکے زبر و زیر
سودا نے کیا آگے بقا کے اوسے تقریر
تب وان سے اوٹھا ہو کے بقا ملزم و دلگیر
اون دونونکے مضمونکا جو آپسمین تھا تغیر
خفت کے مٹانیکے لیے سوجھی یہ تدبیر
تا خشک جھون کا ہو ہمارے خوی تشویر
جو شیخ بچہ اوسکے تھے در حیطۂ تسخیر
اور اوسنے جو یاراوسکے لکھے ڈالو وہ ٹھین چیر
کہنے کو سمجھ اوسکے کیا اوسنے جو تقریر
سودا کنے اشرار وہ بر عزم زد و گیر
ناگاہ یہ وارد ہوئے لے خنجر و شمشیر
اونکو وہ نہ سمجھا کہ یہ ہین مایۂ تزویر
جلدی ہی بلایا نہ کرو چلنے مین تاخیر
سچ جانیے اور کیجیے موقوف یہ تقریر
جاگیر نہین ہی جو کرینگے مجھے تغیر

[illegible] ۱۲

حیران تھا کہ کیا بات بناؤں نہیں کہ جس سے
تھا اوسکو سلوک اوس سے اون ایام مین منظور
خاطر کا تھا پاس اوسکے جو مختار کو ملحوظ
ارکانون سے تب اپنے بلاکر کہا اوسنے
سب شیخ بچونکے تئین تم اور مکین کو
حاضر ہوئے ہین آ کے گنہگار تمہارے
القصہ جو تھے نائب مختار کے ارکان
سودا کے گھر اب تم چلو سب لیکے مکین کو
سودا کنے جس وقت کہ اونکے تئین لائے
خفت سے اونھونکے تھا جو کچھ چہرونکا عالم
سودا کے حضور ان سبھونکو لائے وہ اشخاص
سودا نے کہا انکی مین تقصیر سے گذرا
یہ کیا کرین اسمین کہ مقدر مرے یون تھا
رخصت اونھین سودا نے کیا عطر دادر پان
ہرکارے نواب آصف الدولہ کے تھے حاضر
سودا کے تئین لیچلے تھے جیسے وہ مردود
اور ڈالتے تلوار سے مار اسکو وہ نامرد
پایا ہی اکیلا جو سلاطین کو اکثر
پر گندہ کیا اونے جو اوستادی کو اوسکے
سودا کا کشاکش وہ ہوا موجب عزت
اللہ جو اشخاص کو کرتا ہے مقرر
شاعر کے تئین کام ہی کیا تیغ و سپر سے
اثبات قصور اوسکے ہوا تیغ زبان کا
اے مصحفی اسطرح سے یہ سانحہ گذرا
بد ذاتی مین کچھ شبہہ نہ تھا اونکے د لیکن

نواب کے نزدیک معاف اونکی ہو تقصیر
رکھتا تھا وہ شیخونکی لبسر داری جو تشہیر
از بہر رفاہ اوسکے یہ نائب نے کی تدبیر
یہ کام کرو جلد کرو اسمین نہ تاخیر
سودا کنے لیجا کے کرو اوس سے یہ تقریر
جسطرح اونھین چاہیے اب دیجیے تعزیر
آ شیخونکے گھر مین وہ لگے کرنے یہ تقریر
اسمین ہی بھلائی ہے تمہاری نکرو دیر
خجلت سے ہر اک اونمین تھا غرق جو تصویر
احوال وہ زنہار نہین قابل تحریر
اور بولے کہان خاطیونکو بخشئے تقصیر
سر آ کے مرے آگے اونھون نے کی جب زیر
انسان کو لازم ہی رہے تابع تقدیر
حاصل یہ اونھین اس حرکت سے ہوئی توقیر
جا عرض کیا دیکھ گئے تھے جو یہ تقصیر
یہ لیجاتی گھر اپنے اوسی بالفرض و تقدیر
عزت کی ہی سودا کی نہ اک .... کی تحقیر
اسطرح سے ہین لیگئے لا خنجر و شمشیر
اوس گندہ کی اب شکل و دشوار ہی تطہیر
اس سے بڑھی اور اوسکی تو اوستادی کی توقیر
اونکے لیے ہر امر مین عزت کی ہو توقیر
جب لڑنیکو دی حق نے زبان سے اوسی شمشیر
جسدن سے کی باتیغ و تبر لڑنے کی تدبیر
جو تو نے بتایا ساتھ لیے مصرعے تحریر
تحفت دے اوسے کون دے عزت جسے تقدیر

ناگاہ شرارت سے نہ تھا انکے مین ہرگز
پیش آئینگے اسطور سے مجھ ساتھ وہ بے پیر

تکرار سخن کی تھی عداوت نہ تھی مجھسے
سمجھا انکو یہ اونکی ہے فقط حمق کی تقصیر

شاعر کیلیے جنگ سخن کرنے کو باہم
بہتر نہین ہے تیغ زبان سے کوئی شمشیر

تیغ سخن اوسکی جو امالت نہین رکھتی
اسواسطے شمشیر سے کی لڑنے کی تدبیر

کچھ مجکو نہ تھی اوس سے سخن اپنے پہ تکرار
مجھپر نہ گوارا ہوئی اوستادون کی تحقیر

اصلاح دی اپنے تئین سمجھا کہ بنا مین
اوستاد اونھونکا ہین جو وہ اوستاد مشاہیر

لکھا ہین یہ اسواسطے تا نزد سفیہان
اوستادونکے حرف آئے نہ در عزت و توقیر

خالص ہے او ان اوستادونکا نقد سخن ایسا
ہے قلب نما سامنے جس کے زر اکسیر

نافہمی سے جب اوسنے لکھے اونپہ مطاعن
جلکر مجھے ناچاری سے تب سوجھی یہ تدبیر

دیوانکو منگا اوسکے مین جسطرح کہ اوسنے
اوستادونکے اشعار کیے ہین زبر و زیر

مین نے بھی اوسیطرحسے اشعار کے اوسکے
باشرح و بیان معنی کی تقریر کی تحریر

پر میرے اور اوسکے ہے یہ لکھنے مین تفاوت
بیجا ہے وہ تقریر و بجا ہے مری تحریر

احوال یہ کر عرض ہو نواب سے رخصت
گھر آیا اوسی رات کو گھر اپنے مین شبگیر

پہونچی اوسے جب یہ خبر آفاق مین جو تھا
فریادرس آہو و کلہ شکن شیر

وہ آصف جمجاہ کہ عدل اوسکے سے دائم
شاہین رہا عہد اوسکے مین محکوم عصافیر

یہ شعلہ در آتش خشم و قہر کہ اوسکے
اوس لحظہ تھی قاصر ہے بیان جسکی مین تقریر

بھڑکتی تھی آتش غضب و غصہ کی اوسکے
ہر چند کہ ارکان تھے بجھانیکی تدبیر

مختار تھا اوس عصر مین نواب کا نائب
لایا تھا ممالک کو وہ سب اپنے یہ تسخیر

فرمایا اوسے آصف دوران نے بلاکر
ان شیخونکی تم نے سنی یہ بدعت و تقصیر

ناحق متعرض ہوئے سودا سے وہ جاکر
واللہ کہ ہے اونکی خطا کی یہی تعزیر

گھر واؤ محلہ کو ابھی جلکے اونھونکے
اور منہدم اوسکو کرو جو اون کی ہو تعمیر

پھر اونمین سے ایک ایک کو گنگا کے کرو پار
اخراج سبھونکو کرو لے طفل سے تا پیر

اور پہلے اوسے پار اوتراؤ کہ جس نے
بھیجا تھا اون اشرار کو ازسر زد و گیر

الا مرے احکام کو تم جلد عمل مین
خاصہ مین نہ کھاؤنگا اگر اسمین ہوئی دیر

نائب نے جو نواب سے کے اوسوقت مین دیکھی
اوس مرتبہ نار غضب و غصہ کی تاثیر

اوسکا ہنر و فضل ہر اک دل پہ لکھا ہے
ہر فرد کی ہی پیش نظر تجھسے زیادہ
جلنے ہی اوسے ماہی دمہ ذرہ و خورشید
ایسا نہین گذرا ہی جہا نین کوئی ابتک
ذکر اوسکا ہی لکھنا ترا ایسا کہ جہا نین
گر نظم و گر نثر مین جو تو نے بکا ہے
کیا ہجو تری اوسکی اگر مدح کرے تو
دھو پہلے تو با مشک و گلاب اپنے دہن کو
کسواسطے گذرا ہی وہ مقبول طبایع
مقبول اوسے جانے ہی تو مقبول کے مردود
اوسکا ہی بھرا دل مین حسد تیرے ولیکن
شدت سے حماقت کی ٹھہرتا نہین یکجا
یا چھائی ہوئی اوسکے سخن کی ہی جو صولت
کہیے اوسے خورشید سپہر سخن و شعر
اور ونکے تئین نسبت ذرات ہی اوس سے
یون اوسکے سخن سے ہی نمود سخن خلق
اے مصحفی ہر ایک کے حسب اور نسب سے
ہین فارسی کے تذکرے بیحد و نہایت
البتہ کہ سب ایک سے ہو وینگے نہ شاعر
لازم ہی سخن کے تئین پستی و بلندی
پر ثبت کیا اونہین ہی جن جنکے سخن کو
وہ کون ہی جس شخص کے احوال کو تو نے
اس تذکرے مین تیرے کسی شخص کی حق مین
معلوم ہوا اس سے کہ تھا تجکو یہ منظور
جس جسکا بھرا ہی حسد ذہین تر سے لیکن

ذکر اوسکا نہ تھا کچھ ترا محتاج بتحریر
احوال کا اوسکے جو نقیر اور سے قطمیر
ہی لیک وہ آفاق مین مشہور مشاہیر
اور بعد کے ہونیکی خبر رکھتی ہی تقدیر
ذرہ کرے خورشید کے احوال کو تحریر
کچھ شان کی اوسکے نہین شایان وہ تقریر
ہو رتبہ و قدر اوسکی کا وہ موجب تحقیر
اس شخص کا تب لا بزبان اسم بتوقیر
تواب ہی کہے یا دسے اے واہیونکے پیر
کرتا ہی تو پھر کس لیے ہر شعر مین تحقیر
تقریر و بیان کے ہی سلیقہ کی یہ تقصیر
لکھی ہی کہین مدح کہین ذم کرے تحریر
اسواسطے کرتا ہی تو بھٹکی ہوئی تقریر
انوار کلام اوسکا ہی از بس کہ جہانگیر
ہین ریختہ گو جتنے کہ گمنام و مشاہیر
جون پرتو خورشید سے ذرات کی تنویر
اسطرح ہوا کب تو خبردار و خبرگیر
دیکھے اونہین کہ سطور سے مذکور ہین تحریر
ہر ایک کا یکسان نہین اندیشہ و تدبیر
ہوتی ہی جدی طرحسے ہر فکر کی تقریر
ہر ایک کے احوال کو لکھا ہی بتوقیر
لکھا نہین بے رتبہ و بد طور و بہ تحقیر
اظہار معائب کے سوا کچھ نہین تذکیر
پر دیکھین کہ کرتے تذکرے مین ہجو جہا ہیر
کرتی ہی اوس احوال کو ظاہر تری تقریر

## شرح

کہو پہلے مصرع کو یون مجھسے سُنکر　　زمانے مین ہر سمت ہے شور محشر
یہ تقطیع ناموزون اے بندہ پرور　　زبان پر فصیحون کو لانا غضب ہے

## متن

بجا ہے کہ لوہو کے دریا بہائے　　یہ کشتی فلک کے لہو مین ڈُبائے
شہ تشنہ لب کا کسے غم سنائے　　یہ کس منہ سے کہیے کہ وہ خشک لب ہے

## شرح

کسے کہتے ہو کون ہے وہ کہان ہے　　کہین ہر سہ مصرع مین اسکا نشان ہے
جو اپنے یہ اس گفتگو کا گمان ہے　　تو یون کہیے کہنے کا اسکے یہ ڈھب ہے

## شرح باصلاح

بجا ہے کہ لوہو کے دریا بہاؤن　　یہ کشتی فلک کی لہو مین ڈباؤن
شہ تشنہ لب کا کسے غم سناؤن　　یہ کس منہ سے بولون کہ وہ خشک لب ہے

## متن

لعینون نے اُسکو وطن سے بلایا　　مع اقربا لا کے بن مین بسایا
پھر اس جور سے اسکو مارا ہی پیاسا　　کہ بس غم سے خورشید کے تئین تب ہے

## شرح

مع اقربا نے زانسزدنی با　　کیا غیر موزون یہ مصرع سراپا
نہین اسمین ہرگز مرا حرف بیجا　　کہ اوزان اشعار میرے بلب ہے

## متن

غرض وہ جفا اوس کو دکھلائی ظالم　　کہ جسکا وہی آپ رب ہیگا عالم

اے میرے عیال اور مری بیٹی بہنا — تمھین مین نے اللہ کو سونپا اب ہی

## شرح

عیال اے ملا ذان سے کب ماسوا ہی
یہ تفریق بیجا سے کیا مدعا ہے
جنھین دختر و خواہر اس جا کہا ہے
عیال ایک جو لفظ ہی اسمین سب ہی

یہ ہی چوتھے مصرع کا پوچھے جو کوئی
سخن کہنے کے طرز یہ بھی ہین کوئی
جواب اسکا کچھ ہی بجز ہرزہ گوئی
تمھین مین نے اللہ کو سونپا اب ہی

## متن

شہ دین یہ فرما کے رنکو چلے ہین
بلائین وہ چارو طرف لے رہی ہین
سب اہل حرم سینہ کوبان کھڑے ہین
کہ دیدار اب تیرا پھر ہمکو کب ہے

## شرح

تمھین اپنے پر شاعری کا یقین ہے
چلے ہین کے کہنے کی یہ جا نہین ہے
پر اتنا نہ سوجھا ہزار آفرین ہے
روا ماضی مین حال کا ذکر کب ہے

چلے اور کھڑے قافیہ جو کیا ہے
تمھین جن نے بے عیب سے کہدیا ہے
یہ معیوب فن سخن مین کیا ہے
بہت شوخ ہی اور پر بے ادب ہے

جو غصہ کروگے سمجھے وہ بھی کہنا
بلائین لیے سے نہ نکلا یہ کہنا
سخن واجبی پر کہے وین نہ رہنا
کہ دیدار اب تیرا پھر ہمکو کب ہے

## متن

ادھر زینب اسکے تھی قربان جاتی
اے بھائی یہ آفت سہی نہین ہی جاتی
اور اُس طرف کلثوم تھی بلبلاتی
فراق اب ترا ہمکو نار اور حطب ہے

## متن

غرض اُس سحر نے جو چہرہ دکھایا — شہ دین نے اسباب رن کا منگایا
حرم نے جواب اسکا اور کچھ نہ پایا — سبھون کے منہ اوپر قمیص و قصب ہے

## شرح

سخن سبکو سب کا خوش و ناخوش آیا — پہ اس گفتگو نے نہایت رجھایا
خدا جانے تم اسمین کیا مغز پایا — بدانست اپنے تو ہذیان تب ہے

قمیص اور قصب یان نہایت ہین بیجا — بتاؤ مجھے تمنے کیا ان کو سمجھا
کہین پیرہن کو قمیص اے ملاذا — نباتات مین سے ہی کچھ سو قصب ہے

قصب اس سوا قسم ہے پارچہ کی — نہ اس معنی سے بھی ہوا اپنی تسلی
جگہ آپ نے جس ارادیکو یان دی — سو لفظون سے اسکا نکلنا عجب ہے

کہو مرثیہ یہ رولادے گا کس کو — رلاوے گا سر اپنا کوئی سنکے اسکو
رولانے کی خاطر سناؤ یہ جس کو — کہو کیا جو پوچھے وہ کیا شے قصب ہے

## متن

کہا شاہ دین نے اے میرے غریبو — زمانے سے ساری عمر بے نصیبو
خزان دل باغ کی عندلیبو — عجب طرح کا تم اوپر فضل رب ہے

## شرح

خزان دل باغ کب گوش زد ہے — خزان باغ دل کی کہو تو سند ہے
غلط گوئی کتنی غرض یان بکد ہے — اگر فرض و واجب نہین مستحب ہے

## متن

تو اب ہاتھ سے تم رضا کو نہ دینا — جو آوے [illegible] سر و چشم [illegible] اس کو لینا

| | |
|---|---|
| نہیں ہے یہ ہرگز تمہاری زبانی | انھیں اسمیں لکھ لینے کا کیا سبب ہے |

**متن**

| | |
|---|---|
| ادھر پائین پر گر پڑی ام قاسم | کہ میں بیوہ تیرے برادر کی خادم |
| اے حضرت مرے دین و دنیا کے حاکم | کہو میرے مرنیکا بھی کوئی ڈھب ہے |

**شرح**

| | |
|---|---|
| ادھر معنی کی رو سے افزود ہے یاں | یہ لفظ اپنی جانب میں بے سود ہے یاں |
| یہ لیے غیر موزون بھی موجود ہے یاں | نہوں یہ دو لفظ اسمیں بے سقم تب ہے |

**متن**

| | |
|---|---|
| اے بھائی جی میرے تو جو کچھ تھے تم تھے | مرے جینے مرنیکے رکھوالے تم تھے |
| چھٹے میرے اور میرے بچوں کے تم تھے | میں تم بعد جیونگی یہ کیا غضب ہے |

**شرح**

| | |
|---|---|
| عوض آپ رکھوالے کے بندہ پرور | یہ کہتے کہ وارث ہو تھا اس سے بہتر |
| جنھیں لوگ کہتے ہیں رکھوالے اکثر | جتانا مجھے انکا یاں فرض اب ہے |
| جسے کہیے رکھوال سو پاسبان ہے | جو موتا یہ ہو پاسبان وہ کہاں ہے |
| مجاور بافواہ اہل جہان ہے | نہ یوں بولے ہونگے کہ دور از ادب ہے |
| چھٹے کہتے ہو کیا ہوا ہے یہ تم کو | غرض کیا کہوں واہ صلو وجلو |
| کہو کن کے بچے کی آتی ہے یاں بو | جہاں دیدہ ہو آشنا قوم سب سے |

**متن**

| | |
|---|---|
| ادھر بیٹیوں سے تہی دامن کو پکڑا | گریبان اپنے ہی دونوں نے پھاڑا |
| اے بابا جی ہمکو یہ جینا ہے کھانا | کھلا دو اگر زہر کی کوئی جب ہے |

## شرح

جو اتنی ہو تقطیع لفظی سخن مین
تو جائز نہین شاعری کے وہ فن مین
مگر کان بے ربطی کے ہین دہن مین
کہ جو منہ سے نکلے ہو بے ربط سب تے

یہ بندش تمھین کاش یون باندھ آتی
لگی ہر بہن کہنے کوٹ اپنی چھاتی
نہین تیری فرقت سہی مجھ سے جاتی
چلا تو بھی بھائی مرا کون اب ہے

مزاج آپکی سیج سے جاتی ہی اکڑی
کہون کیا مین یہ مرثیہ ہی کہ پھکڑی
فراق آگ بیشک ہے لیکن نہ لکڑی
فقط قافیہ کے لیے یان حطب ہے

## متن

لے بھائی بنی آج گویا سدھارا
علی کا ہوا داغ تازہ دوبارہ
لے بھائی پھرینگے کہان ہم آوارا
نکرنے کا جو ہر ہمین کیا سبب ہے

## شرح

سر بیت اس بحر مین یہ بجا نا
کرلے کا نہین آمین ہرگز ٹھکانا
انھین اسجگہ ان سنے موزون نمانا
جسے شعر تقطیع کرنے کا ڈھب ہے

اوارا فقط تم سے سننے مین آیا
کسی میر و میرزا کو سنتے نہ پایا
بلا مدا سے تمکو کن نے پڑھایا
کہو اہل خطہ ہو وہ یا عرب ہے

## متن

ہمین اپنے ہاتھون سے تم مار جاؤ
زمین کھود ہم سب کو یان گاڑ جاؤ
لگا ہمکو ایک ایک تلوار جاؤ
ہماری بھی آخر شہادت نسب ہو

## شرح

مین اس چار مصرع مین حیرت جاتی
کہون طبع پر گر نہ آوے گرانی

| | |
|---|---|
| وہ آ شاہ کے پاؤں پر گر پڑی تھی | کہ یا شاہ احوال میرا عجب ہے |
| نہ لٹنے کی اب مجکو اپنی خبر ہے | نہ معلوم ہے سر کی چادر کدھر ہے |
| یہ تم نے جو مرنیکو باندھی کمر ہے | مری موت بھی اسگھڑی مضطرب ہے |

## شرح

| | |
|---|---|
| سنی آپ سے مین عجب یہ حکایت | کہ لٹنے کی تھی شہ کے آگے شکایت |
| عبور تواریخ بھی ہے نہایت | خبر آپکو ایسی باتون کی کب ہے |
| خلل اور اک اسمین ہے بندہ پرور | نہین موت وہ شے جو غم سے ہو مضطر |
| اسے یون کہو اپنے مخلص سے سنکر | مرے جسم مین جی مرا مضطرب ہے |

## متن

| | |
|---|---|
| مری موت اب مجکو باقی نہین ہے | کدھر مر گئی موت آتی نہین ہے |
| مری آہ جگ مین سماتی نہین ہے | مرے غم سے فریاد بھی جان بلب ہے |
| تری راہ بالون سے اپنے بہارون | سر اپنا تمہارے قدم پہ اتارون |
| اے سرور مین اپنے تئین تم پہ وارون | مرا مو بمو تجھ پہ قربان سب ہے |
| مین اصغر کو بھی اسگھڑی بھولگئی ہون | کہ شب جسکو ساری ہلاتی رہی ہون |
| مین اسدم تو فانوس سی جل اٹھی ہون | مرا تن بدن شمع سان ملتہب ہے |
| اتے مین ادھر عابدین نے پکارا | سر اپنے کے تئین چارپائی سے مارا |
| کہ بابا جی مین کیا کرون کا بچارا | مرا دل عجب طرح سے مضطرب ہے |
| ارے بابا اکیلا مین اب کیا کرونگا | یہ ناموس کیدھر مین لیے پھرونگا |
| اے بابا مصیبت مین کیا کیا بھرونگا | مین کیا جانون قسمت مین کیا کیا تعب ہے |
| مین تم بعد احوال کس کو کہونگا | بچون کا بلکنا مین کیونکر سہونگا |
| اس آتشکدہ مین کہانتک دہونگا | مرا دل تو تنور سا ملتہب ہے |
| مجھے کیسے ناموس کیدھر لیجاؤن | یہی چاہتا ہون کہ سر کو کٹاؤن |
| کہان جاکے عورات کو مین چھپاؤن | کرون کیا وصیت کا پاس ادب ہے |

شرح

کوئی نظم مین ہی کہ اتنا ہی در پے
کرون منع تو ہی کے کر نہ سکو تا ئے

کیا تم نے یان ہی کوئی دوست کا ہی
تمھین تو یہی پیٹنا جب نہ تب ہے

نہ اودھر ہی کے لفظ کا ڈھب ہی آئین
نہ بابا ہی جی کا مخاطب ہی آئین

نہ صحت قوافی ہی کی اب ہی آئین
بجز ربط بے ربط جو جا ہو سب ہے

متن

اے بابا جی ہم پر برا دن پڑیگا
دکھاتا ہوا جگ مین لیے پھریگا

ہمین اب عمر بخش بندی کرے گا
یہ جینا ہی سر پر ہمارے غضب ہی

شرح

لیے کو مشدد جو تم نے کیا ہے
پڑیگا پھرے گا جو یہ کہ دیا ہے

سبق حاجی مولس سے شاید لیا ہے
بھلا کیسے یون قافیہ ٹھیک کب ہے

متن

لے بابا مدینے مین ہم کو بھجا دو
ویا ہمکو مٹی کے نیچے چھپا دو

ہمین گور پر فاطمہ کے بٹھا دو
بتا دو جو کوئی اس زمین مین نقب ہے

شرح

نکر واو کو تم بھجا دو مین تحریر
اٹھانیکی یا تنے کرو اس کی تدبیر

سراپا یہ لائے بھلا اسکی تقصیر
فصاحت کو اس واو کی وان طلب ہی

متن

سکینہ کی مان پیچھے سب کے کھڑی تھی
سرشک اسکے دامن تلک اک لڑی تھی

| | |
|---|---|
| یہ مصرع بھی ہی روح کا انکے سوہان | کہ اک اک سے سو سو سے کیا حرب ہے |

متن

| | |
|---|---|
| وہ بادن نے ایسا ہے میدان کیا | کہ تینوں سے وہ کھیت کھلیان کیا |
| پھر اک اک سے نے جی اپنا قربان کیا | محبت کا قربان ہونا حسب ہے |

شرح

| | |
|---|---|
| مرے یار جو چاہے سو مجکو کہہ جا | یہ کیا تو ہے حاجی موئس کا لہجا |
| کہا مین زبان سے کہ خاموش رہجا | زیادہ نہ بک آگے جاے ادب ہے |
| درست اور تو سب ہی معنی کی رو سے | تمھارا جو ہے طور اس گفتگو سے |
| اسے مین نہ سمجھا یہ پوچھون کسو سے | محبت کا قربان ہونا حسب ہے |

متن

| | |
|---|---|
| پھر آئی جو اولاد حیدر کی باری | تو کیا کیسے ہر ایک نے کیا سنواری |
| ہزارون ہی مارے وہ مردود ناری | پڑا لشکر کافران مین شغب ہے |

شرح

| | |
|---|---|
| دل و جان سے قائل مین اس نظم کا ہون | کہ یہ ہر سہ مصرع بخوبی ہے موزون |
| اگر لفظ ہی چوتھے مصرع مین بیرون | بڑا معنی سے اور تو ٹھیک سب ہے |

متن

| | |
|---|---|
| غرض آخرش سب نے پائی شہادت | چہ اصغر چہ اکبر گئے سوے جنت |
| رہے شاہ تنہا بمیدان ہمت | کہ یکبارگی ذوالحج کیا ادب ہے |



ولیکن مین اب ان کو کیدھر لیجاؤن — مین پھینٹے کو انکے کدھر گھر بتاؤن
کہان سے مین ایسا یہ پینے کو لاؤن — یہ صحرا تو بیرون حد عرب ہے

کہا شہ نے ہر اک کو چھاتی لگا کر — کہ اے بیکسو صبر ہے ابتلا پر
بوقت مصیبت ز آیات اطہر — قصبراً جمیلاً ہمین منتخب ہے

یہ فرما کے شبیر رن کو سدھارے — کہ دیکھے اب آکر جو ہی مرد بارے
کھڑے ہو مخالف کے منہ پر پکارے — کہ یہ دست و تیغ امیر عرب ہے

شرح

کئی بند یہ جو کیے غور مین نے — درست انکا پایا کچھ اک طور مین نے
قوافی و الفاظ بن اور مین نے — قباحت نہین پائی یہ کیا سبب ہی

متن

اے ناکارو مین تمسے حجت ادا کی — تمھین کہہ حکایات ساری خدا کی
پھر اپنے رفیقون کو شہ نے ندا کی — کہ اے یارو یہ قوم ذوالحرب ہے

شرح

کہہ و مہ کے یون گوش زد ہی روایت — سوا شہ کے جب پاچکے سب شہادت
کیا شہ نے اسوقت اتمام حجت — سخن یہ جو ہی سوز روے کتب ہے

متن

زہیر ابن قیس اک جوان دلاور — ہوا پہلے پانچون تنون سے نچھاور
وہ ایسا لڑا اسکو تم کیجو باور — کہ اک اک نے سو سو سے کیا حرب ہی

شرح

نچھاور کے کہنے کا موقع نہین یان — نثار اس جگہ بولتے ہین زباندان

کیا شہ نے کب شمر کو یہ اشارا — کہ میں بو تراب اور تو بو لہب ہے
اسے تم سناؤ گے جس اہل دین کو — کہیگا تمھیں آفرین اس یقین کو
کھونگا بجا کہتے ہو اس لعین کو — زباں پھر لیے کے یہ کیا عضب ہے

علی کا اگر بو لہب ہوئے قاتل — رکھے تب یہ تشبیہ اک نوع حاصل
فقط قافیے کے لیے حرف باطل — جناب ایسی مین کیسے دور از ادب ہے

متن

تجھی کہ مرا حق نے قاتل کیا ہے — یہ ابلیس کا تجکو حصہ ملا ہے
بھلا کہ تو کیا تیرا مین نے کیا ہے — کہ میرا لہو تجکو شہد و رطب ہے

شرح

بقول آپکے شہ نے یونہین کہا ہے — جو پہلے دو مصرع مین مضمون بندھا ہے
تو یون کیون کہین مین ترا کیا لیا ہے — کہ میرا لہو تجکو شہد و رطب ہے

متن

یہ سنکر شمر آکے بیٹھا سرہانے — لگا ڈھونڈھنے مارنیکے بہانے
کہا شہ نے اسکو کہ سن لے دیوانے — مجھے اپنے نانا کا اسدم ادب ہے

شرح

زبانی تمھارے فقط یہ ہے انشا — کچھ آیا نہ تھا شمر نانا کا بھیجا
جو کہتا یہ اس سے نبی کا نواسا — مجھے اپنے نانا کا اسدم ادب ہے

متن

نبی آپ یان متکلم ہو گئے ہین — عناصر کے سارے اثر یہ گئے ہین
وہ خود اس مقام آکے جیسے گئے ہین — مجھے اب یہان بولنا کیا حسب ہے

**شرح**

نہین ہر سہ مصرع مین یان بھی قباحت — و وجی ہی رہیکون کی لیکن فصاحت
لٹائی ہی پر مجکو یہ بھی ظلافت — کہ یکبارگی ذو الحج کیا ادب ہے
کیا اسمین پڑھیے تو موزون نہین ہی — بلاغت سے دور اور رکیا کہین ہے
نہین طور یہ نظم کا بالیقین ہے — یہ ملّا دو پیازہ کی میت کا ڈھب ہی

**متن**

روایت ہے انیس سو اور کچھ اوپر — دیلے ڈال رومال سے سب زمین پر
کہا عمر کو منی کو تب یہ ندا کر — کہ اب کیا ہوا تمکو کیا دیر اب ہے

**شرح**

خلل پہلے مصرع کے یہ درمیان ہے — جگہ اور کے رہے کو اسمین کہان ہی
عمر کو کہو عمر یہ کیا زبان ہے — پھر اس گفتگو پر یہ شور و تعب ہی
تمھین بولوا انصاف ہی منھ تمھارے — کچھ اوپر جب انیس سو کوئی مارے
یہ موقع ہی دشمن کو یون وہ پکارے — کہ اب کیا ہوا تمکو کیا دیر اب ہے
خبر یہ کسے ہی کہ مارے ہین کتنے — یہ تعداد فرماتے ہین آپ جتنے
شہ دین کے تھے جسم پر زخم اتنے — جو سمجھے ہو تم قول راوی وہ کب ہی

**متن**

لعینون نے جب ضعف سرور کو دیکھا — ہزارون نے چارو طرف آن گھیرا
کیا شاہ نے شمر کو تب اشارا — کہ مین بو تراب اور تو بولہب ہے

**شرح**

بجے گوش زد ہوئے قصہ یہ سارا — اٹھے اسکا سننا نہوئے گوارا

| | |
|---|---|
| تو اُس گھر مین غارت کا وہ غل پڑا تھا | کہ جس کو بیان وار کہنا ادب ہے |

## شرح

| | |
|---|---|
| مچی حسن مطلع مین ہے واے ویلا<br>نذکر مؤنث مین کہیے ملا ذ ا | مچا واے ویلا یہان تم نے باندھا<br>اسے مشترک کہنے کا کیا سبب ہے |
| حقیقت سنو چوتھے مصرع کی صاحب<br>جو یون کہتے اسکا تو تھا یہ مناسب | کہ معنی ہین الفاظ سے اسکے غائب<br>بیان وار کہیے تو سوے ادب ہے |

## متن

| | |
|---|---|
| وہ خیمے کو پل مارتے مین جلایا<br>پھر آہن کا ہر اک کو گہنا پنھایا | جو کچھ پایا رومال تک بھی چھنایا<br>نہ پوچھا کہ تو کون ہی کیا نسب ہے |
| نہ چھوڑا کہ کوئی اپنے منھ کو چھپاوے<br>نہ چھوڑا کہ اک ہوش بیمار پاوے | نہ چھوڑا کہ طفل نیہ دامن اڑھاوے<br>نہ دیکھا کہ اسہان ہی یا کہ تب ہے |
| وہ سب مبتلا اشتر دن پر بٹھاے<br>وہ عابد کی پانو کھڑی کل کلاے | مہار اُنکے اس ناتوان کو دلاے<br>کہ ہو ہر نفس تجکو مقدور کب ہے |
| بچے شام لگ تو پیادہ چلے گا<br>بچے تو اس آفت مین جیتا رہیگا | ان اونٹو نکی تو ساربانی کرے گا<br>مجھے پاؤن رکھنے کا تیرے عجب ہی |
| بچے کیا مین اسدن کو تجکو جنا تھا<br>مرے چاند تجھپر یہ کیا ہیگا ہالا | کہ تیرے گلے مین یہ آہن ہی ڈالا<br>کہ گہنا تجھے آہنی آج سب ہے |
| بچے اپنے دادا علی کو بلا لے<br>نہین تو تجھی کو یہ لوہا پنھا لے | یہ ہاتھون کا لوہا تو اُس سے کھلا لے<br>کہ تو پاؤن جاتا ہی اور تجکو تب ہی |
| بچے تیرے دادانے ہین دیو چھوڑاے<br>نہین جانتی مین تجھے کیون بھلاے | وہ سب کے بُرے وقت مین کام آے<br>بھلانیکا تیرے بچے کیا سبب ہے |
| یہ کہکر وہ آپ ہی علی کو پکاری<br>کہ شاہا کہان ہی تمھاری سواری | نجف کیطرف ہاتھ دونون پساری<br>شتاب آؤ اسدم تمھاری طلب ہے |

## شرح

معانی اس آیت کے کن نے بتائے
سخن کا ہیکو کہیے گر کہہ نہ آئے
سخن کاش یون کرتے شہ کی زبانی
نہ کی مرضی حق سے ذرہ گرانی

جہان لائے تم اسکو بے ربط لائے
کیا فرض اس امر مین مستحب ہے
کبھو میرے نانا کو پھر زندگانی
مجھے انحراف اسکی مرضی سے کب ہے

## متن

ولیکن ذرا دم لیے بیمروت
شمر دیکھا سرور کو محو عبادت

کہ مین کرلون اب اک نماز شہادت
کہا اب چلانا خنجر مستحب ہے

## شرح

نماز شہادت سنی مین تمھین سے
نکالو تم اسکی بھی نیت کہین سے

سند اسکی پوچھو کسی اہل دین سے
کہ ودین وضعی تو اک یہ بھی ڈھب ہے

## متن

وہ مقتول سجدہ بھی کرنے نہ پایا
پھر اس بعد خنجر جو جا کر لٹایا

کہ مردود نے خون اُس کا بہایا
تو اُس دم کا واقف وہی آپ رب ہے

## شرح

تمھین شہ کو کہتے ہو محو عبادت
کہ سجدہ بھی کرنیکی پائی نہ فرصت

پھر آپ ہی یہ کہتے ہوئے میرے حضرت
تنا قض سخن مین ہوا تنا غضب ہے

## متن

وہ گھر جس مین یہ وائے ویلا مچا تھا

کہ عرش اُس گھڑی خوف سے ہل رہا تھا

## شرح

| | |
|---|---|
| تم اس جا پہ تذکیر مشفق ہمارے<br>زباندان تحسین آفرین کرتے سارے | اگر کہتے یون ہاتھ دونون پسارے<br>بتا نا ہے غلط لفظ اس جا کڈھب ہی |

## متن

| | |
|---|---|
| اے شاہ نجف تم نے سلمان چھوڑایا<br>یہ عابد جو اژدر کے منہ مین ہے آیا | اُسے شیر کے منہ سے تم نے بچایا<br>اسے نہین چھوڑاتے یہ کیا راز رب ہے |
| اے شاہ نجف تم نے بربرین جاکر<br>اس عابد کی بندی بھی اسوقت آکر | ہزارون بندھون کو دیا ہے چھوڑا کر<br>چھوڑاؤ کہ یہ بھی بڑا کار رب ہے |
| اے شاہ نجف تم نے بیرالعلم مین<br>ہم آئے ہین جنات کے اب ستم مین | سلمان کیسے لاکھون جن ایکدم مین<br>یہ کیا قوم ہے جنکا امت لقب ہے |
| اس امت نے ہمپر بُرا دن ہی ڈالا<br>اے حضرت علی شیر باری تعالی | کسی وقت کا بغض ہم سے نکالا<br>ہماری حمایت کا پھر وقت کب ہے |
| اسے میر اس حکایت کو کوئی کیا کہیگا<br>کوئی مہربان ہو سکے کر بلا جا | یہ دو حرف ہین اسکے جو مین ہون بولا<br>کروان جا کے مرثیکی دلکو طلب ہے |
| یہن اسکو جو اک طول دیکر ہے لکھا<br>ذرا منصفو سنیے ہی اب اس کا دعوی | غزل نہین ہی ہی مرثیہ نام اسکا<br>بیان شہادت کا اک یہ ہی ڈھب ہی |

## شرح

| | |
|---|---|
| تھین خواہش انصاف کی میر جی ہی<br>طلب یان نہ منصف کو انصاف کی ہی | سنا منصفون نے تو یہ داد دی ہے<br>پر اسکا مرا اک بند معنی طلب ہے |
| غرض مرثیہ یہ جو تم نے کہا ہے<br>بلاغت کا جی ناک مین آرہا ہے | عجب بحر بے ربطی اسمین بہا ہے<br>فصاحت کو دیکھو تو وہ جان بلب ہی |